**gypper,** n. دھوکا باز ؛ دھوکا دینے والا ۔

**gypsophila, baby's-breath,** n. موسمی یا فصلی طور پر اگنے والی مختلف النوع پھولدار بُوٹیوں میں سے کوئی ایک جن میں گھنی شاخیں ، عمدہ خوشبو اور گُچھّے دار پھول ہوتے ہیں ۔

**gypsum,** n. سنگ رخام ؛ جپسم ؛ جبس ؛ سنگ گچ ؛ ایک معدن ، کیلشیم کا ہائیڈرس سلفیٹ ، جو قلمی اور انباری شکل میں پایا جاتا ہے ، اس سے پلاسٹر آف پیرس ، زیبایشی اشیا اور مصنوعی کھاد تیّار کی جاتی ہے ۔

**gypsy, gipsy,** n. خانہ بدوش ؛ کُوچی ؛ پاوندہ ؛ ایسا شخص جو سیلانی زندگی گزارے ؛ آوارہ پھرنے والا ؛ چالاک عورت ۔ (بڑے G کے ساتھ) ہندی الاصل سیاہ رنگ،سیاہ بالوں والی خانہ بدوش نسل ، جو اب ہر جگہ پائی جاتی ہے ؛ ان لوگوں کی زبان ۔ (فعل لازم) خانہ بدوشوں کی طرح رہنا یا پھرنا ۔ (صفت) کیمپ نما ؛ پکنک کی طرح ؛ آوارہ ؛ جہاں گرد ۔

**gypsy hood, gipsydom, gypsyism,** n. جپسی طریق ؛ خانہ بدوشی ؛ خانہ بدوش انداز ؛ جپسی پن ؛ خانہ بدوش طرز ۔

**gypsy moth,** n. جپسی پروانہ ؛ آوارہ پروانہ ؛ ایک قسم کا کیڑا جس کا لاروا درختوں کو بے برگ کر دیتا ہے ۔

**gyrate,** v.i. چکّر یا دائرے میں گھومنا ؛ مُقرّرہ نُقطے یا محور کے گرد چکّر لگانا ؛ چکّر کھانا ؛ گردش میں ہونا ۔ (صفت) (نباتیات) چکّر دار ۔ (حیوانیات) چکّر دار؛بل کھایا ہوا ؛ لپٹا ہوا ۔

**gyrator,** n. چکّر دار ؛ گردشی ۔

**gyratory,** a. دوری ؛ گرداں ؛ گُھومنے والا ۔

**gyration,** n. گردش کا عمل ؛ چکّر دار گردش ؛ دوّار ؛ گھمیر ؛ دورانِ سر؛ دَوری یا گُھومنے کی حرکت جیسے رقص میں ۔

**gyre,** n. دائرہ ؛ گردش ؛ چکّر ؛ ورطہ ۔ (شعری) گھومنا ؛ گردشی حرکت؛ حرکتِ دَوری ۔

**gyrene,** n. (عوامی) امریکی بحری سپاہی ۔

**gyrfalcon, gerfalcon,** n. سنقر ؛ خاص باز ؛ بڑا باز ؛ شاہین ؛ عُقاب ؛ قُطبِ شُمالی کے علاقوں کا کوئی بڑا اور بہادُر عُقاب ۔

**gyro,** n. دیکھیے : gyrocompass, Gyroscope ۔

**gyrocompass,** n. جائرو کمپاس ؛ گردشی قُطب نُما ؛ ایک قسم کا قطب نُما جو مساحت میں استعمال ہوتا ہے اور جس میں مستقلاً حرکت کرتا ہوا جائروسکوپ اپنے محور کا رخ ارضی شمال کی جانب رکھتا ہے ۔

**gyro horizon, artificial horizon,** n. (طیرانیات) گردشی اُفقہ ؛ اُڑان کے دوران کا ایک آلہ جس میں جائروسکوپ ہوتا ہے جو اُڑان کے مقام پر جہاز کی اُفقی اڑان سے انحراف ظاہر کرتا ہے ۔

**gyroplane,** n. جائرو پلین ؛ ہوائی جہاز،مثلاً ہیلی کوپٹر یا دوّار سطحی طیّارہ جس کے پر تقریباً عمودی محور کے گرد گھومتے ہیں ۔

**gyroscope,** n. گردش نُما ؛ جائروسکوپ ؛ دوّار ساکِن گر ؛ بھاری اور تیز رفتاری سے گُھومنے والے پہیّے پر مشتمل ایک نصبیہ جو اس طرح نصب ہوتا ہے کہ اپنے محور پر کسی خاص یا ہر سمت میں بلا خلل گھوم سکتا ہے ، اسے ارد گرد کی مشینری کی حرکات متاثّر نہیں کرتیں بلکہ وہ فضا میں اپنی سمتی حرکت بدستور جاری رکھتا ہے ، یہ آلہ توازن بندی اور سمت کے تعیّن کے لیے استعمال ہوتا ہے ۔

**gyroscopic,** a. جائرو اسکوپ کا ؛ جائرو سکوپی ۔

**gyroscopically,** adv. جائروا سکوپی‌انداز میں جائرواسکوپ کے ذریعے سے ۔

**gyrostabilizer, gyroscopic stabilizer,** n. دوار توازنی ؛ گردشی توازُن گر ؛ ایک آلہ جو بُنیادی طور پر اپنے محور پر گُھومنے والے جائروسکوپ پر مشتمل ہے اور جو سُمندر میں جاتے ہوئے جہاز کے لڑھکاؤ کی حرکت کے تعامل سے اس کی توازن گری کرتا ہے ۔

**gyrostat,** n. جائروسٹیٹ ؛ جائروسکوپ کی ایک جدید شکل جس میں ایک گردشی پہیّہ ایک اُستوار بکس میں جڑا ہوتا ہے اور گردشی اجسام کی حرکت ظاہر کرنے کے لیے استعمال ہوتا ہے ؛ گردش قرار ؛ دوار ساکن گر ۔

**gyrostatic,** a. جائروسٹیٹ سے متعلّق ۔

**gyrostatically,** adv. جائروسٹیٹ سے ۔

**gyrostatics,** n. (میکانیات) علمِ گردش قراری ؛ عِلم جو گردشی ٹھوس اجسام کے قوانین سے متعلّق ہو ۔

**gyrus,** n. (تشریح الاعضا) لفہ ؛ تلفیت ؛ ایک اُبھار جیسے دماغ کی سطح پر ۔

**gyve,** n. (عموماً جمع) بیڑی (خصوصاً پاؤں کے لیے) ؛ زنجیرِ پا ۔ (فعل متعدی) پابجولاں کرنا ؛ بیڑی ڈالنا ۔

# H

**H, h,** n. انگریزی حروفِ تہجّی کا آٹھواں حرف ؛ کسی سلسلے کا آٹھواں ؛ اس حرف کی ترسیمی نمایندگی یا اس سے مشابہ کوئی بھی چیز؛ اس حرف کی ادائیگی کی صَوت جو عموماً فرانیسسی الاصل الفاظ (جیسے : Heloise, hour, heir, herb) کی ادائیگی میں گِر جاتی ہے ۔ (کیمیا) ہائیڈروجن کے لیے علامت (بڑا H) ۔ (عوامی) ہیروئن (افیم سے تیّار کردہ نشہ آور سفوف) ۔

**ha, hah,** interj. اوہ ؛ اوہو ؛ اخاہ ؛ ارے ؛ اہا ؛ واللہ ؛ کیا ؛ خوب ؛ حرفِ استعجاب ، حیرت ، تعجُّب ، مسرّت یا کوئی اور اچانک جذبہ ظاہر کرنے کے لیے کلمۂ فجائیہ ۔

**habanera,** n. ہبا نرا ؛ کیُوبا کا ایک دھیما ناچ ؛ اس ناچ کے لیے دُہرے تال کی موسیقی ۔

**habeas corpus, habeas corpus ad subjiciendum,** n. [لاطینی الاصل ؛ جسم تُمہارے حوالے] ۔ (قانون) پروانہ حاضری مُلزم ؛ عدالت کا فرمان جس کا مقصد کسی شخص کو حبسِ بیجا یا غیر قانونی حراست سے آزاد کرنا ہو ، بالخصوص ملزم کو عدالت یا جج کے سامنے اصالتاً پیش کرنا تاکہ اُس کی حراست کے قانونی جواز کا فیصلہ کیا جا سکے ۔

**haberdasher,** n. [قدیم فرانسیسی میں کپڑے کی ایک قسم کا نام] بزاز ؛ بساطی ؛ پارچہ فروش ؛ مردانہ استعمال کا سامان فروخت کرنے والی دُکان کا مالک ۔ (برطانوی) خوردہ فروش ؛ ریزہ فروش ؛ متفرق اشیائے

تجارت کا سوداگر۔

**haberdashery,** n. خوردہ فروشی ؛ پارچہ فروشی ؛ دُکانداری ۔

**habergeon, hauberk,** بغیر آستینوں کی جیکٹ پر مشتمل مُختصر زرہ بکتر ؛ چار آئینہ ۔

**habiliment,** n. (عموماً جمع) لباس ؛ پوشاک ؛ پہناوا ؛ سامانِ آرایش ؛ لوازمات ؛ سازوسامان ؛ کسی خاص عہدے یا تقریب کے لیے موزوں لباس ۔

**habilitate,** v.t. (مغربی امریکا) کان میں کام کرنے کے لیے سرمایہ لگانا یا سازوسامان مہیا کرنا ۔

**habilitation** n. کان میں سرمایہ کاری ۔

**habit,** n. عادت ؛ روش؛ خُو؛ طَور؛ طریق ؛ چلن ؛ کسی مخصوص انداز میں بغیر ارادے کے عمل پیرا ہونے کا رجحان عموماً بکثرت تکرار کے نتیجے میں ؛ خصلت ؛ لَت جیسے تمباکو نوشی کی لت یا عیب جوئی کی لت ؛ ایک رواجی حالت ، ساخت یا سرشت ۔ (حیاتیات) کسی حیوان یا پودے کی فطری حالت ؛ کسی مذہبی سلسلے میں رُکنیّت یا مقام یا کسی مخصوص سرگرمی کو ظاہر کرتا ہُوا لباس ، جیسے گُھڑ سوار یا راہبہ کا لباس ۔ (فعل متعدی) لباس پہنانا ؛ کپڑے پہنانا ؛ لباس فاخرہ پہنانا ؛ آراستہ کرنا ؛ ترتیب دینا ۔

**habitable,** a. قابلِ اقامت ؛ قابلِ سکونت ؛ قابلِ رہایش ؛ قابلِ بُودوباش؛ سکونت پذیر یا آباد ہونے کے قابل ؛ آباد ہونے یا سکونت کے لیے مناسب ۔

**habitability, habitableness,** n. سکونت پذیری ؛ بودوباش کی اہلیت ۔

**habitant,** n. اقامت پذیر ؛ باشندہ ؛ باسی ؛ رہنے والا ؛ رہایش پذیر (شخص) ؛ کسی جگہ کا رہنے والا یا سکونت پذیر شخص ؛ کینیڈا اور لوزیانا میں فرانسیسی نسل کا کسان ۔

**habitat,** n. زاد بوم ؛ وطن ؛ گھر ؛ جائے روئیدگی ؛ جائے پیدایش ؛ کسی پودے یا حیوان کی قُدرتی جائے پیدایش یا مسکن ؛ ایسی جگہ جہاں کوئی شخص ، حیوان یا شے بالعموم پائی جائے ۔

**habitation,** n. بَیت ؛ خانہ ؛ گھر؛ جگہ ؛ آبادی ؛ مکان ؛ مَسکن ؛ انسان یا جانور کی جائے رہایش ؛ رہنے کا عمل ۔

**habitforming,** a. عادت گر؛ عادت زا ؛ عادی بنانے والا ؛ بے قابو تکراری عادت یا میلان پیدا کرنے کا اہل ؛ خوگر کرنے والا ۔

**habitual,** a. عادی ؛ عادت ، کثرتِ استعمال یا رواج سے حاصل شُدہ ؛ جس چیز کی مسلسل مشق کی گئی ہو ؛ مسلسل عمل پذیر ؛ رواجی ؛ باقاعدہ ؛ معمول کا۔

**habitually,** adv. عادتاً ؛ معمولاً ؛ دائماً ؛ مستقلاً ۔

**habitualness,** n. عادت ؛ معمول ۔

**habituate,** v.t. عادی کرنا ؛ عادت ڈالنا ؛ خُوگر کرنا ؛ خُو ڈالنا ؛ مسلسل استعمال یا مشق سے مانُوس کرنا ؛ عادی بنانا ۔

**habituation,** n. خُوپذیری ، خُوگری ۔

**habitude,** n. روش ؛ دستور ؛ مستقل طریقِ عمل ؛ معمول کا انداز ؛ میلان ؛ رغبت ؛ رُجحانِ طبع ؛ رواج ؛ رسم ؛ رِیت ؛ رہنے ، محسوس کرنے یا کام کرنے کا روایتی انداز؛ مخصوص انداز۔

**habitue,** n. عادی شخص؛ کسی جگہ مستقل آنے جانے والا جیسے تیراکی یا مے نوشی کے لیے ہمیشہ تالاب یا میخانے میں آنے والا شخص ۔

**hachure,** n. خطوطِ نشیب نُما ؛ ڈرائنگ یا کَندہ کاری میں ہلکے رنگ میں کھینچا ہوا خط ؛ بالخصوص وہ خطُوط جو نقشوں میں پہاڑوں کی ڈھلانیں وغیرہ ظاہر کرتے ہیں ۔ (فعل متعدی) اس قسم کے خطوط کے ذریعے نشان لگانا یا ظاہر کرنا ۔

**hacienda,** n. ہسپانوی لاطینی امریکا کے ممالک میں جاگیر ؛ بہت بڑا کھیت ؛ مویشی خانہ یا دیہی قیام گاہ ؛ چراگاہ اور مویشی خانے کی عمارت ۔

**hack,** v.t. ٹُکڑے کرنا؛ کاٹنا ؛ چیرنا ؛ اُلٹے سیدھے زخم لگانا جیسے سخت گھونسوں کے ساتھ ؛ کُھردرا کرنا ؛ناہموار کرنا ؛ اُکھاڑنا جیسے زمین کا فرش ؛ جڑ سے اُکھاڑ دینا ؛ فٹ بال کھیلتے وقت کھلاڑی کی پنڈلی کو ارادتاً ٹھوکر مارنا ۔ (فعل لازم) سخت یا کٹخنے زخم لگانا ؛ گھونسوں سے زخمی کرنا ؛ فُٹ بال میں مخالف کھلاڑی کی پنڈلی پر ارادتاً ضرب لگانا ؛ آہستہ آہستہ مسلسل کھانستے رہنا ؛ کھوں کھوں کرنا ؛ مدقوق کھانسی کھانسنا ۔ (اسم) کاٹنے یا ٹُکڑے ٹُکڑے کرنے کے لیے اوزار جیسے کُدال ، کلہاڑی گنڈاسا وغیرہ ؛ چرکا ؛ زخم ؛ ٹوکا ؛ گہرا گھاؤ ؛ کاری زخم ؛ زخمی کرنے والا گھونسا یا ضرب ؛ ہلکی کھانسی ۔

**hacker,** n. زخمی کرنے والا ، زخم لگانے والا ؛ ضارب یا ضرب لگانے والا ؛ کھانسنے والا وغیرہ ۔

**hack,** n. (hackney کا مخففّ) ٹٹّو؛ کرائے کے لیے یا عمومی کام کے لیے گھوڑا؛ بعض اوقات بوڑھا/مریل گھوڑا ؛ کرائے پر دینے کے لیے چھکڑا یا بگّھی ۔ (بول چال) ٹیکسی ؛ اُجرت پر کام ، بالخصوص عام ادبی کام کرنے والا شخص؛ مچھلی یا پنیر خُشک کرنے یا مویشیوں کا چارا رکھنے کے لیے فریم یا تختہ ۔ (صفت) اُجرتی ؛ کثیر الاستعمال ؛ فرسُودہ یا پیش پا افتادہ ۔ (فعل متعدی و لازم) کرائے کے لیے بہم پہنچانا ؛ بے رحمی سے استعمال کرنا ؛ کثرتِ استعمال سے بیکار یا فرسُودہ کر دینا ؛ سڑک پر سواری کرنا یا معمولی رفتار سے سواری کرنا ۔

**hackamore,** n. بے کڑیالا باگ ؛ بے دہانہ لگام ؛ گھوڑے کی تربیت کے لیے استعمال ہونے والا بغیر دہانے کا لگام ؛ وہ میکانیہ جس کے ذریعے باگیں کھینچتے وقت ناک اور سر پر لگام کا دباؤ زیادہ ہوتا ہے ۔

**hackberry, hagberry, hedgeberry, Sugarberry,** n. شجریق یا دردانہ کا میٹھا پھل ؛ اس کا درخت یا لکڑی ۔

**hackie,** n. (عوامی) ٹیکسی ڈرائیور۔

**hackle,** n. سَن کو صاف کرنے والی کنگھی ؛ بعض پرندوں کی گردن کے اوپر لمبے پتلے پَر جو مچھلیاں پکڑنے والے کانٹے پر مصنوعی مکھیاں بنانے کے لیے استعمال ہوتے ہیں ؛ پالتو مُرغ کی گردن کے پَر ؛ کانٹے میں استعمال ہونے والی مصنوعی مکّھی ۔ (عام طور پر جمع) کُتّے کی گردن پر اگنے والے بال ۔ (فعل متعدی) ریشوں کو کنگھی سے صاف کرنا ؛ کنگھی مہیّا کرنا ؛ سختی سے کاٹنا ؛ صُورت بگاڑ دینا ؛ شدید زخمی کرنا ۔

**hackler,** n. کنگھی سے سَن کو صاف کرنے والا ؛ کاٹنے والا ۔

**hackly,** a. کُھردرا جیسے پھوہڑپن سے کاٹا/پھاڑا ہُوا ۔

**hackmatack, tamarack,** n. (نباتیات) سیاہ صنوبر؛ سیاہ نرغَر ؛ صنوبر کی قسم کا درخت ، جس سے گندہ بروزہ ، عمارتی

لکڑی اور دباغت کے لیے چھال حاصل ہوتی ہے ۔

**hackney,** n. [شاید بیکار کیا ہوا یا دم کٹا گھوڑا] بھاڑے کا گھوڑا ؛ دُلکی چال چلنے والا گھوڑا جو سواری یا ہلکی گاڑی کے لیے استعمال ہوتا ہے ۔ (بڑے H کے ساتھ) ایک خاص انگریزی نسل کا گھوڑا جو لمبے قدموں والی چال کے ساتھ مختص ہے ؛ کرائے کی گاڑی ۔ (صفت) کرائے کی گاڑی یا بھاڑے کے ٹٹو سے متعلق ۔ (فعلِ متعدی) حد سے زیادہ استعمال کرنا ، فرسُودہ کرنا ؛ پُرانا کر دینا ۔

**hackneyed,** a. پیش پا اُفتادہ ؛ فرسُودہ ؛ معمولی ؛ جس پر بہت زیادہ بحث ہو چکی ہو ؛ زیادہ استعمال کیا ہوا ؛ پُرانا ؛ کُہنہ ؛ دیرینہ ۔

**hackney coach,** کرائے کی گاڑی ۔

**hacksaw,** n. دستی آرا ؛ دھات کاٹنے والا دستی آرا جس میں تیز دندانے دار پھل لوہے کے فریم میں جڑا ہوتا ہے ۔

**hackwork,** n. لگا بندھا کام ؛ بندھا ٹکا کام ؛ عام کام ؛ معمول کا کام ، خاص طور پر تصنیف یا مُصوّری میں ، جو اُجرت پر کسی مخصوص فارمولے کے تحت کیا جاتا ہے اور اس میں تخلیق کاری کے مواقع نہیں ہوتے ۔

**haddock,** n. ہیڈک ؛ شمالی بحراوقیانوس میں پائی جانے والی خُوردنی مچھلی جو کاڈ (cod) مچھلی کی طرح لیکن اس سے چھوٹی ہوتی ہے ۔

**hade,** v.i (ارضیات) عمودی حالت سے نیچے کی طرف جُھکنا ۔ (اسم) (ارضیات) زمین کی ایسی رَگ یا شگافی چٹانی سطح کا عمودی حالت سے نیچے کی طرف جُھکاؤ ۔

**Hades,** n. (کلاسیکی اساطیری) عالَمِ اَسفل ؛ پاتال ؛ بچھڑی ہوئی رُوحوں کی زیرِ زمین دُنیا ؛ عالَمِ اسفل کا دیوتا پلوٹو ؛ عہد نامۂ جدید کے نظرِثانی شُدہ ترجمہ کے مطابق مُردوں کا ٹھکانا یا حالت ۔ (چھوٹے h سے) جہنّم ؛ دوزخ ۔

**Hadean,** a. اَسفلی ؛ پاتالی ؛ رُوحوں سے متعلّق ؛ جہنّمی ۔

**hadj,** n. حج ۔

**hadn't,** had not کا مُرخّم ۔

**haematoxylin,** n. ہیماٹکسلِن ؛ ایک بے رنگ یا زردی مائل مرکّب جو روشنی میں سرخ ہو جاتا ہے،یہ رنگوں میں اور خرد بینی دھبے ڈالنے کے لیےاستعمال ہوتا ہے ۔ دیکھیے : Hematoxylin ۔

**haematoxylon, logwood,** n. ہیماٹاکسلون ؛ حبّہ قسم کا ایک چھوٹا کانٹے دار امریکی درخت جس کے تنے جُھنڈ دار اور سلوٹوں والے ہوتے ہیں ؛ اس درخت کی لکڑی جس سے رنگ (Hematoxylin) بنایا جاتا ہے ۔

**hafnium,** n. (کیمیا) ہافنیئم ؛ زرقونیم میں پایا جانے والا دھاتی عُنصر ؛ علامت : Hf ۔

**haft,** n. دستہ ؛ قبضہ ؛ اوزار یا ہتھیار کا دستہ/قبضہ ۔ (فعل متعدی) دستہ/قبضہ لگانا ۔

**haftarrah,** n. ہفت توراۃ ؛ یہودیوں کی مقدس کتاب کا ایک پیراگراف جو سبت یا دُوسرے مقدّس دِنوں میں عبادت گاہ میں عموماً ہبتسمہ کی تقریب منانے والے ، پراشا پڑھنے کے بعد ، پڑھتے یا گاتے ہیں ۔

**hag,** n. [جنگل کی عورت یا شاید جادوگرنی] بدصورت بڑھیا ؛ جادُوگرنی ؛ ساحِرہ ؛ ڈائن ۔

**hagborn,** a. ساحِرہ زاد ؛ جادُوگرنی سے جنم لیا ہُوا/پیدا کردہ ۔

**hag,** n. [وار ؛ ضرب ؛ شگاف ؛ گھاٹی] (برطانوی بولی) ٹُوٹی پھوٹی جنگلی زمین ؛ دلدل میں سخت یا مضبوط جگہ ؛ دلدل میں نرم جگہ ؛ کاٹ جیسے لکڑی کی ۔

**hagberry,** n. دیکھیے : Hackberry ۔

**hagdon,** n. ہیگڈن ؛ شمالی بحراوقیانوس کے دریائی پرندوں میں سے کوئی پرندہ جس کے لمبے،کم چوڑے پَر ہوتے ہیں ۔

**hagfish,** n. ہَیگ فِش ؛ ہَیگ مچھلی ؛ سانپ نُما مچھلی جس کا منھ گول اور چوسنا ہوتا ہے ، دانت شاخ دار ہوتے ہیں اور جو دوسری مچھلیوں کو چیر پھاڑ کر کھا جاتی ہے ۔

**Haggadah,** n. [عبرانی: بیانیہ] (صیہونیت) یہودیوں کی عید فصح میں پڑھے جانے والے حصّے پر مشتمل کتاب ؛ یہودیوں کی مقدّس کتاب کے وہ حصّے جو قوانین کے علاوہ ہیں،بالخصوص وعظ اور مثالیں وغیرہ ۔

**haggard,** a. [فرانسیسی الاصل : جنگلی شِکرا] وحشت زدہ ؛ بدحال ؛ پریشان صُورت ؛ پراگندہ صُورت ؛ خستہ حال ؛ تکلیف یا بُھوک سے لاغر ؛ زرد رُو ؛ دُبلا ؛ تھکا ماندہ ۔ (شکرہ بازی) جنگلی یا اَن سدھا (باز) ۔ (اسم) جنگلی یا اَن سدھا باز جِسے جوان پکڑ لیا گیا ہو ۔

**haggardly,** adv. پریشان حالی سے ؛ پراگندگی سے ۔

**haggis,** n. ہیگس ؛اسکاٹ لینڈ کا ایک کھانا جو کسی جانور کے دل اور جگر کو چربی ، پیاز ، جو کے آٹے اور مسالوں میں ملا کر بچھڑے یا بھیڑ کی اوجھڑی میں دَم پُخت کرکے تیّار کیا جاتا ہے ۔

**haggle,** v.i. مول تول کرنا ؛ بھاؤ تاؤ کرنا ؛ جھگڑے کے انداز میں سودا بازی کرنا ؛ معمولی بات پر تکرار کرنا ۔ (فعل متعدی) چھوٹے چھوٹے ٹُکڑوں میں کاٹنا ؛ پُرزے پُرزے/دَھجّی دَھجّی کرنا ۔ (اسم) جھگڑا کرنے یا ٹُکڑے ٹُکڑے کرنے کا عمل ؛ مول تول ؛ تکرار ۔

**haggler,** n. مول تول کرنے والا ؛ سودا بازی کرنے والا ؛ تکراری شخص ، جھگڑالو شخص ۔

**Hagiographa,** n. مقدس‌صحائف کتابِ مقدّس ؛ ہیگیو گرافا ؛ عہد نامۂ قدیم کے تین قدیم حِصّوں میں سے ایک پر مشتمل کتاب ؛ تورات کا تیسرا جُزو ، جو مندرجہ ذیل حصّوں پر مشتمل ہے ، حضرت داؤد کی مُناجات ، کتاب الامثال ، حضرت ایوب ، حضرت سلیمان کے گیت ، رحم ، گریہ ، صحیفۂ مواعظ ، ایستھر ، دانیال ، ایذرا ، نحمیاہ اور عہدنامۂ قدیم کے دو ابواب ۔

**hagiographer, hagiographist,** n. تذکرہ نِگار ؛ مقدس کتابوں کا مصنّف ؛مقدس صحائف کے مصنّفین میں سے کوئی ایک ؛ اولیا کی زندگیوں کے بارے میں لکھنے والا ؛مقدس صحائف کا عَالِم ۔

**hagiography,** n. مقدس صحائف کا علم ۔

**hagiographic, hagiographical,** a. تذکرۃَ الاولیائے یہود سے متعلق ؛ مقدّس صحائف سے متعلّق یا اُن کے بارے میں ۔

**hagiolatry,** n. اولیا پرستی (یہودی) ۔

**hagiolater,** n. اولیا پرست (یہودی) ۔

**hagiolatrous,** a. اولیا پرستانہ (یہودی) ، اولیا پرستی کی صفت ۔

**hagiology,** n. قصصُ الَاولیائے یہود ؛ اَدب کی وہ شاخ جو اولیائے یہود کی زندگیوں اور داستانوں سے متعلّق ہو ؛ اولیائے یہود کی فہرست یا روایات ؛ اولیا و بزرگانِ دین (یہود) کی زندگیوں اور روایات کے بارے میں تصنیف ۔

**hagiologic, hagiological,** a. متعلّق بہ قصص الاولیائے یہود ؛

اولیا کی زندگیوں اور روایات سے متعلق ۔

**hagiologist,** n. اولیا کی زندگیوں اور روایات کا ماہر۔

**hagioscope,** n. درشنی جھروکا ؛ ہیگیو سکوپ ؛ گرجے کی دیوار میں روزن جس سے کلیسا میں یا بغلی صفوں میں بیٹھے ہوئے پُجاری قربان گاہ کا نظارہ کر سکیں۔

**hagioscopic,** a. درشنی جھروکے کا ؛ ہیگیو سکوپی ؛ گرجے کی دیوار کے روزن سے متعلّق ۔

**hagridden,** a. وحشت زدہ ؛ مُبتلائے عذاب ؛ کَرب زدہ ؛ اذیت میں ؛ سخت عذاب میں مُبتلا ؛ تکلیف اور کَرب میں سے گُزرتا ہُوا ۔

**hagride,** v.t. عذاب میں مبتلا کرنا ، زِچ اور پریشان کر دینا ؛ دِق کرنا ؛ ناک میں دَم کرنا ۔

**hah,** interj. ہا کی آواز۔

**haha haw-haw,** n., interj. قہ قہ ؛ خہ خہ ؛ ہاہا ہی ہی ؛ ہو ہو ؛ ہنسی ؛ اظہارِ تعجُّب ؛ اظہارِ کامیابی کا فجائیہ ؛ طنزیہ ہنسی ۔

**ha-ha,** n. ہاہا ؛ نشیب میں لگی ہوئی باڑ جو باغ سے دیدِ نظارہ میں مخل نہ ہو ۔

**Hahnemannian,** a. ہانمنی ؛ جرمن طبیب سیموئل ہانمن (۱۷۵۵ء ـ ۱۸۴۳ء) کے ہومیوپیتھی کی ادویات اور نظریات سے متعلّق ۔

**Hahnemannism,** n. نظریۂ ہانمن ؛ ہانمنیّت ؛ ڈاکٹر ہانمن کے نظریات ؛ اساسی ہومیو پیتھی ۔

**haik,** n. حَیک ؛ عمامہ ؛ رُومال ؛ کپڑے کا مستطیل ٹُکڑا جس سے عرب اپنا سر اور جسم لپیٹتے ہیں ۔

**haiku,** n. [جاپانی] ہائیکو ؛ تین غیر مقفّیٰ سطروں والی جاپانی شاعری کی ایک قسم جو بِالترتیب پانچ، سات اور پانچ ارکان پر مشتمل ہوتی ہے ؛ اِس ہیئت کی نظم ۔

**hail,** v.t., vi. سلام کرنا ؛ خُوش آمدید کہنا ؛ تعریف کرنا ؛ استقبال کرنا ؛ توجُّہ مبذول کرانے کے لیے پُکارنا ؛ آواز دینا جیسے بحری جہاز سے ۔ (اسم) سلام یا استقبال ؛ خُوش آمدید کہنے کا عمل ؛ توجّہ حاصل کرنے کے لیے پُکار یا چیخ ۔ (فجائیہ) سلام ؛ ہَیلو ؛ رضامندی یا استقبال کا اظہار۔

**hail from,** کہیں کا ہونا ؛ کسی جگہ/مقام کو اپنی جائے پیدایش یا جائے قیام بتانا ؛ کسی جگہ کا باشندہ ہونا ۔

**within hailing distance,** بلند آواز کے دائرۂ سماعت میں ؛ اتنے فاصلے پر جہاں اونچی آواز سُنی جا سکے ۔

**hailer,** n. استقبال/سلام کرنے والا ؛ پُکارنے والا ۔

**hail,** n. اولا ؛ ژالہ ؛ غراب ؛ سنگچہ ؛ یخالہ ؛ برف کے چھوٹے ٹکڑے یا منجمد بخارات جو بارش یا طُوفان کے دوران گرتے ہیں ؛ ایسی بوچھاڑ جس پر ژالہ باری کا گمان ہو ۔ (فعل لازم) اولوں کی طرح گرنا ۔ (فعل متعدی) اولوں کی طرح بوچھاڑ کر دینا ، جیسے گالیوں کی ۔

**hail-fellow, hail fellow, hail-fellow well met,** a. پُرتپاک ؛ ہنس مُکھ ۔ (اسم) خُوش مزاج شخص یا اچھا ساتھی ؛ یار باش ؛ شیروشکر ہو جانے والا شخص ؛ کُھلے دل کا انسان ۔

**Hail Mary,** n. (Ave Maria کے لیے ایک اور اصطلاح) سلامِ مریم ۔

**hail stone,** n. اولا ؛ ژالہ ۔

**hail storm,** n. طوفانِ ژالہ باری ؛ اولوں کا طوفان ؛ اولوں بھری بارش ۔

**hair,** n. بال ؛ مُو ؛ شعر ؛ رُواں ؛ پشم ؛ اُون ؛ گیسو ؛ جانوروں اور انسانوں کی کھال سے اُگنے والا باریک ریشہ؛ ایسے بالوں کے گُچھے جو انسانی جسم کو بہت موٹا غلاف مہیّا کرتے ہیں ، جیسے سر کے بال ؛ میمل حیوانات کے جسم پر ان ریشوں سے بنا ہُوا حفاظتی غلاف ؛ اسی طرح کے ریشے جو کسی کیڑے کے جسم پر اُگتے ہیں ۔ (نباتیات) پودوں کے بالائی حصّوں پر اِس قسم کے ریشے ؛ خفیف مقدار ؛ ذرا سی چیز ؛ بہت معمولی مقدار جیسے زمان و مکان کی (جیسے : miss by a hair) ۔ (صفت) بالوں کا یا بالوں کے ساتھ ؛ بالوں کے لیے (جیسے بالوں کااسپرے) ۔

**get in one's hair,** کسی کو پریشان کرنا ؛ غُصّہ دلانا ؛ دِق کرنا ؛ برہم کرنا ؛ اشتعال دلانا ۔

**hair of the dog that bit one,** (عوامی) ردِّ خُمارِ مے ؛ ایک قسم کی شراب جو خمارِ مے کا ردّ ہے ؛ خُمار شِکَن ۔

**let one's hairdown,** اعصاب کو سکُون دینا ؛ ہچکچاہٹ یا حجاب یا جھجک دُور کر لینا ؛ مزاحمت اور ذہنی رکاوٹوں کو خیر باد کہہ کر آزاد اور مطمئن ہو جانا۔

**without turning a hair** تیور بدلے بغیر ؛ پیشانی پر شکن ڈالے بغیر ؛ ماتھے پر بَل ڈالے بغیر ؛ پریشانی کا مطلق اثر ظاہر کیے بغیر ؛ اپنے جذباتی ردِّعمل کو قابو میں رکھتے ہوئے ۔

**hairless,** a. بے بال ؛ بے پَر ؛ بالوں کے بغیر ، گنجا ۔

**hair breadth, hairs-breadth, hair's breadth,** n. بال برابر ؛ بال کا قطر یا موٹائی ؛ ذرا سا فاصلہ ۔ (صفت) ذراسا (جیسے بال بال بچ جانا) ۔

**hairbrush,** n. شانہ ؛ کنگھا ؛ کنگھی ؛ بال سنوارنے اور صاف کرنے کا برش ۔

**haircloth,** n. بُکرم ؛ گھوڑے یا اُونٹ کے بالوں سے بُنا ہُوا کپڑا جو زیادہ تر فرنیچر کی پوشش یا پردے وغیرہ یا کپڑوں کو کڑا کرنے میں استعمال ہوتا ہے ۔

**haircut,** n. حجامت ؛ بال کاٹنے ، چھوٹے کرنے یا بنانے کا عمل ؛ حجامت کا انداز ۔

**hairdo,** n. بال بنانے کی وضع ؛ کنگھی چوٹی ؛ مانگ پٹی ؛ عورت کے بال بنانے کا انداز ؛ سنوارے ہوئے بال ۔

**hairdresser,** n. مشّاط ؛ مشّاطہ ؛ عورت کے بال بنانے/سنوارنے والا ۔ (برطانوی) حجّام ؛ نائی ؛ مُو تراش ۔

**haired,** a. بال دار ؛ بالوں والا ؛ خاص وضع کے بالوں کے لیے مُرکّب صورت میں استعمال ہوتا ہے (جیسے : brown-haired) ۔

**hairline,** n. انسانی سر پر ، اَبرُوؤں کے اُوپر کاسہ سر یا بالوں کی آغازی لکیر ؛ بہت مہین سطر جیسے لکھتے وقت ذرا سی لکیر یا کپڑے پر دھاری ؛ بہت باریک لکیروں یا دھاریوں کی بُنت والا کپڑا ۔ (طباعت) شوشہ ؛ ذرا سی لکیر/علامت جو ٹائپ فیس (face) پر ہوتی ہے جیسے شوشہ ؛ کلیتاً ایسے خطوط پر مشتمل ٹائپ کا اسلُوب ۔

**hairpiece,** n. چونڈا ؛ جُوڑا ؛ چُٹیا ؛ مصنوعی یا انسانی بالوں کی چُٹیاجو عورتوں کے بالوں کو گھنا کرنے یا مزید لمبا کرنے کے لیے پہنی جاتی ہے ؛ وِگ ۔

**hairpin,** n. بال پِن ، کلِپ ؛ دھات یا پلاسٹک کا دُہرا پن

جو عورتیں بالوں کو سنبھالنے کے لیے استعمال کرتی ہیں ۔ (صفت) یُو (U) کی شکل میں تیکھا مُڑا ہُوا جیسے سڑک کا موڑ ۔

**hair-raising,** a. سنسنی خیز ؛ رونگٹے کھڑے کرنے والا ؛ وحشتناک ؛ پُر وحشت ؛ وحشت خیز ؛ خوف ناک ؛ ڈراؤنا ؛ جوش بھرا ۔

**hair raiser,** n. سنسنی خیز ادب پارہ ؛ میلوڈراما ؛ سنسنی پھیلانے والی یا خوفزدہ کرنے والی چیز ۔

**hair seal,** n. بال دار دریائی گھوڑا ؛ دریائی بچھڑے کی ایک قسم جو بغیر کانوں کے ہوتی ہے ۔ اِس کی پُشت پر کُھردرے بال ہوتے ہیں اور اُن کے نیچے نرم پَشم نہیں ہوتی ۔

**hair shirt,** n. کتانی قمیص ؛ صُوف لبادہ ؛ دَلق ؛ گُدڑی ؛ جانوروں کے بالوں سے بنی ہوئی کُھردری قمیص جو درویش ، سادھو، فقیر اور اللہ والے عقوبتِ نفس یا استغفار کے لیے پہنتے ہیں ۔

**hair space,** n. (طباعت) دھاتی پَتری ؛ دھات کی باریک پَتری جس سے حروف ، الفاظ اور علامات علیحدہ علیحدہ کیے جاتے ہیں ۔

**hairsplitter,** n. باریک بین ؛ مُوشگاف شخص ؛ جھکّی ؛ غیر معمولی طور پر مُوشگافیاں کرنے والا ؛ بال کی کھال نکالنے والا ۔

**hairsplitting,** n. ,a. موشگافی ؛ باریک بین ؛ مُوشگاف ۔

**hairspring,** n. (گھڑی سازی) بال کمانی ؛ گھڑی کی پیچدار بال کمانی جو توازن رکھنے والے پہیّے کے عمل کو منضبط کرتی ہے ۔

**hairstreak,** n. ہیئراسٹریک ؛ دھاری دار تتلی ؛ لائسنی (Lycaenidae) جنس کی تتلی جس کے پروں کے نیچے باریک دھاریاں ہوتی ہیں ۔

**hairstroke,** n. مہین لکیر ؛ تحریر یا طباعت میں مہین لکیر یا سطر ۔

**hairtrigger,** n. لبلبی ؛ بندوق یا پستول کا گھوڑا (ٹرگر) جِسے اس نزاکت سے ترتیب دیا جاتا ہے کہ ذرا سے دباؤ کی وجہ سے گولی چل جاتی ہے ۔

**hairtrigger,** a. زُود حِس ؛ ذرا سی تحریک سے متأثر ہو جانے والا ؛ آسانی سے فعّال ہو جانے والا ؛ حسّاس ۔

**hairy,** a. بال دار ؛ جھبرا ، گھنے بالوں والا ؛ بالوں سے ڈھکا ہُوا ؛ زیادہ بالوں والا ؛ روئیں دار ؛ بالوں کا یا بالوں جیسا ۔ (عوامی) ناپسندیدہ ؛ ناخوشگوار ؛ اَکّھڑ ؛ بدمزا ؛ مشکل ؛ دشوار ۔

**hairiness,** n. ناپسندیدگی ؛ ناخُوشگواری ؛ اکھڑّپن ؛ بدمزگی ۔

**Haitian, Haytian, Haitian Creole,** a. ہیشن ؛ ہیٹی کا ؛ جزائرِ غربُ الہند (ویسٹ انڈیز) میں واقع ملک ہیٹی سے تعلّق رکھنے والا ؛ وہاں کے لوگ ۔ (اسم) ہیٹی کا مقامی باشندہ ؛ ہیٹی کی فرانسیسی بولی ۔

**hajj, hadji,** n. حج ؛ مکّہ مُعظّمہ کا سفر/زیارت جو صاحب استطاعت مسلمانوں پر فرض ہے اور جو ذُوالحجہ کے مہینے میں ادا کیا جاتا ہے ؛ اسلام کا بنیادی رُکن ۔

**hajji, hadji,** n. حاجی ؛ الحاج ؛ مسلمان جس نے فریضۂ حج ادا کیا ہو ؛ اکثر لقب کے طور پر استعمال ہوتا ہے ۔

**hake,** n. ہیک ؛ کاڈ مچھلی سے مشابہ مرلوسیس (Merluccius) کی قسم کی خوردنی مچھلی جیسے بالینیرِیس (bilinearis) جو نیو انگلینڈ کے ساحل کی ہیک مچھلی ہے ؛ یوروفائیکِس (Urophycis) کی قسم کی مچھلی جیسے سفید ہیک ۔

**hakim, hakeem,** n. حکیم ؛ طبیب ؛ صاحبِ حکمت ؛ مسلمان ممالک میں ڈاکٹر ؛ مسلمان ممالک میں گورنر ، جج یا مقتدر حیثیت کا مالک ۔

**Halakah, Halachah,** n. [عبرانی : قوانین] حلاخہ ؛ یہودیوں کے روایتی قوانین کا مجموعہ جو اُن کی کتاب مقدّس پر مستزاد ہیں ، ان کی تشریح و تعبیر کرتے ہیں اور بیانیہ (Haggadah) کے برعکس تالمود کے آئینی پہلوؤں پر مشتمل ہیں ۔ (چھوٹے h سے) ان قوانین میں سے کوئی ایک ۔

**halakic,** a. حلاخی ؛ اِن قوانین سے متعلّق ۔

**halakist,** n. حلاخہ کا مُصنّف یا عالِم ۔

**halberd, halbert,** n. گنڈاسا ؛ تبر ؛ نیزہ ؛ برچھی ؛ ایک جنگی ہتھیار جو بھالے اور کلہاڑے کا مجموعہ ہے اور جس کا دستہ چھ فٹ لمبا ہوتا ہے ، یہ پندرھویں اور سولھویں صدی میں مستعمل تھا ۔

**halberdier,** n. گنڈاسا چلانے والا ۔

**halcyon,** n. ہالسیون ؛ رام چڑیا ؛ چلَق ؛ ایک افسانوی پرندہ جس کے بارے میں مشہور ہے کہ راس الجدی کے دوران سمندر میں بنائے ہوئے گھونسلے میں انڈے سیتا ہے اور سمندری لہروں اور ہواؤں کو سِحر سے پُرسکون رکھنے پر قادر ہوتا ہے ۔ (صفت) رام چڑیا سے متعلّق ؛ پُر سکون ؛ پُر امن اور خاموش ؛ ترقّی پذیر ؛ خُوشحال ؛ حال مست ؛ خوش باش ۔

**halcyon days,** راس الجدی سے سات دن پہلے اور سات دن بعد ؛ امن و سکون کے ایّام ۔

**hale,** v.t. تعمیل پر مجبور کرنا (جیسے مجسٹریٹ کے سامنے پیش ہونے کے لیے) ۔

**hale,** a. مرض یا جسمانی نقص سے مبرّیٰ ؛ مضبوط ؛ ہٹّا کٹّا ؛ تنومند ؛ قَوی ؛ موٹا تازہ ۔

**haleness,** n. مضبوطی ؛ تنومندی ؛ صحت ، چُستی ؛ ہٹّا کٹّا ہونے کی حالت ۔

**half,** n. نصف ؛ آدھ ؛ نیمہ ، نیم ؛ دو برابر یا تقریباً برابر حصّوں میں سے ایک حصّہ جن میں کوئی شے تقسیم کی جائے ؛ ایک حصّہ جس کا باقی ماندہ حصّہ اُس کے برابر ہو ۔ (کھیل) کھیل کے دو برابر حصّوں میں سے ایک حصّہ جیسے فٹ بال، ہاکی وغیرہ میں ۔ (صفت) نصفی ؛ آدھا ؛ مُنقسم شُدہ : برابر یا تقریباً برابر حصّوں میں سے ایک ؛ پورے وزن یا مقدار میں سے نصف کے برابر ، جیسے نصف رفتار ؛ جزوی یا نا مکمّل ۔ (متعلّق فعل) نصفی طور پر جیسے پانی کی آدھی بھری بالٹی ؛ جُزوی طور پر ؛ کسی حد تک ؛ بہت حد تک ،(اس سے پہلے not لگتا ہے ، جیسے :not half bad) ۔

**halfness,** n. ادھا پن ؛ نِصفیّت ۔

**half-and-half,** a. آدھا آدھا ؛ نصف نصف ؛ آدھی بانٹ ؛ نصف ایک چیز سے اور نصف کسی دوسری چیز سے ؛ نصف شے مصروحہ اور نصف شے غیر مصروحہ ۔ (اسم) دودھ اور کریم برابر برابر مقدار میں ؛ دو چیزوں کا مرکب/آمیزہ جس میں دونوں برابر مقدار میں ہوں ۔ (برطانوی) جَو کی دو شرابوں بالخصوص تلخ بیئر (پورٹر) اور بوزہ (ale) کا آمیزہ محلول ۔ (متعلّق فعل) دو برابر حصّوں میں ۔

**halfback,** n. (فٹ بال) ہاف بیک ؛ دو گیند برداروں میں سے ایک جو جارحانہ لائن کے پیچھے اور دفاعی لائن کے آگے پوزیشن سنبھالے

ہوتے ہیں اور عموماً فُل بیک کے دائیں بائیں ہوتے ہیں ؛ اِس قسم کے کھلاڑی کی پوزیشن ؛ فُٹ بال/ہاکی یا رگبی میں اگلی لائن کے پیچھے کھڑے ہوئے کھلاڑیوں میں سے کوئی ایک ۔

**half-baked**, a. اَدھ پکا ؛ نیم پُختہ ؛ نامکمّل پکا ہُوا جیسے کھانا ؛ جس کی منصوبہ بندی مکمّل طور پر نہ کی گئی ہو ؛ ضعیف العقل ؛ پختہ رائے یا فہم سے عاری ۔ (بول چال) کُند ذہن ؛ جھلّا ، پگلا ، نافہم ۔

**halfbinding**, n. نیم جلدی ؛ کتابیں مجلد کرنے کا ایک طریقہ جس میں پشت اور کونوں پر چمڑا اور باقی جگہ پر کپڑا یا کاغذ ہوتا ہے ؛ نیم جلد سازی ؛ کچّی جلد ۔

**half-bound**, a. نیم مجلّد ؛ نصف مجلّد ۔

**half-bred**, a. دوغلا ، دو نسلا ؛ مخلُوطُ النسل (انسان یا جانور) ۔

**half-breed**, n.,a. دوغلا یا دو نسلا شخص ؛ مخلُوطُ النّسل شخص یا جانور ؛ دو مختلف نسلوں کے ماں باپ سے پیدا شُدہ ؛ بالخصوص امریکی انڈین اور سفید فام والدین کی اولاد یا جیسے یورپی اور ایشیائی والدین کی اولاد (یوریشین) ۔

**half brother**,n. سوتیلا بھائی ؛ ماں باپ میں سے ایک مشترک اور دُوسرا مختلف رکھنے والا بھائی ۔

**half-caste**, n. مخلوط النسل،خصوصاً وہ شخص جس کے ماں باپ میں سے ایک یورپی اور دوسرا غیر یورپی ہو ۔

**half-cell**, n. (طبیعیات ، کیمیا) نصف خلیہ ؛ برق پاشانہ خلیہ/ جس میں واحد برقیرہ اور برق پاشانہ محلول کے درمیان روانیت کا عمل واقع ہو ۔

**half cock**,n. ہاف کاک ؛ بندوق کے گھوڑے کی وہ حالت جس میں وہ آدھا چڑھا اور آدھا اُترا ہوا ہوتا ہے تاکہ لبلبی نہ چلے ۔

**half-cocked**, a. اَدھ چڑھا (گھوڑا) ؛ بندوق کا ، جب کہ گھوڑا آدھا چڑھا ہوا ہو ۔

**go off half-cocked**, (عوامی) وقت سے پہلے کام کر دینا ؛ مناسب تیّاری اور سوچ بچار کے بغیر اقدام کرنا ؛ بلاتیّاری عمل کرنا ۔

**half gainer**, n. کھڑے یا سامنے دوڑتے ہوئے غوطہ زنی کا عمل جس میں ہوا میں قلا بازی کی بدولت پشتی ڈُبکی لگتی ہے ۔

**half-hearted**, a. نِیم دلانہ ؛ بے دِلانہ ؛ جوش یا سرگرمی کے بغیر ؛ لاپروا ۔

**half-heartedly**, adv. نِیم دِلی سے ؛ بے دِلی کے ساتھ ۔

**half-heartedness**, n. نِیم دِلی ؛ بے دلی ۔

**half-hour**, n. نصف ساعت ؛ ایک گھنٹے کا نصف ؛ تیس منٹ کا وقفہ ۔

**half-hourly**, a.,adv. ہر آدھے گھنٹے کے بعد ؛ آدھے آدھے گھنٹے کے بعد ؛ نیم ساعتی ۔

**half-length**, n. نصف فاصلہ ؛ آدھا فاصلہ ؛ فاصلے ، بُلندی یا مقدار کے دو برابر حصّوں میں سے ایک ؛ کسی چیز یا شخص کی نصف طوالت (خاص طور پر قدِ آدم تصویر کی) ۔ (صفت) فاصلے ، بلندی یا مقدار کے دو برابر حصّوں میں سےایک کے متعلّق ؛ نصف جسم کی دید یا پہناوے سے متعلّق جیسے ''آئینے میں صرف آدھا جسم نظر آتا ہے'' ۔

**halflife**, n. (طبیعیات) نِیم حیات ؛ وقت کی وہ مقدار جس میں کسی مادّی شے میں موجود تابکار جوہر (ایٹم) کی نصف تعداد ضائع ہو جاتی ہے ۔

**half-light**, n. نیم ضیا ؛ جُزوی روشنی ؛ دُھندلی روشنی جیسے جھُٹپُٹے یا صُبح کے وقت ؛ دُھندلکا ۔

**half-mast**, n. سرنگوں ؛ مستول یا ستون کی نصف بلندی پر یا اُس سے بھی کم جیسے کسی مرحوم کی تعظیم میں پرچم نصف بلندی پر ہوتا ہے ؛ رنج و غم کی علامت ۔ (فعل متعدی) نصف بلندی پر لہرانا جیسے جھنڈا ۔

**half-moon**, n. آدھا چاند ؛ نیم ماشی ؛ ساتویں آٹھویں کا چاند ؛ نصف قمر ؛ چاند کی وہ حالت جب وہ صرف نصف چمک رہا ہو ؛ ہلال نُما چیز ؛ انگلی کے ناخن کا نیچے والا سفید حصّہ ۔

**halfmoon**,n. جنوبی کیلی فورنیا کے ساحل کے پاس پائی جانے والی ایک خوردنی مچھلی ۔

**half nelson**, n. (کُشتی کا فن) ہاف نیلسن ؛ کُشتی کا داؤ ؛ ایسی گرفت جس میں پہلوان اپنے حریف کے پیچھے کھڑا ہو کر اپنا بازو ، حریف کے بازو کے نیچے اِس طرح رکھتا ہے کہ اُس کی گُدّی پکڑی جاتی ہے ۔

**half note, mininm**, n. (موسیقی) نصف سُر ؛ سُرتی ؛ مکمّل سُر کے نصف جتنا سُر ۔

**half pint**, n. نصف پِنٹ ؛ خُشک یا سیّال چیزوں کو ناپنے کا پیمانہ جو ایک کوارٹ (رُبع گیلن) کا ایک چوتھائی ہوتا ہے ۔ (عوامی) بہت چھوٹے قد کا شخص ؛ پستہ قد ۔

**half sister**, n. سوتیلی بہن ؛ ماں باپ میں سے ایک مشترک اور دوسرا مختلف رکھنے والی بہن ۔

**half-slip**, n. پیٹی کوٹ ؛شمیض،کُرتی ؛ عورت کا وہ ڈھیلا ڈھالا لباس جو قمیص کے نیچے صرف کمر تک پہنا جاتا ہے ۔

**half sole**, n. تَلا ؛ جُوتے کے تَلے کا وہ حصّہ جو درمیانی تنگ جگہ سے شروع ہو کر جُوتے کی نوک تک جاتا ہے ۔ (فعل متعدی) اِس طرح کا نیلا تَلا لگا کر جُوتے کی مرمت کرنا ۔

**half-staff**, n. سرنگوں پرچم ، نصف بُلَند عَلَم ؛ نصف بلندی (جیسے پرچم کی) ۔ دیکھیے : half-mast ۔

**half step**, n. (عسکری) نیم قدم ؛ ۱۵ انچ قدم کا مارچ جو جلد جلد کیا جاتا ہے ؛دوڑنے وقت میں ۱۸ انچ کا مارچ ۔ (موسیقی) نیم سُر ۔

**half tide**, n. نیم مدّ ؛ جزر اور طغیانی کے درمیان کی لہر ۔

**half-timbered**, a. (فنِ تعمیر) نیم چوبی ؛ ایسی عمارت جس کا ڈھانچا اور اہم سہارے لکڑی کے ہوں لیکن درمیانی جگھوں میں خشت و سنگ اور سیمنٹ وغیرہ بھرا گیا ہو ۔

**half-timbering**, n. نیم چوبی ؛ ایسی عمارت بنانا جس میں کچھ لکڑی اور کچھ خشت و سنگ وغیرہ کا کام ہو ۔

**half time**, n. (کھیل) وقفہ ؛ فٹ بال ، باسکٹ بال یا دُوسرے کھیلوں میں آدھے کھیل کے بعد وقفہ جس میں کھلاڑی آرام کرتے ہیں ۔ (صفت) ایسے وقفے سے متعلّق ۔

**half title**, n. نیم عُنوان ؛ نیم سرورق ؛ کتاب کا مختصر عنوان جو پورے صفحے پر متن کے پہلے صفحے یا اصل عُنوان والے صفحے سے پہلے صفحے پر درج ہوتا ہے؛ وہ عُنوان جو متن کے پہلے صفحہ کے اُوپر دیا جاتا ہے ۔

**halftone**, n. (عکّاسی) ہاف ٹون ؛ تصویر کے گہرے سایوں اور تیز روشنیوں کے درمیان کا رنگ ۔ (عکاسی،کندہ کاری) ایک عمل جس میں رنگ کی درجہ بندی کی جاتی ہے جیسے فوٹو گراف

میں، یہ مقصد ایک دُوسرے کو خوبصورتی سے کاٹتی ہوئی کالی لکیروں کے درمیان باریک نُقطوں سے حاصل ہوتا ہے،» یہ کالی لکیریں ، کیمرے میں ایک سریع الاثر پلیٹ کے سامنے کچھ فاصلے پر رکھی ہوئی اسکرین سے پیدا ہوتی ہیں ؛ اس عمل سے تیّار کی جانے والی دھات کی پلیٹ یا پرنٹ ۔

**half tone,** n. (موسیقی) نیم سُر۔

**half-track,** n. (عسکری) ہاف ٹریک ؛ ایک قسم کی بکتر بند گاڑی جو عقب میں دندانے دار پہیوں اور اگلی طرف کے عام پہیّوں سے چلتی ہے ۔

**half-tracked,** a. اِس قسم کی گاڑی کا ۔

**half-truth,** n. نیم حقیقت ؛ آدھا سچ ؛ نیم صداقت ؛ ایسا بیان جو مکمّل حقیقت پر مشتمل نہ ہو اور بالعموم گمراہ کرنے کے لیے یا ٹال مٹول کے لیے دیا جائے ۔

**half volley,** n. ہاف والی ؛ ضرب جیسے ہینڈ بال یا ٹینس میں جب گیند کو مقررّہ رقبے یا زمین سے اُچھلتے ہی لگائی جاتی ہے ۔ (فعل لازم و متعدی) اِس انداز سے گیند کو ضرب لگانا ۔

**halfway,** adv. نیم طور پر ؛ آدھے فاصلہ پر ؛ آدھے راستے پر ؛ نصف راستے تک (جیسے : to go half way to Rome) ؛ آدھے فاصلے تک یا آدھے فاصلے پر (جیسے : The rope reaches only half way) ؛ پوری حد کا نصف (جیسے : The morning is half way over) ؛ دو نقاط کے درمیان ۔ (صفت) دو مقامات کے درمیان ؛ نصف طے شُدہ ؛ جُزوی طور پر ، جیسے جُزوی اقدامات ۔

**halfway house,** n. تطبیق خانہ ؛ فارغ یا رہا کیے جانے والے نظر بند افراد، مثلاً ذہنی مریضوں ، قیدیوں وغیرہ کی اقامت گاہ ، جس کا مقصد انھیں ماحول سے مطابقت پیدا کرنے میں مدد دینا ہے ۔

**half-wit,** n. فاترالعقل شخص ؛ ذہن کی تیزی سے محروم شخص ؛ جھلاّ ۔

**half-witted** a. ضعیف العقل ؛ فَاترُ العقل ؛ مُورکھ ؛ جِلائے ذہن سے عاری ؛ کم عقل ؛ بے وقوف ۔

**half-wittedness,** n. فاترالعقلی ؛ ذہنی چُستی ، تیزی سے محرومی ۔

**halibut, holibut,** n. [ایک قسم کی مچھلی جسے شاید مقدّس دنوں میں کھانے کی وجہ سے یہ نام دیا گیا ہے] قضندر ؛ چپٹی مچھلی کی ایک قسم جس کا جسم بچپن میں گول اور بعد میں چوڑا ہو جاتا ہے ؛ اس قسم کی دو سب سے بڑی قسموں میں سے کوئی ایک جو شمالی بحراوقیانوس اور شمالی بحرالکاہل میں ملتی ہیں ، یہ خوردنی مچھلی کی اہم قسمیں ہیں جن کا وزن بسا اوقات کئی سو پونڈ ہوتا ہے ؛ اِس طرح کی دُوسری چپٹی مچھلیوں میں سے کوئی مچھلی ۔

**halide,** n. (کیمیا) ہیلائیڈ ؛ ایک دو گرفتہ مرکّب جو ہیلوجن اور زیادہ قلوی عنصر یا اصلیّہ کے براہِ راست اختلاط سے بنتا ہے ۔ (صفت) ہیلائیڈ کی اصلیت جیسا یا اس سے متعلّق ۔

**halidom,** n. مقامِ مقدّس ؛ کوئی مقدس جگہ ؛ جائے امن جیسے حرم ۔

**halite,** n. (کیمیا ، معدنیات) پہاڑی نمک ؛ قُدرتی سوڈیم کلورائیڈ ۔

**halitosis,** n. بغر؛بدبُو دَم ؛ ایسی حالت جس میں مُنہ سے ناگوار بُو آتی ہو ؛ مُنہ سے آنے والی بدبُو۔

**hall,** n. ہال ؛ بڑا کمرہ ؛ وسیع و عریض کمرہ ؛ بڑا کمرہ بالخصوص اجتماعات ، شادیوں اور تفریحی مقاصد کے لیے ؛ مکان میں داخل ہوتے وقت کا کمرہ ؛ مکان کے مختلف حصّوں کو جوڑنے والا راستہ/دالان ؛ جاگیردار کی ڈیوڑھی ؛ ازمنۂ وُسطیٰ کے قلعے کا بڑا کمرہ ؛ کالج یا کالج کا ایک حصّہ ۔ (برطانوی) بڑا کمرہ جس میں طلبہ اکٹھا کھانا کھاتے ہیں ؛ طلبہ کا عشائیہ ۔

**hallelujah,** interj. الحمدُ لِلّٰہِ ؛ اے اللہ ؛ تعریف آپ کے لیے ہے ؛ سب تعریف اللہ کے لیے ۔ (اسم) حمدیہ گیت ؛ hallelujah کا نعرہ ۔

**hallmark,** n. نشانِ تصدیق ؛ ہال مارک ؛ لندن کے گولڈ سمتھ ہال کی سرکاری مُہر جو تصدیق کرتی ہے کہ سونے اور چاندی کی چیزیں قانُونی معیار پر پُوری اترتی ہیں ؛ کوئی نشان جو معیار کی تصدیق کرے ۔ (فعل متعدی) ہال مارک سے نشان لگانا ۔

**hallo, halloo,** interj. [آواز جو کُتّوں کو خوش کرنے کے لیے یا ان کی حوصلہ افزائی کے لیے لگائی جاتی تھی] ہیلو ہیلو ؛ توجّہ حاصل کرنے کے لیے آواز یا ندا ؛ آواز جس سے کُتّے کو شکار کے پیچھے دوڑایا جاتا ہے ۔ (اسم) ہیلو کی آواز یا پُکار ۔ (فعل لازم) ہیلو کہنا ؛ چیخنا ؛ چلّانا جیسے کُتّوں کو آواز دینے کے لیے ؛ ہش ہش ۔ (فعل متعدی) پُکارنا ۔

**hallow,** v.t. مُحتَرَم کرنا ؛ مَحمود کرنا ؛ مطہر کرنا ؛ پاک یا مُقدّس کرنا ؛ تقدیس و تعظیم کرنا ۔

**hallowed,** a. پاک کردہ ؛ مُطَہر کردہ ؛ مُقدّس شُدہ ۔

**halloween, hallowe en,** n. ہالووین ؛ ۳۱ اکتوبر کی شام ''آل سینٹس ڈے'' کے موقع پر ، جب لوگ بھیس بدل کر اور بچّے ڈراؤنے مُنھ لگا کر ، شوخیاں اور شرارتیں کرتے ہیں ۔

**Hallstatt, Hallstadt, Hallstattan, Hallstattian Hallstadtan,** a. ہال سٹاٹ ؛ وسطی یورپ کے قبل مسیح کلچر کے ایک مرحلے سے متعلّق ، جب کانسی مستعمل تھی اور لوہا مروّج ہو رہا تھا اور ظَروف و زیورات پر صنّاعی کی جاتی تھی ، آسٹریا میں ہال سٹاٹ کے نزدیک اس دور کے پائے گئے آثارِ قدیمہ سے اس بات کا پتا چلا ۔

**hallucinate,** v.t. [لاطینی : ذہنی پراگندگی] خفقانی بنانا ؛ فریبِ خیال میں مُبتلا کرنا ۔

**hallucination,** n. (نفسیات) خفقان ؛ فریبِ نظر ؛ فریبِ تصور ؛ واہمہ ؛ واہمیت ؛ تصوُّر کا دھوکا ؛ سمعی یا بصری تصوُّرِ خیالی جس کا کوئی بیرونی جواز نہ ہو لیکن التباس (illusion) سے مختلف ہو ؛ مُتَصورہ شے ؛ ایک گُمراہ تصور ؛ مُغالطہ ۔

**hallucinatory, hallucinational, hallucinative,** a. خفقانی ؛ واہمی ؛ تصوُّری فریبی ؛ خیالی ؛ فریبِ تصوُّر پیدا کرنے والی ؛ واہمہ زا ؛ خفقان زا ۔

**hallucinogen,** n. ہیلو سی نوجن ؛ ایک کیمیائی مادّہ یا دوا جیسے ایل ایس ڈی یا میسکالین (mescaline) جو خفقانیت یا فریبِ نظر کا باعث بنتا ہے ۔

**hallucinogenic,** a. ہیلو سی نوجنی ؛ ایسی ادویہ سے متعلّق ؛ مخدّرات سے متعلّق ۔

**hallucinosis,** n. (طب نفسی) وہم روگ ؛ خبط ؛ واہمہ ؛ وہمیّت ؛ غیر صحت مندانہ دماغی حالت جس میں کوئی شخص فریبِ تصوُّر میں مبتلا ہو۔

**hallux,** n. ابہامِ قدم ؛ شستِ پا ؛ پاؤں کا انگوٹھا ؛ پنجۂ پُشتِ پا ؛ ہوا میں سانس لینے والے فقری جانوروں کے پچھلے پاؤں میں موجود پانچ انگلیوں میں سے سب سے اندورنی اُنگلی ؛ آدمی کا پاؤں کا انگوٹھا ؛ پرندوں میں اندرونی یا پچھلی انگلی ۔

**hallway,** n. برآمدہ ؛ ڈیوڑھی ؛ کسی عمارت کا اندر کا راستہ ۔

**halm, haulm,** n. (برطانوی) ساقہ ؛ ڈنٹھل ؛ ڈنڈی ؛ ٹہنی ؛ سِرکی ۔

**halo,** n. (لاطینی : گاہنے کا دائرہ) (آرٹ) ہالہ ؛ ہالۂ نُور ؛ مقدّس شخصیوں کا نورانی تاج ؛ روشنی کا قُرص یا دائرہ جو کسی بزرگ یا فرشتے کے سر کے طور پر بنایا جاتا ہے ؛ احترام سے اور جذباتی طور پر مشاہدہ کردہ شخص کی متصف عظمت ، جو نیکی یا تقدّس کی مظہر ہو ۔ (موسمیات) چاند سُورج یا کسی درخشاں جسم کے گرد روشنی کا ہالہ جو فضا میں موجود برف کے ذرّات کے انعطاف کی وجہ سے ظہور میں آتا ہے ؛ ہالہ سے مِلتی جُلتی کوئی چیز جیسے نورانی تاج وغیرہ ۔ (فعلِ لازم و متعدّی) ہالہ بنانا ، تاج پہنانا ۔

**halogen,** n. (کیمیا) ہیلوجن ؛ ایسٹیٹین ، کلورین ، آیوڈین ، برومین اور فلورین میں سے کوئی عُنصر اور بعض اوقات سیانو جین ، جو کسی دھات کے ساتھ براہِ راست مل کر نمک بناتا ہے ۔

**halogenous,** a. نمک زا ؛ مُولّدالملح ؛ ہیلوجین جیسا ؛ ہیلوجن صفات کا حامِل ۔

**halogenate,** v.t. (کیمیا) ہیلوجن کاری کرنا ؛ نمک بنانا ؛ ہیلوجن سے عمل کرنا یا اِسے ملانا ؛ ہیلوجن کو کسی نامیاتی مُرکّب کے ساتھ ملانا ۔

**halogenation,** n. ہیلو جن کاری ؛ نمک زائی ؛ ہیلوجن ملانے کا عمل ۔

**haloid,** a. (کیمیا) ہیلائڈ ؛ سمندری نمک ؛ ترکیب میں عام نمک سے مشابہ ؛ کسی ہیلوجن اور دھات کے مُرکّب سے بنا ہوا ۔ (اسم) ایسی صفات رکھنے والا مادّہ یا مُرکّب ۔

**halomorphic,** a. ہالومارفک ؛ شورزدہ ؛ الکلی یا تعدیلی نمک یا دونوں کی موجودگی سے متأثر (جیسے : halomorphic زمین/مٹی) ۔

**halmorphism,** n. شورزدگی ؛ الکلی یا تعدیلی نمک یا دونوں سے متأثر ہونے کا عمل ۔

**halophile,** n. شوراب پسند جاندار ؛ پودا یا جانور جو نمکین دلدل میں پروان چڑھے ۔

**halophilous,** a. شوراب پسند ۔

**halophyte,** n. شور پودا ؛ نمکین زمین میں قدرتی طور پر اگنے والا پودا ۔

**halophytic,** a. شور پسند ؛ اس طرح اُگنے کی صفت ۔

**halt,** a. (قدیم) لنگڑا ، اپاہج ؛ لنگڑاتا ہُوا ۔ (فعل لازم) (قدیم) لنگڑا ہونا ؛ لنگڑا کر چلنا ؛ متامّل ہونا ؛ تأمّل کرنا ؛ تذبذب میں ہونا ؛ پس و پیش میں ہونا یا ہچکچانا ؛ کمزور یا ناقص طرزِ عمل اختیار کرنا (جیسے بحث میں) ؛ سکتہ پڑنا (جیسے شاعری اور قافیہ پیمائی میں یا اظہار میں) ۔ (اسم) (قدیم) لنگڑاتی ہوئی حرکت یا چال ؛ لنگراہٹ ۔

**halting,** a. لنگڑاتا ہُوا ۔

**haltingly,** adv. پس و پیش کے ساتھ ؛ رُک رُک کر ؛ لنگڑا کر ۔

**halt,** n. مقام ؛ وقفہ ؛ پڑاؤ ۔ (فعل لازم) رُکنا یا عارضی پڑاؤ کرنا جیسے مارچ کرتے ہوئے یا سفر کے دوران ڈیرہ ڈلنا ۔ (فعل متعدی) پڑاؤ کا باعث بننا ؛ روکنا ۔

**halter,** n. ۱ تسمہ ، رسّی ، ڈوری جس میں گلے میں ڈالنے کے لیے پٹّہ ہو اور جسے گھوڑوں یا جانوروں کو کھینچنے یا باندھنے کے لیے استعمال کرتے ہیں ؛ پھندا ؛ قانُون شِکنوں کو پھانسی دینے کا پھندا ؛ پھانسی کے ذریعے موت ؛ عورتوں کے کھیل کا لباس یا پہناوا جو گردن سے بندھ جاتا ہے لیکن پُشت اور بازو کُھلے ہوتے ہیں ۔ (فعل متعدی) رسّی یا پٹّہ ڈالنا ؛ قابُو کرنا جیسے پٹّہ ڈال کر ؛ پھندے کے ساتھ پکڑنا ؛ پھانسی دینا جیسے کسی شخص کو ۔ (صفت) پھندے دار یا پھندا نُما (جیسے لباس) ۔

**halterbreak,** v.t. گھوڑے کے بچھیرے یا کسی دوسرے جانور کو رسّی یا پٹّے کی تربیّت دینا ؛ باگ ڈور کا عادی کرنا ۔

**halve,** v.t. نصف نصف کرنا ؛ دو مساوی حِصّے کرنا ؛ دو نصف حصّوں میں تقسیم کرنا ؛ برابر کا حصّہ لینا ؛ کسی چیز کا نصف دینا یا لینا ؛ کسی چیز کے نصف کو پُورا کر دینا ۔ (گالف) گیند کو مساوی تعداد کی ضربوں سے سوراخ میں ڈالنا ۔

**halyard, halliard,** n. (جہاز رانی) بادبانوں ، بلّیوں یا جھنڈوں کو چڑھانے اور اُتارنے کے لیے استعمال ہونے والی رسّی یا چرخی ۔

**ham,** n.,a. خُوک پُشت ران ؛ ہَیم ؛ سُور کی ران کا گوشت جو خوراک میں استعمال ہوتا ہے ؛ گھٹنے کے پیچھے کا حصّہ ۔ (عام طور پر جمع) پُٹھا ؛ ران کا پچھلا حصّہ بشمول سرین ۔ (تھیٹر) ادنیٰ درجے کا اداکار جو اوورایکٹینگ کرے ۔ (ریڈیو) شوقیہ ریڈیو اسٹیشن کا لائسنس یافتہ آپریٹر ۔ (سلائی) کپڑوں کے خمیدہ حصّوں کو دبانے کے لیے تُرپائی میں استعمال ہونے والا گدّا یا بھرتل ۔ (فعل متعدی) مبالغہ آمیز اشاروں یا گفتگو کے ساتھ اداکاری کرنا ۔ (فعل لازم) اداکاری میں مُبالغہ کرنا ۔

**hammy,** a. خنزیر لحمی ؛ ذائقے ، خُوشبو یا دیکھنے میں ہَیم کی خصوصیات سے متعلّق ؛ اشاروں یا گفتگو میں ضرورت سے زیادہ ڈرامہ کرنے کی خاصیّت والا ۔

**hamadryad,** n. (اساطیری) بن دیوی ؛ شجردیوی ، ہیما ڈرائڈ ؛ شجری پری/دیوی جو اُس درخت کے ساتھ ہی رہی اور درخت کے ساتھ ہی مر گئی جس کے ساتھ وابستہ تھی ؛ شِیش ناگ ؛ بن مانس کی ایک قسم ؛ بوزنۂ حبشہ (Papio hamadryas) جو قدیم مِصریوں کے نزدیک مقدّس سمجھا جاتا تھا ۔

**hamal, hammal,** n. [عربی : اٹھانے والا] حمّال ، قُلی ؛ بوجھ اُٹھانے والا ؛ مزدور ؛ مشرقی قُلی ؛ برّصغیر پاک و ہند میں مرد نوکر ۔

**hamburger,** n. ہیمبرگر ؛ کٹا یا پِسا ہُوا کچّا بڑا گوشت ؛ شامی کباب کی صورت میں کچّے بھنے قیمے پر مشتمل سینڈوچ جو گول بند میں رکھا جاتا ہے ۔

**hame,** n. بگھی گھوڑے کے ساز میں دو چوبی یا آہنی خمدار قُلابے ۔

**Hamiltonian,** a. [الیگزینڈر ہیملٹن کے نام پر ، جو امریکا کا سیاسی مفکّر اور سیاست دان تھا (۱۷۵۷ ۔ ۱۸۰۴ء)] ہیملٹنی ؛ ہیملٹن یا اُس کے سیاسی نظریات اور فلسفے سے متعلق جس میں بالخصوص ایک مضبوط مرکزی حکومت پر زور دیا گیا ہے ، قومی معیشت کو محفوظ کرنے کے لیے تامینی محاصل کی وکالت کی گئی ہے اور سیاسی مسائل کے بارے میں عام آدمی کی سُوجھ بُوجھ پر شک کا اظہار کیا گیا ہے ۔ (اسم) ہیملٹن کے اصولوں کا پیرو یا علمبردار ۔

**Hamiltonianism,** n. ہیملٹنیّت ؛ فلسفہ یا سیاسی نظام جو ہملٹن کے نظریات پر مشتمل ہو ۔

**Hamite,** n. (بائبل) حام نسلہ ؛ حضرت نُوح کے دوسرے بیٹے حام کی اولاد سے ، مُختلف نسلوں میں سے کسی ایک کا فرد بالخصوص کوہ قاف ؛ شُمالی یا مشرقی افریقہ کا جیسے مصری باشندہ ۔

**Hamitic**, a. حامی ؛ حام یا حامیوں سے متعلّق ؛ حامیوں کی زبان سے متعلق ۔ (اسم) زبان کی ایک شاخ جس سے مصری اور دیگر افریقی زبانیں نکلی ہیں ۔

**hamlet**, n. ڈھوک ، دہ ؛ ڈیرہ ؛ جھوک ؛ چھوٹا گاؤں ؛ دیہاتی علاقے میں گھروں کا جُھنڈ ۔ (برطانوی) ایسا گاؤں جس کا اپنا گرجا نہ ہو اور جو کسی دُوسرے گاؤں یا قصبے کے کلیسائی حلقے سے وابستہ ہو ۔

**hammal**, n. دیکھیے : Hamal ۔

**hammer**, n. ہتھوڑا ؛ ہتھوڑی ؛ مارتول ؛ موگری ؛ مطرقہ ؛ ایک اوزار جو بالعموم ٹھوس لوہے کے سر پر مشتمل اور دستے پر آڑا لگا ہوتا ہے اور دھات کُوٹنے یا کیلیں ٹھونکنے کے کام آتا ہے ؛ عموماً نیلام کُنندہ کی ہتھوڑی ؛ استعمال یا کام میں ہتھوڑے سے ملتا جلتا کوئی بھی آلہ یا اوزار جیسے گھڑیال یا دروازے کی گھنٹی بجانے والا ؛ ضارب ۔ (موسیقی) گدّی دار آلہ جس سے پیانو کے تار چھیڑے جاتے ہیں ۔ (آتشیں ہتھیار) کھٹکے کا وہ حصّہ جس کے چلنے سے ہتھیار چل جاتا ہے ۔ (کھیل) لمبے ، لچکدار دستے کے ساتھ دھاتی گولا جو مقابلے میں پھینکنے کے کام آتا ہے ۔ (تشریح الاعضا) مِطر کی ہڈی ۔ (مجازاً) جارِح یا تباہ کن دشمن ۔ (فعل متعدی) ہتھوڑے کے ساتھ ضرب لگانا ؛ ہتھوڑے کے ساتھ متشکل کرنا یا بنانا ۔ (مجازاً) تکرار کے ساتھ پڑھانا یا ذہن نشین کرانا ، جیسے طلبہ کو اصول ذہن نشین کرانا ، سخت محنت اور مشقت سے بنانا یا حل کرنا ۔ (فعل لازم) ہتھوڑے سے یا اُس کی طرح ضرب لگانا،بالخصوص بار بار۔ (مجازاً) مسلسل اور جانکاہ کوششیں کرنا ۔

**hammerer**, n. ہتھوڑا مارنے والا وغیرہ ۔

**hammer and sickle**, n. ہتھوڑا درانتی ؛ سوویت یُونین کا نشان جس میں ہتھوڑا اور درانتی آڑا بنایا جاتا ہے اور جو مزدُور اور کسان کی نمایندگی کرتا ہے ؛ متعدّد اشتراکی پارٹیوں میں استعمال ہونے والا اس قسم کا کوئی بھی نشان ۔

**hammer and tongs**, adv. درُشتی سے ؛ کرختی سے ؛ سخت ، بلند آواز یا اَکھّڑ طریقے سے ۔ (صفت) اَکھّڑ اور سخت ۔

**hammered**, a. مضروب ؛ ہتھوڑے کی ضربوں کے نشانوں والا جیسے چاندی ، پیتل یا کسی اور دھات کی چیزوں کی سطح پر ہتھوڑے کی ضربوں کے نشانات ۔

**hammerhead**, n. ابوشکوش ؛ ایک بِسیار خور شارک جس کا سر موگری سے مشابہت رکھتا ہے ، بالخصوص سَفِرنا زایگائنا (Sphyrna zygaena) کی نوع جو اکثر جگہ پائی جاتی ہے ؛ بُھورے رنگ کا افریقی پرندہ جس کا سر ، ہیئت میں ، زنبور کی طرح ہوتا ہے ۔

**hammerless**, a. بے گھوڑا (آتشیں ہتھیار) ؛ بغیر گھوڑے یا کھٹکے کے یا نظر نہ آنے والے گھوڑے کا ، خصوصاً اُن آتشیں ہتھیاروں کے لیے مستعمل ہے جن میں ضرب لگنے والا آلہ یعنی گھوڑا چُھپا ہُوا ہوتا ہے ۔

**hammer lock**, n. ہتھوڑا گرفت ؛ ہیمبر لاک ؛ دھوبی پٹڑا ؛ دھوبی پاٹ ؛ ایسی گرفت جس میں پہلوان اپنے حریف کا بازو مروڑتا اور پیٹھ کے پیچھے اُوپر اُٹھانے کے لیے زور لگاتا اور پٹختا ہے ۔

**hammock** n. لٹکن گھاٹ ؛ جُھولن کھٹولا ؛ ایک قسم کا کھٹولا جو کینوس یا جالی کا ہوتا ہے اور دونوں کناروں سے رسّی یا ہُک پر لٹکا ہوتا ہے ۔

**hammock, hummock**, n. ہَمَک ؛ دلدلی علاقے میں زمین کا اُبھرواں گھنے جنگل والا خطّہ جیسے فلوریڈا ایورگلیڈز ۔

**hamper**, v.t. حرکت یا نمو میں مزاحم ہونا ؛ رُکاوٹ بننا ۔ (اسم) (جہاز رانی) ایسا سامان جو رکاوٹ ڈالنے یا دشواری پیدا کرے لیکن ضروری ہو ۔ (مجازاً) کوئی مزاحم شے ۔

**hamper**, n. پٹارا ؛ پٹاری ؛ ایک قسم کی ٹوکری یا بید سے بنی ہوئی پٹاری جو اشیا کی پیکنگ ، پکنک کا سامان بھرنے یا میلے کپڑے رکھنے کے کام آتی ہے ۔

**hamster**, n. مُوش نُما ؛ ایک چھوٹی دُم والا یورپ اور ایشیا کا اکّال (کُترنے والا) جانور جس کے مُنھ میں بڑی بڑی تھیلیاں ہوتی ہیں ؛ اِسی جنس یا ملتی جلتی جنسوں کا کوئی جانور ۔

**hamstring**, n. عرقوب ؛ کازہ (عضلہ) ؛ کریلی نس ؛ پُٹھے کی بڑی نسوں میں سے کوئی ایک ۔ (فعلِ متعدی) کریلی نس کاٹ دینا ؛ اپاہج،معذور اور بے طاقت کر دینا ۔

**hamulus**, n. (حیاتیات) خُطافچہ ؛ خُطیف ؛ خُطیفہ ؛ سرخیدگی ؛ چھوٹی ہُک یا ہُک جیسا عمل ۔

**hamular, hamulate**, a. ہُک والا ؛ ہُک جیسا ۔

**hamza**, n. ہمزہ ؛ انگریزی میں عربی علم ہجا کے حلقومی سکون کو ظاہر کرنے والا لفظ، عموماً بطور علامتِ حذف (apostrophe)۔

**hand**, n. ہاتھ ؛ ید ؛ دست ؛ کف ؛ بازُو کا اگلا حصّہ جو ہتھیلی اور پنجے پر مشتمل ہوتا ہے ؛ فقاریہ (ریڑھ کی ہڈّی والے) ارتقا پذیر جانوروں کے اگلے اعضا کا یہ حصہ ؛ کسی بھی گرفت کرنے والے عضو کا آخری حصّہ جیسے بندر کا پچھلا پاؤں ، کیکڑے کا پنجہ یا شکرے کا پنجہ ؛ ذریعہ یا آلۂ کار (جیسے : to die by one's own hand) ؛ کسی چیز یا معاملے میں حصّہ (جیسے : to have a hand in a matter) ؛ طرف یا سمت، جیسے دائیں ہاتھ پر ؛ کسی موضوع یا سوال کا پہلُو ؛ ہاتھ جیسا کہ وعدہ کرتے ہُوئے یا حلف اُٹھاتے ہوئے استعمال ہوتا ہے بالخصوص شادی میں عورت کا ہاتھ جو ازدواجی انسلاک ہونے کی نمایندگی کرتا ہے ؛ کوئی شخص جو کسی مخصوص کام کے کرنے میں شریک ہو؛ جیسے کئی ہاتھوں کی مدد سے لِکّھی گئی کتاب ؛ جسمانی محنت مشقّت کرنے والے کارکُن ، جیسے کسی کارخانے کے کارکنان ؛ بحری جہاز کے عملے کا رُکن ؛ کام ، صلاحیت یا مہارت کے حوالے سے کوئی شخص (جیسے : to be a poor hand at writing letter) ؛ کوئی شخص جو ذریعہ ہو جیسے اطلاع یا رسد کا ؛ براہِ راست اخذ شُدہ عِلم ؛ کوئی کام کرنے کی مہارت یا سلیقہ خواہ ہاتھ سے یا بصورت دیگر ؛ مخصوص کھیلوں میں باری ، اننگ ؛ تعریف و تحسین کی تالیاں جیسے کسی اداکار کے لیے ؛ تحریر کا اسلُوب یا انداز ؛ شکل یا کام میں ہاتھ سے مِلتی جُلتی کوئی چیز؛ کسی چیز کی طرف توجّہ مبذُول کرانے کے لیے تحریر یا طباعت میں استعمال کی جانے والی ہاتھ کی شکل ؛ کپڑے یا چمڑے کی خُوبصُورتی یا عُمدگی،بالخصوص نرمی ، لچک ، ملائمت اور گرم کرنے جیسی خُوبیاں ؛ کلاک یا گھڑی کے ڈائل کی سُوئیاں ؛ ادرک کی ہتھیلی جیسی جڑ؛ تمباکو کے پتّوں کا بندھا ہُوا گٹّھا ؛ کیلوں کا گُچّھا ؛ گیل ؛ چار انچ کے برابر پیمایش کی اکائی جو گھوڑوں کا قد ناپنے کے لیے استعمال کی جاتی ہے ۔ (تاش) ایک وقت میں ہر کھلاڑی کو بانٹے گئے کُل پتّے ۔ (جمع) املاک یا طاقت ، تصرّف یا

اختیار ، جیسے کوئی معاملہ کسی کے ہاتھوں میں دے دینا ۔ (صفت) دستی ؛ ہاتھ کا بنا بُرا ؛ ہاتھ استعمال کرتے ہوئے یا ہاتھ کا ۔

**at hand,** دسترس میں ؛ نزدیک ؛ وقت کے لحاظ سے نزدیک ؛ مُتَصل ؛ پاس ؛ قریب ۔

**at the hands of, at the hand of,** کسی شخص یا کسی چیز کی وساطت سے یا اُس کے ذریعہ ۔

**by hand,** مشینوں کی مدد کے بغیر محض ہاتھوں سے کیا ہُوا ؛ ہاتھ کا ۔

**from hand to mouth,** تنگدستی میں ہونا ؛ روز کمانا ، روز کھانا ؛ از دست تا شکم ؛ روز تازہ کُنواں کھودنا ؛ مشکل سے گزر بسر کرنا۔

**hand over fist,** (عوامی) تیزی کے ساتھ ؛ بڑی مقدار میں ۔

**hand to hand,** دست بدست لڑائی ؛ قریب سے جنگ ؛ رُو برُو لڑائی ۔

**in hand,** ہاتھ میں ؛ زیردست ؛ فوری تصرّف میں (جیسے : cash in hand) ؛ زیر غور یا زیر تکمیل جیسے زیر غور یا زیرِ تکمیل مسئلہ کی طرف توجُہ ؛ قابُو میں ؛ زیر تصرُّف ۔

**off one's hands,** ذمّہ داری یا نگرانی سے باہر ؛ ہاتھ اُٹھا لینا ۔

**on hand,** فوری تصرّف میں ؛ زیر اختیار ؛ فرض ، ڈیوٹی یا مصروفیت کے طور پر کرنے کا فوری کام ؛ حاضر ؛ موجود ؛ تیّار ۔

**on one's hands,** بوجھ ، ذمّہ داری یا فرض کے طور پر پڑا ہُوا کام یا ذمّہ داری ۔

**out of hand,** جو زیر غور یا زیر تکمیل نہ رہے ؛ تکمیل شُدہ ؛ قابُو سے باہر ؛ فوراً ؛ بلا تاخیر۔

**to hand,** دسترس میں ؛ رسائی میں ؛ نزدیک ؛ پاس ؛ فوری قبضے میں یا فوراً سامنے حاضر۔

**to have one's hands full,** بہت مصروف ہونا ؛ اہلیت کار کا پورامصرف ؛ کام میں چُھٹی نہ ہونا ۔

**hand,** v.t. ہاتھوں سے گرفت یا قابو میں لے لینا ، چُھونا ، انتظام کرنا یا کام کرنا ؛ ہاتھ سے رہنمائی کرنا جیسے بچّے کو گلی پار کرانے کے لیے ہاتھ دینا ؛ ہاتھ یا ہاتھوں سے تقسیم کرنا یا دینا ؛ دینا یا منتقل کرنا (جیسے : hand me my hat)۔

**hand and foot,** adv. مکمّل طور پر ؛ پُورے کا پُورا ؛ سارا ۔

**handbag,** n. دستی بیگ ؛ ہاتھ میں پکڑنے کے لیے چھوٹا بٹوا ، یا عورتوں کا ہاتھ میں پکڑنے کے لیے یا کندھے پر لٹکایا جانے والا بیگ جس میں خریداری کی چھوٹی چھوٹی چیزیں ، سنگھار کی چیزیں یا رقم رکّھی جاتی ہے ۔

**handball,** n ہینڈ بال ؛ ایک کھیل جس میں دو یا چار کھلاڑی بند احاطے میں ربڑ کی چھوٹی سی گیند کو ہاتھوں سے دیوار پر مارتے ہیں ؛ اس کھیل میں استعمال ہونے والا گیند۔

**handbill,** n. دستی اشتہار ؛ ہینڈ بِل ؛ مطبُوعہ کاغذ یا ورق جو عام اعلان کی غرض سے مشتہر کیا یا بانٹا جاتا ہے ۔

**handbook,** n. چھوٹی کتاب یا رسالہ ؛ مختصر دستور العمل ؛ وہ ادارہ جہاں گُھڑ دوڑ پر لگائی گئی شرطیں قبول کی جاتی ہیں ؛ بیاض۔

**handbreadth, hands breadth, hand's breadth** n. ہتھیلی بھر ؛ ہاتھ کی چوڑائی ؛ مستقیم پیمایش کی اکائی جو ڈھائی سے چار انچ تک ہوتی ہے ؛ ہتھیلی ۔

**hand car,** n. (ریلوے) ہتھ گاڑی ؛ ٹھیلا ؛ دستی ترکیب یا چھوٹی موٹر سے چلنے والی چھوٹی کار جس کی مدد سے ریل کے مزدور ریلوے لائنوں کا معائنہ اور مرّمت کرتے ہیں ۔

**handclasp,** n. تہنیّتی مصافحہ ؛ تہنیت یا مُبارک دینے کے لیے دو انسانوں کا آپس میں ہاتھ ملانا ؛ مُصافحہ ۔

**handcraft,** n. دستکاری ؛ صنّاعی ؛ اُستادی۔ (فعل متعدی) ہاتھ سے بنانا یا تخلیق کرنا۔

**handcrafted,** a. ہاتھ سے بنا ہُوا ؛ دستی صنّاعی کا ۔

**handcuff,** n. (عام طور پر جمع) ہتھکڑیاں ؛ زنجیر یا دھات کا کنگن مع قفل جو عام طور پر جوڑا ہوتے ہیں اور آپس میں زنجیر سے ملے ہوتے ہیں ۔ (فعل متعدی) ہتھکڑی لگانا ۔

**hand down,** v.t. وراثت میں آگے منتقل کرنا ، جیسے باپ سے بیٹے کو ؛ زیریں عدالت کو دینا ، جیسے فیصلہ ۔

**handed,** a. ایسے ہاتھ والا جو کسی خاص صفت سے مُتّصف ہو (جیسے : left handed) ؛ بائیں ہاتھ سے کام کرنے والا یا خالی ہاتھ ، عام طور پر مُرکّب استعمال ہوتا ہے)۔ empty handed

**handedness,** n. ایک ہاتھ کو دوسرے ہاتھ کی نسبت زیادہ استعمال کرنے کا رُحجان ۔

**handful,** n. ہاتھ بھر مقدار ؛ مُٹّھی بھر ؛ جتنا کچھ ایک ہاتھ میں سما سکتا ہو ؛ قلیل مقدار یا تعداد ؛ جتنا کُچھ کوئی کرسکتا ہے۔ (بول چال) کوئی چیز یا انسان جسے قابو کرنا مشکل ہو۔

**hand grenade,** n. دستی بم ؛ گرینیڈ یا بم جو ہاتھ سے پھینکا جاتا ہے اور تصادُم یا فیوز کے ذریعے پھٹتا ہے ؛ گرینیڈ یا شیشے کا میزائل جس میں آگ بُجھانے کا کیمیائی مادّہ ہوتا ہے ۔

**handgun,** n. دستی بندوق یا ریوالور ؛ چھوٹا آتشیں ہتھیار/اسلحہ جو یک دستی گرفت سے استعمال کیا جاسکتا ہے ۔

**handicap,** n. دوڑ یا کوئی اور مقابلہ جس میں وزن ، فاصلے یا وقت سے متعلّق آسانیاں یا دُشواریاں ، مقابلے میں حصّہ لینے والوں پر یوں تقسیم کی جاتی ہیں کہ اُن کے جیتنے کے امکانات برابر رہیں ؛ آسانی یا دُشواری بذات خود ؛ روک ؛ رُکاوٹ ۔ (مجازاً) کوئی رُکاوٹ یا جسمانی دشواری یا نقص ۔ (فعل متعدی) مخصوص دوڑ یا مقابلہ میں حِصہ لینے والوں پر خاص شرائط یا قید عائد کرنا ؛ سزا دینا ۔ (مجازاً) رُکاوٹ بننا (جیسے : Age handicaps him) ۔

**handicapper,** n. مُبصّر مسابقت ؛ جو رُکاوٹ کا باعث بنے ؛ مقابلے میں رُکاوٹوں یا دُشواریوں کی مقدار متعیّن کرنے پر مامور شخص ؛ اخبار کا ملازم جس کے گُھڑ دوڑ جیتنے والوں کے بارے میں اندازے شائع ہوتے ہیں تاکہ شرطیں لگانے والوں کے لیے رہنمائی کا کام دے سکیں ۔

**handicapped,** a. معذُور ؛ ذہنی یا جسمانی طور پر معذُور ؛ مشکلات اور رُکاوٹوں والے مقابلے میں حصّہ لینے والا ۔

**handicraft,** n. دستکاری ؛ کاریگری ؛ ہنر ؛ حِرفت ؛ دستی صنعت ؛ ہاتھوں کی مہارت ؛ مخصوص اوزاروں اور سازو سامان کے ساتھ یا اس کے بغیر ، کسی ہنرمند ، کاریگر ، شوقین یا تاجر کا کام ؛ بعض اوقات کسی خاص قوم یا علاقے سے منسوب کوئی خاص مہارت/ہنر جو عام طور پر فنکارانہ ہوتا ہے؛ ہنر مندی/کاریگری کی

تخلیق نمونہ ۔

**handicrafter,** n. دستکار ؛ دست کاری/کاریگری کو بطور پیشہ یا مشغلہ اپنانے والا ؛ کاریگر۔

**handicrafts man,** n. دستکار ؛ دستی کاریگر/ہُنرمند ۔

**handily,** adv. جلدی سے ؛ سُبکدستی سے ؛ مہارت سے یا چابُکدستی سے ؛ سلیقے سے ؛ بآسانی ؛ بغیر دقّت کے (جیسے : to pass a test handily)۔

**handiness,** n. مہارت ؛ آسانی ؛ چابُک دستی ؛ چترائی ؛ سلیقگی ۔

**hand in glove,** adv. پُورا پُورا شامل ہوتے ہوئے ؛ قریبی اشتراک سے ؛ کسی کام میں بہت زیادہ ملّوث ہوتے ہوئے ایک جان دو قالب ۔

**hand in hand** ہاتھ میں ہاتھ دے کر ؛ مکمّل ہم آہنگی کے ساتھ ؛ تعاوُن کے ساتھ ؛ یک جہتی کے ساتھ ؛ واصلانہ ؛ جوڑتے ہوئے ؛ ملاتے ہوئے ؛ ساتھ ساتھ ۔

**handiwork,** n. دستی صنّاعی ؛ ہاتھ کی صنّاعی ؛ ہاتھ سے کیا ہوا کام ؛ دستی کام ؛ فن پارہ جو صنّاع یا ہنر مند کی مہارت کا مظہر ہو ؛ کسی خاص شخص یا جماعت سے متاثّرہ یا اُس سے مختص نتائج ۔

**handkerchief,** n. رُومال ؛ سُوت ، لیلن یا ریشم کا مغزی/جھالر والا مربّع کپڑا جو ذاتی استعمال یا سجاوٹ کے لیے پاس رکّھا جاتا ہے ؛ انگوچھا ؛ دست مال ۔

**handle,** n. دستہ ، قبضہ ، مُوٹھ ؛ ہتا ؛ وہ حصہ جسے ہاتھ سے پکڑنا مقصود ہو ۔ (مجازاً) وہ حصّہ جس کے ذریعے کوئی چیز پکڑی جائے ؛ کوئی چیز جس کا کسی مقصد کے حصول کے لیے فائدہ اُٹھایا جائے ؛ بہانہ ؛ ذریعہ ؛ وسیلہ ۔

**fly off the handle,** پریشان ہو جانا،بالخصوص ایک لمحے میں ؛ سیخ پا ہو جانا ؛ اچانک اور شدید طور پر ناراض ہو جانا ۔

**handled,** a. پکڑی جانے والی (چیز) ؛ معاملہ جس پر توجہ دی جا رہی ہو۔

**handle,** v.t. چُھونا ؛ ہاتھ لگانا ، محسوس کرنا یا ہاتھ استعمال کرنا یا اس سے اُٹھا لینا ؛ ہاتھوں سے کام انجام دینا ؛ نپٹانا ؛ انتظام ، رہنمائی یا کنٹرول کرنا (جیسے : to handle troops in battle) ؛ اٹھانا یا موزُوں طور پر استعمال کرنا (جیسے : to handle one's fists well in a fight) ؛ کسی معاملے یا موضوع کو مخصوص انداز میں نپٹانا (جیسے : to handle a case or a person with discretion) ؛ کاروبار کرنا (جیسے اشیا کا) ۔ (فعل لازم) نگرانی کیے جانے یا برتے جانے کی صورت میں ، ایک خاص انداز میں ردِّعمل کا ظاہر ہونا یا کارکردگی دکھانا (جیسے : this boat handles well) ۔

**handleable,** a. قابلِ استعمال ؛ جسے نمٹایا یا برتا جاسکے ۔

**handlebar,** n. (عام طور پر جمع) دستہ ؛ ہینڈل ؛ دستے یا دستوں کے ساتھ کوئی سلاخ ، بالخصوص سائیکل یا موٹرسائیکل پر سوار کے سامنے جس کے ذریعے وہ اسے چلاتا ، قابو میں رکھتا اور موڑتا ہے ۔

**handlebar mustache,** n. گھنی خمدار مُونچھیں ۔

**handler,** n. استعمال کُنندہ ؛ جو استعمال کرے یا برتے ؛ جانوروں کو قابو میں لانے والا شخص ، بالخصوص نمایش یا شکار کے دوران ۔ (کھیل) انعامی مقابلوں کے کھلاڑی کی تربیّت یا رہنمائی کرنے والا ۔

**handling,** n. چُھونے کا عمل ؛ ہاتھ کا استعمال ؛ پیش آنے کا انداز ؛ موضوع سے عُہدہ برآ ہونے کا طریقہ جیسے کسی کتاب میں ؛ تجارت میں کوئی عمل بشمول میکانکی حمل و نقل جیسے بیڑے کی ؛ تربیت اور نظم و ضبط (جیسے گھوڑے کی) ۔

**hand-me-down,** n.,a. اُترن ؛ پُرانے کپڑے ؛ استعمال شُدہ ملبوسات ؛ وہ ملبوسات یا کپڑے جو ایک شخص کے استعمال سے دُوسرے کو منتقل ہو جائیں، بالخصوص بڑے بھائی بہن سے چھوٹے کو۔

**hand-off,** n. (فٹ بال ، رگبی) کھلاڑی کا گیند کو آگے دینا ، عام طور پر ، کوارٹر بیک کو یا پیچھے کھڑے ساتھی کو۔

**handout,** n. (عوامی) بخشیش ؛ فقیر یا کسی دُوسرے ضرورت مند کو دیا جانے والا خوراک کا حصّہ یا اس قسم کی کوئی اور چیز ؛ مفت دی جانے والی چیز ۔ (صحافت) اعلامیہ ، ہینڈ آوٹ ؛ خبر یا تیّار شُدہ بیان جو پریس کے استعمال کے لیے جاری کیا جاتا ہے ۔

**handover,** v.t. حوالے کرنا ؛ نگرانی یا ملکیّت کسی اور کے سپرد کر دینا ؛ تحویل میں دے دینا ۔

**hand-pick,** v.t. ہاتھ سے اُٹھانا ؛ احتیاط سے مُنتخَب کرنا ؛ کسی خاص مقصد کے لیے چُننا ۔

**handrail,** n. جنگلا ؛ کٹہرا ؛ ریلنگ ؛ جنگلا جسے سہارے کے لیے ہاتھ سے پکڑا جائے جیسے بالکونی کے ساتھ ۔

**handsaw,** n. دستی آرا یا آری؛ ایک ہاتھ سے چلنے والا آرا یا آری ۔

**hands-down,** a. سہل؛ آسان ؛ بغیر کوشش کے کامیاب (جیسے : It was a hands-down victory) ۔ (متعلّق فعل) یقینی ؛ بلاشک و شبہ ؛ سہولت سے ؛ آسانی سے ۔

**handsel, hansel,** n. بوہنی ؛ عیدی ؛ بیعانہ ؛ پیشگی مزا ؛ اوّلیں تجربہ ؛ پوکھا ؛ خُوش قسمتی یا خیرخواہی کی علامت کے طور پر دیا ہُوا تحفہ ، بالخصوص نئے سال پر اپنا کاروبار شُرُوع کرے پر ؛ کسی چیز کا پہلا استعمال ، نمونہ یا فروخت جو اس بات کی علامت ہے کہ یہ چیز اس قسم کی ہوگی ؛ پیشگی اندازہ ؛ رہن کے طور پر ادائیگی یا پہلی قسط کی ادائیگی ۔ (فعل متعدی) تُحفہ یا سودا دینا ؛ بوہنی کرنا ؛ افتتاح کرنا ؛ پہلی دفعہ استعمال یا تجربہ کرنا ۔

**handset,** n. دستہ ٹیلی فون ؛ پونگا؛ چونگا؛ ٹیلی فون کا وُہ حِصّہ جس کے درمیان دستہ ہوتا ہے اور ایک سرے پر سننے کے لیے اور دوسرے پر بولنے کا آلہ لگا ہوتا ہے ۔ (فعلِ متعدی) ہاتھ سے جوڑنا یا جمانا جیسے ٹائپ ۔ (صفت) ہاتھ سے سیٹ کیے ہوئے ٹائپ سے چھپا ہُوا ۔

**handshake,** n. مصافحہ: تہنیت و تبریک ، رضا مندی یا رخصتی کے موقع پر دو انسانوں کا ہاتھ ملانا ۔

**handsome,** a. خُوش رُو ؛ خُوشنُما ؛ وجیہہ ؛ خُوش وضع ؛ خُوش قطع ؛ شکیل ؛ جمیل ؛ حسین ، قبول صورت ؛ خُوبصورت ؛ آنکھوں کو بھلی لگنی والی صورت شکل یا پیکر اور عام طور پر متأثّر کُن اور مردانہ ؛ بہت ، بڑا یا فیاضانہ اور مشفقانہ (جیسے : handsome gift) ؛ باوقار (جیسے : handsome manner) ۔

**handsomely,** adv. خُوبصورتی سے ، خوشنما طور پر ؛ اچھی مقدار میں ۔

**handsomeness,** n. خوشنمائی ، وجاہت ، خُوش رُوئی ؛ جمال ؛ حُسن ؛ خوبصُورتی ؛ خُوبی ؛ خوش وضعیت ؛ مقدارِ معقول ۔

**handspike,** n. دستی سُنبہ ؛ اَڑا ؛ سلاخ جو وزن اٹھانے کے لیے بیرم (لیور) کے طور پر استعمال ہو۔

**handspring,** n. (جمناسٹک/ورزش) دست چھلانگ ؛ بازیگری کا کرتب جس میں جسم فضا میں اس طرح قلابازی کھاتا ہے کہ پہلے ہاتھ زمین کو چُھوتے ہیں اور پھر پاؤں ۔

**handstand,** n. دست ایستادگی ؛ اُلٹا کھڑے ہونے کی حالت ، ہتھیلیاں زمین پر رکھ کر (سر نیچے اور پاؤں اُوپر کرکے) ؛ جسم کو عموماً متوازن طور پر کھڑا کرنے کا عمل ؛ سر کے بل ۔

**hand-to-hand,** a. نزدیک ؛ دست بدست جیسے لڑائی ؛ مٹھ بھیڑ ؛ ہاتھا پائی ؛ مارپیٹ ۔

**hand to hand,** adv. دست بدست ؛ نزدیک سے ؛ بہت قریب کے فاصلہ سے ۔

**hand to mouth,** a. تنگ دست ؛ عسیر ؛ محدود وسائل والا ؛ مالی طور پر کمزور ؛ ضرورت سے زائد کُچھ بھی پاس نہ ہونے کی (حالت)۔ نیز دیکھیے : hand ۔

**handweaving,** n. کھڈی کاری ؛ دستی بُنت ؛ کھڈی پر کپڑا بُننے کا طریقہ یا مہارت ؛ کھڈی پر بنا ہوا کپڑا ؛ کھادی ۔

**handwheel,** n. (میکانیات) ہتھ پہیّہ ؛ ہاتھ سے چلنے والا پہیّہ جو والو یا دیگر پُرزوں کو منضبط کرتا ہے ۔

**handwork,** n. دستکاری ؛ ہاتھ سے کیا ہُوا کام ، برعکس مشین سے کیے گئے کام کے ۔

**handworked,** a. دستی ؛ زیادہ تر ہاتھ سے بنا ہُوا یا مکمّل کیا گیا ۔

**handwoven,** a. دستی کھڈی کا بُنا ہُوا ؛ ہاتھ سے چلنے والی کھڈی پر بُنا ہُوا

**handwriting** n. خط ؛ لکھائی ؛ اندازِ تحریر ؛ ہر شخص کا مخصوص انداز تحریر ؛ خطّاطی ؛ ہاتھ سے لِکّھی ہوئی تحریر ۔

**handwrite** v.t ہاتھ سے تحریر کرنا ؛ لِکھنا ۔

**handy,** a. آرام دہ ؛ نزدیک یا بآسانی دسترس میں ؛ آسانی سے برتا جانے والا ؛ ہاتھوں کے استعمال کا ماہر ۔

**handyman,** n. اُوپر کے کام کرنے والا ؛ اِدھر اُدھر کے کام کرنے والا یا اس مقصد کے لیے اُجرت پر لگایا ہُوا شخص ؛ مختلف چھوٹے چھوٹے کام کرنے والا ۔

**hang,** v.t. آویزاں کرنا ؛ لٹکانا ؛ ٹانگنا ؛ معلّق کرنا ؛ دار پر لٹکانا ، جُھکانا ، باندھنا یا نتھی کرنا ؛ اس طرح لٹکانا کہ صرف اُوپر سے سہارا ہو ؛ اس طرح معلّق کرنا کہ آزادانہ ہِلا جُلا جاسکے ، جیسے قلابے پر ؛ سُولی یا دار پر لٹکانا ، بالخصوص گردن کے ذریعے بطور سزائے موت ؛ اس طرح خُودکُشی کے لیے اپنے آپ کو لٹکانا ؛ جُھکنے دینا یا نیچے کی طرف جُھکانا ، جیسے شرم سے سر جُھکا لینا ؛ ٹھیک طرح جمانا جیسے درانتی کا پھل ؛ لگانا جیسے دیواروں پر کاغذ ؛ کسی معلّق یا منسلک چیز سے آراستہ یا آرایش کرنا ، جیسے کمرے کو تصاویر سے ؛ جیوری کے دیگر ارکان سے اتفاق نہ کرتے ہوئے جیوری کو فیصلہ سنانے سے روکنا ۔ (فنون لطیفہ) نمایش کرنا جیسے نمایش میں دیواروں کے ساتھ تصاویر لگانا ۔ (عوامی) ملعون یا لعین ٹھہرانا ، کنایتاً استعمال کیا جاتا ہے (جیسے : I will be hanged if I like that) ۔

**hang,** v.i. لٹکنا ؛ جُھولنا ؛ معلّق ہونا ، ٹنگنا ، پھانسی پانا ؛ جُھکنا ؛ دھرا ہونا ؛ بغیر رُکاوٹ کے جُھولنا جیسے قلابہ پر ؛ سُولی یا دار پر لٹک کر مرنا یا مارا جانا ؛ آگے کی طرف یا نیچے کی طرف جُھکنا ؛ کسی چیز کے اوپر جھکنا ؛ ہوا میں معلّق ہونا ؛ ٹھہرنا ، تیرنا یا منڈلانا ؛ آویزاں ہونا ؛ سر پر لٹکنا ، ناگزیر ہونا ؛ سہارا لینا (بعد میں on یا upon لگتا ہے) ؛ منحصر یا مشرُوط ہونا ؛ متوجّہ رہنا ، جیسے کسی کے الفاظ کی طرف ؛ چمٹے رہنا، عموماً بوجھ بننا (جیسے : Remorse hangs heavy on my heart) ؛ بارگراں ہونا جیسے گراں وقت ؛ مشکوک اور غیر یقینی حالت میں رہنا (جیسے : The trial hangs in the balance) ؛ حرکت یا عمل کا غیر یقینی کیفیت میں رہنا ؛ رُک جانا یا رُک رُک کر چلنا/مٹرگشت کرتے رہنا ؛ جما رہنا ؛ غیر مستحکم یا نامکمّل رہنا ؛ اتفاق نہ کرسکنا جیسے بطورِ جیوری ۔ (فنونِ لطیفہ) نمایش کے لیے آویزاں ہونا ۔

**hang one on,** (عوامی) بہت زیادہ شراب پیے ہوئے ہونا ۔

**hangable,** a. لٹکانے کے قابل ؛ وہ چیز جسے لٹکایا جاسکے وغیرہ ۔

**hang,** n. خَم ، جھوک ، جُھکاؤ ؛ ڈھال ؛ لٹکنے کا انداز ؛ لٹکانے یا لٹکنے کا عمل ؛ لٹک ؛ جس انداز سے کوئی شے لٹکتی ہے ؛ ڈھلوان یا اُتار ۔ (بول چال) کسی چیز کو استعمال کرنے کا یا کوئی کام کرنے کا ٹھیک ٹھیک انداز یا ترکیب (جیسے تاش کے داؤ پیچ کا) ؛ معنی یا اصل مطلب (جیسے to get the hang of a sentence or a subject) ؛ تشویش (جیسے : he does not give a hang about his test) ۔

**hangar,** n. طیّارہ سائبان ؛ طیّارہ گاہ ؛ ہینگر ؛ ہوائی جہازوں کو رکھنے یا مرمت کرنے کے لیے چھت والی جگہ/شیڈ ۔

**hang around,** v.i. (بول چال) گھومنا ؛ پھرنا ؛ مٹرگشت کرنا ؛ کسی خاص جگہ یا جماعت کے پاس منڈلاتے رہنا ۔

**hang back,** v.i. متامّل ہونا ؛ ہچکچانا ؛ پیش رفت کرنے میں تامُّل کرنا ۔

**hangdog,** a. دِل برداشتہ یا شکست خوردہ ؛ شکل صورت سے قصُور وار یا عیّار ۔

**hanger,** n. لٹکن ؛ آویزہ ؛ کڑا ؛ نیمچہ ؛ چُھرا ؛ کپڑے لٹکانے کا ہینگر ؛ لکڑی ، تار یا پلاسٹک کی خمدار چیز جس سے لباس (جب اُسے استعمال نہ کرنا ہو) لٹکا دیا جاتا ہے ؛ کوئی ایسی چیز جس سے کوئی چیز لٹکائی جاتی ہے ، جیسے ٹانگنے کے لیے کوٹ میں لگا ہوا حلقہ ؛ دیواری کاغذ لگانے والا کاریگر ؛ چھوٹی تلوار (نیمچہ) ؛ گاڑی کی قلابہ دار بریکٹ جو کمانی کو چیسس کے ساتھ ملائے رکھتی ہے ۔ (برطانوی) زیادہ ڈھلان والی زمین کا چھوٹا شجردار حِصّہ ۔

**hanger-on,** n. دستِ نگر ؛ طُفیلی ؛ حاضِر باش ؛ جلودار حاشیہ نشین ؛ پیرو ؛ مفت خورہ ؛ کسی جگہ ، جماعت یا کسی ایک آدمی کے پاس ہر وقت منڈلاتے رہنے والا ، بالخصوص اِس تاک میں کہ کوئی ذاتی فائدہ پہنچ جائے ۔

**hang glide,** v.t. لٹک گلائیڈ اڑانا ؛ پتنگ جیسے گلائیڈر میں بندھے بندھے پہاڑ پر سے پھسلنا ۔

**hang glider,** n. لٹک گلائیڈر ؛ لٹک گلائیڈ ران ۔

**hang gliding,** n. لٹک گلائیڈ رانی ۔

**hanging,** n. لٹکنے یا لٹکانے کا عمل ؛ معلّق حالت ؛ گردن سے لٹکا کر سزا دینے کا عمل یہاں تک کے موت واقع

ہو جائے ؛ پھانسی ؛ ڈھلان ۔ (عام طور پر جمع) کوئی چیز جو لٹکتی ہے یا لٹکائی جاتی ہے جیسے پردے ۔ (صفت) جُھولتی یا لٹکتی ہوئی ؛ معلّق (چیز) ؛ لٹکنے والی شے کے لیے موزوں ؛ لٹکانے کے عمل کا باعث یا محرِّک یا اِمکانی وجہ (جیسے : hanging mob) ؛ آگے کو بڑھی یا نکلی ہوئی شے ؛ کسی چیز پر سایہ فگن ؛ عمودی ڈھلان یا بلندی پر واقع (جیسے: hanging gardens) ؛ نیچے کی طرف (جیسے نگاہ) ۔

**hanging indention**, n. (طباعت) پیراگراف میں ہر سطر مقررہ جگہ سے ، ترتیب کے ساتھ ، شروع ہونے کی حالت سوائے پہلی سطر کے ۔

**hangman**, n. جلّاد ، دارکَش ، وہ اہل کار جس کا فرض ان مجرموں کو پھانسی پر لٹکانا ہے جنھیں سزائے موت ملی ہو ؛ سرکاری جلّاد ۔

**hangnail, agnail**, n. ناخن ماس ؛ اُنگلی کے ناخُن کی جڑ یا اطراف پر قدرے ہٹا ہوا کھال کا چھوٹا سا ٹُکڑا ۔

**hang on**, v.i. جاری رہنا ؛ اصرار کرنا ؛ چمٹے رہنا ؛ ٹیلی فون کی لائن مصروف رکھنا ۔

**hangout**, n. (بول چال) کوئی جگہ جیسے کلب یا ریستوران جہاں بار بار جایا جائے ؛ رہایشی مکان ۔

**hang out**, v.i. رہایش رکھنا ؛ کسی مخصوص جگہ پر بار بار جانا ۔

**hangover**, n. خمار ؛ سابقہ دَور کی باقی ماندہ حالت یا چیز ؛ بہت زیادہ شراب پینے کے نتیجے میں اعضا شکنی ۔

**hang together**, v.i. مجتمع رہنا ؛ متّحد رہنا ؛ ایک دوسرے کے ساتھ جُڑنا ؛ بہت زیادہ متّحد ہونا ؛ مسلسل اور مربوط ہونا (جیسے : That alibi does not hang togther) ۔

**hang up**, v.t. لٹکانا ، جیسے الگنی پر یا کپڑوں والے تار پر ؛ التوا میں رکھنا ؛ تاخیر کرنا یا روک رکھنا ؛ ختم کرنا ، جیسے ٹیلی فون پر گفتگو ۔ (فعل لازم) خشکی پر چڑھ جانا (جیسے بحری جہاز کا) ؛ ٹیلی فون کے رابطے کو منقطع کرنا ۔

**hang-up**, n. تاخیر ؛ مُشکل ۔ (عوامی) وہم ؛ مسئلہ ۔

**hank**, n. لَچھّا ؛ اَنٹی ؛بھیٹنی ؛ دھاگے یا سُوت کی انٹی ؛ دھاگے یا سُوت کی خاص مقدار یا وزن جو اکٹھا خریدا گیا ہو ؛ خم ، گرہ یا حلقہ جیسے بالوں کا ۔ (جہاز رانی) بادبان باندھنے کے لیے چیز یا رسّی ۔

**hanker**, v.i. آرزُو کرنا ؛ مُسلسل چاہنا (اس صورت میں بعد میں اس کے ساتھ for, after یا کوئی مصدر لگتا ہے ۔)

**hankering**, n. تمنا ؛ چاہ ؛ اشتیاق ؛ ذوق ، شوق ؛ ارمان ؛ آرزُو ؛ استدعا ؛ خواہش ۔

**hankerer**, n. تمنائی ؛ خواہش مند ؛ آرزُو مند ؛ خواہش کرنے والا وغیرہ ۔

**hanky-panky**, n. (عوامی) عیّاری ؛ ناجائز/خفیہ طور پر معاملہ ؛ قابل اعتراض چال چلن ؛ گول مال ؛ مکّاری ۔

**Hanoverian**, a. [پروشیا کا ایک صوبہ : ہنوور ؛ نیز خاندان ہنوور جو برطانیہ پر ۱۷۱۴ء سے ۱۹۰۱ء تک حکمران رہا] ہنووری ؛ صوبہ ہنوور یا ہنوور کے سابق خاندان سے متعلّق ۔ (اسم) ہنوور خاندان کا ہم نوا یا حامی ۔

**Hansa, Hanse**, n. [جرمن : لیگ] ہنسا ؛ ہنزا ؛ ہیں ؛ اسٹیک (Hanseatic) لیگ : تیرہویں صدی سے سترہویں صدی تک مغربی جرمنی کے شہروں کا اتحاد/کنفڈریشن جو باہمی تحفظ اور تجارتی فوائد کے لیے بنایا گیا تھا ۔ (چھوٹے h سے) ازمنۂ وسطیٰ میں تاجروں کی جمعیت ؛ اس جمعیت کا رُکن بننے کی فیس ۔

**Hanseatic**, a. ہنسا سے متعلّق ۔

**Hansard**, n. (برطانوی ، کینیڈین) ہین سرڈ ؛ پارلیمنٹ کی بحثوں اور کارروائیوں کی سرکاری مطبوعات/اشاعت ۔

**hansel**, n. دیکھیے : Handsel ۔

**Hansen's disease**, n. [ناروے کے طبیب آرمائر جی ۔ ہینسن سے] (امراضیات) جذام ؛ برص ؛ ہینسن کا مرض ۔

**hansom, hansomcab**, n. [انگریز اجارہ دار جے ۔ اے ۔ ہین سم ۱۸۰۳ـ۱۸۸۲ء کے نام پر] ہینسم بگھی ؛ ٹم ٹم ؛ نیچی چھت کی دو پہیّوں والی گاڑی جسے گھوڑا کھینچتا ہے اور کوچوان اونچی سیٹ پر پیچھے بیٹھتا ہے ۔

**hant ha'nt**, v.t,v.i,n. (بولی) خیالات کا بار بار آنا ؛ بُھوتوں کا سایہ پڑنا ۔

**Hanukkah, Chanukah**, n. (عبرانی) ہینوکا ؛ چنوکا ؛ یہودیوں کا روشنیوں کا تہوار جو آٹھ دن رہتا ہے ، یہ یروشلم کی عبادت گاہ کی شامیوں کے بادشاہ انیتوکس کے ہاتھوں بے حرمتی کے بعد ، تجدید عہد کے سلسلے میں منایا جاتا ہے ۔

**haole**, n. ہاؤلا ؛ ہوائی کے باشندوں کے درمیان کوئی شخص جو پالی نیشیا (Polynesia) کا مقامی باشندہ نہ ہو ، بالخصوص کوئی سفید فام ۔

**hap**, n. اتفاق ؛ قسمت ؛ مقدر ؛ بھاگ ؛ اتفاقیہ پیش آنے والا واقعہ یا حادثہ ۔ (فعل لازم) واقع ہونا ۔

**hapless**, a. بدقسمت ؛ جس کا بخت ساتھ نہ دے ۔

**haplessly**, adv. بدقسمتی سے ۔

**haplessness**, n. بدقسمتی وغیرہ ۔

**haphazard**, n. اتفاق ؛ حادثہ ؛اٹکل ۔

**haphazard**, a. اٹکل پچّو ؛ حادثاتی ؛ بے ضابطگی سے ؛ بغیر کسی خاص مقصد کے ، صرف اتفاق پر انحصار کرتے ہوئے (جیسے : a haphazard performance) ؛بے ترتیب ؛ الل ٹپ ۔

**haphazardly**, adv. اتفاقیہ طور پر ؛ حادثاتی انداز میں ۔

**haphazardness** اتفاقیت ؛ اٹکل پن ؛ بے ترتیبی ۔

**haplography**, n. لکھتے یا نقل کرتے وقت بار بار آنے والے حرف یا حروف کو غیر ارادی طور پر چھوڑ جانا (جیسے remember کو rember لکھ جانا) ۔(کتابت) ترک ۔

**haploid, haploidic**, a. (حیاتیات) یک لونیہ ؛ شَطریہ ؛ یک لا ؛ اکیلا ؛ لونی اجسام کے ایک سَیٹ پر مشتمل جن کا جوڑا نہ ہو ۔ (اسم) (حیاتیات) اس کا خلیہ یا جسم

**haploidy**, n. یک لونیہ ہونے کی حالت ۔

**haplology**, n. (گرامر) مختصر صوتی ؛ دو مِلتے جُلتے متّصل حُروف یا آوازوں میں سے صرف ایک کا اظہار جس کے نتیجہ میں لفظ مختصر رہ جائے جیسے idlely کو idly پڑھنا ۔

**haplosis**, n. (حیاتیات) یک لائی ؛ سادہ لونیویت ؛ خلوی تقسیم کے دوران لونی اجسام کی یک لونی تعداد کا ارتقا ۔

**haply**, adv. اتفاق یا قسمت سے ؛ حادثہ کے نتیجہ میں ؛

شاید ؛ مبادا ؛ اتفاقاً ۔

**happen,** v.i. واقع ہونا یا پیش آنا ؛ گزرنا ؛ پیش آنا ؛ سرزد ہونا ؛ کسی ظاہری ارادے یا سبب کے بغیر اتفاقاً واقع ہونا ؛ عارض ہونا ؛ خوش قسمتی سے کوئی واقعہ پیش آنا (جیسے : I happened to see him)؛ اتفاق سے سراغ لگا لینا جیسے کسی راز کا ؛ اتفاق سے ہونا ، آنا یا جانا (جیسے : to happen along) ۔

**happening,** n. واقعہ ؛ ماجرا ؛ حادثہ ؛ وقوع پذیری ؛ یا اجتماع ، عام طور پر اتفاقاً یا خود بخود ؛ ازخود ؛ اتفاقی واقعہ جواسٹیج پر پیش آئے اور جس میں عام طور پر اداکار اور ناظرین کا باہمی عمل اور ردّعمل شامل ہو۔

**happenstance, hapenchance,** n. اتفاق سے پیش آنے والا واقعہ ۔

**happiness,** n. خوشی ؛ مسرّت ؛ راحت ؛ آسودہ حالی ؛ سرخوشی ؛ حظ ؛ سُکھ ؛ چین ؛ آسودہ ہونے کی حالت یا اہلیت؛ موزونیت و مناسبت ؛ بدھائی ؛ مبارکی ۔

**happy,** a. مسرُور ؛ خُوش ؛ شاد ؛ شاداں؛ فرحاں؛ خورسند؛ خُرم و خنداں؛ دِلشاد ؛ مسرّت یا اطمینان کے اظہار سے متصف ؛ خُوش باش ؛ خوش قسمت؛ نشاط انگیز ؛ پُرسُرُور ؛ ماہر یا موزوں ؛خبطی یا بے چین و مضطرب طبعیت سے متصف ؛ سودائی ؛ کوئی چیز استعمال کرنے یا کوئی کام کرنے میں بہت جلد باز : مرکّب کے طور پر مستعمل ہے (جیسے : trigger-happy) ۔

**happily,** adv. خوشی سے ؛ مسرّت کے ساتھ وغیرہ ۔

**happy-go-lucky,** a. ہنستے کھیلتے ہوئے قسمت پر انحصار کرنے والا؛ لاپروا اور مگن ؛ مست ۔ (متعلق فعل) (متروک) اٹکل پچو؛ اتفاقیہ بغیر کسی منصوبہ بندی کے ۔

**Hapsburg, Habsburg,** a. ہیپسبرگ : ایک معروف جرمن خاندان سے متعلق جس نے گیارہویں صدی سے بیسویں صدی تک آسٹریا ، ہسپانیہ ، ہنگری ، بوہیمیا اور مقدّس رومی سلطنت کے لیے حکمران پیدا کیے ۔ (اسم) اس خاندان کا نام ۔

**hapten,** n. (مناعیات) مادّہ/شے جو کسی ضدِّ جسم کے ساتھ صرف اُس وقت ردِّعمل کرتی ہے جب وہ دونوں کسی مصنوعی ماحول میں اکٹھے ہوں ۔

**haptics,** n. (نفسیات) لمسیات ؛ مطالعۂ حسّیات لمسی ؛ لمسیاتی حِسّیات کا مطالعہ ۔

**haptic, haptical,** a. لمسیاتی حِس سے متعلّق ۔

**hara-kiri, hari-kari,** n. خود کُشی ؛ ہیرا کیری ؛ خودکُشی کرنے کا روایتی جاپانی طریقہ جس میں خنجر کے ساتھ پیٹ کو باقاعدہ تقریب میں چاک کیا جاتا ہے ؛ اپنے آپ کو تباہ کرنے یا خودکُشی کا عمل ۔

**harangue,** n. پرجوش خطاب ؛ ولولہ انگیز تقریر (عموماً طنزیہ)؛ پرجوش ، زوردار اور بلند آواز سے تقریر یا خطاب ،بالخصوص کسی اسمبلی میں ؛ پرتکلف ناصحانہ اور تنبیہی تقریر ؛ طنزیہ/مخالفانہ تقریر ؛ لتاڑ ۔ (فعل متعدی و لازم) ولولہ انگیز تقریر کرنا ؛ پُرجوش خطبہ دینا ؛ طویل تقریر کرنا ؛ تقریر میں لتاڑنا ۔

**haranguer,** n. خطیب ، مقرّر ۔

**harass,** v.t. (عسکری) مسلسل حملوں یا چھاپوں سے پریشان کر دینا ؛ افکار و آلام سے مسلسل پریشان اور مضطرب کرتے رہنا ؛ ستانا ، دِق کرنا ، قافیہ تنگ کرنا ؛زچ کرنا ؛ ناک میں دم کرنا ؛ اذیّت پہنچانا ۔

**harbinger,** n. [قدیم : جو گھر مہیا کرے] نقیب ؛ ہرکارہ ؛ چاؤش ؛ کوئی شخص یا چیز جو مستقبل میں پیش آنے والے واقعے سے پیشگی خبردار کرے ؛ پیش خیمہ ؛ شگون ؛ فال ؛ پیش رو ؛ آمد کی خبر دینے والا ؛ خبر رساں ۔ (قدیم) رہایش حاصل کرنے کے لیے پہلے جانے والا ۔ (فعل متعدی)نقیب کے طور پر کام کرنا ؛ پیش گوئی کرنا ۔

**harbor, Brit. harbour,** n. [لغوی : فوج کا ٹھکانا] بندرگاہ ؛ ساحل کے قریب بحری جہازوں کے لیے لنگر انداز ہونے کی جگہ جس کی حفاظت کی جائے ، خواہ ساحل کی قدرتی خصوصیات اس کے لیے موجود ہوں یا مصنوعی تعمیر کی گئی ہوں ؛ بندرگاہ یا گودی کے لیے اسی طرح کی جگہ ؛ پناہ یا سر چھپانے کی جگہ ۔ (فعل متعدی) پناہ دینا ؛ چُھپنے کی جگہ دینا ؛ سر چھپانے کا ٹھکانہ دینا ؛ رہایش کی جگہ کا انتظام رکھنا،بالخصوص جانوروں کے لیے ؛ مشتمل یا حامل ہونا ؛ ذہن کے اندر خیالات اور احساسات لانا ۔ (فعل لازم) بندرگاہ میں پناہ لینا ۔

**harborge, Brit. harbourage,** n. بندرگاہ ؛ جہازوں کی جگہ؛ ٹھکانہ یا رہایش گاہ ۔

**harbor master, Brit. harbour master,** n. بندرگاہ کا انچارج افسر جو اس کے قوانین کا نفاذ کرتا ہے؛ مُنتظِم بندرگاہ ۔

**hard,** a. سخت؛ کڑّا؛ ٹھوس؛ کڑا ؛ دشوار؛ مشکل؛ کٹھن؛ دُرشت؛ چُھونے میں ٹھوس اور مضبوط؛ جو بآسانی تقسیم نہ ہوسکے نہ اُس کی شکل بدلی جاسکے اور نہ اُس میں داخل ہوا جاسکے؛ جو نرم نہ ہو؛ مضبوطی سے بنایا یا باندھا ہُوا ، جیسے سخت گرہ؛ جسے کرنا ، حاصل کرنا یا اُس کا کردار ادا کرنا مشکل ہو جیسے دُشوار کام؛ سخت محنت ، توانائی یا تسلسل و استقامت کے ساتھ کرنے والا، جیسے سخت کوش یا نہایت محنتی: کسی خاص کام کے حوالہ سے مشکل (جیسے : hard to please or hard of hearing) ؛ جس سے معاملہ طے کرنا، جس کا انتظام کرنا اور جسے قابو میں رکھنا مشکل ہو؛ جس کا سمجھنا سمجھانا یا حل کرنا مشکل ہو(جیسے : a hard subject) ؛ ناقابلِ برداشت جیسے : a hard life) ؛ شدید اور انتہائی (جیسے : a hard winter)؛ گُستاخ یا بداخلاق ؛ جو بآسانی متاثّر یا رام نہ کیے جاسکیں جیسے لوگ ؛ سرکش ؛ بے حس یا بے رحم ؛ چالاک اور عملی مزاج کا مالک ؛ دوسروں کے ساتھ معاملات میں سخت (جیسے : a hard master) ؛ بعض اوقات کنجوس یا بخیل ۔ (بول چال) ناقابل اصلاح یا بدنام (جیسے : a hard character) ؛ صحیح حقائق پر مبنی، (جیسے : hard evidence) ؛ تفصیلات طے کرنے میں غیرلچکدار (جیسے : a hard bargain) ؛ متجسّسانہ (جیسے: a hard look) ؛ سخت اور غیر دوستانہ (جیسے : hard feelings) ؛ زوردار یا متشدّد (جیسے : a hard rain) ؛ آنکھوں، کانوں یا جمالیاتی حِس کے لیے ناگوار (جیسے : a hard face یا hard autline ۔ (عکاسی) بہت فرق و امتیاز والی یا بالکل الگ الگ پرچھائیاں ۔ (پانی) بھاری پانی، یعنی معدنی نمکیات والا پانی جس پر صابن کا اثر نہ ہو ؛ تیز،مدہوش کُن اور نشہ آور جیسے شراب ؛ بلند اور قابو سے باہر جیسے قیمتیں ۔ (معاشیات) کاغذی کرنسی کے بجائے دھات کے سکوں میں (ادائیگی) ؛ املاک کے بجائے سکّے ، نوٹ اور رقم میں (ادائیگی) ؛ کرنسی سے متعلّق جس کی پُشت پر مالی استحکام ہو اور بآسانی سونے میں تبدیل کی جاسکے ۔ (صوتیات) حلقی آواز (جیسے corn اور get میں c اور g بہ نسبت اُس نرم c اور g کے جو cite اور gin میں آتی ہیں)؛ سلاوی زبان کے حروف صحیح ، جو تالو سے نہ نکل سکیں ۔

**hardup,** (عوامی) تنگ دست ؛ نادار ؛ ضرورت مند ؛ حاجت مند ؛ کسی چیز کا ، عام طور پر پیسوں کا سخت ضرورت مند ۔

**hard,** adv. سخت ، ٹھوس اور مضبوط انداز میں (جیسے frozen hard) ؛ مضبوطی اور سختی کے ساتھ جیسے کلائی کی گرفت ؛ دِقّت کے ساتھ (جیسے : breathing hard) ؛ سختی یادرشتی کے ساتھ (جیسے :to treat or press hard)؛سخت دشواری سے (جیسے : taxes bearing hard upon the poor)؛ بہت محنت، جانفشانی اور زور کے ساتھ (جیسے : to work hard) ؛ غور سے مسلسل یا متجسسانہ جیسے کسی انسان یا چیز پر نظر؛ جگہ ، مقدار یا وقت کے حوالہ سے کسی کے قریب ہونے یا رہنے یا بالکل نزدیک پہنچنے کے انداز میں جیسے کسی دُوسرے کی مکمّل پیروی ۔ (جہاز رانی) قریب، مکمّل یا انتہائی حد سے جیسے جہاز کی سمتِ محفوظ؛ تلخ جذبات کے ساتھ۔

**hard-and-fast,** a. پکّا اور محفوظ ؛ مضبوطی سے جوڑنے والا ؛ بندھا ٹکا؛ بے حد ضروری جنھیں نظر انداز نہ کیا جاسکے اور نہ خلاف ورزی کی جاسکے (جیسے : hard-and-fast rules) ؛ غیر مُتبدّل قوانین یا ضوابط ۔

**hard and fast,** adv. مضبوطی اور حفاظت کے ساتھ ؛ جکڑنے کے انداز میں ؛ سختی اور شدّت کے ساتھ ۔

**hard-bill,** n. مضبوط چونچ پرندہ ؛ مضبوط منقار طائر ؛ وہ پرندے جو چونچ سے گری دار میوے اور بیج کا سخت چھلکا توڑ سکیں ۔

**hard-bitten,** a. مصائب کے باعث سخت مزاج ؛ سخت ؛ مضبوط ؛ غیر لچکدار ؛ نہ ماننے والا ؛ ضدی ؛ ہٹّی ؛ اڑیل ؛ ہٹ دھرم ۔

**hardboard,** n. سخت تختہ ؛ ہارڈ بورڈ ؛ تختہ جو لکڑی کے ریشوں کو بہت زیادہ حرارت سے چادروں کی شکل میں دبا کر بنایا جاتا ہے ۔

**hard-boiled,** a. بے لچک ؛ سخت ؛ ابال کر سخت کیا گیا جیسے انڈا ۔ (عوامی) تجربہ کی بھٹّی سے کندن ہونے والا ؛ جو بآسانی متاثّر یا جذباتی نہ ہو ؛ غیر لچکدار اور مصالحت نہ کرنے والا ؛ سخت گیر (جیسے : hard boiled mayor) ؛ حقیقت پسند رویہ جیسے زندگی کے بارے میں ؛ استقامت پسندی ۔

**hard-boiledness,** n. سختی ؛ تجربہ کاری ؛ پختگی ؛ استقامت ۔

**hardcider,** n. خمیر کردہ سیب کا رس ۔

**hard calm,** n. خولی ریگ صدفہ ؛ خول دار گھونگا ؛ موٹے خول والا گھونگا؛ خوردنی گھونگا جو شمالی امریکا میں بحرِ اوقیانوس کے کنارے پایا جاتا ہے ۔

**hard coal,** n. پتّھر کوئلہ؛ کوئلہ جس میں پتّھر کا جز زیادہ ہوتا ہے؛ جُھوٹا (غیر خالص) کوئلہ ۔

**hard copy,** n. (کمپیوٹر) خواندنی نقل ؛ پڑھی جاسکنے والی مواصلات جیسے ٹائپ شدہ یامطبوعہ (یہ مواصلات اُن کے خصوصی کوڈ اور مخصوص مشینی زبانوں سے مختلف ہوتی ہیں جو سوراخوں والے کارڈوں یا ٹیپ کے ذریعے یا برقناطیسی ٹیپ کے ذریعے کمپیوٹر میں ڈالے جاتے ہیں)۔

**hardcore,** a. جارح ؛ لڑاکا ؛ غیر لچکدار ؛ سنگدل (جیسے : hard-core criminal) ؛ پتھر دل ؛ تندخُو ۔ (۲) ایسے افراد سے متعلق ، جن کی حیثیت آسانی سے تبدیل نہیں ہو سکتی ، مثلاً مستقل بے روزگار (۳) فحش نگاری سے متعلّق جو ظاہر و باہر ہو۔

**harden,** v.t. سخت یا سخت تر کر دینا ؛ قوی ، مضبوط اور سختی برداشت کرنے کا عادی بنا دینا؛ شدید یا غیرلچکدار بنا دینا ؛ بے حِس یا بے رحم کر دینا ۔ (فعل لازم) سخت یا سخت تر ہو جانا ؛ عادی یا مُشکل پسند ہو جانا ؛ سخت ، بے حِس یا بے رحم ہو جانا ۔ (قیمتوں اور منڈی سے متعلّق ) گراں تر یا متسحکم ہو جانا ؛ پتھرانا ؛ کڑا کرنا ۔

**hardened,** a. سخت کیا ہُوا ؛ بے حِس ؛ توثیق شُدہ ۔

**hardener,** n. ایک مواد جسے پایداری پیدا کرنے کے لیے پینٹ ، روغن اور وارنش میں ملایا جاتا ہے ؛ کاٹنے کے اوزاروں کو پُختگی دینے والا ؛ سخت گر ۔

**hardening,** n. مواد جو دوسرے موادوں کو سخت کرنے کے لیے استعمال کیا جائے،بالخصوص کھوٹ اور ملاوٹ وغیرہ جو دھات میں ملائی جاتی ہے ؛سخت کرنے کا عمل یا مرحلہ ۔

**hard drug,**n. انتہائی مخدّر (ادویہ)؛ کوئی علّتی منشیّات/دوا، مثلاً ہیروئن ۔

**hardgoods,** n. پایدار اشیا؛ وہ ساز و سامان جو زیادہ عرصے قائم رہنے کے لیے بنایا جائے جیسے مشینری اور دیگر آلاتِ استعمال وغیرہ ۔

**hardhanded,** a. محنتی؛ سخت گیر ؛ محنت ومشقّت سے ہاتھوں کو سخت کیے ہوئے ؛ مضبوط اور ظالم ہاتھوں سے حکومت کرتا ہوا ؛ شدید ۔

**hardhandedness,** n. سخت گیری ؛ سختی ؛ تُندی ؛ شِدّت ۔

**hard hat,** n. خَود ؛ حفاظت کے لیے استعمال کیا جانے والا خود جو عموماً دھات کا لیکن بعض اوقات پلاسٹک کا بھی ہوتا ہے ۔

**hard-hat,** n. (عوامی) خود پوش مزدور ؛ تعمیراتی کام کرنے والا مزدُور جو حفاظتی خَود پہنتا ہے ۔ (صفت) ایسے تعمیراتی علاقے یا کام سے متعلّق جس میں حفاظتی خَود پہننا ضروری ہو (جیسے : hard hat industries) ۔

**hardhead,** n. عیّار ؛ تجربہ کار انسان ؛ سرکش آدمی ؛ ضدی ؛ بے مغز/گاؤدی ؛ مچھلیوں کی ایک قسم جیسے گرنارڈ '' یا کھاد مچھلی ۔

**hard-headed,** a. سیانا ؛ عملی ؛ جسے آسانی سے نہ رام کیا جاسکے اور نہ دھوکا دیا جاسکے ؛ باعمل ؛ چالاک ؛ غیرلچکدار ۔

**hard-headedness,** n. سیاناپن ؛ محکم ارادہ (شخص) ؛ عیّار پن ؛ غیر لچک داری ۔

**hard-hearted,** a. کٹھور ؛ شقّی القلب ؛ سنگدِل ؛ پتّھر دِل ؛ درشت خُو ؛ بے رحم ؛ بے حِس ؛ کڑا ۔

**hard-heartedly,** adv. بے رحمی سے ؛ بے حسی سے وغیرہ ۔

**hard-heartedness,** n. بے رحمی ؛ بے حسی ؛ سنگدلی ؛ شقاوت ۔

**hardihood,** n. جفاکشی ؛ اکھڑ پن ؛ جُرأت ؛ بے باکی ؛ دلیری ؛ جسارت ؛ دیدہ دلیری ؛ جاں بازی ؛ صحت مندی ؛ کردار کی مضبوط اور جفاکش صورت ۔

**hardiment,** n. (قدیم) جرأت ؛ بہادری ؛ دلیری ۔

**hardiness,** n. قُوّت ؛ قوتِ برداشت ؛ جُرأت ؛ بے باکی ؛ دلیر اور جری ہونے کی اہلیت یا حالت ۔

**hardlabor,** n. مشقّتِ تعزیری ؛ مجرموں سے کرائی جانے والی لازمی مشقّت جو اُن کی قید کے دوران اضافی سزا کے طور پر ہوتی ہے ، جیسے قیدِ بامشقّت ۔

**hard-line,** a. غیر لچکدار اُصول یا طریق کار کا ؛ قوّتِ کے استعمال پر یقین رکھنے والا ۔

**hardly,** adv. بہ دشواری ؛ مشکل سے ؛ فقط ؛ غیرامکانی ؛

سختی سے ؛ درشتی سے ؛ بہ دقّت ؛ شاید ہی ؛ بمشکل ۔

**hard maple,** n. شکری اسفندان ؛ درختِ افرا کی قِسم جس سے شکر بنتی ہے ۔

**hardness,** n. سختی ؛ ٹھوس پن ؛ دشواری ؛ دقّت ؛ درشتی ؛ شدّت ؛ سخت ہونے کی حالت یا اہلیت؛ پانی کا کھاری پن جو معدنی نمکیات کے حل ہو جانے کی وجہ سے ہوتا ہے اور صابن کی صاف کرنے کی خاصیّت کو کم کر دیتا ہے ۔ (معدنیات) ایک معدنی شے کی دوسری معدنی شے کو کُھرچنے یا کُھرچے جانے کی صلاحیت۔ دیکھیے :Mohs scale ۔

**hard-of-hearing,** a. ثقلِ سماعت میں مبتلا شخص؛ جس کی سماعت کمزور ہو ؛ اُونچا سُننے والا ۔

**hardpalate,** n. دیکھیے : palate ۔

**hardpan,** n. سخت بُنیاد ؛ مضبوط تہ ؛ نرم زمین کے نیچے کنکریلی مضبوط تہ ، جیسے سخت مٹّی ؛ سخت غیر شکستہ زمین ۔ (مجازاً) سخت تہ یا مضبوط بُنیاد ؛ بُنیادی ٹھوس حقیقت جیسے ٹھوس بُنیادی حقائق کی تہ تک پہنچنے کا عمل ۔

**hard put,** a. مشکل صورتِ حال میں ؛ قاصِر ؛ قدرے ناقابل ۔

**hard rubber,** n. سخت ربڑ؛ وہ ربڑ جو کسی ایسے عامل کے ساتھ ملایا جائے جو اُسے زیادہ لچکدار کر دے ، اور جو اس کے سالموں کو جوڑ کر نسبتاً غیر لچکدار مُرکّب بنا دے جیسے گندھک ۔

**hards, hurds,** n. بھوک ؛ پٹ سن یا السی کا بھوک یا کُھردرا حصّہ ۔

**hard sauce,** n. ہارڈ ساس ؛ مکّھن ، شیرے ، کریم اور خُوشبو وغیرہ کا مرکّب جو اچھی طرح ملایا جاتا ہے اور پھر یخ کیا جاتا ہے تاکہ کھانے کے بعد والے میٹھے کے ساتھ پیش کیا جاسکے جیسے بھاپ میں پکائی گئی پُڈنگ ۔

**hardscrabble,** a. سعی لاحاصلانہ ؛ کوہ کندنی و کاہ براری ؛ زیادہ سے زیادہ کوشش کے باوجود کمتر نفع والا ۔

**hard sell,** n. جارحانہ فروختگی ؛ فروخت کرنے کی جارحانہ/زبردست تکنیک جس میں زیادہ دباؤ اور براہ راست اپیل شامل ہے ؛ تُندبکری ۔

**hard-set,** a. مضبوط جما ہُوا ؛ تُلا ہُوا ؛ ضدّی ؛ سخت اور مشکل حالت میں ؛ مشکلات و مصائب میں گھرا ہُوا ؛ دورانِ عمل دشواریوں میں گِھرا ہُوا ۔

**hard-shell,** a. سخت قشرہ ؛ سخت چھلکے یا خول والا ، جیسے کیکڑا کینچلی جھاڑنے سے پہلے ۔ (مجازاً) غیر لچکدار ؛ اپنا موقف نہ بدلنے والا ؛ غیر مصالحانہ ۔

**hard-shell clam,** n. سخت قشریگ صدفہ ؛ شمالی امریکا کے بحرِ اوقیانوس کے ساحلوں پر پایا جانے والا خوردنی گھونگا ۔

**hard-shell crab,** n. سخت قشر کیکڑا ؛ کیکڑا جس نے حال ہی میں اپنا چھلکا/خول نہ اُتارا ہو،بالخصوص شمالی امریکا کا نیلا کیکڑا ، کھال جھاڑنے سے پہلے ۔

**hardship,** n. کُلفت ؛ صعوبت ؛ مُصیبت ؛ بپتا ؛ رنج ؛ جنجال ؛ آزار ؛ اذیت ؛ سختی ؛ ناقابلِ برداشت حالت ؛ ابتلا ؛ شدید آزمایش ، مصیبت یا ضرورت ؛ اس قسم کی صورت یا کوئی بھی چیز جو قابل برداشت نہ ہو ۔

**hardtack, ship biscuit, pilot biscuit,** n. پھیکا بسکٹ ؛ بے نمک بسکٹ ؛ جہازی بسکٹ ؛ ایک قسم کا سخت بسکٹ جو نمک کے بغیر بنایا جاتا ہے اور عام طور پر فوجی راشن یا بحری جہازوں میں استعمال ہوتا ہے ۔

**hardtop,** n.,a. سخت چھت گاڑی ؛ گاڑی کی ایک قسم جس کا ڈیزائن اُترنی چھت والی گاڑی کا ہو لیکن اس کی چھت کسی دھات کی بنی ہو ؛ پکّی سڑک ، تارکول بِچھی سڑک یا قطعۂ زمین ۔

**hardware,** n. دھاتی اشیا ؛ دھاتی ظُرُوف ؛ دھات کی اشیا جیسے اوزار ، تالے ، قلابے ، کٹلری (چاقو چُھریاں وغیرہ) یا برتن ؛ مادّی سامان بمقابلہ خیالات یا تصوُّرات کے ۔ (کمپیوٹر) میکانکی ، برقی یا برقیاتی سے متعلّق سازو سامان ، بمقابلہ سوفٹ وئیر (software) جس میں دستور العمل ، قواعد اور تصریحات وغیرہ شامل ہوتی ہیں ۔ (عسکری) دھات کی بنی ہوئی چیزیں ، آلات اور سازو سامان اور رسد کا سامان جس میں چھوٹے چھوٹے اوزار اور پُرزے اور بڑی چیزیں،مثلاً ہوائی جہاز اور ہتھیار وغیرہ بھی شامل ہوتے ہیں ۔

**hard wheat,** n. پختہ گندم ، گیہوں ؛ دیسی گندم ؛ سخت گودے والا گیہوں جس کا آٹا بنایا جاتا ہے،بالخصوص ڈبل روٹی ، مکرونی ، نان ، چپاتی یا اس قبیل کی دیگر چیزوں میں استعمال کرنے کے لیے ۔

**hard wood,** n. پُختہ چوب ؛ سخت لکڑی ؛ امریکی اخروٹ ، شاہ بلُوط ، سفیدہ ، ایش اور چیری کی قسم کے درختوں کی پُختہ لکڑی ؛ کوئی سا درخت جس کی لکڑی اس قسم کی ہو ۔ (جنگلات) بڑے پتّوں والے درخت ، بمقابلہ صنوبر یا چھوٹے پتّوں والے درخت کے جن کی لکڑی نرم ہوتی ہے ۔ (صفت) پُختہ چوب ۔

**hard-wooded,** a. لکڑی سے متعلّق ، بالخصوص پُختہ لکڑی ، جسے استعمال میں لانا مشکل ہوتا ہے ۔

**hardy,** a. محنت کش ؛ جفاکش ؛ محنتی ؛ جانفشاں ؛ عرق ریز ؛ سخت جان ؛ تھکاوٹ ، سختی وغیرہ برداشت کرنے کے قابل ؛ جرأت مند ؛ بہادُر ؛ دلیر ؛ شُجاع ؛ جاں باز ؛ خُود اعتماد ؛ پُر یقین ؛ جلد باز ۔ (نباتیات) سرما کے موسم کو برداشت کرنے والے درختوں کے بارے میں ۔

**hardily,** adv. دلیرانہ ؛ بے باکانہ ؛ جرات و ہمت سے ؛ سخت جانی اور بہادُری سے ۔

**hardy,** n. مربّع ڈنڈی دار چھینی یا چورس پچکانی جو لوہار کے سندان کے مربّع سوراخوں میں ڈالنے کے کام آتی ہے ؛ نہائی ؛ سندان ؛ فانہ چھینی ۔

**hare,** n. خرگوش ؛ ارنب ( Leporidae) خاندان میں لیپس (Lepus) کی جنس کا چھوٹا ، دُودھ پلانے والا جانور ، جس کے اوپر کا ہونٹ منقسم ، کان لمبے ، دُم چھوٹی اور پچھلی ٹانگیں قدرے لمبی ہوتی ہیں تاکہ دوڑ لگانے میں کام آ سکیں ؛ اس قسم کا کوئی جانور ۔ (بڑے H کے ساتھ) (فلکیات) جنوبی ستاروں کا جُھرمٹ ، مجمع النّجوم ارنب ۔ (فعل لازم) دوڑنا ؛ بھاگنا ۔

**hare and hounds,** n. سگ و خرگوش بازی ؛ باہر کھیلا جانے والا ایک کھیل جس میں کچھ کھلاڑی خرگوش بن کر کاغذ کی کترنیں پھینکتے جاتے ہیں جسے خوشبو کہتے ہیں ، اُن کے مخالف کھلاڑی جو شکاری کُتّے کہلاتے ہیں ، اُنھیں محفوظ مقام پر پہنچنے سے پہلے پکڑنے کی کوشش کرتے ہیں ۔

**harebell,** n. (نباتیات) جنگلی سُنبُل ؛ گھنٹی نُما پُھولوں کے خاندان میں جرسیہ ( Campanula ) خاندان کی ایک قسم ، جس پر گھنٹیوں

کی شکل کے نیلے پھول کھلتے ہیں ۔

**harebrained,** a. عاقبت نا اندیش ؛ لاپروا ؛ ناہنجار ۔

**harelip,** n. کھنڈوا ؛ لب کٹا (شخص) ؛ بالائی ہونٹ کی پیدائیشی تقسیم یا عمودی طور پر کٹاؤ، بعض اوقات تالو تک ؛ بگڑا ہوا/کٹا کئی عورتوں کے لیے بھی مستعمل ہے ۔

**harem, hareem,** n. حرم ؛ حریم ؛ مُسلمانوں کے گھروں میں خواتین کے لیے مخصُوص حصّہ؛ زنان خانہ ؛ اس حصّہ میں رہنے والی خواتین ، بیویاں ، کنیزیں اور خُدّام ؛ ایک مرد کے ساتھ وابستہ کئی عورتوں کے لیے بھی مستعمل ہے ۔

**haricot,** n. ہاری کوٹ ؛ پسندے ؛ گوشت اور سبزیوں پر مشتمل ایک چٹ پٹا سالن ؛ فرانیسی پھلیاں (فرنچ بین) یا اُن کے بیج ۔

**hark, harken, hearken,** v.i. (عام طور پر بصیغۂ امر) سُنو سُنو ؛ دیکھو دیکھو ؛ کان دھرو ؛ متوجّہ ہو ۔ (فجائیہ)خبردار! شکاری کُتّوں کے گروہ کو اُکسانے یا ہشکارنے کے لیے شکاریوں کی مخصوص آواز ۔

**hark back,** v.i. باز گشت کرنا ؛ پہلی صورتِ حال کی طرف پلٹ جانا ؛ شکار میں ، گُم شُدہ نشان یا خُوشبُو کا دوبارہ سُراغ لگانا ؛ بازیافت کرنا ۔

**harken, hearken,** v.i. غور سے سُننا ؛ توجُّہ دینا ؛ متوجّہ ہونا ۔ (فعل متعدی) (قدیم) سننا ۔

**harl,** n. اُلجھا گُچھا ۔ (برطانوی) کسی شے کا اُلجھا ہُوا گُچّھا ۔ (فعل متعدی) اُلجھانا یا مروڑنا ؛ بل دینا ؛ گڈ مڈ کر دینا ؛ خلطِ مبحث کر دینا ؛ الجھا دینا ۔

**harl,** n. ریشہ ، جیسے پٹ سن یا السی کا ۔

**harlequin,** n. [قدیم فرانسیسی : ازمنۂ وسطیٰ کی داستانوں میں شیطان یا مجمعُ الشیاطین کا نام] (بڑے H سے) برلیکوئین ؛ بہروپیا ؛ مزاحیہ حرکات و سکنات اور اشاروں میں باتیں کرنے والا کردار جو عام طور پر نقاب پوش اور کئی رنگوں کے لباس میں لکڑی کی تلوار یا جادُو کی چھڑی اٹھائے ہوئے ہوتاہے ۔ (چھوٹے h سے) مسخرہ ۔ (طیوریات) اُوٹ پٹانگ شکل کی بطخ ۔ (صفت) کئی رنگوں کا ؛ رنگ یا سجاوٹ کے لحاظ سے عجیب و غریب اور دلچسپ انداز میں بنایا ہوا ۔

**harlequinade,** n. بے آواز مزاحیہ تمثیل ؛ گونگا ناٹک جس میں ''ہرلیکوئین'' بُنیادی کردار ادا کرتا ہے ؛ مسخرہ پن ۔

**harlequinesque,** a. ہرلیکوئین کے اسٹائل یا انداز میں ۔

**harlot,** n. فاسقہ ، فاجرہ ؛ زانیہ ؛ قحبہ ؛ فاحشہ ؛ طوائف ؛ رنڈی ؛ کسبی ؛ چھنّال ۔

**harlotry,** n. عصمت فروشی کا دھندا ؛ طوائفوں کا گروہ بحیثیت مجموعی ؛ کَسب ؛ دھندا ۔

**harm,** n. ایذا ؛ ضرر ؛ گزند ؛ نقصان ؛ جسمانی یا ذہنی زخم ؛ دُکھ؛ زیاں ۔(فعل متعدی) نقصان پُہنچانا ؛ دُکھ دینا ؛ خسارے کا باعث بننا وغیرہ ۔

**harmattan,** n. سمُوم افریقہ ؛ ہارمَیٹن ؛ خُشک ، گرد آلود زمینی ہوا جو موسم وار افریقہ کے مغربی ساحل پر چلتی ہے ۔

**harmful,** a. نقصان دہ ؛ خسارا یا دُکھ دینے کے قابل؛ ضرر رساں وغیرہ ۔

**harmfully,** adv. نقصان دہ طریقے سے ؛ ضرررسانی سے وغیرہ ۔

**harmfulness,** n. ضرر پہنچانے کی قُوّت ؛ ضرر پن ۔

**harmless,** a. بے ضرر ؛ غیر مُضر ؛ بے زیاں ۔

**harmlessly,** adv. بے ضرر طور پر ۔

**harmlessness,** n. بے ضرر پن ؛ بے اذیتی وغیرہ ۔

**harmonic,** a. ہم آہنگ ؛ سُریلا ؛ ہم آہنگی ، خوشگوار لَے دار سے مزیّن یا متعلّق ۔ (موسیقی) غنائی ؛ خوشگوار لَے دار ؛ ہم آہنگ ؛ ہم آہنگ سُروں سے متعلّق ؛ سُروں کے اُتار چڑھاؤ کے حسابی رشتے سے متعلّق ،جیسے ہم آہنگ چڑھاؤ،انترہ ۔ (اسم) (موسیقی) مضاعف سُرتی ؛ ایسے سُروں میں سے کوئی ایک سُر جو تاروں والے آلۂ موسیقی سے مرتعش تار کے ذریعے پیدا ہو ۔ (جمع لیکن ترکیب میں واحد) غنائی آوازوں کا عِلم یا اصُول ۔

**harmonical,** a. ہم آہنگ ۔

**harmonically,** adv. ہم آہنگی سے ۔

**harmonica,** n. ہارمونیکا ؛ مُنہ باجا ؛ مختلف آلاتِ موسیقی میں سے کوئی ایک ، بالخصوص جس میں چھوٹے دھاتی نَرسل ایک مُستطیل میں لگے ہوں اور سانس باہر نکالنے اور اندر لینے سے بجتا ہو ؛ مُنہ سے بجانے والا ساز ؛ کوئی سا ضربی ساز جس میں صدا پیدا کرنے کے لیے درجوں میں تقسیم شُدہ شیشے یا دھات کی سلاخیں استعمال ہوتی ہیں ۔

**harmonic motion,**n. (طبیعیات) باقاعدہ حرکت ؛ سادہ میقاتی حرکت ؛ ساکن حیطہ کے ساتھ ، جیسے پنڈولم کی حرکت یا کوئی جھُولتی ہوئی حرکت جو ایسی حرکات کا مجموعہ ہو ؛ ہم آہنگ حرکت ۔

**harmonicon,** n. مُنہ باجا ؛ ہارمونیکون ؛ موسیقی کے آلات جیسے ہارمونیکا یا مُنہ باجا ۔

**harmonic progression,** n. (ریاضی) ہم آہنگ سلسلہ ؛ اعداد کا ایک سِلسلہ جس کی رقوم کے متبادلات حسابی سلسلہ تشکیل دیتے ہوں ۔

**harmonics,** n. سمعیاتِ موسیقی ؛ سمعیات کی وہ شاخ جو موسیقی کی آوازوں سے متعلّق ہو ۔

**harmonious,** a. ہم آہنگ ؛ خُوش آہنگ ؛ ہم ساز ؛ مربُوط ؛ شیریں (نغمہ) ؛ احساسات یا عمل میں ہم آہنگی سے مُتّصف (جیسے : a harmonious decision) ؛ ایک خوشگوار مربوط اکائی بناتے ہوئے ؛ اِتّفــاق کا مظاہــرہ کرتے ہوئے ؛ مُتّفِق ہوتے ہُوئے ؛ موافق و مناسب ؛ فردوسِ گوش ؛ کانوں کو بَھلا لگنے والا ؛ سُریلا ۔

**harmoniously,** adv. ہم آہنگی و اتفاق کے ساتھ وغیرہ ۔

**harmoniousness,** n. ہم آہنگی ؛ اتفاق ، ربطِ باہم ۔

**harmonist,** n. موسیقار ؛ غنائی آہنگوں میں ماہر ؛ موسیقی ترتیب دینے والا ؛ مُغنّی ؛ مُطرِب ؛ مطابقت پیدا کرنے والا ، جیسے عیسائی مقدّس کتابوں کے مختلف متُون میں مطابقت پیدا کرنے والا ۔

**harmonistic,**a. موسیقار یا نغمگی کے متعلق؛ مقدس نصرانی کتابوں کے یکساں حصّوں کی مطابقت اور ہم آہنگی کے بارے میں ۔

**harmonistically,** adv. مطابقت/ہم آہنگی پیدا کرتے ہُوئے ۔

**harmonium,** n. ہارمونیم؛ نَرسَل والا ساز جس میں ہاتھ یا پاؤں سے چلنے والی دھونکنی کے ذریعے نلکیوں کی وساطت سے ہوا باہر نکالی جاتی ہے ۔

**harmonize,** v.i. ہم آہنگ ہونا ؛ مُتّفِق ہونا ؛ مُطابقت رکھنا ۔ (موسیقی) مُنہ سے یا آلات کی مدد سے ہم آہنگ ادائیگی کرنا ۔ (فعل

متعدی) ہم آہنگی ؛ اتفاق یا رضامندی میں لانا ۔ (موسیقی) مختلف حصّوں کو لے اور آہنگ کے ذریعے غنائی صُورت میں ڈھال دینا ؛ ہم آہنگی یا رضا مندی کا مظاہرہ کرنا ۔

**harmonizer,** n. ہم آہنگی یا مطابقت پیدا کرنے والا ۔

**harmonization,** n. تطبیق ؛ ہم آہنگی پیدا کرنے کا عمل ۔

**harmony,** n. مطابقت ، اِتّحاد ، اِتّفاق؛ ہم آہنگی ؛ میل ؛ خوش ترتیبی ؛ حقائق ، خیالات یا اعمال میں مطابقت؛ ہمدردانہ رشتہ ؛ دوستی ؛ اندرونی یا قلبی سکون ؛ مختلف اجزا کا خوش کُن اِمتزاج ۔ (موسیقی) تاروں/تانتوں کا علم ؛ موسیقی کی سُروں کا ہم آہنگ مجموعہ ؛ متوازی ادبی پیراگرافوں یا کتابوں کی ترتیب و تہذیب ، بالخصوص نصرانی مقدّس کتابوں کی ، جس کا مقصد مماثلت پر زور دینا ہو ۔

**harmotome,** n. ہارموٹوم : اُبال پتّھر (زیولائٹ) خاندان سے تعلّق رکھنے والا معدن ، جو ایلومینیم ، بیریم اور پوٹاشیم پر مشتمل آبیدہ سلی کیٹ (سلیکا کا نمک) ہوتا ہے ۔

**harmotomic,** a. ہارموٹوم کی صفت سے مُتّصف ۔

**harness,** n. ساز ؛ زین ؛ بگھی کے گھوڑے کا سازوسامان ؛ گھوڑے یا کسی دوسرے جُتے ہُوئے جانور (بیل کے سِوا) کا ساز ؛ اِس سے مِلتا جُلتا ، رسّیوں،پیٹیوں وغیرہ کا مجموعہ ؛ کام کا معمول (عموماً پہلے in استعمال ہوتا ہے ، جیسے : to live and die in harness ؛ (مشغولِ کار زندہ رہنا اور مرنا) ؛ کھڈی کا ڈھانچا جس میں کرگے کی چھوٹی ڈوریاں یا تار اور دیگر متعلّقہ حِصّے ہوتے ہیں ؛ بہت بڑی گھنٹی لٹکانے اور بجانے کی ترتیب و ترکیب ۔ (فعل متعدی و لازم) ساز ڈالنا یا لگانا ؛ ساز سے لیس کرنا ؛ ساز جوڑنا جیسے گاڑی کے ساتھ تاکہ کھینچی جا سکے ۔ (مجازاً) تصرُّف میں لانا (جیسے : to harness water power؛ آبی قُوّت سے کام لینا ۔ (قدیم) ہتھیار سجانا ۔

**harnesser,** n. سائیس ؛ گھوڑے/بگّھی وغیرہ کو ساز سے آراستہ کرنے والا ۔

**harnesslike,** a. ساز یا زین جیسا ۔

**harness horse,** n. گاڑی گھوڑا ؛ ساز سے آراستہ گاڑی/بَگّھی کو کھینچنے کے لیے تربیت یافتہ گھوڑا ، عام طور پر دوڑ کے مقابلے کے لیے ۔

**harp,** n. بربط ؛ ستار کی قسم کا باجا ؛ موسیقی کا ایک آلہ جو انگلیوں سے چھیڑ کر یا ضرب سے بجایا جاتا ہے اور جس میں نائلن یا لوہے کی درجہ بند تاریں مُثلثی ڈھانچے میں کھنچی ہوتی ہیں، یہ مُثلثی ڈھانچا ایک کھوکھلے ، آواز پیدا کرنے والے تختے ، کیل ، ماتھے اور خمدار گردن پر مشتمل ہوتا ہے ؛ کوئی اور اِس قسم کی چیز یا آلہ ۔ (فعل لازم) بربط بجانا ۔ (بول چال) ایک ہی موضوع سے بیزار کُن انداز میں بار بار چمٹے رہنا ، اِس صورت میں عموماً harp کے بعد on یا upon استعمال ہوتا ہے ۔

**harpist, harper,** n. بربط نواز ؛ بربط بجانے والا ۔

**harpoon,** n. ہارپون ؛ برچھی ، بھالا ، نیزہ جو ایک لمبی رسّی کے ساتھ بندھا ہوتا ہے اور وھیل اور دیگر بڑی مچھلیوں کو مارنے کے لیے پھینکا جاتا ہے ۔ (فعل متعدی) ہارپون کے ساتھ یا اس طرح جیسے ہارپون کے ساتھ مارنا یا پکڑنا ۔

**harpooner,** n. ہارپون پھینکنے یا مارنے والا ؛ ہارپُون باز ۔

**harpsichord,** n. ہارپسیکارڈ ؛ کلیدی تختے والا ساز جو سولھویں سے اٹھارویں صدی تک استعمال ہوتا تھا اور پھر بیسویں صدی میں دوبارہ استعمال ہونے لگا ، اس میں تاریں ، کلیدوں کے ساتھ جڑے ہوئے چمڑے یا پروں کی نوکوں سے چھیڑی جاتی ہیں ۔

**harpsichordist,** n. ہارپسیکارڈ بجانے والا ۔

**harpy,** n. لالچی ، چھینا جھپٹی کرنے والا انسان ؛ بدمزاج عورت ۔ (طیوریات) شاہ عقاب ؛ میکسیکو اور جنوبی امریکا کا بہت بڑا اور طاقتور شکاری پرندہ ۔ (بڑے H سے) (کلاسیکی اساطیری) زن مُرغ ؛ عورت کا چہرہ اور پرندے کا جسم رکھنے والے کئی کریہہ المنظر عفریتوں میں سے کوئی ایک ۔

**harquebus, harquebuse, harquebuss,** n. پُرانی وضع کی ہلکی توڑے دار بندوق ۔

**harquebusier,** n. بندوقچی ؛ توڑے دار بندوق چلانے والا ۔

**harridan,** n. ڈائن ؛ چُڑیل ؛ ساحِرہ ؛ نفرت انگیز بدمزاج بوڑھی عورت ۔

**harrier,** n. خرگوش کے شکار میں استعمال ہونے والا چھوٹا شکاری کُتّا ؛ لمبی دوڑ دوڑنے والا کھلاڑی ۔

**harrier,** n. برباد یا تنگ کرنے والا ؛ چرغ ؛ شکاری پرندے (Falconidae) خاندان کا شکرہ جو چھوٹے پرندوں کا شکار کرتا ہے ۔

**harrow,** n. سُہاگا ؛ میڑا ؛ ہینگا ؛ دندانے دار سراون ؛ پٹڑا ؛ ایک زرعی آلہ جو ہل چلائی ہوئی زمین کو ہموار کرنے ، ڈھیلوں کو توڑنے یا بوئے ہُوئے بیجوں کو ڈھانپنے کے لیے چلایا جاتا ہے ۔ (فعل متعدی و لازم) میڑا پھیرنا ؛ سراون چلانا؛ تباہ و برباد کر دینا؛ اذیّت دینا؛ پریشان کرنا؛ ستانا؛ سراون چلنے سے تیّار ہونا ، جیسے زمین ۔

**harrower,** n. میڑا یا ہینگا ، پٹڑا یا سراون پھیرنے والا؛ تاخت و تاراج کرنے والا ۔

**harrowing,** a. جگر خراش؛ دِل خراش؛ انتہائی ذہنی یا جذباتی اذیّت کا باعث ؛ دِلدوز ؛ کرب ناک ۔

**harrowingly,** adv. دل خراشی سے ۔

**harry,** v.t. تاراج کرنا ؛ لُوٹنا ؛ تباہ کرنا؛ پریشان کرنا ؛ تنگ کرنا ، دِق کرنا ؛ ستانا ؛ تکلیف دینا ؛ رنج پُہنچانا ؛ دُکھ دینا ؛ حیران کرنا ؛ بار بار حملوں سے اذیّت اور کرب پُہنچانا ؛ پریشان کرکے نکال باہر کر دینا ۔ (فعل لازم) پریشان کُن حملے کرنا ۔

**harsh,** a. سخت ؛ کرخت ؛ حوَاس ، ذہن یا جمالیاتی حِس کے لیے ناگوار اور ناقابل برداشت ؛ کُھردرا؛ دُرُشت ؛ سخت مزاج ؛ اَن گھڑ ؛ بدتمیز ؛ کندۂ ناتراش ؛ سخت سادگی پسند ؛ شدید ؛ ناگوار آواز والا ۔

**harshen,** v.t.,v.i. سختی کرنا ؛ سختی اپنے اُوپر مسلّط کرنا ۔

**harshly,** adv. سختی سے وغیرہ ۔

**harshness,** n. سختی ؛ دُرُشتی ؛ کرختگی ؛ شدّت وغیرہ ۔

**hart,** n. بارہ سنگھا یا ہرن،بالخصوص سرخ ہرن (Cervus Elaphus) جو پانچ سال سے زیادہ عُمر کا ہو ۔

**hartal,** n. [اُردو] ہڑتال ؛ تجارتی مصروفیات کو عارضی طور پر بند کر دینا،بالخصوص مُنظّم ، بلاتشدُّد مزاحمت کے طور پر ۔

**hartebeest,** n. بارہ سنگھا ؛ افریقہ کے متعدّد تقریباً معدوم ہرنوں/بارہ سنگھوں میں سے کوئی ایک بالخصوص وہ جس کے لمبے خم دار سینگ ہوتے ہیں ۔

**hartshorn,** n. شاخِ آہو؛ ہرن یا بارہ سنگھے کا سینگ جو پہلے ایمونیا کے ماخذ کے طور پر استعمال ہوتا تھا ۔ (کیمیا) ایمونیم کاربونیٹ ؛ جوہرِنوشادر ۔

**harum-scarum,** a. غیر ذمّہ دار ؛ عاقبت نااندیش ؛ کم فہم ؛ بے دھڑک ۔ (اسم) لااُبالی ؛ متلوّن مزاج یا غیر مستقل مزاج شخص ۔ (متعلّق فعل) بے دھڑک یا متلوّن مزاجی سے ۔

**haruspex, aruspex,** n. ٹُونا ٹوٹکا کرنے والا ؛ عامِل ؛ قدیم رُوم میں چھوٹے درجے کا پادری جو قربانی میں ذبح شُدہ جانورں کی انتڑیوں کے ملاحظہ سے رُوحانی عمل کرتا تھا ۔

**haruspicy, haruspication,** n. ٹُونا ٹوٹکا ؛ منتر جَنتر ۔

**harvest,** n. پیداوار ؛ حاصِل ؛ تیّار فصل ؛ پکی ہوئی فصل کاٹنے /اکٹھی کرنے کا عمل یا مراحل ؛ فصل کاٹنے کا زمانہ/وقت ؛ جو چیز کاٹی اور جمع کی جائے ؛ محنت کا پھل ؛ فائدہ ؛ نتیجہ ؛ اثر ؛ انجام ۔ (فعل متعدی) کاٹنا یا توڑنا جیسے غلّہ یا پھل ؛ کاٹنا جیسے کھیتوں سے ؛ کوشش سے حاصل کرنا یا جیت لینا ۔ (فعل لازم) فصل اکٹھی کرنا ۔

**harvestable,** a. قابلِ قطع ؛ کاٹنے کے لیے تیّار (فصل) ۔

**harvester,** n. دروکار ؛ حصید کار ، آلہِ درو ؛ فصل کاٹنے والا انسان یا چیز؛ پھل توڑنے یا فصل کاٹنے والا شخص ؛ فصل کاٹنے والی مشین ۔ (حیوانیات) ایک تتلی ۔

**harvestfly,** n. (حیوانیات) جھینگر ؛ مگسِ حصید ؛ شمالی امریکا کا جھینگر Tibicen linnei جو رنگ میں سرخی مائل بُھورا ہوتا ہے اور گرمیوں کے آخر میں تیز آواز میں چرچرانے کی وجہ سے مشہور ہے ۔

**harvest home,** n. فصل کاٹ کر گھر لانے کا عمل ؛ فصل کا تہوار/جشن فصل کاٹنے کے اختتام پر جشن جو انگلستان میں منایا جاتا ہے ؛ جنوبی ایشیا میں بیساکھی کا تہوار ؛ اِس موقع پر گائے جانے والے گیت ۔

**harvestman, daddy-longlegs,** n. دروکار ؛ فصل کاٹنے والا ۔ (حیوانیات) فلن گیدا (Phalangida) خاندان کی کوئی سی مکڑی ؛ لمبی ٹانگوں والی مکڑی ۔

**harvest moon,** n. خریفی چاند ؛ ماہِ حصید ؛ فصلی چاند ؛ فصل کاٹنے کے وقت کا یا موسمِ خزاں کا چاند ؛ موسم خزاں کے اعتدال کا پورا چاند ۔

**has-been,** n. (بول چال) شُدہ ؛ ماندہ (شخص) ؛ وہ جو اپنی زندگی کا مؤثر ترین ، کامیابیوں سے مزیّن اور ہر دلعزیز زمانہ گزار چُکا ہو ؛ زمانہ گزر جانے کی وجہ سے یا شکست وریخت کی وجہ سے ناکارہ اور غیر مفید ہو جانے والی چیز ۔

**hasenpfeffer,** n. ہیسن فیفَر ؛ خرگوش کا سالن جو میٹھی اور کھٹی چٹنی میں ، شراب ، سرکے اور گرم مصالحہ کے مرکّب سے پکایا جائے ۔

**hash,** n. ہَیش ؛ پکا ہوا گوشت جو قتلے کرنے کے بعد آلوؤں اور دیگر سبزیوں کے ساتھ دوبارہ گرم کیا جائے ؛ پرانے مواد کو دُہرانے کا عمل ؛ گڈ مڈ ؛ بے میل چیز؛ خلط ملط ؛ بے ترتیبی ۔ (فعل متعدی) چھوٹے چھوٹے ٹُکڑوں میں کرنا ؛ قیمہ کرنا اور ملانا ؛ کسی چیز کے بارے میں باتیں کرنا ۔

**hash over,** بحث کرنا ، غور کرنا ، نظرثانی کرنا ۔

**hashish, hasheesh,** n. چرس ؛ حشیش ؛ بھنگ ؛ حشیش کے پودے کے پھول اور پتّے جو نشہ آور اثر رکھنے کی وجہ سے پیے ، چبائے یا حُقے میں پیے جاتے ہیں؛ اِس پودے سے تیّارہ کردہ کچھ خاص چیزوں میں سے کوئی ایک ۔ دیکھیے : cannabis ۔

**hash mark,** n. (عسکری ، عوامی) عسکری پٹّی ؛ فوجی ملازمت کی مدت کی نشان دہی کرنے والی پٹی ۔

**Hasid, Hassid, Chasid,** n. (صیہونیت) ہاسِد ؛ اس فرقے سے تعلق رکھنے والا شخص ، جس کا اٹھار ویں صدی میں مشرقی یورپ میں مذہب کے متصوفانہ عناصر پر زور دینے اور تقویٰ اور رجائیت کی حوصلہ افزائی کے لیے آغاز ہوا تھا ؛ اُس فرقے سے تعلق رکھنے والا جو دوسری صدی قبل مسیح میں وجود میں آیا تھا تاکہ یہودیوں میں یُونانی رُسُوم و رواج اپنانے کی مخالفت کی جا سکے ۔

**Hasidic,** a. اِن فرقوں سے متعلّق ۔

**Hasidism,** n. اِن فرقوں کے نظریات و عقائد ۔

**hasn't.** has not کا مخفّف ۔

**hasp,** n. قُلابہ ؛ زنجیر ؛ کڑی ؛ کُنڈا ؛ تکلا ؛ ایک طرح کا قُفل ؛ ایک بکسُوا جو کُنڈے کے اُوپر سے گزارا جاتا ہے تاکہ قفل سے باندھ دیا جائے ؛ دھات کا ہُک (کُنڈی) جس سے دروازہ باندھا/بند کیا جاتا ہے ۔ (فعل متعدّی) اس طرح کا قفل لگانا ؛ کُنڈی لگانا ۔

**hassle,** n. (عوامی) اختلاف یا بحث ؛ جھگڑا ؛ لڑائی ۔

**hassock, tussock,** n. پاؤں کااسٹول ؛ گدّی ؛ گُھٹنے ٹیکنے کے لیے موٹی چٹائی یا گدّا ؛ گھاس کا گھنا انبار جیسے دلدل میں پایا جاتا ہے ۔

**haste,** n. عُجلت ، جلدی ؛ شتابی ؛ تاولی ؛ تیزی ؛ ترسیل ؛ مُہم ؛ جلد بازی ؛ سرعت ؛ ناعاقبت اندیشی ؛ زیادہ کاروبار سے دباؤ میں آنے کی حالت ؛ تعجیل ؛ نہایت تاکید ۔ (فعل متعدی و لازم) (زیادہ تر شاعری میں) جلدی کرنا ؛ عجلت کرنا ؛ شتابی کرنا ۔

**make haste,** جلدی کرنا ؛ تیزی سے روانہ ہونا ۔

**hasten,** v.i. جلد بازی میں قدم اُٹھانا ؛ تیز کرنا ؛ شتابی کرنا ؛ تیز رفتاری سے جانا یا روانہ ہونا ؛ عُجلت کرنا ۔ (فعل متعدی) تعجیل کا باعث بننا ؛ رفتار تیز تر کرنے پر مجبور کرنا ؛ تیز تر کرنا جیسے مرحلہ ؛ زیادہ تیز رفتاری سے ظہور پذیر کرنا ، جیسے واقعہ ۔

**hastener,** n. عجلت سے کام کرنے/کرانے والا ۔

**hasty,** a. جلد عمل یا رفتار پذیر ؛ تیزی سے ؛ عاجلانہ ؛ عجلت باز ، جلد باز ، بے صبر ؛ تاولا ؛ جَھلّا ؛ ناعاقبت اندیش ؛ خاطر میں یا زیرِ غور نہ لانے والا ؛ جَھلّایا ہُوا ؛ بے صبری یا غُصّہ دلانے یا ظاہر کرنے والا ؛ زُود رنج ؛ جلد غُصّہ میں آجانے والا ؛ تیز مزاج ۔

**hastily,** adv. تعجیلاً ؛ جلد بازی سے ۔

**hastiness,** n. جلد بازی ؛ عُجلت ؛ تعجیل ۔

**hasty pudding,** n. (امریکی) دَلیا ؛ ایک طرح کی غلّہ کی پُڈنگ ۔ (برطانوی) دودھ اور آٹے کو تیزی سے اکٹھا اُبال کر بنائی گئی پُڈنگ ؛ دَلی جئی اور پانی ، اکٹھا اُبالا ہوا ؛ پَورِج ۔

**hat,** n. ہیٹ ؛ انگریزی ٹوپی ؛ کلاہِ فرنگی ؛ عورتوں اور مردوں کی متعدد ٹوپیوں میں سے کوئی ایک ، بالعموم تاج ، گوشوں اور مسلسل کناروں کے ساتھ ۔ (رومن کیتھولک کلیسا) بڑے پادری کی ٹوپی ؛ صدر پادری کا عُہدہ یا دفتر ۔ (فعل متعدی) ہیٹ مہیّا کرنا ؛

دستار عنایت کرنا ۔

**come with hat in hand,** مؤدّب آنا ؛ عجز و ادب سے آنا ۔

**keep under one's hat,** خُفیہ یا راز داری سے رکھنا ۔

**pass the hat,** چندہ جمع کرنا، بالخصوص جلسے میں ۔

**take off one's hat to,** دوسرے کی کسی بہتر صلاحیت یا کارگُزاری کا اعتراف کرنا ۔

**talk through one's hat,** بے وقوفی سے اور غیر ذمّہ دارانہ طریقے سے گُفتگو کرنا ۔

**toss one's hat in the ring,** مقابلے میں شرکت کرنا، بالخصوص کسی سیاسی عُہدے کا امیدوار بننا ۔

**hatbox,** n. کُلاہ دان ؛ صندوق جو دورانِ سفر یا ویسے ہی ایک یا کئی ٹوپیاں رکھنے کے کام آتا ہے ۔

**hatch,** n. کھٹکے دار دروازہ ؛ نصِفہٗ در ؛ آدھا بند دروازہ ؛ بحری جہاز کے عرشے، فرش یا چھت میں کھڑکی یا موکھا ؛ جہاز کا دروازہ جس سے مال تہ خانے میں اُتارتے ہیں ؛ اس قسم کے دروازے کا ڈھکنا ؛ دروازہ یا بند پھاٹک میں کُھلی ہوئی چھوٹی کھڑکی ؛ بغلی دروازہ ؛ منقسم دروازے کا نصف نیچے والا حصّہ ؛ دریا یا نہر کے بند کا دروازہ ۔(جمع) جہاز کا عرشہ (جیسے : The cargo was stored under hatches.) ۔

**hatch,** v.t. انڈے سینا ؛ انڈوں سے بچّے نکالنا ؛ پیدا کرنا ؛ تدبیر کرنا ؛ خفیہ منصُوبہ بندی کرنا جیسے سازش ۔ (فعل لازم) انڈے سے (بچّے کا) نکلنا ۔ (اسم) سینے/بچّے نکالنے کا عمل ؛ سیئے جانے والے یا انڈوں سے نکلنے والے بچّے، جیسے چوزوں کا جھول ۔

**hatchability,** n. انڈے سینے کی اہلیت ۔

**hatchable,** a. سینے/سیئے جانے کی قابل ۔

**hatcher,** n. سینے والا ، بچّے نکالنے والا ۔

**hatch,** v.t. مصوّری اور کندہ کاری میں متوازی یا قاطع لکیروں سے سائے بنانا یا رنگ بھرنا ۔ (اسم) ایسی باریک لکیروں اور رشحاتِ قلم میں سے کوئی ایک ۔

**hatching,** n. متوازی اور ایک دوسرے کو قطع کرتی ہوئی لکیروں کے ذریعے سایہ کاری یا رنگ بھرنے کا عمل ۔

**hatch back,** n. (۱) کُھلی چھت گاڑی ؛ موٹر کار جس کی چھت پچھلی جانب ڈھلواں ہوتی ہے اور جو سامان یا سواریوں کو لینے کے لیے اوپر سے کھل جاتی ہے ۔ (۲) اس قسم کی چھت ۔

**hatchery,** n. سیناله ؛ مرغیوں اور مچھلیوں کے انڈوں سے بچّے نکلوانے کی جگہ ۔

**hatchet,** n. تبر ؛ بسولا ؛ کُلہاڑی ؛ چھوٹے دستے والی چھوٹی کُلہاڑی جو ایک ہاتھ سے چلائی جاتی ہے ؛ شمالی امریکا کے وحشی قبائل کا ہتھیار ۔

**take up the hatchet** لڑائی کرنا ؛ تنازع کرنا ۔

**bury the hatchet** صُلح کر لینا ؛ لڑائی بند کرنا ؛ امن و امان کرنا ۔

**hatchet face,** n. تیکھے نمایاں نقوش والا پتلا چہرہ ؛ لمبوترا چہرہ ۔

**hatchet-faced,** a. لمبوترے مُنہ والا ۔

**hatchet man,** n. (بول چال) کرائے کا قاتل ؛ طُفیلیہ ؛ حاکم کی طرف سے نظم و ضبط نافذ کرنے والا ؛ دوسروں کی مذّمت کرنے والا ادیب یا مقرّر ۔

**hatchway,** n. ڈھکنا بند راستہ ؛ جہاز کے عرشے میں ڈھکنا بند راستہ جس سے مال و اسباب نیچے اُتارتے ہیں ؛ کواڑ/کھڑکی یا موکھا ؛ اسی طرح کا راستہ ، فرش یا چھت میں ۔

**hate,** v.t.,v.i. سخت اور شدید ناپسند کرنا ؛ نفرت کرنا ؛ بُرا سمجھنا ؛ گِھن کھانا ؛ ناپسندیگی کے تجربے سے گزرنا ۔ (اسم) سخت نفرت یا ناپسندیدگی ؛ انتہائی نفرت و حقارت کا نشانہ ؛ بُغض ؛ عناد ؛ کینہ ؛ بیزاری ؛ اِکراہ ؛ تنفُّر ؛ خفگی ، کراہت ۔

**hater,** n. مَتنفِّر ؛ نفرت کرنے والا ۔

**hateable, hatable,** a. قابلِ نفرت ؛ ناپسندیدہ وغیرہ ۔

**hateful,** a. نفرت انگیز ؛ دُشمنی اُبھارنے والا ؛ قابلِ نفرت ؛ بُرا ؛ بداندیش و بدخواہ ۔

**hatefully,** adv. نفرت انگیز طور پر ؛ نفرت سے ؛ نفرت کرتے ہوئے ۔

**hatefulness,** n. نفرت انگیزی؛ کراہت ؛ بُغض ۔

**hatred,** n. نفرت و ناپسندیدگی ؛ تنفُّر ؛ ناگواری ؛ انتہائی اکراہ ؛ عداوت ؛ کینہ ؛ بُغض ؛ عناد ۔

**hatter,** n. ٹوپی گر ؛ ٹوپی ساز ؛ کُلاہ ساز ؛ ٹوپیوں ، بالخصوص مردانہ ٹوپیوں/ہیٹوں کو بنانے ، بیچنے اور ان کی مرمت کرنے والا ۔

**hauberk,** n. زرہ بکتر ؛ بغیر آستینوں کے ، گھٹنوں تک لمبا لوہے کا کوٹ جو ازمنۂ وُسطیٰ میں (جنگ کے دوران) حفاظت کے لیے پہنا جاتا تھا ۔

**haughty,** a. مغرُور ؛ متکبّر ؛ گھمنڈی ؛ خُودپسند ؛ سرکَش ؛ نَخوَت شِعار ؛ خود رائے ؛ انداز میں دوسروں کو حقیر گرداننے والا ؛ تَمکَنت والا ؛ بدتمیز ؛ نخوت پسند ؛ خودبین ؛ اکڑ باز ۔

**haughtily,** adv. غرُور و تکبّر سے ۔

**haughtiness,** n. گھمنڈ ؛ تکبر ؛ غرُور ؛ نخوت ؛ خودبینی ۔

**haul,** v.t. طاقت سے کھینچنا ؛ نقل و حمل کرنا جیسے ٹرک اور کار کے ذریعے ؛ کھینچنا ؛ گھسیٹنا ؛ مجبور کرنا (up کے ساتھ) ؛ خیالات یا طریقِ کار بدل دینا ۔ (فعل لازم) تجارتی سامان لے جانا ؛ کھینچنا ؛ ڈھونا ۔ (جہاز رانی) جہاز/کشتی کا رُخ بدل دینا ؛ ہوا کے قریب تر جہاز چلانا ۔ (اسم) طاقت سے کھینچنے کا عمل ؛ مجموعی یافت ؛ وہ جسے اکٹھا بکڑا ، لیا یا وُصول کیا جائے (جیسے : a good haul of lobsters) ؛ فاصلہ جس تک کسی چیز کی نقل و حمل ہو ۔

**haul off,** گھونسا مارنے سے پہلے بازو پیچھے کھینچنا ۔

**long haul,** کافی طویل فاصلہ ۔

**hauler,** n. کھینچنے والا ۔

**haulage,** n. کھینچنے یا گھسیٹنے کا عمل ؛ طاقت جو کھینچنے میں صرف ہوتی ہے ؛ کھینچنے یا ڈھونے یا گھسیٹنے کے اخراجات ۔

**haulier,** n. (برطانوی) ادارۂ نقل و حمل ؛ حمل و نقل یا ٹرکوں کی تجارتی کمپنی ۔

**haulm, halm,** n. (زیادہ تر برطانوی) شاخیں ، ڈالیاں ، ڈنٹھل ، ڈنڈیاں ، پتّے گھاس پھُوس وغیرہ ، جو فرش پر بچھانے یا چھپّر بنانے کے کام آتے ہیں ؛ پیال ؛ پرال ؛ ایک شاخ، ڈنڈی یا ڈنٹھل ۔

**haunch,** n. پٹّھا ؛ کُولھا ؛ سُرین ؛ چُوتڑ ؛ کوکھ ؛ پسلیوں ، کوکھ اور پٹّھے کے درمیان گوشت والا حصّہ ۔ (خوراک)

گائے ، بھینس یا دوسرے خوردنی جانوروں کی بالائی ٹانگ اور پُٹھ کا گوشت ۔ (فنِ تعمیر) محراب کے مرکز اور ستون کا درمیانی حصّہ ؛ کنگرے دار محراب کا ابتدائی چھوٹا خَم ۔

**haunched,** a. جس جانور کے کولھے سے گوشت لیا گیا ہو ۔

**haunt,** v.t.,v.i. زیادہ آنا جانا ؛ بار بار جانا آنا ؛ زیادہ مِلنا جُلنا ؛ ارواح کی طرح/مافوقُ الفِطرَت طریقے سے ظاہر ہونا جیسے بھوت یا بدرُوح ؛ کسی جگہ بہت زیادہ آنا جانا؛ بار بار جانا ؛ منڈ لانا ۔ (اسم) وہ جگہ جہاں کوئی شخص زیادہ آمدورفت رکّھے ؛ پسندیدہ ٹھکانا/اڈہ ؛ اکٹھا ہونے یامِل بیٹھنے کی مشترکہ جگہ ؛بیٹھک ؛اکھاڑا ؛نشست گاہ ؛ بسیرا ۔

**haunter,** n. آمدورفت رکھنے والا ؛ رُوح/بُھوت جو ظاہر ہو ۔

**haunting,** a. ٹھہرتے ٹھہراتے ؛ بار بار یاد آنے والا؛ نہ بُھولنے والا ؛ ذہن میں بار بار آنے والا (جیسے : a haunting refrain) ۔

**Hausa,** n. ہَوسا ، ہاسا ، سوڈان یا نائجیریا کا باشندہ ؛ ان کی مشترکہ زبان ۔

**hausen, beluga,** n. بیزن ؛ بڑی ، سفید/اسٹرجن (شارک کی طرح کی مچھلی) جو بحیرۂ اسود ، بحیرۂ خضر اور ان کے دریاؤں میں پائی جاتی ہے اور اس کے انڈے (caviar) بہترین غذا کے طور پر مرغوب ہیں ۔

**haustellum,** n. (حیاتیات) جُرعیّہ ؛جاذبیہ خرطوم ؛ بعض مخصوص قشریوں اور کیڑوں کے چُوسنے والے اعضا ، انھیں proboscis یا antlia بھی کہتے ہیں ۔

**haustellate,** a. ایسے اعضا سے متعلّق ۔

**hautboy, hautbois,** n. نفیری؛ شہنائی ؛ ایک طرح کی نفیری یا بانسری ؛ نَے ؛ لکڑی کی بنی ہوئی دوہری بانسری ۔

**hauteur,** n. غُرُور ؛ تکبُّر ؛ بدتمیزی ؛ پُرعونت رویّہ ؛ پُرنخوت انداز ؛ تَمکَنت ۔

**haüynite, haüyne,** n. [فرانسیسی ماہرِ معدنیات آر ۔ جے ہے (HAUY) (۱۷۴۳ء۔۱۸۲۲ء) کے نام پر] آوینٹ یا آوین؛ ایلومینم ، کیلشیم اور سوڈیم پر مشتمل سلیکا اور سلفیٹ معدنیات جن کا رنگ عام طور پر نیلا مائل یا سبزی مائل ہوتا ہے اور جو آتش فشاں چٹانوں میں دبے ہُوئے ملتے ہیں ۔

**have,** v.t. مالک ہونا ، جیسے جائیداد یا حقوق کا ؛ پکڑنا یا قابو میں رکھنا ؛ قبضے میں رکھنا ؛ شامل کرنا یا مشتمل ہونا ؛ کسی سے خاص رشتے میں منسلک ہونا (جیسے: to have a sister acquaintance) ؛ لگنا ؛ قبول کرنا،بالخصوص شادی میں رفیق زندگی کے طور پر ؛ خصوصیت ، صفت یا اہلیت کے طور پر کوئی شے رکھنا (جیسے : to have blue eyes)؛ظاہر کرنا یا دکھانا (جیسے : to have the audacity) ؛ حاصل کرنا ، پانا یا وُصول کرنا جیسے ہر قیمت پر حاصل کرنا ؛ خبر پانا ؛ مجبوری یا ضُرورت کے تحت کام کرنا (جیسے : to have to do the work)؛تجربے یا ابتلا سے گزرنا ؛حصّہ لینا یا شامل ہونا (جیسے : to have an argument)؛رائے رکھنا ؛ باعث بننا (جیسے : to have him arrested)؛ دعوت دینا یا مہمان نوازی کرنا (جیسے : to have overnight guests) ؛ تناول کرنا (جیسے to have dinner:) ؛ اجازت دینا یا برداشت کرنا (جیسے : to have no argument) ؛ بچّہ جننا یا پیدا کرنا ؛ خاص صورتِ حال میں ڈال دینا جو عموماً مشکل ہو جیسے کسی کو گھیرنا یا پھانسنا ( جیسے : to have them cornered) ۔ (عوامی) دھوکا دینا ؛ رشوت دینا ۔

**had better, had best,** (کرنا) چاہیے تھا ۔

**have at,** حملہ آور ہونا ۔

**have done,** مکمّل کرنا ، ختم کرنا ۔

**have had it,** (عوامی) جو بھی ممکن ہو ؛ برداشت کرنا اور سہنا ۔

**have it in for,** (بول چال) کسی سے غُصّہ ، عداوت و بغض یا کینہ رکھنا ۔

**have it out,** بحث یا جھگڑے کو آخری حد یا فیصلے تک لے جانا یا پُہنچانا ۔

**have to do with,** کسی کے ساتھ وابستہ ہونا ۔

**havelock,** n. [برطانوی جرنیل سر ایچ ہَیولاک ۱۷۹۵ء ۔ ۱۸۵۷ء سے منسوب] ہیولاک ؛ایک ٹوپی جس سے کپڑے کا ایک ٹکڑا لٹک کر گردن پر سایہ کیے رہتا ہے اور دھوپ سے بچاؤ کے لیے استعمال ہوتی ہے ۔

**haven,** n. بندرگاہ ؛ خلیج ، یا تنگ کھاڑی جس میں جہاز لنگرانداز ہو سکیں ؛ پناہ گاہ ؛ مامَن ؛ جائے پناہ ؛ محفُوظ ٹھکانا ۔ (فعل مُتعدّی) پناہ دینا جیسے کسی محفوظ ٹھکانے میں ۔

**have-nots,** n. غربا ؛ غیر مراعات یافتہ ؛ نادار ؛ مراعات سے محروم طبقات ؛ وہ افراد یا ممالک جن کے مادّی وسائل کم ہوں،برعکس مراعات یافتہ ، مُتموّل کے ۔

**haves,**n. مراعات یافتہ مُلک یا طبقہ ۔

**have n't,** have not کا مُرخم ۔

**haversack,** n. خُرجی ؛ خُورجِین ؛ سامانِ خوردونوش یا رسد رکھنے والا (تھیلا) ؛ کپڑے کا مضبوط تھیلا ، جس کا ایک پٹّہ ہوتا ہے جِسے فوجی کندھے سے لٹکا لیتے ہیں ؛ اس قسم کا کوئی تھیلا، بِالخصوص جو مہم جوئی یا مارچ کے دوران ساتھ رکّھا جاتا ہے ۔

**havoc,** n. تباہی ؛ عمومی اور بڑے پیمانے پر بربادی ؛ ہنگامہ اور بدامنی ؛ گڑ بڑ ۔ (فعل متعدی و لازم) تباہ کرنا ؛ تاخت و تاراج کرنا یا کرانا ۔

**play havoc with,** گڑ بڑ/تباہی پھیلانا ؛ تباہ و برباد کر دینا ۔

**haw,** n. عُوسَج ؛ گیدڑ داکھ ؛ جنگلی انگور ؛ سُرخ رنگ کا انگور کی شکل کا پھل ؛ ایک خاردار جھاڑی ''ہا تھارن'' جسے Crataegus oxyacantha کہتے ہیں کا پھل یا اِسی قبیل کی دوسری چیز ؛ اِس نوع کی کوئی جھاڑی یا چھوٹا درخت ۔

**haw,** n. کُتّے،گھوڑے اور کچھ دُوسرے جانوروں کی آنکھ میں چشمک زن جھلّی ۔

**haw,** interj. ہا ؛ ہو ؛ گھوڑا چلانے کے لیے وہ مخصوص لفظ جو عام طور پر اُنھیں بائیں طرف مڑنے کے لیے بولا جاتا ہے (اس کے مقابلے میں gee کا لفظ ہے) ۔ (فعل لازم و متعدی) بائیں طرف موڑنا ، مُڑنا ۔

**haw,** v.i. تت تت ؛ ہو ہو ؛ آں آں ؛ بولنے میں اٹکنا ؛ بات کرتے وقت ہکلانا/تتلانا ۔دیکھیے :hem ۔ (اسم) ایک بے معنی سی آواز جو اُس وقت نکالی جاتی ہے جب بات کرتے وقت رکاوٹ ہو یا الفاظ کی تلاش ہو ۔

**Hawaiian,** a. ہوائین ؛ ہوائی ؛ ہوائی یا جزائر ہوائی کا ؛ ہوائی کے لوگوں یا اُن کی زبان کے بارے میں یا ان سے متعلّق ۔ (اسم) ہوائی کا باشندہ ؛ ہوائی کی ''پولی نیشیا'' زبان ۔

**Hawaiian guitar,** n. ہوائی گِٹار : جس کی منقش گردن اور چھ سے آٹھ تار ہوتے ہیں ، اِسے اُفقاً پکڑا ، زخمہ سے چھیڑا جاتا ہے اور اوج کے لیے تاروں پر پھسلنی ڈنڈی پھیری جاتی ہے ۔

**haw-haw,** n..interj. ہا ہا (کی آواز) ۔

**hawk,** n. باز ، شِکرا ، شاہین : دن کے وقت شکار کرنے والا شکاری پرندہ جو Accipitrinae یا Falconinae یا Buteoninae کے خاندان سے تعلّق رکھتا ہے ؛ فریبی ، دغاباز ؛ جبری ؛ محاربہ پسند ؛ جنگ پسند ؛ ایسا شخص جو اختلافات کے عسکری حل کی حمایت کرتا ہو؛ وُصول کرنے والا شخص ۔ (فعل لازم) شکرے کے ساتھ شکار کھیلنا؛ شاہین بازی کا مشغلہ اختیار کرنا ؛ شِکرے کی طرح اُڑنا یا شکار کرنا ۔

**hawker,** n. شِکرے کے ساتھ شکار کھیلنے والا؛ پھیری والا ۔

**hawk,** v.t. ہانک لگانا ؛ ہانکا لگانا ؛ گلیوں میں یا لوگوں کے دروازوں پر آوازے لگا کر چیزیں بیچنا یا بیچنے کی کوشش کرنا ؛ پھیری لگانا ۔ (فعل لازم) مختلف مقامات پر سامان فروخت کرنا ۔

**hawker,**n. پھیری والا ؛ خوانچے والا ۔

**hawk,** v.t, v.i. کھانس کر بلغم نکالنا ؛ کھنکار کر گلا صاف کرنا ۔ (اسم) کھانسی کے ذریعے بلغم باہر نکالنے کی کوشش ؛ گلے سے بلغم صاف کرنے/کھنکارنے کی آواز ؛ کھنکار ۔

**hawkbill,** n. باز منقار (کچھوا) ۔

**hawk moth,sphingid,**
**sphinx moth, hummingbird moth,**n. (حشریات) باز پروانہ (Sphingidae)خاندان کا کوئی بھی قوی الجُثّہ پتنگا جو اُڑنے اور کھانے میں گانے والے پرندوں کے مشابہ ہو،ان کی چُسنی (سونڈ) لمبی ہوتی ہے اور آگے کے پَر ، پچھلے پروں کی نسبت زیادہ لمبے ہوتے ہیں ۔

**hawk's-beard,** n. (نباتیات) بازریش بُوٹی ؛ کریپس (Crepis) نوع کی یورپی جڑی بُوٹی جس کے پیلے اور نارنجی پُھول اور بال نُما گچھے ہوتے ہیں ۔

**hawksbill,**
**hawkbill, hawks bill Turtie,** n. باز منقار کچھوا ؛ گرم مُلکوں کا سمندری کچھوا جس کا مُنھ شکرے کی چونچ کی طرح ہوتا ہے ، اُس کا خول کچھوے کی تجارتی کھالوں میں بہترین درجے کا شُمار ہوتا ہے ۔

**hawkweed,** n. باز بُوٹی ؛ زرد ، نارنجی اور لال پُھولوں والی کوئی سی جھاڑی جو ہیراسیم(Hieracium)کی نوع سے ہو ؛ اس قسم کے متعدد پودوں میں سے کوئی ایک ۔

**hawser,** n. [سابقہ halser ] (جہاز رانی) جہاز رسّہ ؛ جہاز طناب ؛ ایک بڑا بھاری رسّہ جو بحری جہاز کھینچنے اور مضبوطی سے باندھنے کے کام آتا ہے ۔

**hawthorn, haw, c. oxy acantha,** n. عضاۃ ؛ خفچہ ؛ بَٹ سنگلی ؛ گُلاب کے پُھول کے خاندان Crataegus کی نوع کی خاردار سخت لکڑی والی آرایشی جھاڑیوں کی کئی قسموں میں سے کوئی ایک ، یہ شمالی نصف کُرّے کی مقامی پیداوارہیں ، اُن پر سفید اور سُرخ پُھول اور سُرخ رنگ کے چھوٹے سیب یا ناشپاتی نما پھل لگتے ہیں ۔

**hay,** n. پیال ؛ کاہ ؛ سُوکھی گھاس ؛ بھابھڑ ؛ گھاس جو کاٹ کر چارا بنانے کے لیے سُکھائی جاتی ہے ؛ کاٹی ہوئی گھاس یا وہ جو کٹنے کے لیے تیّار ہو ۔ (فعل متعدی) سُوکھی گھاس مہیّا کرنا جیسے گھوڑے کو ؛ سُوکھی گھاس بچھانا جیسے زمین پر ؛ سُوکھی گھاس میں بدلنا جیسے گھاس کو ۔ (فعل لازم) گھاس کو چارے کے طور پر استعمال کرنے کے لیے کاٹنا اور خُشک کرنا ۔

**not hay,** (عوامی) ذرا سی رقم کا بھی نہ ہونا ۔

**hit the hay,** (عوامی) سونے کے لیے بستر پر لیٹنا ۔

**make hay while the sun shines,** بہتی گنگا میں ہاتھ دھونا ؛ موزوں وقت پر موقع سے پُورا فائدہ اُٹھانا ۔

**haying,**n. سُوکھی گھاس تیّار کرنے یا ذخیرہ کرنے کا عمل ۔

**hay,** n. گردشی رقص ؛ ایک قسم کا قدیم دیہاتی رقص جس میں چکّر کھائے جاتے ہیں ۔

**haycock,** n. گھاس گنجی ؛ انبار گاہ ؛ گھاڑا ؛ سُوکھی گھاس کا مخروطی شکل کا انبار جو کُھلی جگہ میں لگاتے ہیں ؛ سُوکھی گھاس کا ڈھیر ۔

**hay fever,** n. (امراضیات) تپ کاہی ؛ مختلف پودوں کے زردانہ سے ہو جانے والی حساسیت (الرجی) ، جس میں چھینکیں آتی ہیں ، آنکھیں سُوج جاتی ہیں اور زکام جیسی دیگر علامتیں پیدا ہو جاتی ہیں ۔

**hayfork,** n. پنجا ؛ جیلی ؛ شاخہ ؛ دوسینگی ؛ ترنگل ؛ شاخوں والا کانٹا جو ہاتھوں سے خُشک گھاس اُلٹنے یا اُٹھانے کے کام آتا ہے ؛ خشک گھاس اٹھانے کا مشینی شاخہ ۔

**hayloft,** n. اٹاری ؛ اصطبل یا باڑے میں خُشک گھاس ذخیرہ کرنے کا بالاخانہ ؛ خُشک گھاس کا ڈھیر ۔

**hay maker,** n. گھاسی ؛ خشک گھاس تیّار کرنے والا ؛ گھاس کاٹنے کے بعد خشک ہونے کے لیے بچھانے والا ؛ گھاس سُکھانے اور محفوظ کرنے کے لیے ایک مشین ۔ (بول چال) گھونسا مارتے وقت مُکّہ باز کے بازو کی گردش ؛ چت کر دینے والا گھونسا ۔

**haymaking,**n. گھاس خُشک کرکے ذخیرہ کرنے کا عمل ۔

**haymow,** n. کاہ خانہ ؛ گھاس گھر ؛ خُشک گھاس کا انبار،بالخصوص وہ جو باڑے میں ذخیرہ کیا گیا ہو ؛ باڑے میں خشک گھاس ذخیرہ کرنے کی جگہ ؛ اصطبل یا باڑے میں اِس مقصد کے لیے نیم چھتی یا اٹاری ۔ دیکھیے : hayloft ۔

**hayrack,** n. کُھرلی ؛ ناند ؛ چَرنی ؛ خُشک گھاس رکھنے کا چارا دان جس میں جانوروں کو کھلایا جاتا ہے ؛ ویگن/چھکڑے پر لادا ہُوا چارا دان/چوکھٹا جس میں خُشک گھاس یا بُھوسا لادا جاتا ہے ؛ ویگن/چھکڑا اور چار دان ، مجموعی طور پر ۔

**hayseed,** n. گھاس تخم ؛ گھاس کے بیج،بالخصوص جو خَشک گھاس جھاڑ کر نکالے گئے ہوں ؛ خشک گھاس کے چھلکے/چھاٹن کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے ۔ (بول چال) گنوار/دیہاتی ؛ دہقان ۔

**haystack,** (Brit.) **hayrick,** n. گھاس گنجی ؛ گاہ انبار ؛ خُشک گھاس کا انبار جو شکل میں مخروطی اور بعض اوقات ڈھکا ہوا ہوتا ہے اور باہر کُھلی جگہ میں خُشک ہونے اور عارضی طور پر محفوظ رہنے کے لیے بنایا جاتا ہے ؛ گھاس کا چوٹی دار ڈھیر ۔

**Haytian,** a. ہیٹیائی ؛ ہیٹین ؛ ہیٹی کا باشندہ ؛ ہیٹی کا ۔

**haywire,** n. گھاس بند رسن ؛ خُشک گھاس کے گٹھوں کو باندھنے والا تار ۔ (صفت) (شروع میں یہ لفظ ایسے تاروں کے بارے میں بولا جاتا تھا جو مویشی خانوں وغیرہ میں مرمت کے لیے استعمال ہوتے تھے) (عوامی) بے ترتیبی کا ؛ ٹوٹ پھوٹ کا ؛نظم و ضبط اور قابو سے باہر ؛ پاگل ، وحشی/اپنے سے باہر (جیسے : to go haywire ، بے قابو/اپنے سے باہر ہو جانا ۔

**hazard,** n. خطرہ ؛ جُوا ؛ اتّفاق ؛ خطرہ یا نقصان کا امکان ؛ جوکھوں ؛ خطرات جیسے جنگ کے ؛ قسمت آزمائی ؛ اگلے زمانہ کا ایک کھیل جو دو پانسوں سے کھیلا جاتا تھا جیسے کریپس (craps) کا کھیل ۔ (گالف) کورس میں متعدّد رکاوٹوں میں سے کوئی ایک ۔ (فعل متعدی) خطرہ مول لینا ؛ خطرے کا سامنا کرنا ؛ شرط لگانا ؛ داؤ میں لگانا ؛ خطرناک کام کا بیڑا اُٹھانا یا کہنے کی جُرأت کرنا جیسے رائے یا قیاس و ظن ۔

**hazardous,** a. پُر خطر ، خطرات سے پُر ؛ خطرناک ؛ خطرے یا اتفاق پر منحصر ۔

**hazardously,** adv. خطرناک طریقے سے وغیرہ ۔

**hazardousness,** n. خطرناکیت ؛ اتفاقیت ۔

**haze,** n. کُہر ؛ دُھند ؛ دُھواں یا ہوا میں گھرے بخارات ؛ ابہام ؛ ذہنی دُھند ؛ دُھندلاپن ۔

**haze,** v.t. ستانا ؛ دِق کرنا ؛ دھمکانا یا بے عزّتی کرنا ، بالخصوص اسکول میں نئے داخل ہونے والے طلبہ کی ۔ (جہاز رانی) زیادہ کام کروا کر پریشان کرنا/تھکادینا/پلپتھن نکالنا ۔

**hazer,** n. تھکانے یا دھمکانے والا ۔

**hazel, hazel nut,** n. (نباتیات) بُندق ؛ شجر فُندق ، فندق (Corylus) کی نوع کا چھوٹا درخت یا جھاڑی جس میں صنوبر وغیرہ کی قسم کے غنچے یا پھول لگتے ہیں اور شمالی امریکا ، یورپ اور ایشیا میں پائی جاتی ہے اور یورپی اخروٹ (C. avellana) اور امریکی ہیزل (C.americana) کی طرح خوردنی ، بادامی سُرخی مائل گری دار میوہ پیدا کرتی ہے ؛ اِس جھاڑی کی لکڑی ؛ اس جھاڑی کا گری دار میوہ ؛ ہلکا سرخی مائل بھورا (بادامی) رنگ ۔ (صفت) ہلکے سرخی مائل بُھورے (بادامی) رنگ کا (جیسے :hazel eyes) ؛ ہیزل کا بنا ہوا/ترتیب دیا ہُوا ۔

**hazelly,** a. بادامی رنگ کا/کی (جیسے آنکھ) ۔

**hazelnut,** n. فُندق ، بُندق ؛ ہیزل کا سرخی مائل بُھورا پھل ؛ اِس پھل والی جھاڑی ۔

**hazy,** a. دُھند والی ؛ کُہر آلود ؛ ذہنی طور پر غیرواضح/ابتر ؛ مُبہم ۔

**hazily,** adv. دُھندلے پن سے ؛ غیر واضح طور پر ۔

**haziness,** n. دُھندلا پن ؛ کُہریت ۔

**H-bomb,** n. ہائیڈروجن بم ۔

**he,** pron. وہ ؛ اُس نے ؛ واحد غائب مذکّر کا ضمیر جو زیر غور یا پہلے سے بیان کردہ مذکر کی نمائندگی کرتا ہے ؛ مرد یا کوئی بھی مذکر/نر ؛ کوئی بھی ، جیسے : ''وہ'' جو اپنے بادشاہ سے غداری کرتا ہے ، گردن زدنی ہے ۔ (اسم) مرد یا نر جانور ، عام طور پر از روئے صفت استعمال ہوتا ہے ، جیسے : he-goat بکرا ۔

**head,** n. سر ؛ کھوپڑی ؛ سرگروہ ؛ سردار ؛ سربراہ ؛ سالار ؛ صدر ؛ منبع ؛ سرچشمہ ؛ مبدء ؛ کُلہ ؛ دماغ ؛ انسانی جسم کا بالائی حصّہ جو دھڑ سے گردن کے ذریعے ملا ہوا ہوتا ہے ؛ جانور کے جسم کا یہی حصّہ ؛ سَر ، جب اِسے دانشورانہ قابلیت ، ذہن یا سمجھ کا صدر مقام/مرکز سمجھا جائے (جیسے to have a good head) ؛ ذہنی رجحان (جیسے : to have a good head for mathematics) ؛ اوسان بجا ہونا یا طبیعت پر قابُو رکھنا (جیسے : to keep one's head) ؛ ذہن ، صفات یا منصب کے حوالے سے پہچانا جانے والا شخص (جیسے : wise heads یا crowned heads) ؛ وہ جس کے دوسرے لوگ ماتحت ہوں ؛ رہنما یا سردار یا سربراہ (جیسے : head of state) ؛ بڑا یا اہم ترین حصّہ ؛ اعلیٰ ترین اقتدار کا منصب ؛ کوئی آدمی یا جانور جسے محض عدد کے طور پر شمار کیا جائے (جیسے : five dollars a head) ؛ اجتماعی طور پر گننے یا تعداد شمار کرنے کے لیے (جیسے : 10 head of cattle) ؛ کسی چیز کا وہ حصّہ جو چوٹی یا بالائی سِرے کے طور پر یا پاؤں کا متضاد سمجھا جاتا ہے (جیسے . the head of a cave,mast, staircase or lake) ؛ مُٹھ (چھڑی کی) ؛ بالائی حصّہ ؛ ہیئت یا انداز میں سر کے مشابہ کوئی چیز ، (جیسے : the head of a pin) ؛ سِرا (سوئی کا) ؛ کسی چیز کا آخری حصّہ ، جیسے بستر یا قبر ، جس طرف سر رکھا گیا ہو ؛ سرہانہ ؛ صفحے یا تحریر یا طباعت کے ٹکڑے کا اُوپر کا حصّہ ؛ صفحے ، کالم یا باب کے اوپر عنوان کے طور پر کوئی چیز ؛ لَوح ؛ اخبار کی سُرخی ؛ کسی سیّال چیز کے اُوپر پیدا ہونے والا جھاگ ، جیسے دودھ پر ؛ ایک جیسے دو سروں میں سے کوئی ایک ، جیسے پیپا یا ڈرم کے سروں میں سے ایک جو اُس خاص وقت میں اُوپر کی طرف ہو ؛ طبلہ یا اِس طرح کے ضربی ساز کے سِرے پر چڑھی ہوئی جھلی جو کھنچی ہوئی ہو ؛ سکّے کا وہ رُخ جس پر سر یا بڑا بندسہ یا تصویر ہو ، چت (head) برعکس پَٹ (tail) کے ؛ دریا یا ندی کا منبع ؛ کسی چیز کا سب سے اگلا حصّہ یا باہر نکلا ہوا سرا ؛ جلوس یا فوجی دستے کا اگلا حصّہ ؛ پیش دستہ ؛ کسی ساحل کا آگے کو نکلا ہُوا سرا ، بالخصوص جب وہ بلند ہو جیسے راس یا خشکی کا بُلند حصّہ جو تری میں چلا جائے ؛ مشین ، اوزار یا ہتھیار کا سرا یا حصّہ جیسے ہتھوڑا ، تیر ، گالف کلب یا خراد کا سرا جو اصل کام کرتا ہے جیسے ضرب لگانا یا کاٹنا ؛ پھوڑے پھنسی پیپ وغیرہ کا پکّا ہوا حصّہ ؛ عروج یا بحران (جیسے : to bring matters to a ''head'' ، معاملات کو عروج یا بحران تک لے آنا) ؛ سر کے بال ؛ کوئی موضوع یا اس کے بڑے بڑے حصّوں میں سے کوئی ایک ؛ بلندی پر رکّھا گیا پانی جیسے ذخیرۂ آب یا ٹنکی میں ؛ رقیق یا سیّال مادّے کے جسم کی بُلندی جو اس کے دباؤ کے ناپ کے طور پر استعمال ہوتی ہو ؛ کسی مقیّد چیز/جسم کا دباؤ جیسے بھاپ کا ۔ (نباتیات) پُھولوں کا گُچھا جو براہِ راست ایک ہی ڈنڈی کے ساتھ لگا ہوا ہو جیسے تیتّیا گھاس ؛ پودے کا اُوپر کا حصّہ جب وہ اکٹھا یا گول ہو جیسے سلاد کے پتّے ، اجوائن خراسانی کے پتّوں کے گٹھے یا گوبھی کے پھولوں کی کونپلیں ۔ (گرامر) درون مرکزی (endocentric) ترکیب میں لفظ یا الفاظ جن کا وہی کام ہو جو خود ترکیب کا کام ہے (جیسے : flag, in grand old flag) ۔ (جہاز رانی) جہاز کا مستک ؛ بحری جہاز میں بیت الخلا ۔ (عوامی) کوئی بھی غسل خانہ ۔

**head over heels,** اُلٹی حالت میں یا اِس جیسی حالت میں ؛ مکمل طور پر ؛ پوری طرح ؛ دل و جان سے (جیسے : head over heels in love) ؛ مستغرق محبت ؛ دل و جان سے فریفتہ ۔

**lose one's head,** بے قابو حد تک جذباتی ہو جانا ؛ ضبطِ نفس یا غصّے میں اپنے اُوپر قابو سے محروم ہو جانا ۔

**not make head or tail of,** سمجھنے میں ناکام ہونا ؛ ناقابل فہم پانا ؛ سر پیر نہ ہونا ۔

**out of one's head,** دیوانہ ؛ آپے سے باہر یا ہذیان کی حالت میں ؛ سودائی ؛ خبطی ؛ مجنون ؛ پاگل ۔

**over one' head,** فہم و ادراک سے ماورا ؛ سر سے گزر جانا ؛ بالائی احکام کو نظرانداز کرنا (جیسے : to go over the superior's

(head with the problem)۔

**head**, v.t. قیادت کرنا یا سربراہ ہونا ؛ سبقت لے جانا یا بڑھ جانا ؛ صدر ہونا جیسے کمیٹی کا ؛ سر فہرست یا شروع میں رکھنا یا ہونا جیسے صفحے یا فہرست میں ؛ کسی (تنظیم ، ادارے یا کونسل) کے مرکز کو تشکیل دینا یا وجود میں لانا ؛ شامل کرنا ، اضافہ کرنا ، لگانا یا بٹھانا ؛ راستے کی رہنمائی/تعیُّن کرنا (جیسے : to head one's boat for shore) ؛ مخالفت میں براہِ راست آگے بڑھنا جیسے تیز ہوامیں ؛یوں سامنے آ جانا کہ مقابل کو واپس یا اِدھر اُدھر ہٹنا پڑے (اس صورت میں اکثر off استعمال ہوگا) ؛ چکر کاٹ کر گزرنا جیسے ندی کے منبع سے ؛ اوپر کی شاخیں چھانٹنا یا کاٹ دینا ، جیسے درخت کی ؛ سرقلم کر دینا یا گردن مار دینا ۔ (فٹ بال/سوکر) فٹ بال کو سر سے مارنا ۔ (فعل لازم) کسی خاص مقام کی طرف یا مخصوص سمت میں جانا یا جانے کے لیے ہدایت پانا (جیسے : to head for the hills)؛انتہائی نقطے پر آجانا ؛ آغاز ہونا یا نکلنا جیسے دریا کا ۔ (صفت) سر کے بارے میں ؛ سرے پر ، چوٹی پر یا سامنے واقع ، جیسے پریڈ کا ''ہیڈ ڈویژن'' ؛ سامنے سے ، جیسے تیز ہوا ؛ قیادت ، سرداری یا بالادستی کی حالت میں/منصب پر ؛ سربراہ/سردار ۔ (اسم) پرنسپل/کالج کا سربراہ ۔

**headache**, n. درد سر ؛ سردرد ؛ صداع ۔ (بول چال) بیزاری ، جھنجلاہٹ یا پریشانی کا باعث ؛ پریشان کُن صورتِ حال یا چکرا دینے/اوسان خطا کر دینے والا مسئلہ ۔

**headachy**, a. درد سر پیدا کرنے والا ؛ جس سے سردرد ہونے لگے ۔

**headband**, n. سربند ؛ قصابہ ؛ سرپٹی ؛ سرپیچ ؛ سر کے گرد لپیٹی جانے والی پٹی ؛ سرکا بندھن/فیتہ ۔ (طباعت) کسی کتاب میں باب کے اوپر یا صفحے کے شروع میں سجاوٹی پٹی ؛ مجلّد کتاب کی اندرونی پُشت سے لگا ہوا فیتہ ۔

**head board**, n. سرتختہ ؛ تکیہ (مسہری کا) ۔

**headcheese**, n. سری پائے پنیر؛ سُوروں یا بچھڑوں کے پیروں اور سروں کے حصّوں کو کاٹ کر اور مسالے ملا کر پکائی ہوئی لیسدار جیلی یا روٹی ۔

**head cold**, n. نزلہ؛ زُکام ، عام زکام کی ایک قسم جس میں ناک اور متعلّقہ اعضا کی جِھلّی سُوج جاتی ہے ۔

**head dress**, n. سر پوش؛ سر ڈھانپنے کا آرایشی لباس ؛ بال سنوارنے کا انداز ؛ مانگ پٹّی ؛ کنگھی چوٹی ؛ بال بنانے کی وضع ۔

**headed**, a. عُنوان دادہ ؛ عُنوان دیا ہوا ؛ پک کر سر جیسا بن جانے والا جیسے گوبھی ؛ مخصوص قسم کا ذہن رکھنے والا (مرکّب استعمال ہوتا ہے ، جیسے : clear headed) ۔

**long headed**, لَم سِرا ؛ لمبے سر والا ۔

**header**, n. سربُرآن ؛ سرتراش ؛ انسان یا مشین جو کسی چیز سے سروں کو علیحدہ کرے جیسے ڈنڈیوں/ڈنٹھلوں سے غلّہ ؛ سرنل ؛ گل جوڑ ؛ عرضہ ؛ کسی تنظیم کی سربراہی کرنے والا ۔ (فنِ تعمیر) اینٹ یا پتّھر اس طرح رکّھا ہوا کہ اِس کا آخری حصّہ دیوار میں ٹِکا ہو ؛ کَڑیاں جو دو لمبے شہتیروں کے درمیان ڈالی جائیں اور چھوٹے ٹکڑوں کو سہارا دیں ۔ (بول چال) سر کے بل چھلانگ یا غوطہ ۔

**head first, head foremost**, adv. سرکو آگے کی پوزیشن میں رکھتے ہوئے ؛ ناعاقبت اندیشی سے ؛ قبل از وقت جلدی بازی سے ۔ (صفت) جلد باز ؛ نا عاقبت اندیش ۔

**headgate**, n. آغازی در ؛ ہیڈگیٹ ؛ آب بند ؛ نہری ذخیرے کا بالائی سِرے والا دروازہ ؛ تیز بہاؤ ، آب بند ، پھاٹک یا اس طرح کی کسی چیز کا دروازہ جس سے پانی اندر لایا یا باہر نکالا جاتا ہے ؛ سرپھاٹک ۔

**headgear**, n. ٹوپی ؛ سر پوش ؛ ساز کے وہ حصّے جو جانور کے سر کے گرد ہوں ۔ (کان کنی) اوپر چڑھانے/اُٹھانے کی مشین ۔ (جہاز رانی) حرکتی رسّے/مستول وغیرہ جو بڑے بادبانوں کو کنٹرول کرتے ہیں ۔

**headhunter**, n. سرشکاری ؛ ایک قدیم قبیلے کا فرد جن کا رواج یہ ہے کہ دشمنوں کے سروں کو قلم کرکے محفوظ کر لیا جائے ۔ (عوامی) ملازم بھرتی کرنے والا ؛ جو مخالف کو اثرورسوخ سے یا ملازمت سے محروم کرنے کی کوشش کرے ۔

**head hunting**, n. سرکاٹنے کا عمل ؛ سربریدگی ؛(لوگوں کی ملازمت کے لیے)بھرتی ۔

**head hunt**, v.i. (قلم کرنے کے لیے) سر تلاش کرنا ؛ لوگوں کو بھرتی کرنا ۔

**heading**, n. سُرخی ؛ سرنامہ ؛ عنوان ؛ کسی چیز کا اگلا حصّہ ، ابتدا یا بالائی حصّہ بننے والی چیز ؛ صفحے یا باب کا عُنوان ؛ مقالے کی تقسیم ۔ (کان کَنی) کان یا سُرنگ کا رستہ جو ہوا کی آمدورفت یا پانی کے نکاس کے لیے استعمال ہو ۔ (طیرانیات) اُفقی سمت جس کی طرف ہوائی جہاز کا طولی خط اشارہ کر رہا ہو ۔

**head land**, n. راس؛ خشکی کا وہ حصّہ جو سمندر میں گیا ہُوا ہو ؛ زمینی اُبھار ؛ زمین کا وہ حصّہ جو باڑ کے ساتھ یا ہَل چلائی ہوئی زمین کے ساتھ بغیر ہَل چلائے چھوڑ دیا گیا ہو ؛ بنًا ؛ راس زمین ؛ انتریپ ۔

**headless**, a. بے سر ؛ سر کے بغیر ؛ سربریدہ ؛ بغیر کسی رہنما کے ؛ بیوقوف یا بے دماغ ۔

**headlight**, n. سَر بَتّی ؛ بڑی بَتّی ؛ ریل کے انجن ، کار یا کسی بھی گاڑی کے سامنے والی تیز روشنی جس کے ساتھ عکس انداز بھی ہوتا ہے ۔

**headline**, n. (صحافت) سُرخی ؛ عُنوان ؛ سَرنامہ ؛ جلی سُرخی ؛ شہ سرخی ؛ مضمون کے اُوپر عنوان والی سطر جو عام طور پر جلی حُروف میں ہوتی ہے اور مندرجات/نفس مضمون کو مختصراً ظاہر کرتی ہے ، جیسے اخبار میں ؛ صفحے کے اُوپر والی ، پہلی سطر جس میں موضوع یا صفحہ نمبر وغیرہ ہوتا ہے ۔ (فعل متعدی) عُنوان سے مزّین کرنا ۔ (تھیئٹر) کسی اداکار کو کاسٹ میں شامل کرنا یا مشتہر کرنا ۔

**headliner**, n. جس کی طرف سُرخی میں اشارہ کیا گیا ہو یا جس کا حوالہ دیا گیا ہو ؛ تھیئٹر کے کھیل میں سب سے بڑا اداکار ، فنکار؛ ستارہ ۔

**headlock**, n. (کُشتی) سرگرفت ؛گرفت جس میں حریف کا سر ، بازو وحمائل کرکے ، قابو اور ساکت کر لیا جاتا ہے ۔

**headlong**, adv. سر کے بل ؛ جلد بازی سے ؛ احتیاط یا پیشگی غوروفکر کے بغیر ؛ اندھا دُھند ؛ بے سوچے سمجھے ؛ دفعتاً ؛ کسی تاخیر کے بغیر ۔ (صفت) جلدباز ؛ تُند خُو ؛ پُر جوش یا عاجلانہ ۔

**head louse**, n. جُوں ؛ جُوؤں کی مُتعدّد اقسام میں سے ایک Pediculus humanus capitis جو زیادہ تر انسانی سر میں ہوتی ہے اور بالوں کے ساتھ اپنے انڈے (لیکھ) دیتی ہے ۔

**headman**, n. سردار ؛ نگراں کار ؛ قدیم قبیلے کا چھوٹا سردار ؛ مُکھیا ؛ پٹیل ؛ سرگروہ ؛ چودھری ۔

**headmaster,** n. (برطانوی) صدر مدرّس ؛ بڑا اُستاد ؛ صدرمعلّم ؛ ہیڈ ماسٹر ؛ ابتدائی یا ثانوی مَدرَسہ کا مرد پرنسپل ۔ (امریکی) پرائیوٹ مدرَسہ کا مرد پرنسپل ۔

**headmistress,** n. (برطانوی) صدر مدرّسہ ؛ بڑی اُستانی ؛ صدر معلمہ ؛ ہیڈمسٹریس ؛ ابتدائی یا ثانوی مدرسہ کی خاتون سربراہ/ناظمہ ۔ (امریکی) پرائیوٹ اسکول کی خاتون سربراہ ۔

**headmost,** a. سب سے زیادہ ترقی یافتہ ؛ اوّلین ؛ سب سے آگے ؛ سب سے زیادہ ؛ سب سے نُمایاں ۔

**headnote,** n. تحریری/تمہیدی بیان ؛ قانُونی فیصلے کی رپورٹ سے پہلے اِس قسم کا بیان ؛ سر عبارت ۔

**head-on,** a. سیدھی (ٹکّر) ؛ براہِ راست (تصادُم) ؛ آمنے سامنے کی ٹکّر ؛ سامنے کے حصّوں یا سروں کا ایک دُوسرے کے ساتھ لگنا/ٹکرانا/مِلنا بالخصوص گاڑیوں یا آدمیوں کے درمیان ٹکر (کے بارے میں) ، جس میں براہِ راست مُٹھ بھیڑ یا مخالفت نمایاں ہو ۔ (متعلّق فعل) سروں یا سامنے کے حصّوں کی ٹکر کے ساتھ ۔

**headphone,** n. سر فون ؛ ہیڈ فُون ؛ کَن فون ؛ کانوں کا فُون جسے ایک پٹّی کے ذریعے سر کے ساتھ باندھا جاتا ہے ۔

**headpiece,** n. خود ؛ سر : بالخصوص جائے عقل و دانش کے مرکز کے طور پر ۔ (طباعت) صفحے کے سِرے پر تزئین ۔

**headpin,** n. سرکھونٹی ؛ سر پن ؛ باؤلنگ کے کھیل میں تکونی صُورت میں رکھی ہوئی دس کھونٹیوں میں سے پہلی کھونٹی ۔

**headquarters,** n. صدر دفاتر ؛ عسکری یا سیاسی تنظیم کے سربراہ کا دفتر ؛ اقتدار یا تنظیم کا مرکز ؛ کاروبار کا مرکزی دفتر ۔

**headrace,** n. پانی سے چلنے والے پہیّے یا اسی طرح کی کسی دوسری مشین کو پانی پہنچانے کی نالی ۔

**headrest,** n. بالیں ؛ تکیہ ؛ سر کو سہارا دینے والی چیز ۔

**headroom,headway,** n. دربلندی ؛ ہیڈروم ؛ محراب یا دروازے کی بلندی جو گزرنے میں حائل نہ ہو ۔

**headset,** n. کَن فُون/کانوں کے فُون کا سَیٹ ۔

**headship,** n. سربراہی ؛ سربراہ یا مقتدرِ اعلیٰ ہونے کی حالت یا پوزیشن ؛ اعلیٰ ترین اختیار ۔

**head shop,** n. (عوامی) دواؤں کے استعمال کے لوازمات اور متعلّقہ اشیا کی جائے نکاس ۔

**head shrinker,** n. سرسُکیڑ ؛ عہدِ قدیم کا شکاری جو انسانی سروں کو سکیڑ کر یادگار کے طور پر محفوظ رکھتا تھا ۔ (عوامی) ماہرِ نفسیات ۔

**headspring,** n. منبع ؛ سرچشمہ ؛ ماخذ ؛ مصدر ؛ سوتا ؛ ندی کا منبع ؛ کسی بھی چیز کا منبع ۔ (جمناسٹک) قلابازی کھانے کا کرتب جس میں ہاتھوں کے ساتھ سر استعمال کیا جاتا ہے تاکہ مطلوبہ جَستی قُوّت حاصل ہو سکے ؛ سربازی ؛ سرجست ۔

**headstall,** n. مہری ؛ سربند ؛ نکتہ ؛ سرد وال ؛ لگام کا وہ حصّہ جو جانور کے سر کے گرد دائرہ بناتا ہے ۔

**headstart,** n. فوقیّت ؛ دوسروں کے مُقابلے میں (قدرتی طور پر) ملی ہوئی یا حاصل کی ہوئی برتری/فوقیت جیسے مقابلے یا دوڑ میں رعایت ۔

**headstock,** n. مشین کے حرکتی حصوں کو سہارا دینے والا ڈھانچا ؛ خراد میں گھومتی ہوئی سلائی یا چرخی کے گرد پُرزے/پرزوں کا مجموعہ ۔

**headstone,** n. سنگِ مزار ؛ لوحِ مزار ؛ قبر کے سرہانے کا پتّھر ؛ بنیاد کا بڑا پتّھر یا کونے والا پتّھر ۔ (مجازاً) اساس ؛ بنیاد ۔

**headstream,** n. سرندی ؛ وہ ندی جو دریا کا منبع ہو ؛ سرچشمہ ۔

**headstrong,** a. سرکش ؛ ضِدّی ؛ ہٹیلا ؛ خُودرائے ؛ جو قابو نہ کیا جا سکے ؛ اپنی مرضی کرنے پر تُلا ہوا ؛ مُنہ زور ؛ ڈھیٹ ؛ بے لگام ؛ اڑیل ۔

**headstrongly,** adv. سرکشی سے ۔

**headstrongness,** n. سرکَشی ؛ ضِد ؛ اڑیل پن ؛ ہٹیلا پَن ؛ ڈھیٹ پن ۔

**headtone,** n. کَھرج ؛ گلے سے نکلی ہوئی لَے جو اس طرح نکالی جاتی ہے کہ ناک اور سر کی جَوفیں ہم آہنگ طور پر مرتعش ہوں ۔

**headwaiter,** n. صدر بیرا ؛ ہَیڈ بیرا ؛ آب دار ؛ جو ریستوران میں نگرانی کا کام کرے،بالخصوص بیروں اور کھانا اور مشروبات پیش کرنے والے دیگر ملازمین کی نگرانی کا کام ۔

**headwater,** n. سَرآب ؛ دریا کا وہ حصّہ جو منبع کے قریب ہو یا اُن ندیوں میں سے ایک ندی جو سرچشمہ کا کام کرتی ہے ۔ (جمع) دریا کے منبع پر یا اس کے قریب معاون ندی نالے ۔

**headway,** n. بڑھت ؛ ترقّی ؛ آگے کی طرف حرکت ؛ عمومی ترقّی یا کامیابی ؛ ترقّی کی شرح ؛ ایک ہی سمت میں ایک ہی راستے پر سفر کرنے والی دو ریل گاڑیوں یا دوسری گاڑیوں کے درمیان وقفہ ؛ بلندیٔ در ۔

**make headway,** آگے کی طرف جانا/حرکت کرنا ؛ ترقّی کرنا ۔

**head wind,** n. بادِ مخالف ؛ گاڑی کے راستے پر مخالف ہوا جو براہِ راست سامنے سے آرہی ہو،بالخصوص ہوائی جہاز یا بحری جہاز کے راستے پر ۔

**headwork,** n. دماغ سوزی ؛ ذہنی/دماغی یا دانشورانہ محنت ؛ دماغی کاوش ۔

**head worker,**n. دانشور ۔

**heady,** a. عجلت باز ؛ جلد باز ؛ تُندمزاج ؛ مغلوبُ الغَضب ؛ عاجلانہ ؛ ذہنی صلاحیتوں کو متأثّر کرنے والا ؛ سخت نشہ آور (جیسے : a heady wine) ؛ جوش آفرین (جیسے : heady news of his first promotion) ؛ بے دھڑک یا جلد باز ؛ چالاک ؛ سرکش ۔

**headily,** adv. بے دھڑک ، ناعاقبت اندیشانہ انداز میں ۔

**headiness,** n. نشہ ؛ سرکشی ؛ جلد بازی ؛ عاقبت نااندیشی وغیرہ ۔

**heal,** v.t. مندمل کرنا ؛ صحت مند ، مضبوط یا مُکمّل کر دینا ؛ زخم یا بیماری کو ٹھیک اور رُوبصحت کر دینا ؛ تصفیہ کرانا جیسے جھگڑے یا اختلاف کا ؛ مصفّا کرنا یا صاف کرنا ۔ (فعل لازم) تندرست ہو جانا ؛ صحت مند حالت کو پلٹ جانا (بعض اوقات بعد میں up یا over لگتا ہے) ۔

**healer,** n. شفا بخش ؛ مندمل کرنے والا ؛ علاج کرنے والا، بالخصوص رُوحانی یا غیر طِبّی طریقوں سے ؛ عامل ۔

**healable,** a. قابلِ اندمال ؛ قابلِ علاج ۔

**health,** n. صحت ؛ تندرستی ؛ سلامتی ؛ زندہ وجود کی صحیح

حالت ؛ جسمانی یا ذہنی چُستی اور مضبوطی ؛ بیماریوں یا نقائص کی عدم موجودگی؛جامِ‌صحت کے طور پر کسی کی سلامتی یا خوشی کے لیے دعا/تمنّا ۔

**healthful**, a. تندُرست ؛ صحت مند ؛ صحت سے پُر ؛ بیماری سے مُبرّا ؛ صحت بخش ؛ صحیح و سالم ۔

**healthfully**, adv. صحت بخش طریقے سے ۔

**healthfulness**, n. صحت مندی ؛ تندرستی وغیرہ ۔

**healthy**, a. تندُرست؛ اچھی صحت میں ؛ مضبوط و توانا؛ اچھی صحت اور تندرست ذہنیت کا مظہر یا اس سے متعلّق ؛ صحت کے لیے مُمِد ؛ بھلا چنگا ؛ صحت مند ؛ صحت بخش ؛ مفیدِ صحت ؛ صحت افزا ۔

**healthily**, adv. صحت بخشانہ طور پر ۔

**healthiness**, n. تندرستی؛ صحت مندی ۔

**health food**, n. غذائے صحت ؛ خصوصی خوراک اور اضافی غذائی اشیا جو صحت افزاتصوُّر کی جاتی ہیں ، خصوصاً ایسی خوراک جو خلقی طور پر پیدا کی گئی ہو، تیاری کے عمل سے نہ گزری ہو اور جس پر کوئی چیز چھڑکی نہ گئی ہو۔

**health spa**, n. تفریحی ہوٹل جہاں وزن کم کرنے اور مالش کی سہولتیں موجود ہوں ۔

**heap**, n. انبار ؛ ڈھیر ؛ گڈّی ؛ ڈھیری ؛ ایک دوسرے کے اوپر پڑی ہوئی چیزوں کا ڈھیر ۔ (بول چال) مقدار یا تعداد ؛ گروہ ؛ ہجوم ۔ (عوامی) گئی گزری /ٹوٹی پھوٹی کار ؛ پرانی کار۔

**heap**, v.t. ڈھیر لگانا؛ انبار کی شکل میں جمع کرنا ، ڈالنا یا ڈھالنا (اکثر بعد میں on, up یا together لگتا ہے) ؛ گڈّی لگانا ۔ (مجازاً) اکٹھا کرنا (اکثر بعد میں up لگتا ہے،جیسے : to heap blessings upon a person) ؛ بڑی مقدار میں کچھ ڈالنا یا نچھاور کرنا (جیسے : to heap a person with benefits) ؛ نعمتوں‌کی بارش کر دینا ؛ کثرت سے لادنا یا رسد پہنچانا (جیسے : a vessel to overflowing) ؛ لبریز کر دینا ؛ لبالب بھر دینا جیسے برتن کو ۔ (فعل لازم) ڈھیر یا انبار بن جانا جیسے ریت یا برف کا ؛ ڈھیر یا ڈھیروں کی صورت میں اُٹھنا ۔

**heaper**, n. انبار لگانے والا ۔

**heapy**, a. ڈھیر کی صورت میں ۔

**hear**, v.t. سُننا ؛ قُوّتِ سماعت سے اِدراک کرنا ؛ کانوں کی مدد سے سیکھنا یا آگاہ ہونا ؛ کان دھرنا ؛ کان دینا ؛ توجُّہ دینا ، حاضرِ خدمت رہنا یا حُکم کی تعمیل کرنا؛ سننے والوں کے گروہ کے رُکن کی حیثیت سے جانچنا؛ قانونی طور پر سماعت کرنا ۔ (فعل لازم) آواز سُننے اور سمجھنے کی صلاحیت سے بہرہ ور ہونا؛ اطلاع حاصل کرنا؛ سیکھنا؛ غور کرنا (عام طور پر پہلے کوئی منفی لفظ اور بعد میں of لگے گا ، جیسے : he wouldn't hear of it) ۔ (زیادہ تر برطانوی) مُقرّر کی تائید کرنا (عموماً امر استعمال ہوتا ہے جیسے : Hear! Hear! سنو! سنو! تائید و تاکید کے طور پر) ۔

**hearer**, n. سامع؛ سننے والا ۔

**hearing**, n. قُوّتِ سامعہ ؛ شنوائی ؛ سماعت ؛ آواز سننے کا عمل؛ صلاحیت یا حِس جس کے ذریعے آواز کا اِدراک ہوتا ہے ؛ آواز کی پُہنچ ؛ وہ فاصلہ جس تک آواز سنائی دے ؛ حدِّ سماعت ؛ سامعین ؛ سُنے جانے کا موقع ۔ (قانون) کسی معاملے کی ابتدائی تفتیش تاکہ اس کی معقولیت/صحت کا تعیُّن کیا جا سکے ؛ عدالت کے سامنے قانونی چھان بین ۔

**hearing aid**, n. آلۂ سماعت ؛ ایک چھوٹا غیر نمایاں آلہ جو کمزور سماعت کو صحیح یا بہتر کرتا ہے ۔

**hearken**, v.i.,v.t. دیکھیے : harken ۔

**hearsay**, n. افواہ ؛ سماعی بات ۔ (صفت) سُنی سنائی ۔

**hearsay evidence**, (قانون) بالواسطہ بیان کردہ شہادت جس کی ، گواہ اپنے ذاتی براہِ راست عِلم کے حوالے سے ، تصدیق نہیں کر سکتا اور عموماً عدالت میں قبول نہیں ہوتی ؛ سماعی شہادت ؛ زبان زدِ خلائق ؛ سُنی سنائی بات ۔

**hearse**, n. جنازہ ؛ جنازہ گاڑی؛ تابُوت گاڑی؛ جنازے والی گاڑی جس میں میّت کو قبرستان تک پہنچایا جاتا ہے؛ ۱۵ موم بتیوں کے لیے مثلثی ڈھانچا جو ''مقدس ہفتے'' میں رومن کیتھولک سروس کے ''تینی برا'' (Tenebrae) تقریب میں استعمال ہوتا تھا ؛ ایک ڈھانچا جِسے بالعموم موم بتّیوں یا کتبات سے سجایا جاتا ہے اور کسی مُمتاز شخصیت کے تابوت پر رکّھا جاتا ہے ۔

**heart**, n. دل ؛ قلب ؛ ریڑھ کی ہڈّی والے حیوانات (کے جسم) میں کھوکھلا عضلاتی عضو جو متناسب طور پر سکڑنے اور پھیلنے سے سارے جسم میں خون پہنچاتا ہے ۔ (مجازاً) جذبات ، محبّت اور جوش کا مرکز ؛ بمقابلہ سر/دماغ جو عقل و دانش کا مرکز ہوتا ہے ؛ شخصیت کی اساس ؛ رُوح ؛ حسّاسیت ، ہمدردانہ صلاحیت یا دوسرے کے جذبات کو سمجھنے کی قُوّت ؛ اخلاقی فطرت یا ضمیر ؛ ارادہ یا رُجحان ؛ دلیری؛ مرکز ؛ بیچوں بیچ؛ چھاتی ؛ وَسط؛ لُبِ لباب ؛ مَن ؛ جُرأت یا جوش و ولولہ ؛ کوئی شخص (جیسے : dear heart) ؛ حافظہ (جیسے : to learn by heart)؛ اصل یا مرکزی حِصّہ ؛ اہم حصّہ ؛ سینہ یا آغوش ؛ تصویر یا چیز جس کے پہلو گول ہوں اور جو نیچے کے حِصّے پر منفرجہ زاویہ پر ملتی ہو اور چوٹی پر اندر کی طرف نوک کی صورت میں مُڑی ہوئی ہو یعنی دل کی شکل کی ہو ؛ تاش کا پتّہ جس پر دل کی تصویر سُرخ رنگ کی بنائی گئی ہو ۔ (جمع) ایسے سب پتے ۔ (ترکیب میں واحد) تاش کے پتّوں کا کھیل جس میں کھلاڑی دل والے پتّوں کی سریں نہ لے یا ایسی سب سَریں بنائے ۔ (فعل متعدی) دل میں نصب یا پیوست کرنا ۔

**at heart**, قلبی طور پر ؛ دل سے ؛ دل میں ؛ بباطن ؛ دراصل ؛ درحقیقت ۔

**break the heart of**, دل شِکنی کرنا ؛ سخت مایُوس کرنا ؛ غمزدہ کرنا ؛ دل توڑنا ؛ نااُمّید کرنا ۔

**change of heart**, ارادے کی تبدیلی ؛ فیصلے سے پھر جانا/فیصلے کو اُلٹ دینا ۔

**eat one's heart out**, غمزدہ ہونا یا آرزو میں دُکھ جھیلنا ۔

**from the heart**,
**from the bottom of one's heart**, خلوص کے ساتھ ؛ دِلی طور پر ؛ دل سے ؛ دل و جان سے ۔

**have one's heart in one's mouth**, سخت متفکّر یا خوف زدہ ہونا ؛ ڈرجانا ، سہمنا ؛ کلیجہ مُنھ کو آنا ۔

**lose heart**, دِل برداشتہ ہونا یا حوصلہ پست کر بیٹھنا ؛ ہمت ہار دینا ۔

**lose one's heart**, عشق میں مُبتلا ہونا؛ محبّت ہو جانا ۔

**set one's heart on**, شدّید تمنائی ہونا ؛ کسی چیز کے لیے

بہت زیادہ تمنا یا خواہش کرنا؛ اُمّید باندھنا؛ جُت جانا؛ پکّا ارادہ کرنا؛ دل پر رکھ لینا؛ بڑی دلچسپی لینا؛ جی جان سے لگ جانا؛ دل لگانا۔

**take to heart,** دل سے لگا لینا؛ سنجیدہ ہو جانا۔

**heartache,** n. دردِ دل؛ ذہنی اذیّت؛ رُوحانی کرب۔

**heart attack,** n. عارضۂ دل؛ دل کا دورہ؛ دل کے کام کرنے کی صلاحیت میں اچانک نقص پڑ جانا جس کی وجہ اکثر شریانوں میں خُون کی سدادیت یا خون کا زیادہ دباؤ ہوتا ہے۔

**heartbeat,** n. ضربِ قلب؛ حرکتِ قلب؛ دِل کی دھڑکن؛ شریانوں کے پھیلنے اور سُکڑنے کی دُہری آواز جو جوفِ دل کے متناسب سُکڑنے اور پھیلنے سے پیدا ہوتی ہے جب کہ خون دل کے خانوں میں آتا جاتا ہے۔

**heart block,** n. سکُوتِ قلب؛ سدادیتِ قلب؛ دل کی جوفی دھڑکنوں میں نقص۔

**heartbreak,** n. دِل شکستگی؛ دل شکنی؛ انتہائی غم یا صدمہ۔

**heart breaking,** a. سوہانِ رُوح؛ دل گُداز؛ روح فرسا؛ دل شِکن؛ شدید غم یا صدمہ پُہنچانے والا۔

**heartbroken,** a. شکستہ دل؛ گہرے صدمے میں؛ مایُوس۔

**heartbrokenly,** adv. دل شکستگی سے؛ صدمے کے ساتھ؛ مایوسی میں۔

**heartbrokeness,** n. دل شکستگی؛ صدمہ؛ یاس؛ انتہائی غم و الم۔

**heartburn, cardialgia, water brash,** n. (امراضیات) التہابِ قلب؛ سوزشِ دل؛ حروہ؛ معدے کی جلن؛ سینے اور معدے میں جلن کا احساس جس کے ساتھ بعض دفعہ کھٹی ڈکاریں بھی آتی ہیں۔

**heartburning,** n. حاسدانہ اِضطراب یا عدمِ اطمینان؛ باطنی دُشمنی یا غصّہ۔ (صفت) حاسدانہ اضطراب سے مُتّصف؛ سوزشِ قلب؛ دِل سوزی؛ کُڑھن؛ حسَد؛ جلن۔

**heart disease,** n. (امراضیات) عارضۂ قلب؛ دل کی بیماری؛ دل کا غیر معمولی پن، جس میں اس کی معمول کی کارکردگی بُری طرح متأثر ہوتی ہے۔

**hearted,** a. خاص قلبی کیفیت کا (مُرکّب کے طور پر استعمال ہوتا ہے۔ (جیسے: hard hearted یا faint hearted)۔

**hearten,** v.t. دِل بڑھانا؛ حوصلہ افزائی کرنا؛ اعتماد یا جُرأت دلانا؛ دل دہی کرنا؛ ہمّت بندھانا؛ ہمّت دلانا؛ دلاسا دینا؛ دلداری کرنا۔

**heart-felt,** a. بہت زیادہ محسوس کیا گیا؛ سنجیدگی کے ساتھ؛ دلی طور پر، قلب سے؛ دِلی؛ قلبی۔

**heart-free,** a. قلبی لا تعلق؛ غیر جذباتی (تعلق)۔

**hearth, Brit. Ingle,** n. چُولہا چوکا؛ آتش دان؛ آتش دان کا فرش بالعموم پتّھر یا اینٹوں کا؛ کمرے کے اندر اِس فرش کی تھوڑی سی توسیع؛ بھٹّی یا چولھے میں اِسی قسم کا فرش۔ (مجازاً) آگ کے پاس؛ گھر بار۔ (فلزّیات) انعکاس بھٹّی کی تہ یا دھونکنی بھٹّی کا نِیچے والا حصّہ؛ دھاتوں کو گلانے والی بھٹّی کا آتش دان۔

**hearthstone,** n. چُوکے کا پتّھر؛ سنگِ آتشدان؛ چولھے کا پتھر۔

**heartland,** n. اہم علاقہ؛ مرکزی خِطّہ؛ ایسی جگہ جو تز ویراتی یا معاشی نقطۂ نظر سے کسی مُلک یا علاقے کو کنٹرول کرنے کے لیے اَہم ہو۔

**heartless,** a. بے حِس؛ کٹھور؛ بے درد؛ ظالم؛ احساس سے عاری؛ سنگدِل؛ سخت دل؛ بے رحم؛ پتّھر دِل؛ ہمدردی یا التفات و توّجہ کے بغیر؛ احساس یا اُنس کا محتاج۔

**heartlessly,** adv. ظالمانہ انداز سے؛ بیدردانہ، سنگ دلانہ۔

**heartlessness,** n. کٹھور پَن، ظُلم؛ سنگدلی، بیدردی۔

**heart murmur,** n. (امراضیات) دِل کی سرسراہٹ؛ دل کی غیر معمولی آواز جو بِالعموم اسٹیتھوسکوپ کے ساتھ سنائی دیتی ہے اور ساخت یا کارکردگی میں نقص کو ظاہر کرتی ہے۔

**heartrending,** a. دلخراش؛ دل گُداز؛ دردناک؛ جگر گُداز؛ جگرپاش؛ غم ناک؛ انتہائی تکلیف دہ؛ بہت زیادہ پریشان کُن؛ جی یا دل دہلا دینے والا؛ اذیّت ناک۔

**heartrendingly,** adv. دلخراشی سے وغیرہ۔

**heartease, heart's-ease,** n. سُکُونِ قلب؛ جذباتی آسودگی؛ غم و فکر سے رہائی۔ (نباتیات) مَن سُکھ کی نوع کا رنگ برنگے پُھولوں والا پودا یا اِس قسم کا کوئی اور پودا؛ بنفشۂ فرنگی۔

**heart sick, heartsore,** a. افسُردہ خاطر؛ دلگیر؛ ملُول؛ محزُون؛ غمگین؛ پریشان خاطر؛ سخت غم زدہ یا رنجیدہ۔

**heartsickness,** n. کرب و الم؛ دلگیری؛ پریشانئ خاطر؛ افسردگی۔

**heartstrings,** n. تارِ دل؛ شدید ترین جذبات یا احساسات، (جیسے: The tragedy pulled at her heartstrings)۔

**heartthrob,** n. دل کی دھڑکن؛ انتہائی پُرجوش احساس؛ کسی کی پُرجوش محبت و التفات کا مرکز۔

**heart-to-heart,** a. مخلص؛ صاف باطن؛ بے تکلّف؛ قریبی۔

**heartwood, duramen,** n. (نباتیات) قلب چوب؛ درخت کی مرکزی، غیرنامیاتی، غیر فعال لکڑی جو بالعموم باہر کی چھال کی نسبت مجتمع اور رنگ میں زیادہ گہری ہوتی ہے؛ پکّی لکڑی۔

**hearty,** a. دل سے نکلا ہُوا؛ دلی؛ مُخلِص؛ پُرتپاک؛ قریبی؛ پُرجوش؛ مضبُوط اور صِحت مند؛ خوش خُلق؛ ملنسار؛ صاف دل؛ صادق؛ اطمینان کی حد تک اہم اور قیمتی یا بڑا (جیسے: hearty meal)؛ زیادہ مقدار میں خوراک کی متقاضی (جیسے: hearty appetite)؛ بلند آواز اور بغیر روک کے (جیسے: a hearty laugh)۔ (اسم) جُرأت مند شخص، بالخصوص ملّاح؛ دوست۔

**heartily,** adv. بَدِل و جان وغیرہ۔

**heartiness,** n. خوش مزاجی؛ صِدق؛ مِلنساری؛ اخلاص۔

**heat,** n. حرارت؛ حِدّت؛ تپش، تمازت؛ گرمی؛ گرم ہونے کی اہلیّت یا حالت؛ درجۂ حرارت۔ (طبیعیات) ایصال، نقل یا اشعاع کے ذریعے حرارتی توانائی کا ایک مادّے سے دوسرے میں انتقال۔ (فلزّیات) حرارت کی مسلسل شدّتوں میں سے ایک، جیسے کچ دھات کو پگھلانا؛ جسم کا غیر معمولی حد تک زیادہ درجۂ حرارت؛ گرم ماحول یا آب و ہوا؛ مادّے کا رنگ یا ظاہری حالت جو اِس کے درجۂ حرارت کی علامت ہو؛ احساس کی گہرائی؛ اِنتہائی اشتیاق یا تشدّد؛ ہیجان؛ مستی؛ تابش؛ سرگرمی؛ تاپ؛ تاؤ؛ جوش؛ اضطراب یا دباؤ۔ (حیوانیات) مادہ جانوروں میں جنسی ہیجان کی مُدّت؛ زبردست جنسی ہیجان۔ (کھیل) ایک ہی کوشش جیسے دوڑ میں؛ کمزور تر کھلاڑیوں کے اخراج کے لیے ابتدائی مقابلہ۔ (عوامی) قانون کا بڑھتا ہوا نفاذ؛ ظلم و تشدّد۔ (فعل متعدی) گرم کرنا یا گرم کرنے/ہونے کو محسوس کرانا؛ جذباتی طور پر برانگیختہ کرنا۔

(فعل لازم) گرم ہونا یا حرارت سے پُر ہونا ؛ جذباتی طور پر مشتعل ہونا ؛ جوش میں آ جانا یا متحرّک ہو جانا ۔

**heated,** a. گرم ؛ گرمی کے ساتھ ؛ احساس کی شدت کے سُاتھ ؛ پُر جوش ۔

**heater,** n. گرماله ؛ ہیٹر ؛ گرم کرنے والا آدمی ، آلہ یا چیز ؛ حرارت پیدا کرنے والا آلہ جیسے کمرے یا عمارت کے لیے ۔(عوامی) پستول ۔

**heatless,** a. بے حرارت ؛ بغیر حرارت یا گرمی کے ؛ بے تپش ۔

**heat engine** n. حرارتی انجن ؛ ایک آلہ جو حرارت سے میکانکی توانائی پیدا کرتا ہے جیسے اندرُونی طور پر حرارت پذیر انجن ۔

**heat exhaustion, heat prostration,** n. حرارت ماندگی ؛ گرماندگی ؛ وہ جِسمانی حالت جو زیادہ حرارت یا گرمی کے بہت زیادہ سامنے رہنے سے اور مشقّت کرنے سے پیدا ہوتی ہے اور نقاہت ، متلی اور بہت زیادہ پسینہ بھی اس کے ساتھ ہوتا ہے ۔

**heath,** n. (برطانوی) جھاڑی دار میدان ؛ خَلنج زار ؛ کُھلی غیر کاشت شُدہ بنجر زمین کا ٹُکڑا جس میں اکثر اریکا اور دوسری جھاڑیاں کثرت سے اُگتی ہیں ۔ (نباتیات) خلنج (Ericaceae) کی نوع کی بھاری سدا بہار جھاڑی جیسے جنس خرزہرہ اور اُچالیا ۔

**heathen,** n. مُلحِد ؛ کافر ؛ بُت پرست ؛ غیر اہلِ کتاب ؛ بے دین ؛ یہودیوں ، عیسائیوں یا مُسلمانوں کے خدا کو نہ ماننے والا ؛ کافِر یا بُت پرست ؛ غیر مذہبی یا جاہل ۔ (صفت) کافر ؛ غیر مذہبی یا لاعِلم ۔

**heathendom, heathenism,** n. کُفرستان ؛ الحاد ؛ بُت پرستی ؛ کُفر ؛ اہلِ کتاب یا مسلمانوں کے مذاہب سے انکار ۔

**heathenish,** a. کفر آسا ؛ مُلحِدانہ ۔

**heathenishly,** adv. کافرانہ انداز سے ؛ مُلحِدانہ طور پر ۔

**heathenize,** v.t, v.i. کافرگری کرنا ، کافر یا مُلحِد بنانا ؛ کافر یا مُلحِد ہونا ؛ غیر اہلِ کتاب کے رویّے/عقیدے پر عمل کرنا ۔

**heather,** n. خلنج ؛ اریقی ؛ عام اریکا جھاڑی (Calluna vulgaris)؛چھوٹی جھاڑی جس میں گُلاب رنگ پُھولوں کے گُچّھے ہوتے ہیں اور برطانیہ میں کثرت سے پائی جاتی ہے ۔

**heath hen,** n. (برطانوی) کالی جنگلی مُرغی ؛ شمالی امریکا کا معدوم پرندہ جو ہاموز مرغ کی طرح ہوتا ہے ۔

**heat lightning,** n. (موسمیات) حر بجلی ؛ بے کَڑک بجلی کی چمک ، جو گرمیوں میں شام کے وقت اُفق پر نظر آتی ہے اور دُور کی بجلی کا عکس یا لشکارا سمجھی جاتی ہے ۔

**heat rash,** n. گرمی دانے ۔

**heat stroke,** n. لُو ؛ تشمیس ؛ حرارت زدگی ؛ نڈھال ، شِکستہ اور مُضمحل ہونے کی حالت جس کے ساتھ بالعموم تیز بخار ہوتا ہے اور شدید گرمی اِس کا باعث بنتی ہے ، جیسے سُورج کی گرمی یا بَھٹّی کی گرمی سے لُو لگ جانا (عمل) ۔

**heave,** v.t. اُٹھانا؛ اُچھالنا؛ اُبھارنا، کھنچنا ؛ہانپنا ؛ کوشش یا قُوّت سے اُوپر اُٹھانا ؛ اُونچا کرنا ؛ لڑھکانا یا پھینکنا ، جیسے کسی بھاری شے کو ؛ اُوپر کی طرف یا باہر کی طرف اُٹھانا یا دھکیلنا جس سے پُھلاؤ پیدا ہو جیسے ہانپتے وقت چھاتی ؛ کوشش یا تکلیف کے ساتھ الفاظ ادا کرنا جیسے آہ بھرنا یا کراہنا ۔ (جہازرانی) گھسیٹنا یا کھینچنا جیسے رسّے کو ۔ (ارضیات) اُچھال پیدا کرنا ؛ زمین کی رگ کا اپنی اصلی جگہ سے اُفقی سمت میں اُبھر جانا ۔ (فعل لازم) اُبھرنا ؛ ہلکورنا ؛ بلند ہونا؛ ہانپنا؛ اُٹھنا جیسے اُوپر کو دھکیلا گیا ہو ؛ پُھول جانا ؛ پُھولنا ؛ پُھولی ہوئی (شے کی) حرکت کے ساتھ اُوپر نیچے ہونا جیسے سانس پُھولتے وقت چھاتی میں ؛ مشکِل سے سانس لینا یا ہانپنا ؛ اُبکائی آنا ؛ کُوئی کام کرنے کے لیے محنت کرنا یا کوشش کرنا ۔ (جہاز رانی) کھینچنا جیسے رسّے کو یا دھکیلنا جیسے لنگر کے چرخ کی سلاخ کو ؛ ایسے عمل سے بحری جہاز کو حرکت دینا (بالعموم بعد میں about یا ahead لگتا ہے) ۔ (اسم) اُبھرنے/اُٹھنے کا عمل ؛ اُٹھانے یا اُوپر لے جانے کی حرکت ؛ متناسب اُتار چڑھاؤ ، جیسے لہروں کا اُٹھان ؛ ابھار ۔

**heave ho!** (جہاز رانی) ہیّا ہیّا؛ کھینچنے یا دھکیلنے میں زیادہ زور لگانے کے لیے ملّاحوں کی پکار ، بالعموم بیک آواز ۔

**heave ho** نکالنے ، برطرف کرنے یا رد کر دینے کا عمل (جیسے : She gave her suitor the heave ho) ۔

**heave in or into sight,** اُفق کے اُوپر دکھائی دینے لگنا جیسے سمندر میں جہاز نظر آنا شروع ہوتا ہے؛ بالعموم نظر میں آنا؛ نمُودار ہونا؛ دکھائی دینا؛ نظر آنا؛ سامنے ہونا ؛ ظاہِر ہونا ؛ پیشِ نظر ہونا ۔

**heave to,** (جہازرانی)جہاز کوٹھہرانایاروکنا، بالخصوص اگلی طرف کو ہوا کے مقابل لا کر ۔

**heaver,** n. رافع ؛حمّال ؛اُٹھانے/اُبھارنے والا ۔

**heaven,** n. (الٰہیات)فضا ؛عرش ؛ بہشت ؛ فردوس ؛ جنت ؛قُدرتِ الٰہی ؛رُوحانی مسرّت ؛عالمِ بالا ؛موت کے بعد نیکوکاروں کی آخری آرام گاہ ؛ مقبول بندوں کی اللہ سے ملاقات کی جگہ ۔(بڑے H سے) اللہ یا پروردگار کے مترادف ؛حقیقی/آخری خوش قسمتی/کامرانی ؛ نعمت ؛اعلیٰ وارفع حالت ؛نیلا آسمان جو دھرتی کو گھیرے ہوئے ہے اور جس میں سُورج چاند اور ستارے جَڑے ہوئے دکھائی دیتے ہیں ۔(عام طور پر جمع) آسمان ؛عَالَمِ بالا ؛ سماوات ،چرخ ؛گردوں ؛سپہر ؛آکاش ۔

**heavenless,** a. بے خُدا ؛لامکاں ؛بے عرش ۔

**heavenly,** a. آسمانی ؛ فردوسی ؛ بہشتی ؛ سماوی ؛ جنتی ؛ عُلوی ؛ برگزیدہ ؛ مسعود ؛ فلکی؛ مصعود ؛ قدوسی ؛ اچھّا ؛ خُوب ؛ نفیس ؛ پاکیزہ ؛ خوبصورت ؛ بہت خُوش ؛ مقدّس ؛ طبعی آسمان سے متعلّق (جیسے :the stars are heavenly bodies) ۔ (مُتعلّق فعل) خوبصورت یا مُقدّس طریقے سے ۔

**heavenliness,** n. سماویت ؛ قدُوسیت ؛ سماوت ؛ پاکِیزگی ۔

**heavenward,** adv.,a. سُوئے گردُوں ؛ آسمانوں کی طرف؛ سُوئے آسمان ؛ جانبِ عرش ۔

**heavenwards,** adv. عرش کی جانب کا ؛ آسمان کی طرف کا ؛ جانبِ عرش کا ۔

**heaves, broken wind,** n. (بیطاری امراضیات) ضیق دَم ؛ نفّاخ ؛ نفّاخہ؛ اُبھار، گھوڑوں کی ایک بیماری جس کی خاصیت یہ ہے کہ پھیپھڑوں کے نظام کی لچکدار جِھلیّوں کے پھٹنے سے سانس لینے میں تکلیف ہوتی ہے ۔

**heavier-than-air,** a. (طیرانیات) ہوا کی نسبت زیادہ بھاری ؛ ہوا کی نسبت زیادہ وزنِ مخصوص رکھنے والا ، بالعموم ہوائی جہاز سے متعلّق بمقابلہ ہوا کی نسبت زیادہ ہلکے جیسے غبارے اور بیلون ۔

**heavily,** adv. بوجھل طور پر ؛ زیادہ وزنی سامان یا بوجھ کے ساتھ ؛ درد یا مظلومیت کے ساتھ ؛ زیادہ قوّت یا شِدّت کے ساتھ ؛ شِدّت سے ؛ مجتمع یا ٹھوس طور پر ؛ بھدّے پن سے یا بیزاری سے ؛ بوجھ سے ؛ وزن سے ؛ گرانی یا ثقل سے ؛ رنج سے ؛ بدقّت ؛ بدشواری ؛ تکلیف سے ؛ مصیبت سے ؛ بھاری ہتھیاروں سے ۔

**Heaviside layer, E, layer,** (موسمیات) ہیوی سائیڈ طبق ؛ کرّہِ روانیہ کا طبقہ جو بالعموم زمین سے اوپر، ای منطقوں میں ۵۵ اور ۸۵ میل کے درمیانی ارتفاع میں پایا جاتا ہے اور جس میں آزاد برقیوں کی کثافت اور کم تعُددّ والی ریڈیائی لہروں کا انعکاس ہوتا ہے ۔

**heavy,** a. گراں ؛ بوجھل ؛ وزنی ؛ دُھندلا ؛ کہریلا ؛ گھٹا دار ؛ گراں خاطر ؛ بڑا ؛ دیر ہضم ؛ سخت ؛ بھرپُور ؛ سُست ؛ خُمار آلودہ ؛ گہرا ؛ کٹھن ؛ زور کا ؛ لدا ہوا ؛ ملُول ؛ افسردہ ؛ غمگین ؛ اداس ؛ دشوار ؛ بھاری ؛ ثقیل ؛ زیادہ وزن دار ؛ اُٹھانے یا لے جانے میں مشکل ؛ چوڑا چکلا ؛ زیادہ مقدار میں جیسے ''بھاری ووٹ'' ؛ زیادہ قوت یا شدت والا (جیسے : heavy sleep ، نیز جیسے : a heavy sea) ؛ غیر معمولی درجے کا (جیسے: a heavy drinker) ؛ عام ، اوَسط یا مخصوص وزن سے زیادہ (جیسے : a heavy grade of paper) ؛ جسامت کی نسبت زیادہ وزن دار ؛ سنگین یا سنجیدہ (جیسے غلطی یا جُرم) ؛ سخت ، شدید یا بھاری جیسے سزائیں یا ٹیکس ؛ غم ناک یا پریشان کُن ؛ ظالمانہ ؛ مشکل یا صبر آزما (جیسے مہم) ؛ تکلیف ، افسوس یا احتیاط کی وجہ سے پریشان (جیسے : heavy heart) ؛ تھکاوٹ کی وجہ سے جُھکی ہوئی جیسے پلکیں ؛ بھاری یا بھری ہوئی جیسے ہوا نمی سے پر ؛ چوڑے ، گھنے یا کُھردرے (جیسے : heavy features) ؛ اَدق ، خشک یا دِقّت طلب (جیسے : heavy book) ؛ بھدّا ، سُست یا کاہل الوجُود ؛ بلند اور گہری جیسے آواز ؛ تاریک یا ابرآلود جیسے آسمان؛ ناکافی گوندھی ہوئی یا کم خمیر جیسے روٹی ؛ دیر ہضم/ثقیل ؛ پھولے پیٹ والی ، حاملہ؛ دوسری اشیا بنانے میں کام آنے والا خام مال یا مشینری ساز جیسے بھاری صنعتیں ۔ (طبیعیات) آئسوٹوپ کا جس کا ایٹمی وزن معمول سے زیادہ ہو ۔ (تھیئٹر) سنجیدہ ، متین یا اداس (جیسے کوئی کردار) ۔ (عسکری) بڑی طاقت والی بندوقوں کا یا ان سے متعلّق جیسے بھاری توپ خانہ ؛ طاقت ور ہتھیاروں سے مسلح یا لیس ۔ (اسم) (تھیئٹر) بھاری بھرکم ؛ بھاری رول یا کردار یا ایسا کردار ادا کرنے والا اداکار ؛ بدمعاش ۔ (عسکری) بہت زیادہ وزنی ، بھاری یا بڑے دہانے کی توپ ۔ (جمع) بھاری رسالہ یا گھڑ سواروں کی فوج ۔ (مُتعلّق فعل) بھاری پن کے ساتھ ؛ گرانی سے وغیرہ ۔

**heaviness,** n. گراں باری ؛ ثقل ؛ بوجھل پن ؛ دُشواری؛ اُداسی ؛ غمگینی ؛ سُستی ؛ بھدّا پن ؛ بوجھ ؛ وزن ؛ خُمار ؛ سختی ؛ شِدّت ۔

**heavy-duty,** a. سخت جان ؛ پایدار ؛ مضبُوط ؛ اس طرح تعمیر کیا گیا یا بنایا ہُوا کہ سخت استعمال یا غیر معمولی بوجھ برداشت کر سکے جیسے گرمی ، سردی ، رگڑ/مزاحمت یا دباؤ وغیرہ کا ۔

**heavy-footed,** a. سُست رَو ؛ سُست قدم ؛ بوجھل پا ؛ کام کے لحاظ سے ناموزوں/بھدّا یا اَدق اور دِقّت طلب ۔ (مجازاً) بور؛ خُشک ، آہستہ یا بلند تخیّل سے خالی (جیسے موسیقی کی ترتیب) ۔ (عوامی) بہت تیز گاڑی چلانے کا عادی ۔

**heavy- handed, hard-handed,** a. سخت ؛ دُرُشت ؛ سخت گیر ؛ بے ڈھب یا ہاتھ سے کام کرنے میں غیر تربیت یافتہ ؛ تھکے ہوئے یا کمزور ہاتھوں والا ۔

**heavy-handedly,** adv. سخت گیری سے ؛ درشتی سے ۔

**heavy-handedness,** n. دُرشتی ؛ سختی وغیرہ ۔

**heavy-hearted,** a. پریشاں خاطر ؛ ملُول ؛ غمگین ؛ رنجیدہ ؛ پریشان ؛ شکستہ دِل ؛ اُداس ؛ غم زدہ ؛ سوگوار ۔

**heavy heartedly,** adv. شکست خُوردگی سے ؛ غم زدہ طریقے سے وغیرہ ۔

**heavy-heartedness,** n. ملال ؛ غم ؛ رنج ؛ پریشانی ؛ شِکستہ دلی ؛ غم والم ۔

**heavy hydrogen,** n. ثقیل ہائیڈروجن ؛ ڈیوٹریم (Deuterium) ہائیڈروجن کا بھاری آئسوٹوپ جو عام ہائیڈروجن سے جسامت میں تقریباً دوگُنا ہوتا ہے ۔

**heavy-set,** a. گٹھے ہوئے جسم کا ؛ مضبوط جسم کا ؛ تہ بہ تہ جما ہُوا/پختہ و پیوستہ ؛ ٹھوس ؛ گٹھا ہُوا ؛ مائل بہ فربہی ۔

**heavy spar,** n. وزنی سپار ؛ بیرائٹ ؛ بیریم سلفیٹ ۔

**heavy water,** n. ثقیل پانی ؛ وہ پانی جس میں ہائیڈورجن زیادہ بھاری مقدار میں یعنی ڈیوٹریم کی شکل میں پائی جاتی ہے اور سائنسی تجربوں کے لیے استعمال ہوتا ہے ۔

**heavyweight,** n. ہیوی ویٹ ؛ بھاری بھرکم (شخص) ؛ باکسر ، مکّے باز ، پہلوان یا سب سے زیادہ وزنی درجے سے تعلّق رکھنے والا کوئی بھی کھلاڑی ، بالعموم جس کا وزن ۱۷۵ پونڈ سے زیادہ ہوتا ہے ؛ اوسط وزن سے کافی زیادہ وزن والا آدمی ۔ (بول چال) غیر معمولی طور پر زیادہ ذہانت ، تعلیم یا مہارت رکھنے والا ۔ (صفت) اوسط/معمول سے زیادہ بھاری یا گھنا جیسے کاغذ کا اسٹاک ۔

**hebdomad,** n. ہفتہ ؛ سات ؛ ہفت ؛ سات کا عدد ؛ سات کا مجموعہ، بالخصوص سات دن کا عرصہ ۔

**hebdomadal,** a. ہفت روزہ ؛ ہفتہ وار ۔

**hebdomadally,** adv. ہفتہ وار طریقے سے ۔

**hebdomadary,** a. ہفتہ وارانہ ۔

**hebephrenia,** n. (طبِ نفسی) شبابی دیوانگی ؛ جنونِ شباب ؛ شبابی جنُون ؛ پراگندہ ذہنی کی ایک قسم جو بالعموم تیرہ اور اُنیس سال کی درمیانی عُمر میں یا اِس سے بھی پہلے کی عمر میں نوجوانوں کو لاحق ہوتی ہے ، اس کی خصوصیات توہّم ، فریب نظر اور بچگانہ رجعت پسندانہ رویّہ ہیں ۔

**hebephrenic,** a. شبابی دیوانہ ؛ شبابی جنون کا ۔

**hebetate,** v.t. کُند ذہن کرنا ؛ غبی یا مجہول کرنا ؛ کُند کرنا ؛ دماغ مختل کر دینا ۔ (فعل لازم) غبی یا کُند ہو جانا ۔ (صفت) کُند نوک ؛ کُھنڈا ؛ غبی ۔ (نباتیات) نرم ۔

**hebetation,** n. کُند ذہن ، مجہول یا مدہوش کرنے کا عمل ۔

**hebetative,** a. مجہول کُنندہ ۔

**hebetude,** n. سُستی ؛ بے حِسی ؛ کاہلی ؛ کُند ذہنی ؛ پستی ؛ پست ہِمّتی ؛ تکان ؛ بے وقوفی ۔

**Hebraism,** n. عبرانیّت ؛ عبرانی محاورہ یا ضرب المثل ؛ عبرانی کردار ، روح ، فکر یا عمل ؛ عبرانی عقائد ۔

**Hebraist,** n. مقلّدِ عبرانیّت ؛ عبرانی زبان و تعلیم کا ماہر ؛ عبرانی رُوح سے سرشار ؛ یہودی مذہب یا عبرانی عقائد کا

پیرو۔

**Hebraistic,** a. عبرانی ؛ عبرانیانہ۔

**Hebraize,** v.t. زیادہ عبرانی بنانا ؛ عبرانی محاورے یا قسم/نوع میں ڈھال لینا۔ (فعل لازم) عبرانی ذریعۂ اظہار یا طریقوں کو استعمال کرنا۔

**Hebrew,** n.,a. عبرانی ؛ اسرائیلی ؛ یہودی ؛ عبری ؛ عبر کی اولاد ؛ عبرانی زُبان ؛ سامی نسل کی اُس شاخ کا رُکن جو حضرت ابراہیم کی نسل سے ہے ؛ قدیم اور اب جدید اسرائیل کی زبان جو مذہبی ، ادبی اور عالمانہ استعمال میں محفوظ کی گئی ہے۔ (روزمرہ) وہ تقریر جو سمجھ میں نہ آئے ؛ ناقابلِ فہم تقریر۔

**Hebraic,** a. عبرانی ؛ عبرانیانہ۔

**Hebraically,** adv. عبرانی طریقے سے۔

**hecatomb,** n. صدبیل قُربانی ؛ ہیکاٹوم ؛ ایک سو بیلوں کی قدیم قربانی ؛ کوئی بھی بڑی قربانی ؛ قربان/ذبح ہونے والے انسانوں یا جانوروں کی بڑی تعداد ؛ بڑی مذہبی قربانی۔

**heck,** interj. (عوامی) ہائے ؛ وائے ؛ مایوسی یا نفرت کے اظہار کا طریقہ۔

**heckle,** v.t. مداخلت کرنا ؛ ٹوکنا ؛ دق کرنا ؛ بوکھلانا عموماً تفریح مہیّا کرنے والے کو یا عوامی مقرر کو ؛ ہراساں کرنا ؛ تکلیف دینا ؛ ستانا ؛ بات کاٹنا ؛ بات نہ کرنے دینا ؛ بار بار ٹوکنا ؛ بولنے نہ دینا ؛ سوالوں کی بوچھاڑ کرنا ؛ بولنا مشکل کر دینا۔

**heckler,** n. ستانے والا ؛ مداخلت کرنے والا۔

**hectare,** n. ہیکٹر ؛ اعشاری نظام میں سطح ناپنے کا پیمانہ جو ۱۰،۰۰۰مربع میٹر یا ۲٫۴۷۱ ایکڑ کے برابر ہوتا ہے۔

**hectic,** a. سلی ؛ مَدقوق ؛ غیر معمولی ہیجان ، انتشار/اُلجھن یا افراتفری سے متعلّق ؛ پھیپھڑوں کے تپ دق سے مخصوص جس میں بُخار گھٹتا بڑھتا رہتا ہے ؛ ہیجان خیز ؛ جوش بھرا ؛ عادتی ؛ جوش آور ؛ پُرجوش ؛ جوشیلا ؛ مریضِ دق ؛ زور شور کا ؛ تیزی کا ؛ بڑا رنگیلا ؛ پُرانا بخار ؛ تمتمایا ہوا۔

**hectically,** adv. افراتفری سے ؛ پراگندگی اور انتشار کے ساتھ۔

**hectogram,** n. ہیکٹو گرام ؛ سَوگرام ؛ صدگرام۔

**hectograph,** n. نقل گیر (آلہ) ؛ صدنگار ؛ جلاٹین (gelatin) کی موٹی تہ اور مخصوص روشنائی کے ذریعے ، تحریر کردہ یا مصوّر مواد کو نقل کرنے کا آلہ یا طریقہ۔ (فعل متعدّی) اس آلہ کے ذریعے نقل کرنا۔

**hectographic,** a. نقل گیرانہ۔

**hectoliter,** n. ہیکٹولٹر ؛ سولٹر۔

**hectometer,** n. ہیکٹومیٹر ؛ سومیٹر۔

**hector,** n. [بہادُرٹروجن جنگجُو ، ''پریم'' (Priam) کے بیٹے ''ہیکٹر'' کے نام پر] (شخص) غنڈا/دھونسیا ؛ ہنگامہ برپا کرنے والا ؛ اکڑ باز ؛ شیخی باز ؛ لاف زن ؛ طُرّم خاں ؛ رعب جمانے والا۔ (فعل متعدی) بے عِزّتی کا سلوک کرنا ؛ دھونس جمانا۔ (فعل لازم) دھونسیا ہونا ؛ ہنگامہ برپا کرنا۔

**he'd** he had یا he would کا مرَخم۔

**heddle,** n. (بُنائی) ہیڈل ؛ متوازی دھاگوں یا عمودی ڈوریوں میں سے کوئی ایک جس کے ساتھ ایک مرکزی حلقہ یا آنکھ ہوتی ہے جو لمبے دھاگوں کی رہنمائی کرتی ہے ؛ تانے کی ڈوریاں جن میں سے بانا گزرتا ہے۔

**hedge,** n. باڑ ؛ رُکاوٹ جو قریب قریب اُگی ہوئی جھاڑیوں یا چھوٹے درختوں کی ہو ؛ ساتھ ساتھ لگی ہوئی جھاڑیوں کی قطار ؛ کوئی رُکاوٹ ؛ نُقصان سے تحفّظ کا ذریعہ ، جیسے کسی شرط یا بازی کا جوابی توڑ ؛ غیر قطعی یا محتاط بیان ؛ باڑا ؛ احاطہ ؛ جھاڑی ؛ کانٹوں کی باڑ ؛ خاربند ؛ جھاڑ بندی ؛ بازی ؛ سٹہ۔ (فعل متعدی) احاطہ کرنا ؛ رُکاوٹ ڈالنا ؛ گھیرے میں لینا ؛ جوابی توڑ کے عمل کے ذریعے نُقصان سے بچاؤ کا بندوبست کرنا۔ (فعل لازم) باڑ لگانا یا اُس کی حفاظت کرنا ؛ براہِ راست بیان دینے سے گریز کرنا۔

**hedger,** n. باڑ لگانے والا ؛ احاطہ کرنے والا وغیرہ۔

**hedgeberry,** n. دیکھیے : Hackberry۔

**hedgehog,** n. خارپُشت؛ خارمُوش؛ سیہی ؛ سیہہ ؛ قُنفُذ صغیر ؛ کٹھل ؛ قدیم دنیا کا کرم خور چار ہاتھ پاؤں رکھنے والا جانور جو قُنفُذ (Erinaceus) کی نوع سے ہوتا ہے اور جس کے پہلو اور پیٹھ کانٹوں سے ڈھکے ہوئے ہوتے ہیں۔ (عسکری) دفاعی تعمیر یا حملہ کرنے والے دشمن سے مقابلہ کے لیے نقل پذیر رُکاوٹ ؛ دفاعی مورچہ/گڑھ۔

**hedgehop,** v.i. بہت کم بلندی پر ہوائی جہاز اڑانا جو رکاوٹوں کو چھونے کے قریب ہو کر گزرے۔

**hedgerow,** n. باڑ ؛ جھاڑیوں یا درختوں کی قطار جن سے باڑ بنی ہوئی ہو۔

**hedgesparrow, dunnock,** n. عَصفُورالشوک ؛ چڑیا کی طرح کا چھوٹا یورپی پرندہ ، جو بالعموم باڑوں یا جھاڑیوں کے جنگلوں میں ہوتا ہے۔

**hedonic,** a. لذّتی ؛ لذت پسندانہ ؛ نظریۂ لذتیت یا اس سے متعلّق۔

**hedonics,** n. لذتیات ؛ اخلاقیات کی وہ شاخ جو لذت کا مطالعہ کرے ؛ نفسیات کی شاخ جو لذّات کے مطالعہ سے متعلّق ہو۔

**hedon ism,** n. نظریۂ لذتیت : یہ نظریہ کہ اصل متاع اور انسان کا بُنیادی اخلاقی فریضہ لذت کا حُصُول ہے؛ یہ نفسیاتی نظریہ کہ انسان کے اعمال و افعال حصولِ لَذّت اور الم گُریزی کے پابند ہیں۔

**hedonist,** n. لذّت پسند؛ لذتیّہ؛ معتقدِ لذّتیّت ؛ لذتیت پسند یا اس نظریے کا علمبردار شخص۔

**hedonistic,** a. لذّتیّاتی انداز میں ؛ نظریۂ لذّتیّت سے متعلق۔

**heebie-jeebies,** n. (عوامی) بَولا بَولا ؛ جَھلاّ ؛ بدحواس ، مشتعل یا جھلّایا ہوا ہونے کی کیفیت ؛ وحشت ؛ جھلاہٹ۔

**heed,** v.t. غور سے سُننا ؛ دھیان کرنا ؛ متوجّہ ہونا۔ (فعل لازم) توجّہ دینا۔ (اسم) پروا ؛ توجّہ ؛ لحاظ ؛ خیال ؛ دھیان (اکثر اس سے پہلے give یا take آتا ہے)۔

**heedful,** a. متوجّہ ؛ محتاط ؛ خبردار ؛ ہوشیار ؛ چوکس ؛ دھیان دینے والا ؛ لحاظ رکھنے والا۔

**heedfully,** adv. توجہ سے ؛ ہوشیاری سے ؛ چوکسی سے۔

**heedfulness,** n. توجّہ ؛ پروا ؛ دھیان ؛ لحاظ ؛ خبرداری ؛ ہوشیاری ؛ چوکسی۔

**heedless,** a. بے توجُہ ؛ توجّہ کے بغیر ؛ جو متوجہ نہ ہو ؛ لاپروا ؛

لاابالی ؛ بے فکر ؛ غافل ؛ بے خبر۔

**heedlessly,** adv. بے توجّہی سے ؛ غفلت سے ؛ بے فکری سے ؛ بے پروائی سے۔

**heedlessness,** n. عدم توجہی ؛ لاپروائی ؛ بے دھیانی ؛ غفلت ؛ بے خبری ؛ بے توجہی۔

**heehaw,** n. ٹھٹّھا ؛ ڈھینچو (گدھے کی آواز) ؛ گستاخانہ ہنسی ؛ قہقہہ ۔ (فعل لازم) ہی یا کی آوازیں نکالنا ؛ رینکنا ؛ کرخت قہقہہ لگانا؛ گستاخانہ انداز میں ہنسنا۔

**heel,** v.i. (جہاز رانی) عمودی حالت سے جُھکنا ، ترچھا ہونا (جیسے بحری جہاز) ۔ (فعل متعدی) جُھکنے یا ٹیڑھا ہونے کا باعث بننا ۔ (اسم) جُھکنے کا عمل ؛ ٹیڑھا ہونے کی کیفیّت۔

**heel,** n. ایڑی ؛ پاشنہ ؛ عَقب ؛ تہائل ؛جھوک ؛ کانٹا ؛ مہمیز ؛ آدمی کے پَیر کا پچھلا حِصّہ اور دوسرے ریڑھ کی ہڈّی والے جانوروں کے پچھلے پَیر کا پچھلا حصّہ ؛ ہتھیلی کا وہ حصّہ جو کلائی کے نزدیک ترین ہو ؛ پاؤں ڈھانپنے والی شے کا پچھلا حصّہ جیسے جُوتے یا جُراب کا ؛ جوتے یا بوٹ کے پچھلے حصّے میں لگا ہوا ٹھوس حصّہ ؛ انسانی ایڑی سے مشابہ کوئی چیز یا ایسی حالت میں کوئی چیز جیسے ڈبل روٹی کا قشر ؛ آخری یا اختتامی حِصّہ جیسے کانفرنس کا ۔ (جہاز رانی) جہاز کے پیندے یا مستول کا نچلا حصّہ ؛ بادبان کے نیچے کی لکڑی کا اندرونی حصّہ ۔ (عوامی) قابلِ نفرت شخص ؛ غنڈہ ؛ بدمعاش ۔ (فعل متعدی) قدم بہ قدم چلنا ؛ بہت تھوڑے فاصلے سے تعاقب کرنا ؛ چھڑی کے سرے سے مارنا جیسے گالف میں گیند کو ؛ جوش دلانا جیسے لڑنے والے مرغ کو ؛ کوئی چیز مہیّا کرنا جیسے رقم ؛ ایڑیوں کے ذریعے کارکردگی دکھانا جیسے رقص میں ۔ (فعل لازم) بہت تھوڑے فاصل سے تعاقب کرنا ؛ ایڑیاں استعمال کرکے کارکردگی دکھانا جیسے رقص میں ۔

**at one's heels, at heel,** بالکل قریب سے تعاقب میں ؛ بالکل پیچھے پیچھے ؛ سَر پر ؛ سائے کی طرح پیچھے ۔

**down at the heels,** وامانده ؛ پراگندہ و خستہ حال ؛ غُربت زدہ ۔

**lay by the heels,** پابجولاں کرنا ؛ قید کرنا؛ محبوس کرنا؛ پا بہ زنجیر کرنا ؛ بیڑیاں ڈالنا ۔

**show one's heels, take to one's heels,** فرار ہونا ؛ بھاگ جانا ؛ چمپت یا رفوچکر ہو جانا ۔

**heel-and-toe,** a. ایڑی پنجہ چال سے متعلق ؛ ایک قسم کی چال کی طرف اشارہ ، جو پیدل چلنے کے مقابلوں میں دکھائی جاتی ہے جس میں اگلے پاؤں کی ایڑی ، پچھلے پاؤں کے پنجے کے زمین سے اُٹھنے سے پہلے ، زمین پر پڑتی ہے ۔

**heeled,** a. ایڑی دار ، جیسے اونچی ایڑی دار۔ (عوامی) بندوق سے مسلحّ ؛ رقم مہیا کرنا (جیسے : well -heeled) ۔

**heeler,** n. جُوتوں کو ایڑی لگانے والا ۔

**ward heeler,** (ریاستہائے مُتّحدہ امریکا) سیاسی رہنما یا پارٹی کے لیے اِمدادی کارکُن ۔

**heelpiece,** n. آہن تہ ؛ جُوتے یا موزے کی ایڑی پر لگا کوئی ٹُکڑا ۔

**heelpost,** n. ایڑی ٹیک ؛ ایڑی یا کسی چیز کے سرے پر لگا ہُوا سہارا جیسے وہ بازو جس پر گیٹ یا دروازہ اٹکا ہوا ہوتا ہے ۔

**heeltap,** n. نعل ؛ چمڑے یا دھات کا چھوٹا سا ٹُکڑا جو جوتے کی ایڑی کے لیے ہوتا ہے ؛ گلاس میں شراب کی تلچھٹ جو پینے کے بعد باقی رہ جائے ۔

**heft,** n. بوجھ ، وزن ؛ جسامت ؛ سعی ؛ کوشش ؛ جہد ۔ (فعل متعدی) اُوپر اٹھانا ؛ اُوپر اٹھا کر وزن جانچنا ۔

**hefty,** a. زبردست ؛ مضبوط ؛ موٹا تازہ/ہٹّا کٹّا؛ بھاری ؛ جسامت میں بڑا ۔

**Hegelian,** a. [جرمن فلسفی جی ۔ ہیگل ۱۷۷۰ء ۔ ۱۸۳۱ء کے حوالے سے] ہیگلی ؛ ہیگلانہ ؛ ہیگل یا اُس کے نظامِ فلسفہ سے متّصف یا اُس کے بارے میں ۔ (اسم) ہیگل کا پیروکار ؛ اُس کی تحریروں یا تصانیف کا ماہر ۔

**Hegelianism,** n. ہیگلیّت ؛ ہیگل کا نظامِ فلسفہ جو حقیقی اور معقول کے درمیان تسویہ کرتا ہے اور انسانی شعُور اور حقیقت کے درمیان تعلّق کے ادراک تک پہنچنے کے لیے جدلیاتی استدلال یعنی دعویٰ ، جواب دعوی اور امتزاج کے متواتر درجات کے ذریعے فکری ارتقا کا اطلاق کرتا ہے ۔

**hegemony,** n. سیادت ؛ قیادت ؛ حاویّت ؛ غلبہ کی کیفیت ؛ کئی ریاستوں میں ایک ریاست کے زیادہ مُقتدر یا غالب ہونے کی حالت ؛ سرداری ؛ برتری ؛ حکمرانی ؛ چودھراہٹ ۔

**hegemonic** غالبانہ ؛ سربراہانہ ؛ قائدانہ ۔

**hegira, hejira, Hejira,** n. سنِ ہجرت ؛ ہجرت ۔ (بڑے H سے) رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ۶۲۲ء میں مکّہ مُکرمہ سے مدینہ مُنوّرہ کو ہجرت ۔

**heifer,** n. بچھیا ؛ اوسر ، دوشیزہ گائے ؛ بچھڑی ؛ بیہڑی ؛ نوجوان گائے جس نے ابھی تک کوئی بچھڑا نہ جنا ہو۔

**heigh-ho,** interj. ہائے ؛ اوہو ؛ آہا ؛ تھکاوٹ یا بیزاری کے اظہار کا لفظ ؛ فخرومباہات کے اظہار کے لیے نعرہ ۔

**heigh,** interj. ہائی ؛ توجہ حاصل کرنے کے لیے یا حوصلہ افزائی کے لیے استعمال ہونے والے الفاظ۔

**height,** n. بلندی ؛ ارتفاع ؛ اونچائی ؛ عُروج ؛ اَوج ؛ سطح مرتفع ؛ ارتفاع محراب ؛ فراز ؛ بُلند جگہ ؛ قلہ ؛ چوٹی ؛ ٹِیلہ ؛ انتہا ؛ شدّت ؛ کمال ؛ حد ؛ پرلا درجہ ؛ اُونچان ؛ سرا ؛ عُلو ؛ رفعت ؛ رُتبہ ؛ مرتبہ ؛ درجہ ؛ اُونچا یا نسبتاً اُونچا ہونے کی حالت ؛ سب سے نیچے کی سطح سے لے کر مطلُوبہ مقام تک کا عمُودی فاصلہ ؛ قدوقامت ، جیسے زندہ مخلوقات کا۔ (جمع) بلند ترین مقام (جیسے : He reached the heights of his profession)۔ (اکثر جمع) ترقی ، عُمدگی یا امتیاز میں اعلیٰ ترین درجہ ؛ بُلندی کی جگہ (جیسے دریا کے اردگرد) ۔

**heighten,** v.t. بُلند تر کرنا ؛ زیادہ بُلندی پر لے جانا ؛ اُوپر اٹھانا ؛ بڑھانا ؛ زیادہ کرنا ؛ افزوں کرنا ؛ سنگین کرنا ؛ اُونچا کرنا؛ شدید کرنا ؛ مُبالغہ کرنا ؛ بڑھا چڑھا کر کہنا ؛ تیکھا کرنا ؛ تیز کرنا ؛ عُمدہ کرنا؛ اصلاح دینا ؛ سنوارنا ؛ بھاری کرنا ؛ قَوی کرنا ؛ شدید تر کرنا ۔ (فعل لازم) مقدار ، درجے یا حد میں بڑا یا زیادہ بڑا ہو جانا ۔

**heightenner,** n. بڑھانے والا ؛ بُلند کرنے والا ؛ افزُوں گر۔

**height-to-paper,** n. (طباعت) طباعتی معیار ؛ ریاست ہائے متّحدہ امریکا میں طباعتی ٹائپ پر اطلاق کیا جانے والا ایک معیار جو

عام طور پر ۹۱۸۶ء انچ ہوتا ہے۔

**Heimlick maneuver,** n. ہیم لک تدبیر ؛ اُچّھو کے مریض کے لیے ایک تدبیر جس میں شکم کے بالائی حِصّے کو دبا کر سانس کی نالیوں میں ہوا بھیجی جاتی ہے۔

**heinous,** a. قبیح ؛ کریہہ ؛ سخت مکروہ ؛ انتہائی قابلِ نفرت ؛ سراسر شیطانی ؛ وحشیانہ ؛ ہولناک ؛ نفرت انگیز ؛ قابلِ نفرین ؛ ناپاک ؛ زبُوں ؛ گھُور ؛ نفرت بھرا ؛ کڑا ؛ ننگِ انسانیت۔

**heinously,** adv. مکروہ طریقے سے ؛ شیطانی انداز میں ؛ وحشیانہ ؛ نفرت انگیز طور پر۔

**heinousness,** n. قباحت ، کراہت ؛ نفرت انگیزی ؛ وحشت ؛ ہولناکی۔

**heir,** n. وارث ؛ جانشین ؛ حق دار ؛ مستحق ؛ مستوجب ؛ حِصّہ پانے والا ؛ ورثہ میں پانے والا یا وراثت کا حقدار ؛ جو جائیداد کا قبضہ عطا کردہ حق یا مالک کے مرنے پر ذمہ داریاں (واجب الادا رقوم وغیرہ کی) سنبھالے یا سنبھالنے کا حق دار ہو خواہ بطور فِطری وارث یا بطورِ قانونی وارث ؛ جو وراثت کے ذریعے یا انتقال کے ذریعے تحفہ ، خطاب یا وقف وصول کرے یا وصول کرنے کاحق دار ہو ؛ وہ جسے کوئی چیز ملے یا ملنے والی ہو۔ (فعل متعدی) (بولی) ورثے میں پانا ؛ وارث ہونا۔

**heiress,** n. وارثہ ؛ بِالخصوص وہ جو بہت زیادہ دولت وراثت میں پا رہی ہو یا پانے والی ہو۔

**heirdom, heirship,** n. وارث کی حقّیت ؛ حقِ وراثت ؛ وراثت۔

**heir apparent,** n. یقینی وارث ؛ حقدارِ وراثت ؛ قانُونی اعتبار سے یقینی وارث بشرطیکہ وہ اُس وقت تک زندہ رہے۔

**heir-at-law,** n. قانُونی وارث ؛ کسی بزرگ کے مرنے کے بعد وراثت کا قانُونی حقدار اگرچہ وصیّت مفقود ہی کیوں نہ ہو ؛ جائز وراثت۔

**heirloom,** n. ترکہ ؛ وراثت ؛ نسل در نسل منتقل ہونے والا ورثہ۔ (قانون) ذاتی اثاثہ جو وراثت میں وارث تک پہنچے ، مورُوثی خاصیت ؛ باپ دادا سے ملی ہوئی چیز یا گُن ؛ مورُوثی خصائل ؛ مورُوثی غیرمنقولہ جائیداد

**heir presumptive,** n. وارثِ قیاسی ؛ احتمالی وارث ؛ ایسا وارث جس کا حقِّ وراثت ، زیادہ قریبی رشتہ دار پیدا ہونے کی وجہ سے کالعدم ہو سکتا ہو۔

**heist,** v.t. (عوامی) نقب زنی کرنا ؛ ڈاکہ ڈالنا۔ (اسم) (عوامی) ڈاکہ ؛ چوری۔

**heliacal, heliac,** a. (فلکیات) آفتابی ؛ شمسی ؛ سورج کی روشنی سے ظاہر ہوتا ہُوا یا اس میں مدغم ہوتا ہوُا ؛ سورج کے ساتھ ہی طلُوع و غروب ہوتا ہوا۔

**heli anthus,** n. سُورج مُکھی ؛ گُلِ شمس رخ ؛ جڑی بوٹیوں میں سے سُورج مُکھی کی نوع کا پودا جس کی کچھ اقسام سَن فلاور کہلاتی ہیں ؛ گُلِ آفتاب پرست۔

**helical,** a. مرغُولہ دار ؛ چگّر دار ؛ مرغولے کی طرح یا اس کے متعلّق ؛ پیچ در پیچ ؛ حلزونی ؛ مرغولی ؛ پیچ دار۔

**helically,** adv. چگّردار طریقے سے ؛ مرغولے کی طرح۔

**heicity,** n. مرغولی گردش ؛ محوری گردش۔

**helicoid,** a. مرغُولہ نُما ؛ حلزونی ؛ پیچا پیچ ؛ مرغولے کی طرح ؛ چگّر دار چیز کی طرح مُڑا ہُوا یا کُنڈلی مارے ہوئے۔ (اسم) (جیومیٹری) خمدار سطح جو خطِ مستقیم سے وجود میں آتی ہے جو اس طرح حرکت کرتا ہے کہ ہمیشہ مقررہ مرغولے کو کاٹتا یا چُھوتا ہے۔

**helicoidal,** a. مرغولہ نُما ؛ حلزونی ؛ چکردار یا کُنڈلی مارے ہوئے۔

**helicoidally,** adv. مرغولے کی طرح سے۔

**helicon,** n. (موسیقی) خمدار نفیری ؛ بڑی ، خمدار ، نیچی سُر والی نفیری۔

**helicopter, gyroplane,** n. (طیرانیات) ہیلی کاپٹر ؛ دوّار سطح طیّارہ ؛ ہوائی جہاز جو ہوا میں انجنوں سے چلتے ہوئے پنکھوں کی مدد سے قائم رہتا ہے اور عمودی محور پر گھومتا ہے اور عمودی اور افقی دونوں سمتوں میں اُڑ سکتا ہے ؛ عام بولی میں چاپر chopper یا Whirlybird یا eggbeater بھی کہتے ہیں۔

**heliocentric, heliocentrical,** a. (فلکیات) مہر مرکزی ؛ شمس مرکزی ؛ مرکزِ آفتاب سے متعلق ؛ سورج بطور مرکز سے متعلّق ؛ اس طرح نظر آنا جیسے سُورج کے مرکز سے دیکھا جا رہا ہے۔

**heliogram,** n. شمسی پیغام رساں ؛ نُوری پیغام رساں ؛ ہیلیو گرام ؛ شمسی تار ؛ شمسی پیام ؛ شمسی آلہ جو شُعاعوں سے پیغام دے۔

**heliograph,** n. شمس نگار ؛ شمسی پیغام رسان ؛ فوٹو ہیلیو گراف ؛ شمسی نقش ؛ ایک آلہ جو سورج کی روشنی یا دھوپ کو متحرک آئینے میں منعکس کرکے خبررسانی کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔ (فعل متعدی و لازم) سورج کی شعاؤں کے انعکاس کے ذریعے خبر پہنچانا۔

**heliographic,** a. شمس نگارانہ ؛ شمسی آلۂ خبر رسانی سے متعلّق۔

**heliography,** n. شمس نگاری ؛ شمسی پیام رسانی ؛ شمسی خبررسانی ؛ شمسی نقاشی۔

**heliolater,** n. آفتاب پرست ؛ سورج کو پُوجنے والا۔

**heliolatery,** n. آفتاب پرستی۔

**heliometer,** n. (فلکیات) شمس پیما ؛ مقیاس الشمس ؛ ضیأ پیما آلہ ؛ دو ستاروں کے درمیان زاویہ دار فاصلہ ناپنے والا آلہ۔

**helometric, heliometrical,** a. شمس پیمایانہ ؛ اِس آلہ سے متعلق۔

**heliometrically,** adv. شمس پیمائی سے ؛ اجرامِ فلکی کا درمیانی فاصلہ ناپتے ہوئے۔

**heliometry,** n. شمس پیمائی ؛ اَجرام فلکی کا باہمی فاصلہ ناپنے کا عِلم۔

**helioscope,** n. (فلکیات) شمس بین ؛ آفتاب بین ؛ شمسی دُوربین ؛ دُوربین جس میں آنکھوں کو نُقصان پہنچائے بغیر سورج کو دیکھنے والا آلہ لگا ہوا ہوتا ہے۔

**heliostat,** n. شمس قرار ؛ شمسی شعاع انداز ؛ ایک آلہ جس میں متحرک آئینہ لگا ہوتا ہے جو سورج کی شعاع کو یکساں طور پر ایک سمت میں منعکس کرتا ہے۔

**heliostatic** a. شمس قراری ؛ اِس آلہ سے متعلّق۔

**heliotaxis,** n. شمس میلان ؛ کُچھ اجسام میں سورج کی روشنی کی طرف میلان یا اُس سے دُور رہنے کا رجحان۔

**heliotactic,** a. شمس میلانی ؛ اِس رجحان سے متّصف۔

**heliotherapy,** n. (طِب) شمسی عِلاج ؛ سورج کی روشنی سے مرض کا علاج۔

**heliotrope, n.** (نباتیات) شمس رُخ پودا ؛ بالخصوص سورج مکھی (Haliotropium arborescens) کی نوع کی کوئی بھی جڑی بوٹی یا جھاڑی ؛ باغ کا پودا جس کے چھوٹے چھوٹے خوشبودار ارغوانی رنگ کے پھول ہوتے ہیں ؛ ارغوانی رنگ،بالخصوص جس میں سرخ رنگ کی جھلک ہو ؛ حجرالدم ؛ قیمتی پتھر/جواہرات جن میں سُرخ رنگ کے ڈورے یا دھاریاں ہوں یا جن میں سے سونا نکلے ۔ (مساحت) ایک آلہ جس کے ذریعے سورج کی کرنوں کو کسی دورافتادہ جگہ پر منعکس کرکے فاصلہ معلوم کیا جاتا ہے؛ شمسی پیمایش گیر ۔

**heliotropism, n.** (نباتیات) شمس قبُولی؛ شمس رُخی ؛ کسی پودے یا دُوسرے جسم میں ، نشوونما کے دوران اِس پر پڑتی ہوئی سورج کی روشنی کی سمت سے متأثر ہونے کا رجحان : مثبت شمس رُخی ؛ روشنی کی سمت نشوونما کا رجحان ؛ منفی شمس رُخی : روشنی سے دور ہٹنے کا رجحان ۔

**heliotropic, a.** شمس رُخ؛ اِس رجحان کی صفت رکھتے ہوئے ۔

**heliotropically, adv.** شمس رُخی سے ؛ اِس رُجحان کے ساتھ ۔

**heliotype, n.** شمسی نقش ؛ دھوپ تصویر ؛ کُھدی ہوئی تصویر کا عکس ؛ کیمیائی مسالے کی لوحِ یا جھلّی جس پر سے آفتاب کی روشنی پڑنے سے نقش بن جاتے ہیں اور اُن ہی کا عکس کاغذ پر چھاپ لیتے ہیں ۔ (فعل متعدی) دھوپ تصویر یا شمسی نقش بنانا ۔

**heliport, n.** ہَیلی اڈہ ؛ ہیلی کاپٹر اڈہ ؛ ہیلی کاپٹروں کے اُترنے کی جگہ ۔

**helium, n.** (کیمیا) ہیلیئم ؛ گیس نُما جامد عنصر جو عام طَور پر قدرتی گیس کے ذخائر میں پایا جاتا ہے ، غیر آتش گیر اور ہوا سے ہلکا عنصر ۔

**helix, n.** حلزونی ؛ مُنحنی (شے) ؛ حلزونہ؛ گھونگے ؛ لالۂ گوش ؛ کنڈل دار چیز ؛ مرغولہ ؛ چکّردار لائن جیسے کنڈلی نُما تار؛ کوئی بھی چکر دار شے ؛ چکّر ، گھیر ، کنڈلی ۔ (جیومیٹری) خطِ منحنی یا پیچ دار شکل جیسا کہ پیچ کش کے پیچ سے بنتی ہے ۔ (فنِ تعمیر) چھوٹی چکّردار بیل یا خم جو کارانتھی دارالحکومت کے ستون کی اوپر کی چوکی کے نیچے ہے ۔ (تشریح الاعضا) کان کے بیرونی حصّے کا پورا دائرہ ۔

**hell, n.** (الٰہیات) جہنّم ؛ ہاویہ ؛ سقر؛ عالمِ اسفل ؛ دوزخ ؛ بُری اور سزایافتہ روحوں کا مسکن ؛ مرنے کے بعد بُرے لوگوں کی سزا کی حالت یا جگہ ؛ اذیت یا بدحالی کی کوئی بھی حالت (جیسے hell on earth) ؛ آماجگاہ آفات ؛ مصائب کدہ ؛ نرک ؛ مصیبتوں کا گھر ۔ (عوامی) انتہائی حالت (جیسے : hell of a mess) ۔ (فجائیہ) نفرت واکراہ یا بے جُرمی کا اظہار ۔

**give some one hell,** (عوامی) بری طرح جھڑکنا یا لتاڑنا ۔

**raise hell,** (عوامی) ہنگامہ ، افراتفری پیدا کرنا ؛ شدید اعتراض کرنا ۔

**hellish, a.** دوزخی ؛ جہنّم سے متعلّق ؛ جہنّمی/طاغوتی ؛ خبیثانہ ؛ کینہ ور ؛ ظالم ؛ قابلِ نفرت ۔

**hellishly, adv.** شیطانی طریقہ سے ؛ خباثت سے ۔

**hellishness, n.** شیطنت ؛ خباثت ؛ دوزخیت ؛ دوزخی پن ؛ جہنّمی ہونے کی خاصیت ۔

**He'll,** he will یا he shall کا مُرخّم ۔

**hellbender, n.** سَمَندر آبی ؛ ایک بڑا آبی دُمدار سلامندر جو ریاست ہائے متحدہ امریکا کے مشرقی حصّوں بالخصوص اوہایو وادی میں عام ہے ۔

**hell-bent, a.** (عوامی) اَڑا ہُوا ؛ سختی سے تُلا ہوا ؛ نتائج سے بے پروا ہوتے ہوئے کر گزرنے والا ۔

**hellbox, n.** (طباعت) ردی ٹائپ ٹوکری ؛ ڈِبّہ جس میں غلط/نقص والی ٹائپ رکھی جاتی ہے جسے طابع رد کر دیتا ہے ۔

**hellbroth, n.** سحرزدہ یخنی ؛ ساحرہ کا تیّار کردہ شوربہ جو مذموم مقصد کے لیے ہوتا ہے ۔

**hellcat, n.** زنِ بدخُو ؛ غضب ناک جھگڑالو/بدمزاج عورت ؛ لڑاکا عورت ؛ ساحرہ ؛ چڑیل ؛ ڈائن ۔

**hellebore, n.** خَربق ؛ کٹکی ؛ اس نام کی جنس کا کوئی پودا ، جو نمایاں پھولوں کے ساتھ ایک یورپی جھاڑی ہے ، عرف عام میں کرسمس کا گلاب کہلاتی ہے ؛ ایک کھردری امریکی جھاڑی کندش (veratrum)؛بالخصوص امریکی کندش (V.Viride) کی نوع کا پودا ؛ امریکی کندش کی جڑوں سے بنائی گئی کرم کُش دوائی یا دل کے مرض کی دوائی ۔

**hellenic, a.** ہیلنی؛ قدیم یونانی؛ قدیم یونانیوں سے متعلّق یا ان کی زبان اور کلچر سے متعلق ۔ (اسم) انڈو یورپی خاندان کی شاخ سے ایک زبان بشمول قدیم و جدید یُونانی ۔

**Hellenism, n.** ہیلینیت؛ تمدّنِ یُونان ؛ قدیم یونانی تہذیب ؛ یونانیت ؛ کلاسیکی یونانی تہذیب کی خصوصیات؛ سکندرِ اعظم کی وفات کے بعد کے یُونانی رسوم و رواج کو اپنانے کا عمل؛ کوئی یونانی رسم یا محاورہ ۔

**Hellenist, n.** ماہرِ ہیلینیت ؛ یُونانی زبان یا ثقافت کا ماہر؛ یُونانی ادیب ۔

**Hellenization, n.** یونانیت اختیاری؛ یُونانی زبان یا رسوم و رواج کو اپنانے کا عمل ۔

**Hellenize, v.i.** یونانی رسم و رواج کو اپنانا ؛ یُونانی زبان کو استعمال کرنا۔

**Hellenistic, Hellenistical, n.** ہیلینیائی؛ یونانیاتی ؛ سکندرِ اعظم کے زمانے کا یا اُس سے متعلق ؛ یونانی کلاسیکی تہذیب و رسوم یا اُس کی خصوصیات کے بارے میں ۔

**heller, n.** hellraiser, Hellion کا مُرخّم (عوامی) فتنہ گر ؛ دق کرنے والا ۔

**hellgrammite, n.** ڈابسن ؛ ایک بڑے کیڑے کوری ڈیلس کور نیوٹس (Corydalus Cornutus) کا آبی لاروا جو مچھلیاں پکڑنے والے بطور طعمہ یا چارا استعمال کرتے ہیں ۔

**hellion, n.** (بول چال) شَریر شخص ؛ سرکش ؛ فتنہ انگیز ۔

**hello, interj.** ہیلو؛ خطاب/استقبال کرنے کے لیے یا توجُّہ مبذُول کرنے کے لیے طریقۂ اظہار، بالخصوص ٹیلی فون پر جواب دینے کے لیے ؛ اظہارِ تعجّب کا لفظ ۔ (اسم) ہَیلو کی پکار (جیسے : al- ways get a friendly hello from him) ۔ (فعل لازم و متعدی) ہیلو کہنا ۔

**helm, n.** (جہاز رانی) سکان ؛ پتوار ؛ جہاز چلانے کے آلات جو بالعموم پتوار ، سکان اور بڑے جہازوں میں پہیّے پر مشتمل ہوتے ہیں ؛ محدود معانی میں پتوار یا پہیّہ ۔ (مجازاً) ہدایت دینے ، انتظام

بے چارا ؛ بے آسرا ؛ مُحتاج ؛ بے وسیلہ ؛ لاعلاج ؛ عاجز ؛ ناچار ـ

**helplessly,** adv. مجبُوری سے ؛ بیکسی سے ؛ بے بسی سے ـ

**helplessness,** n. لاچاری ؛ بیکسی ؛ بے بسی ؛ معذُوری ؛ مجبوری ؛ کمزوری ؛ بے چارگی ؛ عاجزی ؛ فروماندگی ـ

**helpmate, helpmeet,** n. معاوِن ؛ ہم کار (شوہر یا بیوی) ـ

**helter-skelter,** adv. گرتے پڑتے ؛ بھاگم بھاگ انداز سے ؛ سراسیمگی سے ؛ ہڑ بڑا کر ؛ افراتفری سے ؛بدحواسانہ ؛ افتاں و خیزاں ؛ پراگندہ جلدبازی سے ؛ گھبراہٹ میں ؛ غیر منظّم طریقے یا اسلُوب میں ـ (اسم) گڑبڑ ؛ گھبراہٹ ؛ سراسیمگی ؛ پراگندگی ؛ ہڑبڑی ؛ کھلبلی ؛ افراتفری ؛ بدحواسی ؛ ابتری ؛ بے ترتیبی ؛ ہنگامہ اور غوغا ـ (صفت) بدحواس ؛ افتاں و خیزاں ؛ گرتے پڑتے ؛ جلدی میں ؛ بھاگم بھاگ ـ

**helve,** n. قبضہ ؛ دستہ (کُلہاڑے یا تبر کا) ـ (فعل متعدی) کُلہاڑے کو دستہ لگانا ـ

**Helvetian,** a. سُوِیس ؛ ہیلویشن ؛ ہیلویشائی ؛ ہیلویشیا یا ہیلویٹی کا یا اس کے بارے میں یعنی موجودہ سوئٹزر لینڈ کے بارے میں ؛ سوِس ـ (اسم) ہیلویٹی یا سوئٹزر لینڈ کا باشندہ ـ

**Helvetic,** a.,n. ہیلویشائی باشندہ ـ سوئٹزر لینڈ کا پروٹسٹنٹ ـ

**hem,** n. کپڑے کا کنارا ؛ جھالر ؛ مغزی ؛ سنجاف ؛ گوٹ ؛ کور ؛ تُرپائی ؛ کوئی بھی کنارہ ، حاشیہ یا جھالر ـ (فعل متعدی) مغزی یا جھالر بنانا ؛ حاشیہ لگانا ؛ کنارہ بنانا ـ

**hem in,** محیط یا محدود کرنا ؛ گھیر لینا ؛ گھیرے میں لے لینا ؛ مُحاصرہ کرنا یا کر لینا ـ

**hem,** interj. کھنکار ؛ ایک قسم کی نیم کھانسی پر مشتمل آواز جس سے شرمندگی کا اظہار ہوتا ہے یا توجُّہ مبذول کرنے کے لیے نکالی جاتی ہے ؛ کھنکارنے کی آواز ـ (فعل لازم) ایسی آواز نکلنا ؛ بولنے میں ہچکچانا یا ہکلانا ـ

**hem and haw,** ابہام اور ہچکچاہٹ کے ساتھ بولنا ؛ صراحت سے اغماض برتنا ـ

**hemacytometer,** n. دَموِیں پیما ؛ دَموی خلیہ پیما ـ

**hemal, haemal, hematal,** a. قلب رُو ؛ سُوئے دِل (خون یا خون کی شریانوں کے بارے میں) ؛ ریڑھ کی ہڈّی کے اُس طرف واقع یا سے متعلق جس طرف دل اور خون کی بڑی شریانیں واقع ہیں ـ

**he-man,** n. جواں مرد ؛ مردانہ شخص ؛ نمایاں طور پر گھٹیلا اور مضبوط آدمی ـ (صفت) جواں ہمت ؛ جری ؛ پہلوان ـ

**hematein, haematein,** n. (کیمیا) دمَوین ، ہیماٹن ؛ سُرخی مائل بُھورے رنگ کا شفّاف مواد ؛ عملِ تکسید کے نتیجہ کے طور پر حاصل ہونے والا مواد ؛ خُردبینی مطالعے میں دھبّے کے طور پر مفید ـ

**hematic, haematic,** a. دَموی ؛ خُونی ، خون کا یا خون سے متعلق ؛ خُون میں موجود ؛ دوا کے طور پر خون پر اثر کرنے والا ـ (اسم) مصلح خون دوا ـ

**hematin, haematin,** n. دَموین ؛ ہیماٹین ؛ لوہے پر مشتمل سُرخی مائل رنگ جو ہیموگلوبن کی تحلیل سے بنتا ہے ـ

**hematinic, haematinic,** n. خُون زا ؛ مُقوّیٔ خُون ، فولاد کے مُرکّب کے طور پر ایک دوا جو خُون میں ہیموگلوبن یا ہیماٹن کی مِقدار زیادہ کرنے کا رُجحان رکھتی ہے ـ

کرنے یا کنٹرول کرنے کا مقام؛ مرکز یا مسند حکومت ؛ قیادت ؛ باگ ڈور ـ (فعل متعدی) چلانا ، رہنمائی کرنا ؛ قیادت کرنا ؛ بندوبست کرنا ؛ انتظام کرنا ـ

**helmless,** a. بے پتوار ـ

**helmet,** n. خود ؛ ہیلمیٹ ؛ سر کی حفاظت کی ٹوپی جو کرکٹ ، کاروں/موٹرسائیکلوں کی دوڑ اور دوسری خطرناک کھیلوں میں شرکت کرنے والے پہنتے ہیں ؛ دھات ، چمڑے یا پلاسٹک کا بنا ہُوا جنگی خَود ؛ کُلاہِ آہنی ـ

**helmeted,** a. خوددار ؛ خَود پہنے ہوئے ؛ خَود برسر ـ

**helminth,** n. کرم ؛ دُودہ ؛ شکمی کیڑا ؛ کِرمِ اَمعا ؛ دیدان ؛ آنتوں کا کدو کیڑا جیسے فیتے کی شکل کا یا گول کیڑا ؛ ملّپ ـ

**helminthic,** a. کیڑوں کے بارے میں ؛ آنتوں کے کیڑوں کو نکالنے والی ؛ کرمی ؛ دیدانی؛ دافعِ کِرم ـ

**helmintholog** n. (طِب) علم کِرم ، کرمیات ؛ دیدانیات؛ کیڑوں، بالخصوص طفیلی کیڑوں کا مطالعہ اور علاج ـ

**helminthiasis,** n. (طب) مرضِ کرمِ امعا ؛ دیدانیت ؛ کیڑوں کی وجہ سے جسم کی غیر صحتمندانہ حالت ـ

**helmsman,** n. سُکان گیر ؛ پتوار چلانے والا ؛ جہاز چلانے والا ـ

**help,** v.t. مدد کرنا ؛ امداد کرنا ؛ تعاوُن کرنا ؛ اِعانت کرنا ؛ دستگیری کرنا ؛ راحت پُہنچانا ؛ انسداد کرنا ؛ فائدہ پُہنچانا ؛ ترقّی دینا ؛ مفید ہونا ؛ سہولت بہم پہنچانا ؛ اجتناب کرنا یا، روکنا ، عموماً cannot کے ساتھ (جیسے : You can't help but laugh) ؛ خدمت کرنا ؛ بہم پُہنچانا ؛ استعمال کے لیے فراہم کرنا (جیسے : help myself to) ـ (فعل لازم) مُفید ہونا ؛ امداد یا مدد دینا (جیسے : every little bit helps) ـ (اسم) مدد ، تعاوُن ؛ علاج ؛ اعانت ؛ مدد کرنے والا ؛ معاوضے پر رَکّھا ہوا خدمت گار ؛ اجتماعی طور پر نوکروں کا گروہ ؛ تقویّت ؛ حمایت ؛ کُمک ؛ تائید ؛ سہارا ؛ معاونت ؛ معاوِن ؛ مددگار ؛ حمایتی ؛ چارا ؛ دست گیری ؛ اِستعانت ؛ مددگاری ؛ نُصرت ؛ عِلاج ؛ مداوا ؛ تدبیر ـ (فجائیہ) مدد کے لیے پُکار ، جیسے مدد مدد ـ

**help out,** مددگار ہونا ـ

**so help me,** معمولی سی قسم ـ

**helper,** n. مددگار ؛ دستگیر ؛ جو مدد کرتا ہے یا تعاوُن کرتا ہے ؛ معاون بالعموم غیر تربیّت یافتہ ـ

**helpful,** a. فائدہ رساں ؛ مُفید ؛ مُمِد ؛ مَعاوِن ؛ کارآمد ؛ کام کا ؛ مددگار؛ فائدہ مند؛ امدادی ـ

**helpfully,** adv. مُفید طور پر ؛ کارآمد طور پر ؛ مدد کرتے ہوئے وغیرہ ـ

**helpfulness,** n. امدادیت ؛ افادیت ؛ فائدہ مندی وغیرہ ـ

**helping,** n. مدد/تعاون کرنے کا عمل ؛ مدد دینے والا ؛ مُفید ؛ کارآمد ؛ معاوِن ؛ کھانے کی وہ مقدار جو ایک بار دی جائے ـ

**helping hand,** معاونت ؛ معاوِن شخص ـ

**helpless,** a. لاچار ؛ بیکس ؛ بے یارومددگار ؛ معذُور ؛ مجبُور ؛ بے بس ؛ مدد یا طاقت کے بغیر ؛ دفاع کے بغیر ؛ کمزور ؛ مدد دینے کے ناقابل ؛ بدحواس یا حیران (جیسے : a helpless expression)؛مایُوس ؛ تن تنہا ؛

**hematite,** n. قلمی کچّا لوہا ؛ ہیماٹائٹ ؛ فولاد کا مقامی آکسائڈ جو سفوف بننے پر سُرخی نُما رنگ کا ہو جاتا ہے ؛ فولاد کا اہم فلز (کچدھات)۔

**hematitic,** a. ہیماٹائٹ جیسا۔

**hematocrit,** n. فارقُ الدّم ؛ مکمّل خون کی دی ہوئی مقدار میں سُرخ ذرّات کی فی صدی کا تعیّن کرنے کے لیے ایک مرکز گُریز آلہ ؛ خُون میں سرخ ذرّات کی فی صد مِقدار۔

**hematogenous, haematogenous,** a. خُون زا ؛ دَم زاد ؛ خون میں شروع ہونے والا ؛خُون پیدا کرنے والا ؛ جُوئے خون کے ذریعے پھیلا ہُوا۔

**hematology, haematology,** n. دَمویات ؛ علمِ امراضِ خُون ؛ خون اور اس کی بیماریوں سے متعلّق طِب کی شاخ۔

**hematologic, hematological,** a. دَمویاتی۔

**hematologist,** n. ماہر دَمویات ؛ طِب کی مذکورہ بالا شاخ کا ماہر۔

**hematopoiesis, haematopoiesis,** n. دَم خلیہ زائی عمل ؛ خون کے خلیوں کے بننے کا عمل۔

**hematopoietic,** a. دَم خلیہ زائی کے بارے میں۔

**hematosis, haematosis,** n. (فعلیات) تولیدِ خون ؛ وہ تغیّر جو وریدی خون میں واقع ہوتا ہے جب وہ پھیپھڑوں میں تکسید کے ذریعے شریانی خون میں بدل جاتا ہے ؛ خُون کا بننا۔

**hematoxylin, haematoxylin,** n. ہیماٹوکسِلن ؛ کتیرا ؛ بے رنگ یا زرد رنگ کی قلمیں یا گوند جو درختوں کی لکڑی سے حاصل ہوتا ہے اور کپڑے اور چمڑے کی رنگسازی اور خُردبینی کے عمل میں دھبّوں اور روشنائی کے بنانے میں کام آتا ہے۔

**hematozoon, haematozoon,** n. دَموی حیَوینہ ؛ ایک حیوانی طفیلیہ جو خون میں رہتا ہے۔

**hematozoic,** a. دموی حوینیائی۔

**heme, hematin,** n. (حیاتی کیمیا) ہیم ؛ ہیمو گلوبن سالمے کا حصّہ جس میں سُرخ رنگ والا فولاد ہوتا ہے۔

**hemeralopia,** n. (امراضیات) دِنوندھا پن ؛ روزکوری ، دن کو اندھا ہونا ؛ آنکھوں کی وہ حالت جس میں صرف رات کو یا دُھندلی روشنی میں صحیح نظر آتا ہو۔

**hemerocallis,** n. دن کا راجا ؛ سوسنِ یک روزہ ؛ سوسن کی ایک قسم جس میں زرد ، نارنجی یا سُرخ پھول ہوتے ہیں۔ (بڑے H سے) دن کے سوسن پر مُشتمل پھولوں والے پودوں کی جنس۔

**hemic, haemic,** a. دَموی ؛ خُونی ؛ خون کی یا خون سے متعلّق۔

**hemicellulose,** n. (حیاتی کیمیا) ہیمی سیلولوز ؛ نیم سیلولوز ؛ چینی اور سیلولوز (جس سے پودوں کے ٹھوس حصّے بنتے ہیں) کے درمیان کا قُدرتی کاربوہائیڈریٹ مواد جو عموماً پودوں کے چوبی ریشوں میں پایا جاتا ہے۔

**hemicycle,** n. نیم مُدوّر ؛ ہلالی شکل ؛ نیم دائرہ ؛ نیم دائرے کی شکل والی عمارتیں یا علاقہ۔

**hemicyclic,** a. ہلالی ؛ نیم مدوّر ؛ نیم دائرے جیسا۔

**hemidemisemiquaver,** n. (موسیقی) چونسٹھواں سُر۔

**hemihedral,** a. نصف سطحی ؛ نیم سطحاتی ؛ نیم سطحوی ، زیادہ سے زیادہ ہم آہنگی کے بجائے صرف آدھی سطحوں والی قلمیں۔

**hemihedrally,** adv. نیم سطحاتی انداز میں۔

**hemihydrate,** n. (کیمیا) نیم آبی مُرکّب ؛ پانی کا ایسا مُرکّب جِس میں مُرکّب کے ہر سالمے کے مقابلے میں پانی کا نصف سالمہ ہو۔

**hemimorphic,** a. نیم شکلا ؛ ایسی قلموں کا جن میں محور کے دو سِرے سطحوں میں ایک دوسرے سے مختلف ہوں۔

**hemimorphism,** n. نیم شکلیت۔

**hemimorphite, calamine,** n. (معدنیات) کچاجست ؛ سلیمانی پتّھر ؛ آبی زِنک سِلی کیٹ (جست)۔

**hemin haemin, Teichmann's crystals,** ہیمن ؛ سُرخی مائل بُھورے رنگ کا قلمی مُرکّب جو ہیموگلوبن کو عام نمک اور سِرکے کے ساتھ گرم کرکے حاصل کیا جاتاہے اور تشخیصی معائنوں میں خون کی موجودگی ظاہر کرنے کے لیے اِستعمال کیا جاتا ہے۔

**hemipteran, hemipter,** n.,a. (حیوانیات) نیم بالان ؛ نیم پرّان ؛ نیم پراں کا رُکن ، جو کیڑوں کا ایک بڑا سلسلہ ہے : کھٹمل ، پودوں کی دیمک ، روکھ جوں ( درختوں کا کیڑا) ٹِڈا اور دوسرے اسی قسم کے کیڑے ، جن کا چوسنے اور چیرنے کے لیے مُنھ ، بالعموم پروں کے دو سَیٹ اور جُزوی طور پر کینچلی بدلنے والا دورِ حیات ہوتا ہے۔

**hemipterous,** a. نیم بالانی ؛ نیم پرانی۔

**hemisphere,** n. نیم کُرہ ؛ نصف کرہِ زمین ؛ نیمہ ؛ شطر ؛ آدھا گولہ ؛ کٹورا ؛ نصف کرۂ ارض ؛ نصف دنیا ؛ نیم کُرۂ فلکی ؛ نصف الارض ؛ ارضی یا فلکی کُرے کا نصف ؛ ان میں سے کسی کُرے کا نقشہ یا تصویر۔ (تشریح الاعضا) دماغ کے بڑے حصّے پر مشتمل ، دو بل کھائے ہوئے حصّوں میں سے ایک ، جن سے مل کر دماغ بنتا ہے ؛ شطر دماغ۔

**hemispheric, hemispherical,** a. نصف کُروی ؛ نیم کُروی یا اس کے متعلّق۔

**hemispheroid,** n. نصف کُرہ نُما۔

**hemistich,** n. (عروض) نیم مصرع ؛ ایک مصرع کا مکمّل یا تقریباً نصف جو بالعموم وقفِ شِعری (تقطیع) سے ممیّز ہوتا ہے ؛ نامکمّل مصرع یا ایسی سطر جو معمول کی طوالت سے کم ہو ؛ پد۔

**hemitrope, hemitropic,** a. (معدنیات) آدھا مڑا ہُوا ؛ توأم بلّور ؛ اس لفظ کا اطلاق خاص طور پر اُس مُرکّب یا دُہری قلموں پر ہوتا ہے جن کے دو یکساں حصّے ہوں ، ان میں سے ایک نصف راستے پر جا کر دوسرے پر مُڑا ہوا ہو۔ (اسم) اس قسم کی قلم ؛جڑواں قلم۔

**hemline,** n. گھیرا ؛ قمیص کا نِچلا کنارا ؛ سنجاف ؛ مغزی کا نشان ؛ مکمّل ملبُوس یا ملبُوس کے کسی حصّے کا نِچلا کنارا۔

**hemlock,** n. شوکران ؛ شیکران ، صنوبر کے خاندان کا سدا بہار درخت ؛ اس درخت کی نرم لکڑی ؛ کوئی بھی زہریلا نباتاتی پودا جیسے آبی شیکران (Cicuta maculata) اور زہریلا شیکران (Conium maculata) دونوں گاجر کے خاندان سے ہیں۔

**hemacytometer,** n. (طِب) دموی خُلیہ پیما ؛ خون کے ذرّات (جسیمے) گننے والا آلہ۔

**hemoglobin, haemoglobin,** n. ہیموگلوبن ؛ حمرۃُ الدَّم ؛ سُرخ رنگ کا تنفسی مادّہ جو خون کے سُرخ ذرّات (جسیموں) میں واقع ہوتا ہے اور فولاد پر مشتمل لحمیاتی (پروٹین) مواد سے بنا ہُوا ہوتا ہے اور آکسیجن کی ترسیل کرتا ہے۔

**hemoglobic, hemoglobinic, hemoglobinous,** a. حمرۃُ الدَّم والا ۔

**hemophilia, haemophilia,** n. (امراضیات) نزفہ ؛ نزیفیت ؛ مزاجِ نزفی ؛ ماں کے ذریعے سرایت کرنے والا ، مردوں کا موروثی نقص جو خُون میں ترویبی محرّک کے فُقدان کی وجہ سے ، زیادہ خون ضائع کرنے پر منتج ہوتا ہے ۔

**hemophiliac, haemophiliac, hemophile,** n. نزفاتی؛ ہیموفیلیا کا مریض ۔

**hemophilic, haemophilic, hemophile,** a. خُون باش ؛ نزیفی ؛ ہیموفیلیا کا نشان دہندہ ۔

**hemorrhage, haemorrhage,** n. جریانِ خون ؛ سیلانِ خون ؛ نَزفُ الدَّم ، خون کی کٹی ہوئی شریان سے خون کا بہت زیادہ اور تیز اخراج ؛ خون کا بہاؤ ۔ (فعل لازم) بہت زیادہ خون بہنا ۔

**hemorrhagic, haemorrhagic,** a. نزف الدمی ؛ جریان خون سے متعلّق ۔

**hemorrhoid, haemorrhoid, piles,** n. (امراضیات) باسُور ؛ بواسیر ؛ مقعد پر ، خون کی شریان پھیل جانے کی وجہ سے ، سوجن/ورم ۔

**hemorrhoidal, haemorrhoidal,** a. بواسیری؛ خونی بواسیر کے متعلّق ۔

**hemostasis, haemostasis, hemostasia, haemostasia** n. حبس الدَّم ؛ خُون بندی؛ خُون بہنے کا انقطاع؛ دورانِ خُون میں سستی یا رکاوٹ ؛ خُون کا انجماد جیسے کسی خاص حصّے میں ۔

**hemostat, hemostatic, haemostatic,** n. حابس الدَّم ؛ خُون روک (دوا) ، اخراجِ خون روکنے کے لیے آلہ یا کیمیائی شے ۔

**hemostatic, haemostatic,** n.,a. حابس الدم ؛ خُون روک ۔

**hemp,** n. قُنّب ؛ سَن ؛ ایک لمبا فصلی پودا ، گانجا یا بھنگ (Cannabis sativa) ، ایشیا کا مقامی اور معتدل خطّوں میں بویا جانے والا ، مادہ پودا جس سے حشیش اور چرس بنائے جاتے ہیں ؛ نر پودے کا مضبوط ریشہ جس سے کُھردرا کپڑا یا رسّیاں بنائی جاتی ہیں ؛ پٹ سن ؛ اسی طرح کے پودوں سے کوئی پودا یا سن پیدا کرنے والا پودا جیسے امریکی ایلوا (Sisal) ۔ (عوامی) گلے کا پھندا ۔

**hempen,** a. سَن کا ؛ پٹ سَن کا ۔

**hemp nettle,** n. (نباتیات) رُوئیں دار پودینہ ؛ سخت روئیں والا پودینہ، جو یُوریشیا کا مقامی پودا ہے ؛ اس نوع کا کوئی پودا ۔

**hemstitch,** v.t. روئیں دار کشیدہ کاری کرنا ؛ ایک طرح کی کشیدہ کاری کرنا ؛ سیدھی لکیر میں کشیدہ کاری کرنا جس سے دھاگے باہر نکلے ہوئے ہوں اور باقی ماندہ دھاگوں کو اس طرح جمع کیا جائے کہ خوبصُورت ڈیزائن بن جائے ۔ (اسم) کشیدہ کاری کا کام ۔

**hen, biddy,** n. مرغی ؛ دُجاجہ ؛ پالتو مرغ کی مادہ ؛ عام گھریلو پرندوں کی مادہ ؛ جھینگا مچھلی یا کچھ دوسری مچھلیوں کی مادہ ۔ (عوامی) عورت، بالخصوص بوڑھی جَھکّی عورت ۔

**hen and chickens,** n. ایک عام بُوٹی جو گھروں کی دیواروں اور چھتوں پر اُگتی ہے ، غلافی جنس حیّ العلم (Sempervivum Tectorum) یعنی سدا بہار رسیلی بُوٹی جس کے پتّے ایک دُوسرے کو ڈھانپ رکھتے ہیں اور اصل پودے کے اردگرد والی شاخوں پر نئی بُوٹیاں بنتی رہتی ہیں ۔

**henbane, hyoscyamus,** n. (نباتیات) نرجہ ؛ بیجیا ؛ بنج ؛ زہریلی لیس دار یوریشیا کی بُوٹی حشیش ؛ بھنگ ؛ گانجا ؛ مُرغ کُش ؛ سیکران ؛ شاہدانہ (Hyoscyamus niger) جو عنب الثعلب کے خاندان سے ہے ، یہ نشہ آور القلی کی حامِل ہوتی ہے اور نشہ آور ادویات کے لیے محدود پیمانے پر کاشت کی جاتی ہے ۔

**hence,** adv. یہاں سے ؛ اس مقام سے ؛ اب سے ، جیسے ایک ہفتہ بعد سے ؛ نتیجے کے طور پر ؛ نتیجہ ؛ لہٰذا ؛ چنانچہ ؛ نتیجتاً ؛ اس لیے ؛ بعد ازاں ؛ پس ؛ اسی سبب ؛ اِدھر سے ؛ اس واسطے ۔

**henceforth, henceforward,** adv. اب سے ؛ اِس وقت سے ؛ اِس کے بعد سے ؛ آئندہ سے ؛ اِسی لیے ؛ آج سے ؛ آگے ؛ آگے سے ۔

**henchman,** n. حاشیہ بردار ؛ پیش خدمت ؛ ہوا خواہ ؛ دستِ راست ؛ معتقدِ خاص ؛ رفیقِ خاص ؛ معتبر ؛ ساتھی ؛ یار غار؛ داروغہ ؛ چیلا؛ پیرو ؛ نوکر ؛ بڑے بھروسے کا ساتھی ؛ جی حضوریا ؛ ملازمِ معتبر ؛ قابلِ اعتماد مُلازم یا پیروکار ؛ قریبی اور فرماں بردار پیروکار، بالخصوص وہ جو اپنے قائد کی ہدایات پر ، عام طور پر ذاتی مفاد کے لیے ، کسی اعتراض یا تأمُّل کے بغیر عمل کرے ۔

**henchmanship,** n. حاشیہ برداری ؛ ہوا خواہی وغیرہ ۔

**hendecagon,** n. (جیومیٹری) گیارہ ضلعی شکل؛یازدہ پہلو شکل ؛ گیارہ اضلاع والی اور اتنے ہی زاویوں والی شکل ۔

**hendecagonal,** a. گیارہ ضلعی ؛ یازدہ پہلوی ۔

**hendecasyllable,** n. گیارہ ارکان والا باوزن مصرع ہجا یا رُکن ۔

**hendecasyllabic,** a. گیارہ رُکنی مصرع والا ، یا اس جیسا ۔

**hendiadys,** n. (علمِ بیان) مُرکّب عطفی ؛ ہینڈیاڈس ؛ کسی ایک مرکب خیال کو دو لفظوں سے جو حرف عطف سے ملے ہوئے ہوں ظاہر کرنے کا عمل (جیسے : deceit and thought) ۔

**henequen, henequin,** n. (نباتیات) ہینی کِن ؛ بغیر ڈنڈی کے گل نُما خاردار پتّوں والا پودا جو میکسیکو میں پیدا ہوتا ہے ؛ اس پودے کے پتّوں سے نکلا ہُوا سخت ، تاروں جیسا ریشہ جو بل کھائی ہوئی سُتلی، پھندا یا کُھردرا کپڑا وغیرہ بنانے کے کام آتا ہے ۔

**henna,** n. (نباتیات)حنا ؛ مہندی ؛ منطقہ حارہ کا پودا ؛ اِس کے پتّوں سے بنا ہوا رنگ جو پہلے بالوں کو سُرخ کرنے کے لیے اور اب زیادہ تر کپڑا اور چمڑا رنگنے کے لیے استعمال ہوتا ہے ؛ حنا/مہندی کا رنگ جو گہرا بُھورا مائل سرخ ہوتا ہے ۔ (فعل متعدی) خام مہندی کے ساتھ رنگنا ۔

**hennery,** n. مُرغیوں کا ڈربہ ؛ مُرغی خانہ ۔

**henotheism,** n. شرک ؛ توحیدِ ناقص ؛ ایک خدا کو برتر مان کر عبادت کرنا لیکن ساتھ ساتھ دُوسروں کو بھی شریک کرنے کا عمل ؛ توحیدِ نوبتی ۔

**hen party,** n. (عوامی) بزمِ نسواں ؛ خواتین کا سماجی اجتماع ۔

**henpeck,** v.t. حاوی ہونا ؛ اعتراض کرتے رہنا ؛ مسلسل تنگ کرتے رہنا (جیسے شوہر کو) ۔

**henry,** n. [ امریکی ماہر طبیعیات جوزف ہنری ، (۱۷۹۷ء—۱۸۷۸ء) سے متعلق ] ۔ (برق) ہنری اکائی ؛ امالیّت کی عملی اکائی جو اُس سرکٹ کی امالیّت کے برابر ہو جس میں سے ایک ایمپیئر فی سیکنڈ کے حساب سے متغیّر امالی رَو سے ایک وولٹ برقی حرکت پیدا ہوتی ہے ۔

**hep,** a. (عوامی) ہمہ دان ؛ تازہ ترین (عصری) خیالات ، اسالیب یا ترقی سے باخبر ۔ (فجائیہ) مارچ کی دُھن گنتے وقت پہلی ضرب کو ظاہر کرنے والا لفظ (hut, hup, hep) ۔

**heparin,** n. (حیاتی کیمیا) دافع انجمادِ دَم ؛ متعدّد پالتو

جانوروں کے نسیج، بالخصوص جگر میں موجود خون کے انجماد کے خلاف کام کرنے والا پیچیدہ مادّہ۔

**heparinize,** v.t. دافعِ انجمادِ دَم استعمال کرنا۔

**hepatic,** a. جِگری ؛ کبدی ؛ جگر کے بارے میں۔ (نباتیات) مفیدِ جگر ؛ مُقوّیِ جگر ؛ ایک قسم کے پودے کے بارے میں جس کے اجزا جگر سے مشابہ اور جگر کے مرض میں مفید ہوتے ہیں ؛ جگر کے رنگ جیسا۔ (اسم) مفیدِ جگر دوا ؛ جگر پر کام کرنے والی دوا۔ (نباتیات) پودا جو جگر کے مشابہ اور جگر کے لیے مُفید ہوتا ہے۔

**hepatica,** n. حزاز ؛ اس نام و جنس کا اوّلین بہار کا پُھول جو پیالہ نُما خاندان سے اور ہلکے ارغوانی پُھولوں اور گوشہ دار زیریں پتّوں والا ہوتا ہے۔

**hepatitis,** n. (امراضیات) ورمِ جگر ؛ جگر کی سوجن/ورم۔

**hepatize,** v.t. (امراضیات) تکبّد کرنا ؛ پھیپھڑوں کے نرم نسیج کو، انجماد کے ذریعے، جگر نُما یا جگر جیسے نسیج میں تبدیل کرنا۔

**hepatization,** n. تکبُّد ؛ جگر سازی ؛ جگر سازی کا عمل۔

**Hepplewhite,** a. ہیپل وہائٹ ؛ انگریزی فرنیچر کے انداز کے بارے میں، جس میں پتلی باوقار لائنیں ہوتی ہیں اور جو جارج ہیپل وائٹ نے اٹھارویں صدی کے آخر میں ڈیزائن کیا تھا۔

**heptachord,** n. (موسیقی) سَبتک ؛ سات سُروں والا ؛ ہفت سُر ؛ ہفت تار سرگم ؛ قدیم یونان کا آلۂ موسیقی جس میں سات تار ہوتے ہیں۔

**heptad,** n. سات کا عدد ؛ سات کا گروہ۔ (کیمیا) ہفت گرفتہ ؛ عنصر، ایٹم یا اصلیّہ جس میں سات کی قُوّت ہو۔

**heptagon,** n. (جیومیٹری) مسبّع ؛ ذُوسَبعۃِ الزوایا؛ ہفت ضلعی شکل؛ ست کونیا شکل؛ ہفت پہلو شکل؛ سات اضلاع اور سات زاویوں والی شکل۔

**heptagonal,** a. ست کونیا؛ ہفت پہلو، مسبّع۔

**heptahedron,** n. (جیومیٹری) ذوسبعۃ السطوح؛ سات چہروں والا ٹھوس وجود؛ مجسم ہفت سطحی ؛ مجسم مسبع۔

**heptahedral, heptahedrical,** a. ہفت سطحی جیسا۔

**heptamerous,** a. ہفت پارہ: ہفت رُکنہ؛ سات حصّوں والا۔ (نباتیات) پُھول کے ہر حلقے کے سات حصّوں پر مشتمل۔

**heptameter,** n. (عروض) ہفت رکنی وزن ؛ سات عروضی ارکان پر مشتمل شعر یا بیت۔

**heptametrical,** a. ہفت رُکنی۔

**heptane,** n. (کیمیا) دلدلی گیس کے سِلسلے کے بہت سے ہم ترکیب ہائڈروکاربنوں میں سے کوئی ایک۔

**heptangular,** a. ہفت زاویہ دار ؛ ہفت زاویائی ؛ سات زاویوں والا؛ ہفت زوایا۔

**heptarchy,** n. حکومتِ ہفت سری ؛ ہفت افرادی ؛ ہفت شاہی ؛ ہفتی حکومت؛ سات آدمیوں کی حکومت؛ سات سیاسی اکائیوں، ریاستوں یا سلطنتوں کا گروہ، جس میں ہر اکائی کا اپنا حکمران ہوتا ہے۔ (بڑے H سے) سات اینگلو سیکسن ریاستیں جن میں انگلستان پہلے منقسم تھا۔

**her,** pron. she کی حالتِ مفعولی، اُس (جیسے: I love her) ؛ she کی صورتِ اضافی، اس کی (جیسے : her face)۔

**hers,** pron. اُس (عورت) کا ؛ She کی اضافی صورت جو her اور اسم کی بجائے فاعل، مفعول یا خبر کے طور پر استعمال ہو۔

**herself,** pron. اپنے تئیں ؛ اپنے آپ؛ خود؛ آپ، صیغہ واحد غائب مونث کی راجع الی الفاعل یا پرزور صُورت (جیسے : she improved herself یا جیسے : she herself is to blame) ؛ عمومی یا عادی حالت کی طرف اشارہ (جیسے : she wasn't herself all evening)۔

**herald,** n. نقیبِ شاہی؛ نقیب؛ قاصد ؛ پیامبر؛ پیغام رساں ؛ پیامی ؛ نامہ بر؛ خبررساں (شخص)؛ سابقاً افسر یا سفیر جو رہنماؤں کے درمیان پیغام رسانی کا کام کرے، بالخصوص جنگ میں؛ حاجب؛ پیشرو؛ پیش خیمہ؛ علامت؛ نشانی؛ منّادی ؛ ڈھنڈورچی؛ مُطِلّع؛ ہرکارا؛ شہرت دینے والا ؛ پیک؛ براول ؛ پیشوا۔ (برطانوی) ٹورنامنٹ مقابلوں کا اہلکار ؛ عِلمُ الانساب کا ماہر ؛ حسب کی شرافت اور نجابت بیان کرنے اور بڑھا چڑھا کر بتانے والا ؛ خاندان کی تاریخی علامات اور نقابت بنانے والا۔ (فعل متعدی) تعارف کرانا یا خبر دینا، جیسے نقیب کے ذریعے ؛ اِعلان کرنا۔

**heraldic,** a. نقیبانہ ؛ نقیب کا ؛ نقابت کا ؛ منادی یا اشتہار کے انداز کا۔

**heraldry,** n. نقابت ؛ عِلم نقابت ؛ ایلچی گری ؛ حسب و نسب اور خاندانی افتخار کو بڑھا چڑھا کر بیان کرنے کا فن ؛ کسی فرد یا خاندان کا ہتھیار سجانے یا چند مخصوص علامات و نشانات کا استعمال کرنے، حسب نسب بیان کرنے اور اعزازات کو تحریر میں لانے اور خاندانی تقدُّم و تأخُّر کی ترتیب کا فیصلہ کرنے کا فن ؛ نقیب کا عُہدہ یا فرائض ؛ نقابت کا نشان یا ایسے نشانات کا مجموعہ ؛ خاندانی نشانات ؛ چار آئینہ وغیرہ پر کَندہ خاندانی امتیازی نشانات ؛ نقابتی علامتیت ؛ نقابتی تقریبات اور نمایش۔

**herb,** n. بُوٹی؛ جڑی بُوٹی؛ بُوٹا ؛ عقار ؛ عُشبہ ؛ نبات ؛ نرم یا لیس دار ڈنڈی والا پودا جو ہر سال جڑ تک ختم ہو جاتا ہے ؛ اس طرح کا کوئی اور پودا، بالخصوص دواؤں، خوشبوؤں اور مصالحوں میں استعمال ہونے والا۔

**herbaceous,** a. نباتاتی ؛ عقاری ؛ گیاہی ؛ عُشبی ؛ نباتی ؛ جڑی بُوٹیوں سے متعلّق ؛ عام پتّوں کا رنگ یا شکل رکھنے والا۔

**herbage,** n. جڑی بوٹیاں ؛ سبزہ ؛ نبات ؛ عُشبہ ؛ بناسپتی ؛ روئیدگی ؛ گھاس پات ؛ ہریالی ؛ جڑی بُوٹیوں کی روئیدگی ؛ جڑی بُوٹیوں کے لیس دار حصّے جیسے پتّے اور ڈنڈیاں ؛ گھاس اور دُوسری غیر چوبی روئیدگی۔

**herbal,** n. رسالۂ تشریحِ نباتات ؛ نبات نامہ ؛ نباتات کی کتاب ؛ پودوں یا جڑی بُوٹیوں کے بارے میں کتاب یا مقالہ ؛ ذخیرۂ نباتات۔ (صفت) جڑی بوٹیوں کا ؛ نباتی۔

**herbalist, herb doctor,** n. سنیاسی ؛ عطّارِ نباتات ؛ ماہرِ نباتات ؛ طَبیبِ نباتی ؛ عُشّاب ؛ نبات اندوز ؛ پودے جمع کرنے والا ؛ طِبّی نباتات کا تاجر ؛ جڑی بُوٹیوں سے علاج کرنے والا طَبیب۔

**herbarium,** n. نبات خانہ ؛ بُوٹی خانہ ؛ مُنظّم طور پر رکھی گئی خُشک نباتات کا مجموعہ ؛ ذخیرۂ نباتات ؛ پودوں کے خُشک نمونے

محفوظ کرنے کی ترکیب یا اُنھیں رکھنے کی جگہ ۔

**herb doctor,** n. حکیم ؛ علاج کے لیے جڑی بُوٹیاں تیّار یا تجویز کرنے والا ؛ جڑی بُوٹیوں کا ماہر۔

**herbicide,** n. نباتات کُش (دوا) ؛ گھاس پھونس ، جڑی بوٹیوں یا دیگر مُضر نباتات کو ختم کرنے یا کم کرنے والا کیمیائی مادّہ یا کوئی اور چیز۔

**herbicidal,** a. نباتات کُش ؛ درختوں ، جڑی بوٹیوں اور گھاس پھونس پر تباہ کُن اثرات رکھنے والا ۔

**herbivorous,** a. نبات خور ؛ چرندہ ؛ چارا خور ؛ نباتات کھانے والا ؛ پودوں پر گزارا کرنے والا (جیسے مویشی) ۔

**herbivore,** n. نبات خور ؛ چرند ؛ چارا خور مویشی ؛ سبزی خور جانور، بالخصوص دُودھ پلانے والے سُم دار جانوروں میں سے جو پودوں پر گزارا کرتے ہیں ۔

**herby,** a. نبات دار ؛ نباتی ؛ جڑی بُوٹیوں سے بھرا ہُوا ؛ گھاس والا ؛ جڑی بوٹیوں سے متعلّق ؛ جڑی بُوٹیوں جیسا ؛ پُر از نباتات ۔

**herculean,** a. [اساطیری ہیرو ہرقلیس سے جو قُوّت کی وجہ سے مشہور تھا] قوی ہیکل ؛ صبر آزما ؛ دِقّت طلب ؛ طاقت ، زور اور جسامت میں حیرت انگیز ؛ دشوار کارکردگی کا(جیسے : a herculean task )؛ غیر معمولی طور پر طاقت ور شخص کی قوت کا طالب ۔ (بڑے H سے) ہرقلیس یا اس کے پیروکاروں کا یا ان کے بارے میں ۔

**herd,** n. گلّہ ؛ ریوڑ ؛ جانوروں کا گروہ جو عام طور پر ایک ہی قسم کے ہوتے ہیں اور اکٹھے سفر کرتے ، چرتے اور اکٹھے رہتے یا رکّھے جاتے ہیں ؛ عوامُ النّاس کے لیے توہین آمیز اصطلاح ؛ بھیڑ ؛ باہمی عہد میں منضبط لوگوں کا گروہ ؛ کوئی بھی بڑا گروہ ؛ گلّہ بان یا رکھوالا ؛ مرکب کی صورت میں مستعمل (جیسے : ,goat herd sheep herd)؛ ڈار ؛ غول ؛ جماعت ؛ ٹھٹ ؛ چرواہا ؛ گڈریا ۔ (فعل لازم و متعدی) جماعت کی صورت میں جمع ہونا ؛ اکٹھا ہونا ؛ دیکھ بھال کرنا ؛ رکھوالی کرنا ؛ ہانکنا ۔

**ride herd on** نگرانی یا رکھوالی کرنا ۔

**herder,** n. راکھا ؛ رکھوالا ؛ گلّہ بان ، گڈریا ۔

**herdsman, herder,** n. چرواہا ؛ گڈریا ؛ گلّہ بان ؛ گلّے کا مالک یا رکھوالا ؛ مویشیوں کا رکھوالا یا ان کی نسل افزائی کرنے والا ۔ (بڑے H سے) عوّا (ستاروں کا جھرمٹ) ۔

**here,** adv. یہاں ؛ اس جگہ ؛ اِدھر ؛ اس طرف ؛ اِس مخصوص جگہ پر ؛ اس جگہ کی طرف (جیسے : Here comes Mary.)؛ اب ؛ اِس مقام پر (جیسے : We will stop the lesson here) ؛ اِس زندگی میں (جیسے : Man's days here are few) ؛ اصرار یا اظہار کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے (جیسے: John here is a lawyer یا Here is your pen)۔(فجائیہ) حاضر ، لبیک ، جیسے حاضری لگواتے وقت ؛ توجہ مبذول کرنے ، دلاسہ دینے یا سرزنش کے طور پر بھی استعمال ہوتا ہے (جیسے Here quick, Here don't worry, Here, now less noise!)۔ (اسم) یہ مقام ؛ یہ جگہ ؛ یہ دُنیا ؛ یہ زندگی ۔

**hereabout , nereabouts,** adv. کہیں ادھر ہی ؛ یہیں کہیں ؛ اس جگہ کہیں ؛ اس علاقے میں ۔

**here and there,** یہاں وہاں ؛ سب جگہ ؛ خال خال ؛ کہیں کہیں ؛ اِدھر اُدھر ؛ زمان و مکان کے وقفوں سے ۔

**hereby,** adv. اِس کے نتیجہ میں ؛ بذریعہ ؛ بذا ؛ ازرُوئے ؛ اس سے ؛ اس کے ذریعے سے ؛ اس کی وجہ سے ۔

**hereafter,** adv. بعد ازیں ؛ بعد اس کے ؛ مِن بعد ؛ آگے چل کر ؛ اُس دنیا میں ؛ آخرت میں ؛ عُقبیٰ میں ، ترتیب میں یا وقت کے لحاظ سے اس کے بعد ؛ آنے والے وقت میں ؛ آنے والی دنیا میں ۔ (اسم) عُقبیٰ ؛ آخرت ؛ عالمِ آخرت ؛ حیات بعد مَمات ؛ زندگی بعد الموت ؛ آئندہ کا وقت ؛ مستقبل ۔

**hereditament,** n. (قانون) میراث ؛ ورثہ ؛ جائیداد جو وراثت میں منتقل ہو سکے ۔

**hereditary,** a. موروثی ؛ جدی ؛ آبائی ؛ پشتینی ؛ نسلی ؛ ارثی ؛ وارثتی ؛ پیشروؤں سے حاصل شدہ ؛ باپ دادا کا ؛ باپ دادا کی طرف سے مِلا ہُوا ۔ (حیاتیات) نسلاً وراثت میں ملا ہوا بمقابلہ حاصل کردہ ۔ (قانون) نسل در نسل منتقل شدہ یا قابل انتقال ، بذریعہ قانون ؛ موروثی خطاب یا منصب لیے ہوئے ، جیسے موروثی نواب ۔

**hereditarily,** adv. موروثی طور پر ۔

**hereditariness,** n. میراث ؛ وراثت ۔

**heredity,** n. توارث ؛ ارث ؛ وراثت ؛ روایت ؛ ترکہ ۔ (حیاتیات) مورُوثی یا نسلی مشابہت ؛ موروثی یا نسلی مماثلت ؛ موروثوں کے حامل لونیوں (chromosomes) کے ذریعے والدین کی خصوصیات کا نسل درنسل انتقال ؛ جسم نامی میں والدین کی خصوصیات کے اظہار کا رُجحان ؛ فرد کے موروثی خواص اور خصائل ۔

**Hereford,** n. [ہیئر فورڈ شائر ، انگلستان کے نام پر] ہیئرفرڈ ؛ ہرفرڈ ؛ گوشت کے لیے پالتو مویشیوں کی ایک نسل جس کا جسم عام طور پر سُرخ اور چہرہ سفید ہوتا ہے ۔

**herein,** adv. دریں ؛ اس کے اندر ؛ اسی جگہ ؛ اس کتاب میں ؛ اس میں ؛ یہاں ؛ اس معاملے میں ؛ عام طور پر قانونی معاہدے یا دُوسری دستاویزات کے متن کے شروع میں استعمال ہوتا ہے ۔

**hereof,** adv. اِس کے بارے میں ؛ اِس کا ؛ اِس کے متعلّق ؛ اُس کا ؛ اس سے ۔

**hereon,** adv. اِس پر ؛ اِس کے اُوپر جیسے موقع یا تحریر وغیرہ میں ۔

**heresiarch,** n. بدعتیوں کا سردار ؛ بانئِ بدعت ، بدعتی فِرقے کا سربراہ ۔

**heresy,** n. الحاد ؛ زندقہ ؛ بدعت ؛ کُفر ؛ کلیسا کے مُسلّمہ عقائد کے برعکس عقیدہ ؛ فکر کے کسی بھی میدان میں تحکّمانہ رائے کے خلاف عقیدہ ؛ ایسے عقیدے پر ایمان ۔

**heretic,** n. (الٰہیات) بدعتی ؛ ملحد ؛ زندیق ؛ کافر ؛ اپنے کلیسا کے عقائد سے مختلف عقیدے کا حامل ؛ مُسلّمہ عقائد یا کسی بھی عقیدے سے انحراف کرنے والا ۔

**heretic, heretical,** a. بدعتیانہ ؛ زندیقانہ ؛ کافرانہ ؛ ملحدانہ ۔

**heretically,** adv. بِدعت کے ساتھ ، زندیقی سے ؛ مُلحدانہ طور پر ۔

**hereto,** adv. ازیں ؛ اس سے ، جگہ ، چیز ، دستاویز یا حالت کی طرف اشارہ کرتے ہوئے ؛ اسی معاملے میں ؛ اسی بات میں ؛ اس بات پر ؛ یہاں تک ؛ اب تک ۔

**heretofore,** adv. پیشتر ازیں ؛ قبل ازیں ؛ اِس سے پہلے ؛ پیش تر ؛ سابق میں ؛ اب تک ۔

**hereunder** adv. نیچے ؛ ذیل میں ؛ اِس حُکم کی رُو سے یا اس کے مطابق ؛ آگے چل کر ۔

**hereunto,** adv. اس سے ؛ اس معاملے سے ؛ خاص طور پر دستاویز کے ساتھ استعمال ہوتا ہے جیسے مندرجہ یا متذکرہ بیان سے ۔

**hereupon,** adv. اس پر ؛ بعد ازیں ، اِس کے فوراً بعد ، خواہ وقت یا ترتیب کے لحاظ سے ؛ اس لیے ؛ اس کے بعد ۔

**herewith,** adv. منسلک ؛ اس کے ہمراہ ؛ اس کے ساتھ ؛ مع ہٰذا ؛ بذریعہ ہٰذا ؛ منسلکہ ؛ ہم رشتہ ۔

**heritable,** a. قابلِ توارث ؛ جو وراثت میں منتقل ہو سکے ؛ قابلِ میراث ؛ ترکے میں مل سکنے والا ؛جائیداد موروثی منقولہ ؛ جائیداد قابلِ انتقال ؛ مستحقِ وراثت ؛ ترکے میں ملنے والا ۔

**heritability,** n. موروثیت ؛ موروث ہونے کی اہلیت ؛ استحقاق وراثت ۔

**heritably,** adv. وراثت میں ؛ وراثت کے ساتھ ؛ موروثی طور پر ۔

**heritage,** n. میراث ؛ ترکہ ؛ وِرثہ ؛ حصّہ ؛ ارثی جائیداد ؛ حق ؛ پیدایش میں مِلنے والی چیز (جیسے : heritage of longevity) ؛ میراث جیسے تہذیبی یا روایتی ؛ نامزد یا مخصوص کی گئی چیز ، (جیسے : heritage of a title) ۔ (قانون) قانونی کارروائی کے ذریعے وراثت میں حاصل کی جانے والی چیز جیسے جائیداد یا زمین ۔

**heritor,** n. وارث ؛ میراث پانے والا ۔

**heretrix, heritrix, heritress,** (مونث) میراث پانے والی ؛ وارث ۔

**herm, herma, hermes,** n. (قدیم یونانی) یادگار ؛ یادگار عمارت یا قدیم یونان میں مروّج عموماً ہرمیز دیوتا کے سر یا دھڑ پر مشتمل مجسّمہ جو چوکور ستون پر قائم ہوتا تھا ۔

**hermaean,** a. یادگاری ؛ ہرمیزائی ؛ دیوتا ہرمیز کی صفات والا ۔

**herma,** n. ہرما ؛ دیوتا ہرمیز کا مجسّمہ ۔

**hermaphrodite,** n. [یونانی اساطیر کے ہرم افروڈائی ٹس (Hermaphroditos) سے مشتق ، جو ہرمیز اور ایفروڈائٹ کا بیٹا تھا اور پری کے ساتھ یک جان ہوگیا تھا] دو جنسیا ؛ وہ انسان یا حیوان جس میں نر اور مادہ دونوں کی جنسی خصوصیات جمع ہوں ۔ (نباتیات) وہ پھول جو کیسۂ زر اور بقچۂ گُل دونوں رکھتا ہو ۔ (صفت) دونوں جنسوں سے متعلّق ۔ (مجازاً) مختلف اور متضاد خصوصیات کا حامل ؛ متناقض الاوصاف ؛ متناقض الخواص ۔

**hermaphroditic, hermaphroditical,** a. دو جنسی ؛ نر مادی ؛ دو زوجی ۔

**hermaphroditically,** adv. دو جنسی طور پر ۔

**hermaphroditism,** n. دو جنسیّت ؛ نرمادگی ۔

**hermeneutics,** n. عِلم تفسیر ، فنِ تشریح ؛ تفسیر و تشریح کا فن یا علم ،بالخصوص مقدّس کتابوں کا ۔

**hermeneutic, hermeneutical,** a. توضیحی ؛ تفسیری ؛ تشریحی ، تعبیری ۔

**hermes,** n. (یونانی اساطیر) دیوتا ہرمیز یا ہرمیس؛ منشئ فلک ؛ عطارد ۔

**hermetic, hermetical,** a. ہوا بند ؛ ہوا بستہ ؛ کیمیا گرانہ ؛ مخفی علوم کے بارے میں ۔

**hermetically,** adv. ہوا بستہ طریقے سے ؛ ساحِرانہ طور پر ۔

**hermit,** n. راہب ؛ بَن باسی ؛ تارکُ الدُّنیا ؛ دُنیا سے قطعِ تعلّق کرنے والا،بالخصوص مذہبی طور پر ؛ زاہد ؛ صحرا نشیِن ؛ گوشہ نشیِن ؛ جوگی ؛ خلوت نشیِن ؛ عزلت گزین ؛ گوشہ گِیر ؛ عزلت پسند ؛ بادیہ نشین ؛ خانقاہ نشین ۔ (حیوانیات) الگ تھلگ رہنے والے جانوروں میں سے کوئی جانور ۔ (طبّاخی) راب/شیرے کا مصالحے دار کیک ۔

**hermitage,** n. حُجرہ ؛ خانقاہ ؛ کوئی بھی الگ تھلگ رہنے کی جگہ ؛ گوشہ ؛ تکیہ ؛ صومعہ ؛ زاویہ ؛ کُٹی ؛ مُٹھ ۔ (بڑے H سے) ایک فرانسیسی سُرخ شراب جو وینس کے علاقے میں بنائی جاتی ہے ۔

**hermit crab,** n. (حیوانیات) کیکڑا ؛ قشردار سمندری جانوروں میں سے کوئی ایک جو اپنے نرم اور عریاں پچھلے حصّے کی حفاظت کے لیے یک صدفی گھونگے کا متروک خول استعمال کرتا ہے ۔

**hernia, rupture,** n. (امراضیات) بادخایہ ؛ فِتَق ؛ فَتْق ؛ آنت اُترنا ؛ کسی اندرونی عضو یا نسیج کا اپنے اردگرد کی دیوار سے غیر معمولی سوراخ کے ذریعے باہر نکل آنا ، بالعموم پیٹ کے حصّے میں ۔

**hernial,** a. فِتقی ۔

**herniate,** v.i. فتق پیدا کرنا ۔

**herniation,** n. فتقیت ؛ فِتقی عمل ۔

**hero,** n. ہیرو ؛ سُورما ؛ بطل ؛ بِیر ؛ بہادر ؛ امتیازی جرأت ، شجاعت یا ہمّت اور تحمُّل کا مالک ؛ کسی غیر معمولی واقعے یا حالات کے دوران مرکزی یا نمایاں فرد ؛ عالی ظرفانہ کارناموں یا خصُوصیات کی وجہ سے تکریم کیے جانے والا شخص دُوسروں کی رائے میں غیر معمولی صفات کا مالک ؛ نظم ، کہانی ڈرامے وغیرہ میں نمایاں مردانہ کردار جس پر پلاٹ کی اصل دلچسپی کا انحصار ہوتا ہے ۔ (مؤنث : ہیروئن) ۔ (کلاسیکی اساطیر) مافوق الفطرت طاقت ، جرأت یا قابلیت والا ؛ فطرت کے لحاظ سے دیوتاؤں اور انسانوں کے درمیان کا لافانی انسان ؛ نیم دیوتا ۔ (امریکی بول چال) بہت بڑا سینڈوچ جس میں لمبا رول یا روٹی لمبائی میں کاٹ کراستعمال کی گئی ہو ۔

**heroic, heroical,** a. جوانمردانہ ؛ بہادرانہ ؛ مردانہ ؛ سورمانہ ؛ مجاہدانہ ؛ بطلانہ ؛ ہیروؤں یا نمایاں جُرأت والے لوگوں کے بارے میں ؛ ہیرو کی صفت یا ہیرو کے شایانِ شان (جیسے روّیہ) ؛ دلیر ؛ ہیرو کی فطرت کا ؛ زمانۂ قدیم کے ہیروؤں کا یا اُن کے بارے میں (جیسے : the heroic age) ؛ پورے انسانی قد سے بڑا لیکن دیو پیکر سے کم جیسے کوئی مجسّمہ ؛ ابطال کے کارناموں کے متعلّق جیسے ؛ مبہ نظم ؛ رزمیہ (ہیروئک) نظم سے زبان یا اسلوب میں مشابِہ ؛ پر شوکت عبارت ؛ پرتکلّف یا بے جا عبارت آرائی ؛ غیر معمولی اقدامات کرتے ہوئے (جیسے : heroic treatment) ؛ جرأت مندانہ طور پر تجرباتی ۔ (اسم) رزمیہ (Heroic verse) ؛ پر تکلّف عبارت والی ۔

**heroically,** adv. شُجاعت ، بہادری یا دلیری سے ؛ جوانمردی و مردانگی سے ؛ اولوالعزمانہ ؛ سورماؤں کی طرح ۔

**heroicness, heroicalness,** n. اولوالعزمی ؛ مردانگی ؛ شُجاعت ۔

**heroic couplet,** n. رزمیہ بیت ؛ ہم قافیہ دو مصرعے

(چودہ رُکنی) بحر میں ، عموماً رزمیہ شاعری میں مستعمل ۔

**heroic stanza,** n. رزمیہ قطعہ یا رباعی ؛ مصرعوں کا بند جو دو رزمیہ بیتوں پر مشتمل ہو ۔

**heroic verse,** n. رزمیہ نظم ؛ کلاسیکی شاعری میں وہ بحر جو رزمیہ شاعری میں استعمال ہوتی ہے ، یونانی اور لاطینی شاعری میں یہ چھ رکنی ، انگریزی ، جرمن اور اطالوی شاعری میں دُہری پنج رُکنی اور فرانسیسی میں بارہ رکنی ہوتی ہے ۔

**heroin,** n. (علم ادویہ) ہیروئن ؛ افیون ؛ مارفیا ؛ افیون سے نکالا ہوا مادّہ یا سَت جو سفید رنگ کا بے بُو اور قلمی ہوتا ہے اور خطرناک عادی کر دینے والے نشے کا حامل ہے ۔

**heroine,** n. ہیروئن ؛ ہیرو کی مؤنث ؛ عروس ؛ عالی ہمّت عورت ؛ بہادُر عورت ؛ بطلہ ۔

**heroism,** n. ہیرو یا ہیروئن کی خصوصیات ؛ بہادُرانہ رویّہ ؛ اولُوالعزمانہ خصلت یا کارکردگی ؛ جوانمردی ؛ بہادُری ؛ مردانگی ؛ مجاہدہ ؛ سُورما پن ؛ اولوالعزمی ؛ بطلانیت ؛ بَطَلہ خُوئی ؛ جانبازی ؛ شجاعت ؛ جرأت ۔

**heron,** (Brit. dial.) **heronsew, heronshaw, heronshew,** n. حواصل ؛ بُوتیمار ؛ بگلا (Ardeidae) کے خاندان سے پانی میں تیرنے والا کوئی سا پرندہ جس کی چونچ ، گردن اور ٹانگیں لمبی ہوتی ہیں جیسے بڑا سفید بگلا یا بڑا نیلا بگلا ۔

**heronry,** n. وہ جگہ جہاں بگلوں کی نسل افزائی ہو ۔

**heroworship.** n. اکابر پرستی ؛ عُظما پرستی ؛ شخصیت پرستی ؛ بطل پرستی؛ سُورما پُوجا؛ بڑے لوگوں کی تعظیم ؛ کسی فرد کے لیے بہت زیادہ فریفتگی/عقیدت جو بعض اوقات ناروا حد تک چلی جاتی ہے ۔ (فعل متعدی) بہت زیادہ عقیدت رکھنا ؛ کسی کے لیے شخصیّت پرستی کے جذبات کا اظہار کرنا ، جیسے کسی کھلاڑی کے لیے ۔

**hero-worshiper, Brit. hero-worshipper,** n. شخصیت پرست ؛ اکابر پرست وغیرہ ؛ سُورما پرست ؛ بَطَل پرست ؛ عظما پرست ۔

**herpes, herpes simplex,** n. (امراضیات) تبخالہ ؛ گنج ؛ تبخال ؛ نملہ ؛ داد ؛ جلد یا جِھلی پر خاص قسم کی سُوجن جس سے بہت سے چھالے پڑ جاتے ہیں ، جو اکثر پھیل جاتے ہیں ۔

**herpeszoster,** (امراضیات) تبخالے کی ایک قسم جس میں چھالے پڑ جاتے ہیں ، بعض اوقات حلقوں کی صورت میں ؛ نملۂ منطقی ؛ منطقہ ۔

**herpetic,** a. تبخالی (مریض) ۔

**herpetology,** n. (حیوانیات) ہوامیات ؛ عِلم حشرات الارض ؛ حشریات ؛ علم کی وہ شاخ جو رینگنے والے جانوروں اور جَل تھلیوں سے متعلّق ہو ۔

**herpetologic, herpetological,** a. ہوامیاتی ؛ حشریاتی ۔

**herpetologically,** adv. ہوامیاتی/حشریاتی طریقے سے ۔

**herpetologist,** n. ماہرِ ہوامیات /حشریات ۔

**Herr,** n. ہرّ ؛ جرمن زبان میں جناب یا صاحب کا ہم معنی ؛ خطاب کے طور پر ''مسٹر'' کا مترادف ۔

**herring,** n. خارماہی ، رَنکہ ؛ رنجہ ؛ ہیرنگ مچھلی ؛ ایک اہم خوردنی مچھلی جو شُمالی اوقیانوس میں وافر پائی جاتی ہے ؛ کلوپی (Clupeidae) خانـدان کی یا اِس سے ملتی جلتی مچھلیاں جو اکثر اچار کی صورت میں یا دھوئیں میں پکا کر ڈبوں میں بند کرکے تجارتی پیمانے پر فروخت کی جاتی ہیں ۔

**herringbone,** n. رَنکہ کانٹے ؛ خارماہی ؛ قطاروں میں ترچھی لکیروں سے بنا ہوا یا قریب قریب لکیروں سے سیدھی یا الٹی V کی صورت میں بنا ہوا نمونہ جو ہیرنگ مچھلی کی پسلیوں سے مشابہ ہو : یہ نمونہ اکثر کپڑے کی بُنائی ، کڑھائی یا معماری میں استعمال ہوتا ہے ۔ (اسکی انگ) پھسلنے کی ایک تکنیک جس میں برف پر پھسلنے والی کھڑاؤں (چوبی جُوتوں) کو V کی شکل میں کر لیا جاتا ہے : اس کے نتیجہ میں برف پر ظہور پذیر ہونے والے نقوش خارماہی کی صورت کے ہو جاتے ہیں ۔ (صفت) خارماہی نما ۔ (فعل متعدی) کسی چیز میں یا اُس پر ہیرنگ کے کانٹوں کا نمونہ بن جانا ۔ (فعل لازم) ہیرنگ کے کانٹوں کا نمونہ بنانا ۔ (اسکی انگ) ''ہیرنگ بون'' تکنیک استعمال کرکے ڈھلان پر چڑھنا ۔

**herring gull,** n. رنکہ مُرغابی ؛ شمالی امریکا کی سب سے زیادہ عام مُرغابی جو سمندری ساحلوں اور اندرون مُلک کے پانیوں میں ہر جگہ پائی جاتی ہے ۔

**hers,** pron. اُس عورت کا ۔ دیکھیے : her ۔

**Hertzian wave,** n. [جرمن ماہرِ طبیعیات ہین رِچ آر ۔ ہرٹز (۱۸۵۷ء—۱۸۹۴ء) کے نام پر] (طبیعیات) ہرٹزی امواج ؛ برقی مقناطیسی جنبش یا ریڈیائی لہر جو روشنی پھیلانے والے ایتھر میں پیدا ہوتی ہے اور ریڈیائی ترسیل کے ذریعے کے طور پر کام آتی ہے ۔

**he's** he is یا he has کا مرخّم ۔

**hesitant,** a. متذَبذِب ؛ ہچکچانے والا ؛ متأمِّل ؛ ڈھُل مِل ؛ متردّد ؛ ہچکچاتا ہُوا ؛ متشکک ؛ گویائی میں روانی کا محتاج ؛ کمزور ارادے کا ؛ غیر مستقل مزاج ۔

**hesitancy, hesitance,** n. تذبذُب ؛ تشکیک ؛ شک ؛ پس و پیش ؛ تأمُّل؛ شک کرنے کا عمل ؛ غیر یقینی کی کیفیت ۔

**hesitantly,** adv. تذبذب ، پس و پیش اور جھجک سے ۔

**hesitate,** v.i. متذبذب ہونا ؛ متأمّل ہونا ، پس و پیش کرنا ؛ رُکنا یا وقفہ دینا ؛ فیصلے یا عمل میں ہچکچانا ؛ کسی حقیقت ، اصول یا تعین/ارادے میں شک و شبہ اختیار کرنا ؛ ہکلانا ؛ رُک رُک کر بولنا ۔

**hesitater, hesitator,** n. متذبذِب ؛ تذبذب کرنے والا ؛ شک کرنے والا ؛ رُک رُک کر بولنے والا ۔

**hesitatingly,** adv. بادل ناخواستہ ؛ جِھجکتے ہوئے ؛ ہچکچاتے ہوئے ۔

**hesitation,** n. پس و پیش ؛ تذبذب ؛ ہچکچاہٹ ؛ تأمُّل ؛ جھجھک ؛ شش و پنج ؛ حیص بیص ؛ الٹ پھیر ؛ الجھن ؛ شک ؛ شبہ ؛ شک یا فیصلہ نہ کر سکنے کی کیفیت ؛ گویائی میں رُکنا یا ہکلاہٹ ۔

**hesitative,** a. متذبذِب ؛ متأمّل وغیرہ ۔

**hesitatively,** adv. تذبذُب سے ؛ ہچکچاتے ہوئے وغیرہ ۔

**Hesperian,** a. [ہیسپیرائدس سے جو یونانی اساطیر میں ایٹلس کی بیٹی تھی اور اژدہے کی مدد سے سنہری سیبوں کے باغ کی حفاظت کرتی تھی] (شاعری) مغربی ؛ غربی ، مغرب میں واقع ؛ Hesperides کا یا اُس کے بارے میں ۔ (اسم) مغرب کا شخص ؛ مغربی ؛ مغربی تہذیب کا دلدادہ ۔

**hesperidin,** n. (کیمیا) لیموئی سفوف ؛ نارنجی پھلوں کے چھلکوں سے نکالا ہوا سفید شیریں سفوف ۔

**Hessian,** n. [Hesse سے جو پہلے جرمنی کی ریاست تھی]

ہَیسس کا باشندہ ؛ جرمن نژاد سپاہی جو امریکی انقلاب کے دوران برطانیہ کی طرف سے کرائے کے سپاہیوں کے طور پر لڑتے رہے ؛ کرائے کا سپاہی ۔(چھوٹے h سے) موٹی کرمچ ۔(صفت) ہَیس کا ؛ ہَیس سے متعلّق ۔

**Hessian boots,** n. گھٹنوں تک فوجی بوٹ ، جو پنڈلیوں کے نزدیک اندر کی طرف مڑے ہوئے ہوتے ہیں اور اُن پر سامنے کی طرف جھالر لگی ہوتی ہے ، 19 ویں صدی کا یہ فیشن ہَیسی فوج کی نقّالی تھی ۔

**Hessian fly,** n. گیہوں مکھی ؛ مگسِ گندُم خور ؛ ایک چھوٹا دو پروں والا کیڑا جو جاڑوں میں گندم کی فصل پر انڈے دیتا ہے ۔

**hessite,** n. [سوئٹزر لینڈ کے کیمیا دان جی ۔ ایچ ہَیس (۱۸۰۲ء—۱۸۵۰ء) کے نام پر] ''سلور ٹیلورائڈ'' : ایک کم یاب سیسہ کے رنگ جیسا سلیٹی ، سُنہری معدن ۔

**hessonite,** n. ایسونائٹ ؛ دارچینی یاقُوت ۔

**hetaera, hetaira,** n. داشتہ ؛ بیسوا جس کے امیر گاہک ہوں ۔

**hetaeric, hetaeric,** a. داشتاؤں کا سا ؛ بیسواؤں کے انداز میں ۔

**hetaerism, hetairism,** n. داشتائیں یا کنیزیں/باندیاں رکھنے کا رواج ؛ قدیم/پسماندہ معاشروں میں اجتماعی شادیوں کا نظام ؛ رنڈی کا پیشہ ۔

**heterocercal,** a. (حیوانیات) بے ترتیب تقسیم شُدہ ، دُم یا دُم نما پَر رکھنے والے جن کی ریڑھ کی ہڈّی والا عضو اُوپر کی بڑی لَو تک جاتا ہے جیسے شارک اور استرجن مچھلیوں میں ۔

**heterochromatic,** a. مختلف اللون ؛ مختلف رنگوں کا یا اُن پر مشتمل ؛ مختلف تعدّد یا طولِ امواج سے مُرکّب ۔ (جینیات) دگرلونی ۔

**heterochromatism,** n. اختلاف الالوان ؛ دگرلونیت ۔

**heterochromatin,** n. (جینیات) دگِر لونین ؛ کرومائن کا ایک مرکّب جو گاڑھا اور آسانی سے رنگ پکڑنے والا ہوتا ہے اور جس سے جینیائی عمل کا فقدان ظاہر ہوتا ہے ۔

**heteroclite, heteroclitic, heteroclitical,** a. (گرامر) بے قاعدہ منصرف ؛ خلافِ قاعدہ ؛ خلافِ دستور ؛ تصریف یا گردان میں بے قاعدہ جیسے اسم ۔ (مجازاً) استثنائی یا خلافِ معمول ۔ (اسم) گرامر تصریف و گردان میں بے قاعدہ لفظ ۔ (مجازاً) انسان یا چیز جو معمول کے قاعدے یا ہیئت سے رُوگردانی کرے ۔

**heterocyclic,** a. (کیمیا) مختلف حلقیٔ ؛ مختلف دائروی ؛ مختلف حلقوی ؛ مختلف دَوری ؛ نامیاتی مرکّب کا یا اُس سے متعلّق جس کا ایک دائرہ ہو جس میں کاربن کے علاوہ ایک یا زیادہ ایٹم ہوں ۔

**heterodox,** a. آزاد خیال ؛ غیر راسخ ؛ غیر مقلّد ؛ غیر مقلّدانہ ؛ آزاد رَو ؛ معروف یا عمومی طور پر مسلّمہ نظریات ، معیار یا آرا سے اختلاف ، بالخصوص الٰہیات کے ضمن میں ؛ غیر دقیانوسی ؛ جدید خیالات کا حامِل ۔

**heterodoxy,** n. عدمِ تقلید ؛ آزاد خیالی ؛ آزاد روی ؛ غیر دقیانوسی/آزادانہ حالت یا صفت ؛ غیر مقلّدانہ/جدت پسندانہ عقیدہ یا رائے ۔

**heterodyne,** a. (ریڈیو) مختلف الحرکت ؛ موصول ہونے والے موجی اشاروں سے متعلّق یا انہیں تبدیل کرنے کے طریقے سے متعلّق ، اس میں ذرا سے مختلف تعدُّد کے ارتعاش کو داخل کرتے ہوئے ایسے صوتی تعدد کو حاصل کیا جاتا ہے جو کمی بیشی یا عدم تواتر کو ظاہر کرتا ہے ۔ (فعل لازم) مختلف الحرکتی اثر پیدا کرنا ۔ (فعل متعدی) مختلف الحرکتی اثر پیدا ہونا ۔

**heteroecious, heterecious,** a. (حیاتیات) مختلف المیزبان ؛ طُفیلی پودے کے ، مختلف ''میزبانوں'' پر ،نشوونما کے مختلف مراحل طے کرنے سے متعلق ، جیسے کھمبی (سماروغ) کی خاص اقسام ۔

**heteroecism,** n. مختلفُ المیزبانی ۔

**heterogamous,** a. (حیاتیات) نا ہم زوجی ؛ مختلف صنفی تخم رکھتا یا ایسے صنفی تخموں کے ملاپ سے تولید کرتا ہُوا۔ بمقابلہ: isogamous ۔ (نباتیات) مختلف گُلا ؛ مختلف جنسی ، پُھولوں والا ۔

**heterogamy,** n. تبادل نسل ؛ ناہم زوجیت ؛ بالواسطہ زیرگی ؛ ناہم زوجی یا مختلف گلی کیفیت یا حالت ۔

**heterogeneous,** a. مختلف النوع ؛ غیر متجانس ؛ متبائن ؛ دگر جنسی ؛ مختلف الاقسام ؛ مختلف العناصر۔بمقابلہ:homogeneous ۔

**heterogeneity, heterogeneousness,** n. مختلف النوعیت ؛ مختلف العناصر ہونے کی کیفیت یا حالت ؛ تبایُن ؛ غیر متجانست ؛ متغائرت ؛ غیر جنسیّت ۔

**heterogeneously,** adv. مختلف النوعی سے ؛ مختلف الخصائل یا مختلف العناصر ہوتے ہوئے ۔

**heterogenesis,** n. (حیاتیات) مختلف تولید ؛ تبادلِ نسل ؛ خلافِ عادت تولیدیا تخلیق،خصوصاً غیر نامی مادّے سے پیدایش ؛دگر زائی ۔

**heterogenetic,** a. دِگر زا ؛ دِگرجنسی ؛ متبادل النسل ؛ جس کا تولّد یا تخلیق خلافِ عادت ہوئی ہو۔

**heterogeneous,** a. (حیاتیات) مختلف رُوپا ؛ متبادل النسل ؛ مختلف ماخذ رکھنے والا ، بالعموم جسم نامی organism سے باہر کا ۔

**heterogonous, heterogonic,** a. (نباتیات) مختلف التولید ؛ متبادل تولید ؛ دو یا زیادہ مکمّل پھولوں سے متعلّق جو کیسۂ زر اور بقچۂ گُل کی لمبائیوں کے لحاظ سے مختلف ہوں اور ایک ہی نوع کے مختلف پودوں پر ظہور پذیر ہوں ۔ (حیاتیات) دو مختلف نسلوں کے باری باری تبدیل ہونے کے بارے میں ، جن میں سے ایک دو جنسی ہو اور دُوسری دو زوجی ہو ۔ (حیوانیات) جنسی نسل اور خود زا نسل سے (باری باری ہونا) جیسے شہد کی مادہ مکھّیوں میں ۔

**heterogony,** n. تبادلِ تولید ؛ مختلف نسلوں کے باری باری ہونے کا عمل ۔

**heterography,** n. غلط یا بے قاعدہ املا ؛ مستعمل روش سے ہٹ کر املا ؛ ایسا اِملا جس میں ایک حرف مختلف الفاظ میں مختلف اصوات ظاہر کرے ۔

**heterographic,** a. بے قاعدہ اِملا کا ۔

**heterogynous,** a. (حیوانیات) دگِر پیدایشی ؛ دگِر ولادتی ؛ دو اقسام کی ماداؤں کا حامل جس میں سے ایک جنسی ہو اور دوسری ولادت کے لحاظ سے نامکمّل یا عاقر (جس میں نر اور مادہ کا فرق نہ ہو) جیسے چیونٹیاں ۔

**heterologous,** a. (حیاتیات) غیر مماثل ؛ دگرزاد ؛ مختلف تعلّق والا ؛ غیر ہم آہنگ ؛ جو مقابلے کا یا جوڑ کا نہ ہو یا ہم نسبت نہ ہو ۔ (امراضیات) غیر معمولی ؛ کسی حصّۂ جسم میں ایسے نسیجوں سے متعلق جو عام نسیجوں سے مختلف ہوں ، جیسے ورم یا رسولی ۔

**heterology,** n. (حیاتیات) غیر مماثلت ؛ دگرزادگی ؛
جسم کے ایک جیسے حصّوں میں ، اصلیّت میں عدمِ یکسانیت کی وجہ
سے ، اہم ڈھانچوں میں فرق ۔ (امراضیات) استثنائیت ؛ عام طریق سے ہٹا
ہونے کی حالت جیسے رسولی/ورم ۔

**heterolysis,** n. (حیاتی کیمیا) دگر پاشیدگی ؛ دگر پاشی ؛
ایک نوع میں دُوسری نوع کے خامرے یا خلیہ پاش مادّے داخل کرنے
سے خلیوں کی تحلیل یا اتلاف ۔

**heteromerous,** a. (نباتیات) مختلف حِصّہ ؛ ایسے حصّوں
پر مشتمل جو اہلیت ، عناصر کی تعداد یا تشکیل کے لحاظ سے مختلف
ہوں جیسے پھول؛مختلف رُکنہ ؛ مختلف حلقیٰ ؛ مختلف حلقوی ۔

**heteromorphic,** a. (حیاتیات) مختلف شکلا ؛ کایا بدل ؛
غیر یکساں صُورتوں والا ؛ عمومی قسم یا نمونے سے ہٹ کر ۔ (حشریات)
مکمّل کایا پلٹ یا قلب ماہیت سے گزرتا ہوا ۔ (نباتیات) مختلف قسم
کے پھولوں سے متعلّق ۔

**heteromorphism,** n. دگر شکلیت ؛ اشکال اور صورتوں کا اختلاف ۔

**hetero nomous,** a. دگر آئینی ؛ مختلف قوانین کے ماتحت
یا متعلّق ؛ دُوسرے کے قانون یا مرضی کے ماتحت ۔ (حیاتیات) مختلف
قِسمہ ؛ نشوونُما کے مختلف قوانین یا صورتوں کا پابند ۔

**heteronomy,** n. تداخل قوانین ؛ دگرِ اختیاری ؛
انْقِیاد ؛ عدم استقلال ؛ کسی دوسرے کے قانون یا حکومت کے ماتحت ۔
بمقابلہ : ''خوداختیاری'' ۔

**heteronym,** n. [یونانی :دوسرا نام ] ہم حروف مختلف المعانی ؛ یکساں
ہجوں/حروف والے الفاظ لیکن تلفظ اور معنی میں مختلف (جیسے
پھاڑنا : tear ، آنسو : tear)؛ایہامِ معنی ۔

**heteronymous,** a. مختلف الوضع ؛ ایسے لفظ کا یا ایسے
لفظ کے متعلق یا اس جیسا ؛ مختلف ناموں سے موسوم جیسے دو
متماثل/متلازم ۔

**heterophony,** n. (موسیقی) دو گانا ؛ کورس ؛ دو یا زیادہ
گلوکاروں کا بیک وقت نغمہ گانا جب کہ ہر گلوکار اصل آہنگ میں
انفرادی تغیّر پیدا کر رہا ہو ۔

**heterophonic,** a. کورَسی ؛ دوگانی ۔

**heterophyllous,** a. (نباتیات) مختلف برگہ ؛ ایسے پودے
جن کی ڈنڈی پر مختلف قسم کے پتّے ہوں ۔

**heterophylly,** n. مختلف برگی ۔

**heteroplasty,**n. (جرّاحی)دگر پیوندکاری ؛ایساعمل جرّاحی جس میں دوسرے
شخص یاحصّۂ جسم سے نسیجیں کاٹ کراعضاکی مرمت یاپیوندکاری کی جائے ۔

**heteropterous,** a. (حیاتیات) مختلف پراں ؛ جنس کھٹمل کے نیم پرّاں
(Hemiptera) کی صنف سے متعلّق یا اُسی کی ایک ذیلی قسم مختلف
پرّاں (Heteroptera) سے متعلّق جس میں اصل کھٹمل شامل ہیں ۔

**heterosexual,** a. دِگر جنسیہ ؛ دگر جنسی ؛ جنسِ مخالف کی طرف
رُجحان کا حامل یا اس سے متعلق ۔ (حیاتیات) مختلف جنسوں سے
متعلق ۔ (اسم) دگر جنسیہ ۔

**heterosexuality,** n. دِگر جنسیّت ؛ جنسِ مخالف کی
طرف جنسی میلان ؛ فِطری میلان ۔

**heterosis, hybrid vigor,** n. (حیاتیات) دگرِ جُفتی ؛ دگر جُفتیّت ؛
دوغلیت ؛ پودوں یا جانوروں کی پیوندکاری کے نتیجہ میں ، نشوونما
کے لیے پہلے سے زیادہ طاقت یا اہلیت ۔

**heterotic,** a. دگر جُفتی ۔

**heterosporous,** a. (نباتیات) مختلف بذری : ایک قسم
کے تخمک سے زیادہ تخمک رکھنا ، بمقابلہ ہم بذری (homosporous)۔

**heterospory,** n. مختلف بذریّت ؛ مختلف بذری پن ۔

**heterotrophic,**a. (حیاتیات) مختلف نوعی : خوراک کے منبع
کے لیے نامیاتی مادّہ استعمال کرنا جیسے تمام جانوروں اور غیر سبز
پودے بمقابلہ : یک نوعی (autotrophic) ۔

**heterotrophically,** adv. مختلف نوعی طور پر ۔

**heterotypic,** a. (حیاتیات) دگرِ مثالی ؛ مختلف نوعی ؛
تخفیفی انقسام کے بُنیادی مرحلہ سے متعلّق ، جو ایک جرثومے کے خلیے
کے اندر لونی اجسام کی تقسیم سے ممیّز ہوتا ہے ۔

**heterozygosis,** n. (حیاتیات) دگر جُفتی ؛ مختلف گُمٹی ملاپ ؛
نسلاً مختلف گمٹوں کا ملاپ جو دگر جفتے (heterozygote) بناتے ہیں ۔

**heterozygote,** n. (جینیات) دگرِ جفتہ ؛ مختلف گُمٹی مِلاپ ؛
دگرِ نسبیہ ؛ دو نسلا/دوغلا جانور یا پودا جو اپنے جیسی تخلیق نہیں
کر سکتا کیونکہ اس کا کم از کم مورثوں کا ایک جوڑا مختلف صفات
کا حامل ہوتا ہے۔ بمقابلہ : ہم جفتہ،باہم نسبہ (homozygote) ۔

**heterozygous,** a. مختلف الزواجہ ؛ مختلف النسب ،
مختلف جُفتیہ ؛ ایسے جانور یا پودے کی صفات کا حامل ۔

**hetman, ataman,** n. اتامن ؛ قازق سردار ۔

**het up,** a. (بولی) مضطرب؛ پُر جوش ۔

**heulandite,** n. [انیسویں صدی کے معدنیات چُننے والے
انگریز ایچ ۔ ہیولینڈ کے نام پر] ہُولینڈائٹ ؛ اُبال پتّھر (زیولائٹس) میں
سے ایک معدن جو ہائیڈرس کیلسیم ایلومینو سلیکیٹ پر مشتمل ہوتا
ہے ۔

**heuristic,** a. انکشافی ؛ تحقیقی ؛ تجسّسی ؛ دریافت
کی طرف رہنمائی کرنے والا یا مُمِد ؛ طریقۂ تعلیم جو طالب علم کو از خود
دریافت کرنے کی ترغیب دیتا ہے ؛ اکتشافی ۔ (اسم) انکشافی/تحقیقی
طریقہ یا بحث ۔

**heuristically,** adv. انکشافی طریقے کے ساتھ ۔

**hew,** v.t. قلم کرنا ؛ چھانٹنا ؛ چیرنا ؛ پھاڑنا ؛
تراشنا ؛ کاٹنے والے اوزار جیسے کُلہاڑی یا تلوار کے ساتھ زور سے ضرب
لگانا ؛ ٹُکڑے ٹُکڑے کرنا ؛ ریزہ ریزہ کرنا ؛ کاٹنا یا گرانا جیسے درخت ؛
کاٹ چھانٹ کے ساتھ شکل دینا۔ (فعل لازم) کاری زخم لگانا ؛ پیوستہ
رہنا ؛ متعین طور طریقے کی سختی کے ساتھ پابندی کرنا ۔

**hewer,** n. لکڑہارا ؛ ہیزم کش ؛ کاٹنے /چیرنے والا ۔

**hex,** v.t. مسحُور کرنا ؛ سِحر کرنا ؛ جنات کے
زیر اثر کرنا ۔ (اسم) سِحر ؛ چڑیل ۔ (صفت) شش پہلو ؛ شش گوشہ
(مسدسّ) ۔

**hexer,** سحر کرنے والا ۔

**hexachlorophene,**n. (کیمیا) ہیکسا کلوروفِین ؛ جراثیم کُش
مواد جو صابن ، خوشبُو دار سامان یا جراثیم یا بدبُو دور کرنے والی اشیا
میں استعمال ہوتا ہے ۔

**hexachord,** n. (موسیقی) سرگم کے چھ سُر ؛ چھ سُروں
کا سلسلہ جس میں تیسرے اور چوتھے سُر کے درمیان نصف فاصلہ اور

دوسرے سُروں کے درمیان پورا فاصلہ ہوتا ہے۔

**hexad,** n. شش چیز ؛ چھ کا سلسلہ یا مجموعہ/گروہ ؛ چَھکّا۔

**hexadic,** a. شش گرفتہ ؛ چھ کے سلسلہ یا مجموعہ والا ؛ چھکے دار۔

**hexagon,** n. (جیومیٹری) مسدّس ؛ چھ زاویوں اور چھ اضلاع والی شکل ؛ شش پہلو ؛ چھ پہلُو ؛ شش گوشہ ؛ شش ضلعی شکل۔

**hexagonal,** a. مسدّسی ؛ مسدّس کا یا اس کے بارے میں یا مسدّس جیسی شکل والا ؛ بُنیاد میں یا تراش میں مسدّسی جیسے مسدّسی اہرام ؛ سطح کے طور پر مسدّس میں منقسم۔ (قلمیات) قلم پذیری کے ایک نظام کے بارے میں جس میں تین برابر بغلی محور ہوتے ہیں جو ۶۰ درجے کے زاویہ پر ایک دُوسرے کو قطع کرتے ہیں اور ان کے دائیں طرف مختلف لمبائی کے عمودی محور ہوتے ہیں۔

**hexagonally,** adv. مسدسی طریقے یا اسلُوب سے۔

**hexagram,** n. چھ نوکی صُورت ؛ شش نوکی شکل ؛ چھ کونوں والی ستارہ نُما شکل جو دو متساوی الاضلاع تکونوں سے بنتی ہے ، یہ تکونیں متحد المرکز طریقے سے اس طرح رکھی جاتی ہیں کہ ان کے اضلاع متوازی اور مرکز کی مخالف سمتوں میں ہوتے ہیں۔

**hexahedron,** n. شش سطحی مجسّم ؛ ٹھوس باقاعدہ جسم جس کے چھ پہلُو ہوں۔

**hexahedral,** a. شش سطحی۔

**hexahydrate,** n. (کیمیا) شش آبیدی مرکب ؛ مرکّب جس میں چھ آبی سالمے ہوتے ہیں۔

**hexahydrated,** a. شش آبیدی ؛ اس مرکّب سے مُتّصف۔

**hexamerous,** a. (نباتیات) شش رُکنہ ؛ شش پارہ ؛ پُھولوں کے بارے میں جن کے ہر حلقے میں چھ رُکن ہوتے ہیں۔ (حیوانیات) چھ گروہوں میں ، نصف قطری انداز میں ، اعضا رکھنے والے۔

**hexameter,** n. (عروض) بحرِ مسدّس ؛ مسدّس الارکان بحر یا وزن ؛ چھ رکن کے وزن کا شعر ؛ چھ ارکان کا مصرعہ ، جس میں پہلے چار dactyls یا spondees ہوتے ہیں ،پانچواں بالعموم dactyl اور چھٹا بالعموم Spondee لیکن بعض اوقات trochee ہوتا ہے۔ (صفت) چھ ارکان رکھنے والا۔

**hexametric, hexametral,** a. شش رُکنی۔

**hexamethylenetetramine, hexamine,** n. (کیمیا) ہیکسا میتھیلین ٹیٹرامین ؛ شفاف قلمی سفوف ، جو کارخانوں میں مصنوعی رال تیّار کرنے کے لیے اور ربڑ میں گندھک ملانے کے عمل کو تیز کرنے کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ (طب) مانع عفونت اور پیشاب آور۔

**hexane,** n. [کاربن کے ایٹموں کے حوالے سے] (کیمیا) ہیکسین ؛ پانچ ہم ترکیبی ہائیڈروکاربن میں سے کوئی ایک ، جو فطرت میں بخارات بن کر اُڑ جانے والا اور سیّال ہوتا ہے اور عموماً پٹرولیم میں پایا جاتا ہے۔

**hexangular,** a. مسدّس الزاویہ ؛ شش کونیا ؛ چھ زاویوں والا ؛ مسدّسی۔

**hexanitrate,** n. (کیمیا) ہیکسا نائٹریٹ ؛ ایک مرکّب جس میں نائٹریٹ کے چھ گروپ ہوتے ہیں۔

**Hexapla,** n. ہیکساپلا ؛ عہدنامۂ قدیم کا تیسری صدی کا نسخہ جس میں چھ روایات ، چھ متوازی خانوں میں درج تھیں۔ (چھوٹے h سے) کسی بھی متن کا ایسا نسخہ۔

**hexaplar,** a. چھ کالمی ؛ چھ خانوں والا ؛ چھ روایت والا۔

**hexapod,** n. شش پایہ ؛ چھ پاؤں کا کیڑا ؛ کھٹ پر ؛ حشرات الارض میں سے کوئی ایک ، جسے پہلے ہیکسا پوڈا (Hexapoda) کہتے تھے ؛ چھ پاؤں رکھنے والی مفصل پایاں کی جماعت ، جو اصل کیڑوں/حشرات پر مشتمل ہوتی ہے۔ (صفت) شش پایاں حشرات کے گروہ میں سے شش پا۔

**hexapodous,** a. شش پایہ ؛ چھ پیروں والے یا اُن جیسے۔

**hexosan,** n. (کیمیا) ہیکسوسان ؛ نیم سیلولوز جو آب پاشیدگی پر ہیکسوز (hexose) شکر پیدا کرتا ہے۔

**hexose,** n. (کیمیا) ہیکسوز سادہ شکر کی کوئی قسم جس میں فی سالمہ کاربن کے چھ ایٹم ہوتے ہیں جیسے فرکٹوز یا گلوکوز۔

**hey,** interj. اوہو ؛ ہے ہے ؛ آہا ؛ ہئیں ! ہائیں ! ایں ! کیوں نہ ہو ؛ سبحان اللہ ؛ دیکھو ؛ دیکھنا ؛ ارے ؛ ایک فجائیہ کلمہ جو مسرّت یا حیرت ظاہر کرنے اور توجّہ مبذول کرنے کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

**heyday, heydey,** n. ترنگ ؛ عُروج ، شباب ، بہار ؛ بہترین حالات یا قوّت یا پیدا آوری کا زمانہ۔

**hi,** interj. ہائی ؛ ہے ؛ ہو ؛ ہیلو۔ (برطانوی) توجّہ حاصل کرنے کے لیے فجائیہ کلمہ۔

**hiatus,** n. خَلل ؛ تسلسل میں مداخلت یا وقفہ ؛ سوراخ ، خالی جگہ یا رخنہ/گڑھا ؛ دو مسلسل حروف یا الفاظ میں واقع دو حروف علّت کے درمیان آواز کا وقفہ یا سکتہ (جیسے : co-op-erate میں)۔ (تشریح الاعضا) کوئی قدرتی چھید ، چاک ، درز یا شگاف۔

**hibachi habachi,** n. [جاپانی : آتِش پیالہ] انگیٹھی ؛ لوہے کا بنا ہُوا چھوٹا ، کوئلوں والااسٹوو یا انگیٹھی جو پکانے اور گرم کرنے کے کام آتی ہے۔

**hibernaculum, hibernacle,** n. (حیاتیات) بے حِس شگوفہ ؛ بے حس چشمہ ؛ سرما خانہ ؛ شتوی غلاف ؛ پودے یا جانور کے لیے سردیوں کا حفاظتی پردہ/غلاف ؛ سوئے ہوئے یا جاڑے میں بے حِس پڑے ہوئے جانور کا سردیوں کا ٹھکانہ۔

**hibernal,** a. شتوی ؛ سرمائی ؛ سردیوں کا یا سردیوں سے متعلق ؛ جاڑوں کا۔

**hibernate,** v.i. تشتیہ کرنا ؛ خوابِ سرما میں پڑے رہنا ؛ جاڑے کا موسم بے حِس و حرکت ، سو کر یا پڑے رہ کر گزارنا ؛ جاڑے کا موسم معتدل آب و ہوا میں گزارنا ؛ بند جگہ میں جاڑا گزارنا یا کاٹنا۔ (مجازاً) سُست پڑا رہنا۔

**hibernation,** n. شتویّت ؛ تشتیہ ؛ سرما خوابی ؛ اس طرح پڑے رہنے/سوتے رہنے کا عمل۔

**hibernator,** n. سرمائی خواب میں ہونے والا ؛ جاڑے کا موسم معتدل آب و ہوا میں گزارنے والا ؛ شتوی۔

**Hibernian,** a.,n. آئرلینڈی ؛ آئرش ؛ آئرلینڈ کا ؛ آئرلینڈ کا باشندہ۔

**Hibernianism, Hibernicism,** n. آئرلینڈ کے ساتھ مخصوص محاورہ یا طریق گفتگو۔

**hibiscus,** n. جنسِ خبازی ؛ جنس بٹوا ؛

خطمی خاندان میں اسی نوع کی کوئی سی جڑی بُوٹی ، جھاڑی یا درخت ، جس کے بڑے بڑے بھڑکیلے رنگ کے پُھول ہوتے ہیں جیسے کاشت کردہ گلِ شیرن میں ہوتے ہیں ۔

**hic,** interj.
ہِک ؛ ہچکی کی آواز کا اظہار یا اُس سے مشابہت ۔

**hick,** v.i.
ہچکی لینا ؛ ہچکی آنا ۔

**hiccup, hiccough,** n.
ہچکی ؛ فواق ؛ (تقلیدی/مصنوعی) ہچکی ؛
سانس کا جلدی میں غیر اختیاری طور پر اندر کِھنچ جانے کا عمل ؛ فمِ حلق کے بند ہو جانے سے اچانک رُک جانے کے باعث سے مخصوص آواز نکلنے کی کیفیت۔(عموماً جمع) ہچکی کا ایسا دورہ ۔ (فعل لازم) ہچکی کی آواز نکالنا ؛ ہچکیوں کا دورہ پڑنا۔

**hick,** n.
گنوار ؛ دہقان ؛ دیہاتی ؛
گھامڑ ۔ (صفت) فطری ؛ غیر مہذب یا غیر مدنی (جیسے : Hick town ) ۔

**hickey, doo-hickey, do-hickey,** n.
فلاں ؛ کسی بھی چیز کو جس کا نام معلوم یا یاد نہ ہو ظاہر کرنے کا لفظ ؛ دیکھو --- بھلا سا نام ہے ؛ فلاں شخص یا فلاں چیز۔ (برق) نکاسی ڈبے میں کوئی تنصیب لگانے کے لیے فٹنگ ؛ پائپوں اور نلوں کو موڑنے توڑنے والا اوزار۔ (عوامی) مہاسہ ؛ جِلد کی پُھنسی/خارش یا خراش ۔

**hickory,** n.
امریکی اخروٹ ؛ ہکری ؛
کاریا (Carya) جنس کا کوئی سا شمالی امریکی درخت ، ان میں سے کچھ قیمتی سخت لکڑی اور میٹھا خردنی گری دار میوہ پیدا کرتے ہیں ؛ اس درخت کی لکڑی کی چھڑی یا ڈنڈا ۔

**hidalgo,** n.
[ہسپانوی : ''کسی چیز کا بیٹا'']
ہسپانیہ میں کمتر طبقۂ خواص سے تعلق رکھنے والا شخص ۔

**hidden,** a.
مخفی ؛ پنہاں ؛ نہاں ؛ پوشیدہ ؛
چُھپا ہوا ؛ خُفیہ ؛ پراسرار ؛ مُبہم ؛ روپوش ؛ مستُور ۔

**hiddenness,** n.
اخفا یا پوشیدگی ۔

**hiddenite,** n.
[ماہر معدنیات ڈبلیو۔ ای ۔ ہِڈّن ۱۸۵۳ء ۔ ۱۹۱۸ء کے نام پر] ہِڈنائٹ ؛ سپوڈیومین (Spodumene) کی شفّاف سبز سے زرد تک کی قسم ، جو بہت قیمتی پتّھر ہے ۔

**hide,** v.t.
چُھپانا ؛ ڈھانپنا ؛ اوجھل کرنا ؛
جان بُوجھ کر نظروں سے اوجھل کرنا ؛ فوراً دکھائی دیے جانے سے روکنا ؛ دریافت کیے جانے سے روکنا ؛ خُفیہ رکھنا ؛ کسی منظر کو روکنا یا چُھپانا ؛ عِلم سے پوشیدہ رکھنا یا اخفا میں رکھنا ؛ تقیّہ کرنا۔(بائبلی) غُصّے ، شرم یا ناراضگی کے مارے رُخ پھیر لینا ؛ خاطر میں نہ لانا ۔ (فعل لازم) نظر سے اوجھل ہونا ؛ اپنے آپ کو چُھپالینا ۔

**hider,** n.
چھپانے والا ؛ مخفی رکھنے والا وغیرہ ۔

**hide,** n.
جانور کی کھال ؛ پوست ، چمڑا؛ خام یا سکھائی ہوئی ، بالخصوص بڑے جانوروں کی کھال ؛ چمڑی؛ چام؛ ادھوڑی ۔ (عوامی) انسانی جِلد ۔

**hide,** n.
چرسا ؛ گزارا اکائی زمین ؛ زمین ناپنے کی پرانی انگریزی اکائی عموماً ۱۲۰ ایکڑ جو ایک خاندان کے گزر اوقات کے لیے کافی ہوتی ہے ۔

**hide,** v.t.
ٹُھکائی کرنا ؛ مارنا ، کوڑے مارنا ؛
چابک رسید کرنا ۔

**hiding,** n.
چابک زنی ، ٹُھکائی ؛ پٹائی ؛ مار ۔

**hide-and-seek, hide-and-go-seek,** n.
آنکھ مچولی ؛ بچوں کا کھیل جس میں چُھپ جانے والے کھلاڑیوں کو وہ کِھلاڑی تلاش کرتا ہے جس کی باری ہو ۔

**hideaway,** n.
جائے پناہ ؛ پناہ گاہ ؛ چُھپنے کی جگہ ۔
(صفت) خفیہ (جیسے : a hide away bed ، جِسے رات کے وقت کھینچ کر باہر نکال لیا جاتا ہے اور دن کے وقت دیوار میں دھکیل دیا جاتا ہے) ۔

**hide bound,** a.
کھچی کھال والا (جانور) ؛
کھچی چھال والا (درخت) ؛ جانور کے بارے میں جِس کی کھال پُشت اور پسلیوں سے چمٹ جائے ؛ درخت کا ، جس کی چھال چمٹی ہوئی اور نہ اُترنے والی ہو۔ (مجازاً) تنگ نظر ؛ جس کی رائے نہ بدلنے والی ہو ؛ بہت زیادہ دقیانوسی ۔

**hideous,** a.
کریہہ ؛ مکرُوہ ؛ خوفناک ؛ ہیبت ناک ؛
اخلاقی لحاظ سے مہیب ؛ قابلِ نفرت ؛ ہولناک ؛ ڈراؤنا ؛ بھیانک ؛ وحشت انگیز۔

**hideously,** adv.
مکروہ ، وحشت انگیز ، بھیانک طور پر ۔

**hideousness,** n.
کراہت ؛ بھیانک پن ؛ وحشت انگیزی ؛
کراہیت ؛ ہیبت ؛ بھونڈا پن ؛ ہیبت ناکی ؛ گِھناؤنا پن ۔

**hidout,** a.
کمین گاہ ؛ عافیتی ؛ جائے فرار ؛
چُھپنے کی جگہ،بالخصوص حُکّام سے بچنے کے لیے ۔

**hide out,** v.i.
روپوش ہو جانا ؛ چُھپ کر رہنا ۔

**hidrosis,** n.
(امراضیات) کثرت پسینہ ؛ عرقیّت ؛
پسینہ اور مرض یا دوا ؛ کثرت پسینہ،بالخصوص ادویات ، بیماری یا ایسی کسی وجہ سے؛پسینے والی مخصوص بیماریوں میں سے کوئی ایک ۔

**hidrotoic,** a.
پسینہ آور ؛ پسینہ والی بیماری سے متعلّق ۔

**hie,** v.i.
جلد چلنا ؛ جلدی کرنا ؛ تیز رفتاری دکھانا ؛
جلدی میں جانا ۔ (فعل متعدی) جلدی میں ہونا (راجع الی الفاعل کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے) ؛ شتابی کرنا ۔

**hiemal,** a.
شتوی ؛ سرمائی ؛ سردیوں یا جاڑے کے بارے میں ۔

**hierarch,** n.
پیشوا ؛ مذہبی رہنُما ؛ پیر؛ شَیخ ؛
مُرشِد ؛ اسقف اعظم ؛ مذہبیات میں حکمرانی کرنے والا جیسے بڑا پادری ، بشپ یا مذہبی رہنما ۔

**hierarchy,** n.
نظامِ مراتب ؛ کلیسائی حکومت ؛
پیر شاہی ؛ ترتیبِ وجود ؛ دستگاہِ ملائکہ ؛ پروہتائی ؛ پیری ؛ فرشتوں کا درجہ ؛ کلیسا یا حکومت میں اختیارات یا فرائض کے لحاظ سے افراد یا اہل کاروں کی درجہ بندی یا گروہ بندی ؛ سائنسی یا دوسری چیزوں کی منطقی ترتیب ؛ ملائکہ کے سلسلے یا مدارج ۔

**hierarchal, hierarchic, hierarchical,** a.
مراتب وار ؛ درجہ وار ؛
بہ ترتیب مدارج ۔

**hierarchically,** adv.
نظامِ مراتب کے مطابق ؛ حسب مراتب ۔

**hieratic, hieratical,** a.
پروہتی ؛ پادریوں کے بارے میں ؛ مقدّس ؛
متبرک و مقدّس ؛ تحریک کے اُس اسلوب کے بارے میں جو قدیم مصری پجاریوں کے استعمال میں تھا اور ''تصویری تحریر'' کی ارتقائی صورت تھی ؛ آرٹ کے ان مخصوص اسالیب کے بارے میں جو مذہبی روایت کے ذریعے متعین ہوئے ہیں ۔

**high,** adv. اُونچا ۔ بلند ؛ اونچے مقام ، جگہ ، سطح ، منصب ، مقدار یا درجے پر ؛ بڑی شرط لگا کر ؛ اونچے زیروبم پر یا تیور سُرکا ؛ اس کی طرف ؛ امیرانہ یا عیش پرستانہ (جیسے : living high) ۔ (اسم) بُلندی کی حالت (جیسے: the stocks reached a new high) ؛ موٹر میں لگا ہوا گیئر جو رفتار تیز کرتا ہے ؛ تیور (سُر) ۔

**high and low,** ہر جگہ ؛ ہر طرف ؛ اونچے نیچے ؛ چھوٹے بڑے ؛ امیر غریب ؛ ہر کس و ناکس ۔

**on high,** بلندی پر یا بلندی تک ؛ اوپر ۔

**highball,** n. ہائی بال ؛ یخ الکحل کا مشروب جو شراب اور سوڈے یا پانی کے آمیزے سے تیار ہوتا ہے اور لمبے گلاس میں پیش کیا جاتا ہے ۔ (ریلوے) ٹرین کے چل پڑنے کا اشارہ ؛ پوری رفتار کا اشارہ ۔ (فعل متعدی و لازم) اشارہ دینا جیسے ٹرین کے انجن ڈرائیور کو ، ٹرین چلانے کے لیے ۔ (عوامی) ٹرین کا ، پوری رفتار سے چلنا ۔

**high blood pressure,** n. بلند فِشار خون؛ خون کی رگوں کا غیر معمولی بُلند دباؤ ؛ بہت زیادہ پریشانی ۔

**highborn,** a. امیرزادہ ؛ عالی حسب؛ والا نسب؛ باعِزّت خاندان کا؛ والا نژاد؛ عالی خاندان ؛ بڑے گھرانے کا ۔

**highboy,** n. اونچا صندوق /پیٹی ؛ درازوں والا میز جس کی ٹانگیں/پائے ہوتے ہیں ۔

**highbred,** a. برتر /اعلیٰ نسب کا سپُوت ؛ والا نسب ؛ بہت زیادہ متین/بااخلاق ؛ اعلیٰ تربیّت یافتہ ؛ اعلیٰ تربیت کا مظہر ۔

**highbrow,** n. (بول چال) نک چڑھا ؛ غیر عامیانہ؛ دانشور یا دانشور دکھائی دینے والا ، بعض اوقات منفی معنوں میں استعمال ہوتا ہے ۔ (صفت) دانشورانہ-نیز:highbrowed ۔

**highbrowism,** n. عوام کے خیالات کو حقارت سے دیکھنے کا رجحان ۔

**highbush,** a. (نباتیات) بعض لمبی اور سیدھی پھلدار جھاڑیوں کا یا ان کے بارے میں (جیسے : highbush blue berry) ۔

**highchair,** a. بچہ کُرسی ؛ بچّے کی کرسی جس کی لمبی ٹانگیں ہوتی ہیں اور اسکے ساتھ کھانے کی ایسی ٹرے ہوتی ہے جو نکالی یا لگائی جاسکے ۔

**High Church,** a. کٹّر ؛ کلیسا کے اقتدار ، دائرۂ اختیار ، رسوم اور روایات پر بہت زیادہ زور دینے نیز مذہبی نظریات کے بارے میں کٹّر رائے رکھنے سے متعلق ؛ کلیسائے انگلستان اور اسقفی کلیسا میں ''ہائی چرچ'' جماعتوں کے بارے میں ۔

**High Church man,** n. اس جماعت کا رُکن ؛ ان اصولوں کا قائل ۔

**high command,** n. اعلیٰ کمان ؛ کمانِ عالیہ ؛ فوج ، کاروبار یا دیگر تنظیموں میں اعلیٰ ترین اقتدار پر فائز افراد ؛ فوجی عمل کا صدر مقام ۔

**high commissioner,** n. ہائی کمشنر؛ دُوسرے ملک میں تعینات حکومت کا نمایندہ، بالخصوص برطانوی دولت مشترکہ میں ؛ ذیلی ریاست ، علاقے یا اس قسم کی جگہ کا حاکم اعلیٰ ؛ کسی بین الاقوامی کمیشن کا سربراہ ۔

**higher criticism,** n. تنقید عالیہ ؛ انجیل کا ایسا مطالعہ جس میں تاریخ ہائے تالیف کے تعیّن ، تاریخی اعتبار ، استناد اور مصنفین کے مدّعا اور مرادی معانی پر خاص زور دیا جائے ۔

**hieratically,** adv. مقدس طریقے سے ؛ تصویری تحریر کے ذریعے ۔

**hierocracy,** n. کلیسا شاہی ؛ پادری شاہی ؛ مذہبی یا کلیسائی حکومت ۔

**hierodule,** n. (قدیم یونانی) دیوداس ؛ دیوداسی ؛ مندر میں رہنے والا اور دیوتا کی خدمت کے لیے وقف غلام ۔

**hierodulic,** a. دیوداسانہ ۔

**hieroglyphic, hieroglyphical,** a. ہیرو غلیفی ؛ تصویری خط کا ؛ خطِ تصویر میں لِکھا ہُوا ؛ قدیم مصری دستاویزات میں مستعمل تصویری تحریر کے بارے میں جو علامتی حروف کی شکل میں ہوتی تھی ؛ مرمُوز ؛ گہرے معنی کی طرف اشارہ کُناں ؛ پُراسرار حد تک علامتی ؛ جس کا حل دشوار ہو ۔ (اسم) خطِ تصویر ؛ کسی لفظ یا خیال کی ترجمانی کرنے والی تصویر یا نقش ؛ خُفیہ معانی کی حامل تصویر یا نقش ۔ (جمع) قدیم مصریوں کی یادگاروں ، کتبوں اور دستاویزات میں دریافت کی گئی تحریر ؛ دیگر اقوام کی ایسی تحریریں ؛ ایسی تحریر جس کا حل کرنا مشکل ہو ۔

**hieroglyphically,** adv. خطِ تصویر میں ؛ خطِ تصویر کی طرح سے ۔

**hierology,** n. مقدس/مذہبی ادب یا عُلُوم ۔

**hierophant,** n. پیشوا؛ شارحِ دینی اسرار و رموز؛ پادری؛ ربّی؛ مذہب کی رسوم اور اَسرار کی تشریح اور تاویل کرنے والا، بالخصوص قدیم الیوسس کے یُونانی اسرار کا بڑا پادری ۔

**hi-fi,** n. [high fidelity کا مرخّم] ہائی فائی؛ آواز کو صحت اور اصل کے مطابق دوبارہ پیدا کرنے والا آلہ ۔ (صفت) اِس آلے جیسا ۔

**higgle,** v.i. مول تول کرنا؛ حُجّت بازی کرنا، بالخصوص چھوٹی اور غیر ضروری تفصیلات کے بارے میں ؛ جھگڑا اور تکرار کرنا ؛ بھاؤ چکانا ۔

**higgler,** n. پھیری والا ؛ خوانچہ فروش ؛ تکراری ۔

**higgledy-piggledy,** adv. الٹ پلٹ طریقے سے ؛ بدحواسی میں ۔ (صفت) گڈمڈ ؛ بے ترتیب ؛ ابتر ؛ پراگندہ ؛ درہم برہم ؛ اُلٹ پلٹ ؛ اُلٹ سلٹ ۔

**high,** a. بُلَند ؛ اُونچا ؛ اَرفع ؛ رفیع ؛ اعلیٰ ؛ گراں ؛ عالی ؛ جلیل ؛ عظیم ؛ اوپر کی طرف خاصی یا مخصوص پُہنچ یا حد والا ؛ سر بہ فلک ؛ لمبا ؛ زمین سے یا کسی دُوسری سطح سے بہت اُوپر واقع ؛ سمندر کی سطح کے نزدیک کے بجائے بُلند مقامات یا ساحل سے دُور علاقوں کے بارے میں ؛ بلندی سے یا بلندی کی طرف (جیسے : high dive) ؛ منصب یا وقعت میں ارفع ؛ بلند یا برتر قسم کا (جیسے : high resolves) ؛ گمبھیر یا انتہائی (جیسے : high treason) ؛ بڑا یا اصل ، جیسے کلیسا کی بڑی قربان گاہ ؛ امیرانہ اور عیش پرستانہ (جیسے : high living) ؛ بڑی مقدار ، درجے یا قُوّت کا (جیسے گراں قیمت) ؛ تیز رفتار ؛ قیمتی ؛ زیادہ تعداد میں ظاہر کیا گیا (جیسے : high altitude) ؛ انتہائی حد یا عروج تک بڑھا ہوا (جیسے : high noon) ؛ پوری طرح ترقّی یافتہ یا سر پر آیا ہوا (جیسے : high time to begin work) ؛ گستاخانہ یا تیز جیسے انداز یا اظہار ؛ نظریے یا رائے میں انتہا پسندانہ ؛ بہت خوش یا مست (جیسے : high spirits) ؛ ایسے گوشت کا جو گلنے سڑنے والا ہو ؛ آوازوں کا جو نسبتاً تیز ارتعاش سے پیدا ہوں ؛ آواز کے زیروبم میں بالکل ٹھیک جیسے سُر ؛ سیٹی جیسی باریک اور تیز آواز ۔ (عوامی) شراب نوشی کی وجہ سے برانگیختہ یا مدہوش ۔ (بول چال) نشاط کی کیفیت ۔

**higher-up,** n. برتر ؛ افسر اعلیٰ ؛ کسی بھی تنظیم میں اعلیٰ عُہدے ، اہمیت یا اختیار کا حامل شخص۔

**high explosive,** n. تیز رنجکی مادّہ ؛ تیز دھماکو مادّہ ؛ انتہائی طاقت ور اور تیزی سے پھٹ جانے والے مادّے کے گروہ میں سے کوئی مادّہ، بالخصوص جو نائٹرو گلیسرین پر مبنی ہو جیسے ٹی این ٹی (TNT) جو پھٹنے والے چارج کے طور پر اکثر استعمال ہوتا ہے۔

**highfalutin, highfaluting, hifalutin, hifaluting,** a. (بول چال) لفّاظ ؛ شیخی باز ؛ تصنّع بھرا ؛ لاف زن ؛ حد سے زیادہ عبارت آرا اور لفاظی سے بھرا ہُوا۔

**high fashion,** n. فیشن ؛ اسلوب ؛ نفاست ؛ طریقہ ۔ (بول چال) بین الاقوامی ملبوسات کی ڈیزائننگ کے بڑے بڑے ترجمان/نمایندے ۔ (صفت) اسلوبی ؛ فیشن کے حامل ؛ ایسے فنکار، ادیب اور موسیقار جن کی تکنیک وغیرہ کا لوگ تتبُّع کرتے ہیں؛ سب سے زیادہ مقبول نسوانی ملبوسات کے ڈیزائنوں کے بارے میں، نیز haute cou-ture ۔

**high fidelity, hi-fi,** n. (برقیات) مطابق اصل ؛ کم سے کم خرابی یا تبدیلی کے ساتھ تقریباً اصل کے مطابق آواز کی دوبارہ پیدائش ۔(صفت) اس طرح دوبارہ پیدا کرنے کا اہل ۔

**highflier, highflyer,** n. بیہودہ خیال والا ؛ بُلند پرواز ؛ بڑبولا ؛ شیخ چِلی ؛ رائے ، اخلاق یا عزائم میں بہت بلند یا انتہا پسندی کے رُجحانات رکھنے والا ۔

**highflown,** a. بلند بانگ ؛ مبالغہ آمیز یا لفّاظ ؛ لغو زبان یا ذوق میں ؛ ظاہر دار ؛ مغلق ؛ قامُوسی ؛ دکھاوے پر یقین رکھنے والا ۔

**highflying,** a. بلند پرواز ؛ دعووں ، امّیدوں اور آرا کے لحاظ سے مبالغہ آمیز ؛اونچی اڑان والا ۔

**high freqency,** n. اعلیٰ تعدُّد ؛ بالاسمعی تعدُّد ؛ بلند تعدُّد ؛ تیز تعدُّد؛برقناطیسی لہروں کا تعدد : ۳ اور ۳۰ میگا سائیکلز فی سیکنڈ ، جو ریڈیائی اور ٹیلی ویژن کی نشریات میں استعمال ہوتا ہے ۔ (صفت) اس تعدُّد والا (مخفّف : hf, H,F, ) ۔

**high-grade,** a. اعلیٰ درجہ کا ؛ بہت اچھی قسم یا معیار رکھنے والا ۔

**high-handed,** a. جابرانہ ؛ استبدادی؛ متکبرانہ ؛ خودرائے ؛ من مانا ؛ مغرورانہ ؛ مستبدانہ ؛ خُود پسندانہ ؛ ظالمانہ ؛ مطلق العنانہ ؛ خود مُختارانہ ؛ خُود سرانہ ؛ کٹھور ؛ دھونس کا ؛ جبری ؛ سختی کا ۔

**high-handedly,** adv. جابرانہ انداز سے ۔

**high-handedness,** n. جبر و استبداد ؛ من مانی ؛ خود پسندی ؛ خودرائی ؛ زبردستی ؛ دھونس ؛ من مانی کارروائی ۔

**high-hat,** n. ہائی ہیٹ ؛ بُلند ٹوپی ؛ اُونچی ٹوپی ۔

**high hat,** a. (بول چال) بظاہر متواضع یا منکسر ؛ درشت اخلاق والا ، مغرور ۔(فعل متعدی) جھڑک دینا ؛ سر پرستانہ انداز سے پیش آنا ۔

**High Holidays,** n. (صیہونیت) ہائی ہالیڈیز ؛ دو اہم اور مخصوص تعطیلات : رُوش ہشانہ اور یوم کپور ۔

**high horse,** n. متکبرانہ اخلاق ؛ مغرور رویّہ ۔

**high jump,** n. (دوڑ) بُلند جَست ؛ اُونچی چھلانگ : عموماً دو عمودی کھمبوں کے درمیان رکھی گئی رکاوٹ کے اُوپر سے دوڑتے ہوئے جَست ۔

**high land,** n. سطح مرتفع ؛ ارضِ مرتفع ؛ بلند یا کوہستانی خطّہ ۔ (صفت) بُلند پہاڑی علاقے کے بارے میں یا اُس کی خصوصیت سے متعلّق ۔

**highlander,** n. پہاڑی (باشندے) ۔

**High lands,** n. ہائی لینڈز ؛اسکاٹ لینڈ کا بلند ، مرتفع علاقہ ۔

**highlander,** n. اس علاقے کا باشندہ ؛ اس علاقے کی فوجی رجمنٹ کا رُکن ۔

**Highland fling,** اِسکاٹ لینڈ کا مقامی، دلکش، زندگی سے بھرپُور لوک رقص ۔

**high-level,** a. بُلند مرتبہ ؛ بُلند درجہ ؛ بُلند منصب ، مقام یا اہمیت کا حامل ؛ بلند سطح پر آغاز یا واقع ہونے والا ۔

**highlight,** n. خاص بات ؛ سُرخی ؛ اہم نکتہ ؛ خاص جھلکی ؛ کسی سرگرمی ، منظر وغیرہ کا دلچسپ ، اہم یا نمایاں حصّہ ۔ (فن) پیش کردہ صُورت یا تصویر میں علاقہ ، سطح ، نکتہ یا کنارہ جو سب سے زیادہ روشنی منعکس کرے ۔ (فعل متعدّی) نمایاں کرنا ؛ توجّہ مبذول کرنا ۔ (فن) روشن یا نمایاں کرنا ۔

**High Mass,** n. (کلیسیات) ہائی ماس ؛ عشائے ربانی کی پُرتکلّف رسم ، بنیادی طور پر عشائے ربّانی کی سادہ رسم کی طرح ہوتی ہے لیکن اس میں اضافی موسیقی ، عشائے ربّانی کے نغمات ، لوبان وغیرہ کی دُھونی کا استعمال اور پادری کے لیے ڈیکن اور نائب ڈیکن کی معاونت شامل ہوتی ہے ۔

**high-minded,** a. عالی منش ؛ عالی فطرت ؛ بلند سیرت ؛ انتہائی مشفق ؛ بلند اصولوں اور احساسات سے مُتّصف ؛ باعزّت ؛ عالی سیرت ؛ عالی دماغ ؛ عالی حوصلہ ۔

**high-mindedly,** adv. بلند فطرتی کے ساتھ ۔

**high-mindedness,** n. عالی منشی ؛ بلند فطرتی ؛ عالی حوصلگی ۔

**high-muck-a-muck, high-muckety-muck,** n. (عوامی) کسی منصب کا حامل یا با اثر شخص جسے اپنی اہمیت کا نمایاں طور پر احساس ہو ۔

**highness,** n. اونچائی ؛ بُلندی ؛ رفعت ؛ شدّت ؛ بُلند یا باعِزّت ہونے کی حالت یا اہلیت ۔ (بڑے H سے) عزت مآب ؛ اعلیٰ حضرت ؛ عالیجاہ ؛ حضور ؛ مہاراج ؛ جناب ؛ جناب عالی ؛ حضرت ؛ خداوند ؛ قبلۂ عالم ؛ شاہی خاندان یا دوسرے زعما کو مخاطب کرنے کا طریقہ اور احترام کا لقب ، Yours,His,Her کے ساتھ استعمال کیا جاتا ہے ۔

**high-octane,** a. گیسولین کا، آکٹین کی زیادہ مقدار کے ساتھ، جو بہتر کارکردگی اور اچھی استعداد کا مظہر ہے ۔

**high-pressure,** a. زیادہ دباؤ ؛ بلند دباؤ والا ؛ فضاکی نسبت زیادہ دباؤ رکھتا ، ڈالتا یا اس کا باعث بنتا ہوا ؛ انجن کا ، جو بھاپ کا بلند دباؤ برداشت کر رہا ہو ۔ (بول چال) سنجیدہ، با اصرار اور دباؤ ڈالنے والا (جیسے : a high pressure salesman) ۔ (فعل متعدی) جارحانہ اور مسلسل ہتھکنڈوں سے دباؤ ڈالنا یا راغب کرنا ۔

**high priest,** n. پیشوائے اعظم ؛ بڑا پادری ؛ کسی بھی میدان ، جیسے کھیل یا آرٹ میں قوّت اور شہرت و اثرکا حامل یا حاصل کرنے کے قابل شخص ۔

**high-proof,** a. الکحل کثرتی ؛ الکحل کی زیادہ فی صد مقدار کا حامل (جیسے : high proof spirits ) ۔

**high relief, alto-Rilievo,** n. (مُجسّمہ سازی) اُبھار یا منبّت کاری ؛ مجسّمہ ساز کی تکنیک جس میں مجسّمہ کی گہرائی کا نصف یا نصف سے زیادہ حصّہ پس منظر سے ظاہر ہوتا ہے ۔

**high rise,** n. بلند و بالا عمارت ؛ کئی منزلہ عمارت بالعموم رہایشی ۔ (صفت) کئی منزلوں والی ؛ بلند و بالا ؛ بلند ؛ اُونچی ۔

**highroad,** n. (زیادہ تر برطانوی) شارعِ اعظم ؛ شاہراہ ؛ کُھلا راستہ ؛ شارع عام یا بڑی سڑک ۔ (مجازاً) قابلِ اعتماد اور آسان طریقِ عمل (جیسے : the highroad to fortune) ۔

**high school,** n. ہائی اسکول ؛ ابتدائی اسکول کے بعد ثانوی سطح کی تعلیم جس میں (امریکا میں) بالعموم نویں،دسویں سے بارہویں تک کی جماعتیں شامل ہوتی ہیں ؛ بمقابلہ جُونیر ہائی اسکول اور سینئر ہائی سکول ۔ (صفت) ہائی اسکول کے متعلّق ۔

**highseas,** n. کُھلا سمُندر ؛ سمندر کا وہ حصّہ جو کسی بھی مُلک کی علاقائی حدود سے باہر ہو اور مشترکہ بحری شاہراہ سمجھا جاتا ہو ۔

**high-sea,** a. کُھلے سمندر سے متعلّق ۔

**high-sounding,** a. بُلند بانگ ؛ نمایشی ؛ برخُود غلط ؛ پُر تکلّف ؛ خودنُما ؛ پُرنمود ؛ متأثّر کرنے والی آواز یا نتیجہ کے ساتھ ؛ گونج دار ؛ شاندار ؛ پُرشوکت ؛ بڑے بول کا ؛ بڑی آواز کا ۔

**high-spirited,** a. بُلند حوصلہ ؛ عالی ہمّت ؛ دلیر ؛ جوانمرد ؛ سرگرم ؛ باہمت ؛ شَگُفتہ مزاج ؛ بیباک ۔

**high-spiritedly,** adv. بلند حوصلگی کے ساتھ ۔

**high-spiritedness,** n. بلند حوصلگی ؛ ہمّت کی بلندی ؛ شگُفتہ مزاجی ؛ عالی ہمتی وغیرہ ۔

**high-strung,** a. عصبانی ؛ حسّاس ؛ نہایت ذکیُ الحِس اور اشتعال پذیر ۔

**hightail,** v.i. (بول چال) جلدی میں رُخصت ہونا ؛ بھاگ جانا ؛ دُم دبا کر بھاگ جانا (عموماً اِس کے بعد it لگتا ہے) ۔

**high tea,** n. (برطانوی) پُرتکلّف چائے ؛ عام طور پر سہ پہر کو یا سر شام پیش کی جانے والی چائے جس کے ساتھ گوشت یا مچھلی وغیرہ ہوتی ہے ۔

**high-tension, high voltage, high potential,** a. (برق) بلند تپش ؛ بلند قوہ ؛ ہائی وولٹیج کی برقی رَو کے ساتھ کام کرنے کی اہلیت کا حامل ۔

**high-test,** a. بُلند معیاری ؛ بلند معیار پر پورا اُترنے والا ؛ نسبتاً کم نقطۂ پگھلاؤ رکھنے والی گیسولین سے متعلّق ۔

**high tide,** n. مدّکامل ؛ بلند ترین سطح کا مَد ؛ لہر کے عرُوج پر پہنچنے کا وقت ۔ (مجازاً) چوٹی یا عروج ۔

**high-toned,** a. وضعدار ؛ بدرجۂ اتم ؛ بلند اصولوں والا ؛ متین و باوقار (جیسے : a high-toned journal) ؛ دکھاوے کی حد تک یا بہت زیادہ وضعدار یا اعلیٰ درجہ کا ۔

**high treason,** n. غدّاری ؛ بغاوت ؛ فرماں روا یا ریاست سے غداری یا بغاوت ۔

**high water,** n. مدّ ؛ جوار ؛ انتہائی اوجِ آب ؛ طُغیانئ آب ؛ اُونچا پانی ؛ پانی کا پُورا چڑھاؤ جیسے سیلاب یا مدّکامل کے وقت ۔

**high-water mark,** n. جوار ؛ بلند ترین سطح جس تک پانی پہنچتا ہے ؛ یہ سطح ظاہر کرنے والا نشان جو پانی اُترنے سے دکھائی دے رہا ہو ۔ (مجازاً) چوٹی ؛ عروج ؛ نقطۂ کمال ؛ انتہائی نقطۂ عروج ؛ معراج کمال ؛ اوج ؛ انتہا ؛ انتہائی حد ؛ انتہائی بُلندی ۔

**highway,** n. شاہراہ ؛ بڑی سڑک ؛ بالعموم دو قصبوں یا شہروں کے درمیان بڑا راستہ ؛ کوئی بھی بڑا راستہ خواہ بحری ہو یا برّی ؛ کُھلا راستہ ؛ شارع عام ؛ راستِ طریق کار ۔

**highwayman,** n. راہزن ؛ قزّاق ؛ ڈاکو ؛ ٹھگ ؛ بٹ مار ؛ لٹیرا ؛ شاہراہوں پر پائے جانے والے ٹھگ اور لُٹیرے جو پہلے گھوڑوں پر سوار ہوتے تھے ۔

**high-wrought,** a. مزیّن ؛ مشتعل ؛ انتہائی مہارت اور کمالِ فن کے ساتھ کُوٹا ہوا ؛ بہت زیادہ برانگیختہ ؛ خوب گرمایا یا تپایا ہُوا ؛ غضب کا ؛ عمدہ بنا ہُوا ۔

**hijack, highjack,** v.t.,vi. [کہا جاتا ہے کہ یہ hi, jack سے بنا ہے یہ الفاظ کسی ڈاکو نے بُلانے کے لیے استعمال کیے تھے] اغوا کرنا ؛ راستے میں لُوٹ لینا ؛ راستے میں کوئی شے زبردستی چھین لینا (جیسے : to hijack an aircraft) ۔

**hijacker,** n. اغوا کرنے والا ؛ طیّارہ اغوا کرنے والا ؛ ہائی جیکر ۔

**hijacking,** n. اغوا ۔

**hike,** v.i. ورزش یا تفریح کے لیے پیدل چلنا،بالخصوص طویل فاصلے پر ؛ اپنی جگہ یا حالت سے اُوپر اٹھا ہُوا ہونا جیسے لباس کا حصّہ (اکثر up کے ساتھ استعمال ہوتا ہے) ۔ (فعل متعدی) (بول چال) اچانک جھٹکے کے ساتھ ہلانا یا اٹھانا (اکثر up کے ساتھ) ؛ تیزی کے ساتھ غیر متوقّع طور پر بڑھانا جیسے قیمتیں (اکثر up کے ساتھ)۔ (اسم) مارچ یا صحت کے لیے چہل قدمی ؛ پیدل سیر ۔ (بول چال) اضافہ یا چڑھاؤ ۔

**hiker,** n. پیدل چلنے والا ۔

**hilarious,** a. زندہ دِل ؛ چُہل باز ؛ مگن ؛ ترنگ میں ؛ خوشدل؛ سرور آور ؛مسرُور ؛ مضحک ؛ قہقہہ آور۔

**hilariously,** adv. خوشدلی کے ساتھ۔

**hilariousness,** n. سرور ؛ ترنگ ؛زندہ دلی ؛ چہل ۔

**hilarity,** n. نشاط ؛ خُوشدِلی ؛ ترنگ ؛ زندہ دلی ؛ رنگ رلیاں ؛ چُہل ؛ ہنسی ؛ مذاق ؛ خُوشی ؛ سُرور۔

**hill,** n. پہاڑی ؛ ٹیلا ؛ زمین کی سطح کا نمایاں قدرتی اُبھار جو پہاڑ کے مقابلے میں بہت چھوٹا ہوتا ہے ؛ مصنوعی ڈھیر یا انبار ؛ چھوٹے پودے کو سہارا دینے کے لیے مٹّی کا انبار جو جڑوں کے گرد بنایا جاتا ہے ؛ پُشتہ ۔ (فعل متعدی) پہاڑی یا ٹیلا بنانا ؛ مٹّی کے انبار سے گھیر لینا جیسے پودوں کو ۔

**hiller,** n. پودوں کے گرد مٹّی کے تودے بنانے والا ؛ اِس کام کا اوزار ۔

**hillside,** n. پہاڑی کا دامن یا ڈھلوان ۔

**hilltop,** n. سیل کوہ ؛ پہاڑی کی چوٹی ۔

**hilly,** a. پہاڑیوں والا ؛ کوہستانی ؛ پتھریلا ؛ پہاڑی ؛ سنگلاخ ؛ کوہسار ۔

**hillbilly,** n. (بول چال) کوہی ، پہاڑی ؛ دیہاتی ، قصباتی ؛ ماندہ اور محروم علاقے سے تعلّق رکھنے والا یا وہاں رہنے والا گنوار یا دیہاتی قسم کا آدمی بالعموم جنوبی ریاست ہائے متحدّہ امریکا کے پہاڑوں سے تعلق رکھنے والا ۔ (صفت) ایسے شخص جیسا ۔

**hillbilly music,** n. کوہستانی موسیقی ؛ امریکا کی دیہاتی اور مغربی موسیقی ؛ کوہستانی علاقوں کی یا مغرب میں رہنے والوں کی لوک موسیقی ۔

**hill myna, myna, mynah,** n. [اردو] پہاڑی مینا ؛ گریکولا (Gracula) جنس کی مینا ، برصغیر اور مشرق کا پرندہ جو عموماً سیاہ ہوتا ہے جسے انسانی آواز کی نقل اتارنا ، طوطے سے بہتر طور پر سکھایا جا سکتا ہے۔

**hillock,** n. چھوٹی پہاڑی؛ ٹیلا ؛ ڈھیر ؛ پُشتہ ۔

**hilt,** n. دستہ ؛ قبضہ ؛ موٹھ ؛ تلوار یا خنجر کا قبضہ ؛ کسی بھی ہتھیار یا اوزار کا دستہ ۔ (فعل متعدی) دستہ لگانا ۔

**to the hilt,** کاملاً ؛ مکمّل طور پر ؛ قطعاً ۔

**hilum,** n. ناف ۔ (نباتیات) چشمِ لوبیا ؛ نافہ ؛ نافچہ ؛ نافِ تُخم ؛ تخم پر نشان جو اس پر اپنے تخم ڈنڈی یا آنول نال سے علیحدہ ہونے پر پڑتا ہے ؛ کلف کے چھوٹے دانے کا مرکزی نکتہ ۔ (تشریح الاعضا) وہ مقام جہاں رگیں ، مسامے یا اعصاب جسم کے کسی حصّے میں داخل ہوتے یا اس سے علیحدہ ہوتے ہیں ۔

**hilar,** a. نافِ تخم سے متعلّق یا اس کے قریب ۔

**him,** pron. اُسے ؛ اس کو ؛ he کی مفعولی حالت (جیسے : She likes him.Give it to him) ۔

**himself,** pron. آپ؛ اپنے تئیں ، آپ ہی ؛ اپنے آپ ؛ خود ؛ he کی فاعلی یا تلقینی حالت (جیسے : he struck himself, he himself told me)؛ اُس کی عام یا روزمرہ کی حالت کا اظہار (جیسے : He is not himself at all) ۔

**himation,** n. (قدیم یُونانی) ہائمیٹیئن ؛ ایک پوشاک جس میں کپڑے کا مستطیل ٹُکڑا بائیں کندھے پر ڈال کر جسم پر لپیٹ لیا جاتا تھا ۔

**Himyarite,** n. [ایک قدیم بادشاہ ''ہم یار'' کے نام پر] ہمیاری؛ جنوبی عرب کی ایک قدیم قوم کا فرد؛ اس قدیم گروہ کی نسل میں سے کوئی شخص ۔

**Himyaritic,** a. ہمیاری ۔

**hin,** n. ہن ؛ سیال چیزوں کا عبرانی ناپ جو چھ کوارٹز کے برابر ہوتا ہے ۔

**Hinayana,** n. ہنایان ؛ بُدھ مت کا ایک قدامت پرست مسلک جو غیر خدا پرستی ، فکریہ زندگی اور اپنی کوششوں کے ذریعے تزکیہ پر یقین رکھتا ہے ۔

**Hinayanist,** n. ہنایانی ؛ اس مسلک کا پیرو ۔

**Hinayanistic,** a. ہنایانی انداز سے ؛ اس مسلک سے متعلّق ۔

**hind,** n. ہرنی ؛ چکاری ؛ مادہ آہُو ؛ مادہ ہرن ، خاص طور پر سُرخ رنگ والی ، بالخصوص تین سال یا اس سے زیادہ عمر کی ؛ مغربی اوقیانوس کی خوردنی مچھلیوں میں سے کوئی ایک ۔

**hind,** a. مؤخّر ؛ پچھلا ؛ پیچھے کا ؛ پچھلے حصّے کے بارے میں یا جو پیچھے واقع ہو۔

**hind brain,** n. (تشرح الاعضا) دمیغ ؛ مؤخّر دماغ ؛ فقری (ریڑھ کی ہڈّی والے) حیوانات کے دماغ کا پچھلا/بالائی حصّہ ، جس میں ، بُنیادی طور پر ، عصبی ریشوں کی پٹّی (pons) ، چھوٹا دماغ (cerebellum) اور راس النخاع (medulla oblongata) شامل ہیں ۔

**hinder,** v.t.,v.i. کام جاری رکھنے سے روکنا ؛ رُکاوٹ ڈالنا ؛ منع کرنا یا پیچھے کر دینا ؛ حارج ہونا ؛ مزاحم/حائل ہونا یا روک دینا ؛ دخل دینا ؛ باز رکھنا ؛ مزاحمت کرنا ؛ روک لگانا ؛ روک ٹوک کرنا ؛ روڑے اٹکانا ؛ رکاوٹ ڈالنا ؛ رُکاوٹ کے طور پر کام کرنا ؛ سدّراہ ہونا ؛ توجہ مبذول کرنا ۔

**hinderer,** n. رکاوٹ ڈالنے والا ؛ مزاحم ؛ حائل ؛ حارج ۔

**hinder,** a. عقب میں ؛ پچھلا ؛ پیچھے کا ۔

**hindgut,** n. (تشریح الاعضا) مؤخّرامعا؛ پَس آنت ؛ پچھلی آنت ؛ مؤخّر قناتِ ہاضم ؛ جنینی ، تغذیے کا عمل کرنے والے ڈھانچے کا پچھلا حصّہ جس میں سے بڑی آنت اور معاءِ مستقیم نکلتے ہیں ۔

**Hindi,** n. ہندی ؛ شمالی ہندوستان کی مقامی ہند ایرانی زبان جو متعدد بولیوں پر مشتمل ہے ؛ ہندوستانی کی ایک قسم جسے ہِندو ادبی زبان کے طور پر استعمال کرتے ہیں ؛ اُردو زبان کا قدیم نام جو انیسویں صدی کے وسط تک استعمال ہوتا رہا۔

**hindmost,** a. بالکل آخر کا ؛ سب سے پیچھے ؛ آخری ؛ بعید ترین ۔

**Hindooism,** n. ہندومت ؛ ہندو دھرم ؛ ہندو مذہب ۔

**hindquarter,** n. پُٹھا ؛ گائے یا بکرے کے دَھڑ کے ٹُکڑے کرتے وقت پچھلے حصّوں میں سے ایک ؛ جانور کے وہ حصّے جو پچھلی طرف واقع ہوتے ہیں اور جہاں پچھلی ٹانگیں دھڑ سے ملتی ہیں ۔ (جمع) پچھلا حصّہ ۔

**hindrance,** n. مزاحمت ؛ رُکاوٹ ؛ سدِّ راہ ؛ رَخنہ ؛ روک ؛ آڑ ؛ تاخیر کرنے ، دخل دینے یا روکنے/ناکام کرنے کا عمل ؛ ایسی مشکل کا باعث ۔

**hindsight,** n. پَس اندیشی ؛ کسی بھی آتشیں ہتھیار کی پچھلی شست ؛ رونُما ہو جانے کے بعد کسی واقعے کا ادراک ، سمجھ یا بصیرت و فہم ۔

**Hindu, Hindoo,** n. ہندو ؛ ہندو دھرم کا پَیرو جو ہندوستان میں اکثریتی مذہب ہے ۔ (صفت) ہندوانہ ؛ ہندوؤں یا ہندو دھرم کا یا ان کے بارے میں ۔

**Hinduism, Hindooism,** n. ہندومت ؛ ہندو دھرم ؛ ہندوؤں کا مذہبی اور معاشرتی نظام جو بُدھ مت اور دیگر عناصر کے آمیزے کے ساتھ قدیم برہمنیت کی ایک ارتقائی شکل ہے اور معاشرتی اور مذہبی اعمال ، رُسوم ، نظریات اور عقائد پر مشتمل ہے جیسے ''کرم'' ، ''آواگون'' اور گائے کی تقدیس ۔

**Hindustani, Hindostani,** n. ہندوستانی ؛ اُردو ؛ اہل یورپ کے نزدیک ہندوستان کی ایک زبان جو شُروع میں دہلی اور اس کے گرد و نواح میں بولی جانے والی مغربی ہندی کی ایک بولی تھی اور بعد میں ہندوستان کے دیگر حصّوں میں بھی پھیل گئی ۔ (صفت) ہندوستان ، اس کے باشندوں یا ان کی زبان بالخصوص ہندوستانی کہلانے والی زبان کا یا اس کے بارے میں ۔

**hinge,** n. قلابہ ؛ چُول ؛ قبضہ ؛ حرکتی جوڑ یا ترکیب جس پر دروازہ ، پھاٹک ، شٹر ، ڈھکنا یا اس قسم کی دیگر چیزیں چلتی یا حرکت کرتی ہیں ؛ قُدرتی جوڑ جو صرف ایک رُخ پر چلتا ہے ، جیسے گھٹنے کا جوڑ ؛ مرکزی نکتہ ، اصول یا قانون ؛ موڑ یا بحران ؛ ایک طرح کا گوند لگا بندھن (fastener) جِسے ٹکٹ جمع کرنے والے البم میں ٹکٹ چسپاں کرنے کے لیے استعمال کرتے ہیں ، نیز hinge joint ۔ (فعل متعدی) قلابہ لگانا یا قلابے کے ساتھ جوڑنا ۔ (فعل لازم) لٹکانا ؛ موڑنا جیسے قلابے پر ؛ انحصار کرنا ، بالعموم اس کے بعد on لگتا ہے ۔

**hinny,** n. خچّر ؛ گھوڑے اور گدھی کے ملاپ سے پیدا ہونے والا جانور۔

**hint,** n. کنایہ ؛ اشارہ ؛ کسی چیز کی تھوڑی سی مقدار ؛ عندیہ ؛ آثار ؛ ایما ؛ رمز ؛ بھنک ۔ (فعل متعدی و لازم) بالواسطہ اشارہ دینا ؛ بالواسطہ تجویز کرنا ؛ مطلع کرنا (بالعموم اس کے بعد at آتا ہے) ۔

**hinter,** n. اشارہ کرنے والا ۔

**hintingly,** adv. اشارۃً ؛ کنایۃً ؛ رمزیہ طور پر۔

**hinterland,** n. ورائے ساحل ؛ عقبی علاقہ ؛ ساحلی علاقے کے عقب والا علاقہ ؛ شہری مراکز سے دُور والا دیہاتی علاقہ ؛ اندرون مُلک یا ملک کا عقبی حصّہ ۔

**hip,** n. (تشریح الاعضا) چوتڑ ؛ سُرین ؛ کُولھا ؛ پُٹھا ؛ پیڑو کے ساتھ والا اور رانوں کا اُوپر والا حصّہ مع اپنے گوشت والے حصّوں کے ؛ کولھے کا جوڑ۔ (فن تعمیر) نوض ؛ ورک ؛ دو ڈھلانوں والے چھتوں کے اِتّصال پر یا ایک چھت کے پہلوؤں پر ، باہر والا معکوس زاویہ۔ (فعل متعدی) ایسے زاویے کے ساتھ تعمیر کرنا جیسے چھت کی ۔

**hip,** n. (نباتیات) سُرین ؛ ثمرِ گلاب ؛ گلاب کا پکا ہُوا بھرا بھرا پھَل ،بالخصوص جنگلی گُلاب کا ۔

**hip,** interj. خوب ؛ شاباش ؛ نعرۂ تحسین و مسرت (جیسے : Hip hip hurra) ۔

**hip,** a. (عوامی) جدید ؛ جانکار ؛ باخبر ؛ عصری رُجحانات اور واقعات سے باخبر ؛ نئے نظریات ، اسالیب اور خیالات سے آگاہ ؛ اپنے اسٹائل اور خیالات سے دوسروں کو متأثر کرنے والا ؛ متین ۔

**hipbone,** n. کولھے کی ہڈّی ؛ نوضی ہڈّی ؛ بے نام ہڈّی ؛ عَظمُ الورک ۔

**hip joint,** n. کولھے کا جوڑ ؛ مَفصلِ نَوضی ؛ کولھے کی ہڈی اور ران کی ہڈی کا درمیانی متحرک جوڑ۔

**hipped,** a. نَوضی ؛ کولھے دار ؛ خاص قسم کے کُولھے رکھنے والا ، اکثر مرکّب صورت میں (جیسے : wide-hipped) ۔ (فن تعمیر) معکوسی زاویے یا زاویوں کے ساتھ تعمیر شُدہ جیسے چھت ۔

**hipped,** a. (عوامی) خبطی ؛ وہمی ؛ جنون کی حد تک دلچسپی لینے والا (جیسے : hipped on modern art) ۔ (برطانوی ، عوامی) غمزدہ ، اُداس ، محزون ۔

**hippie,** n. ہِپّی ؛ نوجوان ، بالعموم لباس اور برتاؤ میں آزاد منش ، جو اپنے رجحانات اور سوچ میں صلح جو ، نراجی ہو اور دانشوری اور رائج مسلمات کے خلاف ہو ۔

**hippo,** n. (بول چال) دریائی گھوڑا ؛ فرس البحر۔

**hippocampus,** n. (کلاسیکی اساطیر) حصان البحر ؛ فرس البحر ؛ اعجوبۂ بحر ؛ سمُندری گھوڑا ؛ اسپ ماہی ؛ ایک مچھلی جس کے سامنے کے دو پاؤں ہوتے ہیں اور جسم کے آخر میں ڈالفن کی دُم ہوتی ہے ۔ (حیوانیات) اس نوع کا سمندری گھوڑا ۔ (تشریح الاعضا) دماغی اُبھار : دماغ کے اندرونی حصّے میں اُوپرکی دونوں بڑی خالی جگہوں میں سے ہر ایک میں، اُبھری ہوئی دونوں لکیروں میں سے کوئی ایک ۔

**hippocampal,** a. اسپ ماہی کے خصائص والا ؛ سمندری گھوڑے جیسا ؛ دماغی اُبھار والا ۔

**hippocras,** n. ایک مُقوّی ادویاتی شراب جو مسالے دار ہوتی ہے ۔

**Hippocratic,** a. بُقراطی ؛ یونانی طبیب بُقراط سے متعلّق جو ۴۶۰ قبل مسیح میں پیدا ہوا تھا ۔

**Hippocratic oath,** بُقراطی حلف ؛ اخلاقیات کے اُصُولوں پر مشتمل ایک حلف جو طب کی ڈگری لینے والے اٹھاتے ہیں ۔

**hippodrome,** n. گُھڑ دوڑ کا میدان ؛ اکھاڑا ؛ دَوڑ چکّر ؛ قدیم یونان اور رُوم میں گھڑ دَوڑ اور رتھوں کی دوڑ کے لیے راستہ/میدان ؛ شہسواروں اور دیگر نمایشوں ، مقابلوں ، سرکسوں وغیرہ کے لیے دنگل/میدان یا عمارت ۔

**hippogriff, hippogryph,** n. اسپ کرکی ؛ ایک اساطیری جانور جس کا دھڑ اور پچھلا حصّہ گھوڑے کا اور پَر ، پنجے ، سر عُقاب کے ہوتے ہیں ؛ پَردار گھوڑا؛ اسپ عُقاب ۔

**hippopotamus,** n. اسپ دریائی ؛ دریائی گھوڑا : ایک بڑا نباتات خور ، دُودھ پلانے والا جانور ؛ جل تھلیا گھوڑا(hip-popotamus amphibius)جس کا جسم پتلی کھال والا اور بالوں کے بغیر ہوتا ہے ، ٹانگیں چھوٹی اور سر اور تھوتھنی بڑی ہوتی ہے ، یہ افریقہ کی جھیلوں اور دریاؤں کے اندر یا قریب پایا جاتا ہے اور بہت دیر تک پانی کی سطح کے نیچے رہ سکتا ہے ۔

**hiproof,** n. معکوس چھت ؛ ڈھلوان چَھت ؛ چھت جس کی دونوں طرفیں اور کنارے ڈھلوان نُما ہوتے ہیں ۔

**hip-roofed,** a. معکوس چھت والا ؛ ڈھلوانی چھت والا ۔

**hircine,** a. گوسفند نُما ؛ بُزنما ؛ بکری سے متعلّق یا مشابہ ؛ بُزبُو ؛ بِساندی ؛ بکری جیسی بُو رکھنے والا ؛ لچر؛ بدکار؛ عیّاش ؛ اوباش ۔

**hire,** v.t. کرائے پر لینا ؛ رقم کے بدلے میں خدمات یا محنت لینا ؛ رقم دے کر عارضی استعمال حاصل کرنا ؛ اُجرت کے بدلے عارضی استعمال یا خدمات کی اجازت دینا (اکثر out کے ساتھ) ۔ (فعل لازم) کرائے پر اٹھنا ؛ اُجرت لے کر کام دینا (اکثر out کے ساتھ، جیسے : She hired out as a maid) ۔ (اسم) بھاڑا ؛ کرایہ ؛ مزدُوری ؛ اُجرت ؛ معاوضہ ؛ صِلہ ؛ محنتانہ ؛ روزینہ ؛ قیمت یا معاوضہ جو کسی شے کے عارضی استعمال یا ذاتی خدمت یا محنت کے عوض ادا کیا جاتا ہے یا ادا کیے جانے کا معاہدہ ہوتا ہے ؛ کرائے پر لینے/دینے یا اُجرت پر کام کرنے کا عمل ۔

**hirer,** n. کرایہ دار ؛ اجرت پر رکھنے والا ؛ کرائے پر لینے والا ۔

**hireling,** n. بھاڑے کا ٹٹّو ؛ کرائے میں استعمال ہونے والا ؛

کرائے کا سپاہی ؛ کرائے/اجرت میں استعمال ہونے والا یا کیا جانے والا ؛ ضمیر فروش ؛ مزدور ؛ خود فروش ؛ اجیر ۔

**hire-purchase, hire-purchase system,** n. (برطانوی) قسط وار خرید ؛ قسطوں میں خریدنے کا نظام ۔

**hiring hall,** n. دفترِ روزگار ؛ یونین کی طرف سے ارکان کے فائدے کے لیے چلائے جانے والا دفترِ روزگار ۔

**hirsute,** a. روئیں دار ؛ بال دار ؛ بالوں والا ؛ پشم دار ؛ بالوں کا یا بالوں سے متعلّق ۔ (حیوانیات) لمبے ، کڑے بالوں سے ڈھکا ہوا ۔ (نباتیات) کُھردرے اور سخت ریشوں والا ؛ اُجڈ ؛ گنوار ؛ اَکھڑ ۔

**hirsuteness,** n. بال داری ؛ پشم داری ۔

**hirsutulous,** a. ذرا ذرا بال دار ۔

**hirundine,** a. خُطافی ؛ ابابیلی ؛ ابابیل سے متعلق ۔

**his,** pronominal a. اپنا ؛ اِس کا ؛ اُس کا ؛ ضمیر he کی اضافی شکل جو بطور صفت استعمال کی جاتی ہے (جیسے : his picture) ۔ (ضمیر) اُس کا یا اُس کی ملکیت : he کی اضافی شکل جو his اور اسم کے بجائے ، فاعل ، مفعول یا مسند/خبر کے طور پر استعمال ہوتی ہے (جیسے : His is the best.I read a book of his) ۔

**Hispanic,** a. ہسپانوی ؛ لاطینی امریکا ، ہسپانیہ اور پُرتگال کے باشندوں کی زبان یا ثقافت سے متعلّق ۔

**Hispanicism,** n. ہسپانویت ؛ ہسپانوی محاورہ یا ضرب المثل ۔

**Hispanicise,** v.t. ہسپانیانا ؛ ہسپانوی کر دینا جیسے ذوق یا انداز میں ؛ ہسپانوی اثر کے تحت کر دینا ۔

**hispanism,** n. (عموماً بڑے H سے) ہسپانیت ؛ لاطینی امریکا کی ایک تحریک جس کا مقصد ہسپانوی زبان اور ثقافت کا فروغ ہے ۔

**hispid,** a. (حیاتیات) سخت مُو ؛ پشم دار ؛ روئیں دار ؛ سخت بالوں والا ؛ سخت بالوں یا کانٹوں سے ڈھکا ہوا ؛ کانٹے دار ؛ کُھردرا ۔

**hispidity,** n. سخت موئی ؛ خار زاری ۔

**hispidulous,** a. (حیاتیات) سخت مُوچہ ؛ چھوٹے سخت بالوں والا ۔

**hiss,** v.i. سِسکارنا ؛ سِسیانا ؛ سی سی کی آواز پیدا کرنا جیسے سانپ کی آواز یا گرم دھات پر پانی گرنے کی آواز ؛ ایسی ہی آواز حقارت یا ناپسندیگی کے اظہار کے لیے نکالنا ۔ (فعل متعدی) سی سی کی آواز نکالنا ؛ سی سی کی آواز نکال کر مذمّت کرنا یا نامنظوری ظاہر کرنا ؛ سی سی کی آواز نکال کر خاموش کرا دینا (اکثر down یا off کے ساتھ) ۔ (اسم) زبان اور اُوپر کے دانتوں کے درمیان سانس کو دھکیل کر پیدا ہونے والی آواز (جیسے S کا تلفُّظ ادا کرتے وقت نکلتی ہے)،بالخصوص ناپسندیدگی کے اظہار کے طور پر ؛ ایسی کوئی بھی آواز ؛ چِھی ؛ فش ؛ سرابٹ ؛ چِھی چِھی ؛ سسکاری ؛ دھتکار ؛ تھتکار ؛ سانپ کی واز ؛ پُھنکار ۔

**hisser,** n. ایسی آواز نکالنے والا ۔

**hist,** interj. سُنیے ! خاموش ؛ چپ رہو ؛ ہشت ! توجہ حاصل کرنے کے لیے یا خاموش کرانے کے لیے سسکارنے والے الفاظ ۔

**Histadrut,** n. [ عبرانی ] ہستاڈرٹ ؛ یہودیوں کی بڑی ٹریڈ یونین جو ۱۹۲۰ء میں قائم ہوئی ۔

**histaminase,** n. (حیاتی کیمیا) ایک خامرہ جو ہسٹامین (Histamine) کی فعالیت کا ازالہ کر دیتا ہے چنانچہ بعض مخصوص قسم کی الرجی کے علاج کے لیے استعمال کیا جاتا ہے ۔

**histamine,** n. (حیاتی کیمیا) ہسٹامین ؛ ایک امائن (amine) جو تمام پودوں اور حیوانات کے نسیجوں میں پایا جاتا ہے اور حساسیت کے ردّعمل یا الرجی کے دوران خارج ہوتا ہے ، اس سے عروقِ شعریہ چوڑے ہو جاتے ہیں ، زیاحی رطوبت میں تحریک پیدا کرتا ہے اور رحم کے سُکڑنے کا باعث بنتا ہے ۔

**histaminic,** a. ہسٹا مینی ؛ ہسٹامین سے متعلق ۔

**histocompactibilty,**n. پیوند مطابقت پذیری ؛ بافتوں کی پیوندکاری کے لیے مطلوبہ موافقت ۔

**histogenesis, histogeny,** n. (حیاتیات) نسیجی تکوین ؛ نسیج زائی ؛ خلیوں/نسیجوں کی پیدایش ، ارتقا اور تفریق ۔

**histogenetic,** a. نسیج تکوینی ؛ نسیجوں کی پیدایش ، ارتقا وغیرہ سے متعلق ۔

**histogenetically,** adv. نسیجی تکوین کے انداز میں ۔

**histogram,**n. (شماریات) نسیجی ترسیم ؛ مستطیلی ترسیم ؛ تعدّد کی تقسیم کا گراف جو ایسی مستطیلوں پر مشتمل ہوتا ہے جو چوڑائی میں زمری وقفوں کے مطابق اور اونچائی میں تعدّد کی قدروں کے مطابق ہوتی ہیں ۔

**histology,** n. (حیاتیات) نسیجیاتِ ؛ خُردبینی تشریح ؛ پودوں اور جانوروں کے نسیجوں کا مطالعہ،خصوصاً ان کے خُردبینی ڈھانچوں کا ؛ کسی نامیے کی نسیج کا ڈھانچا،خصوصاً خُردبینی ڈھانچا ۔

**histologic, histological,** a. نسیجیاتی ؛ اس مطالعہ سے متعلّق ۔

**histologically,** adv. نسِیجیاتی طور پر ؛ اس مطالعہ کے لحاظ سے ۔

**histologist,** n. نسِیجیات داں ؛ نسیجیات کا عالِم ؛ ماہرِ نسیجیات ۔

**histolysis,** n. (حیاتیات) نسیج پاشی ؛ نامیاتی نسیجوں کی تحلیل اور ٹوٹ پھوٹ ۔

**histolytic,** a. نسیج پاشی سے متعلّق ؛ اس تحلیل اور ٹوٹ پھوٹ سے متعلّق ۔

**histone,** n. (حیاتی کیمیا) ہِسٹون ؛ لحمیات کے مواد کا کوئی سا گروہ ، جیسے گلوبین ، جس کی بُنیادی صفات نمایاں ہوں اور آب پاشیدگی پر امینو تیزاب (amino acids) خارج کرے ۔

**historian,**n. مؤرّخ ؛ تاریخ دان ، تاریخ نِگار ؛ تاریخ کا ماہر ؛ کسی خاص مقصد کے تحت ریکارڈ اور دستاویزات تالیف کرنے والا ؛ وقائع نگار ۔

**historic,** a. تاریخی ؛ تاریخی لحاظ سے اہم یا معرُوف ؛ یادگار ؛ تاریخ سے متعلّق ؛ مُعتبر ؛ مُستند ؛ مشہور ؛ یاد رہنے والا ۔

**historical,** a. تاریخی ؛ تاریخ سے متعلّق ؛ تاریخ کی نوعیت کا یا جس سے تاریخ بنے ؛ تاریخ کی پیروی میں یا اس کے مطابق ،خصوصاً داستان یا قصّہ کے برعکس ؛ یادگار ؛ معتبر ؛ مستند ؛ مشہور ؛ یاد رہنے والا ؛ تواریخی ؛ تاریخ کے بارے میں (جیسے : historical work ) ؛ تاریخ سے متعلّق کام ، جس کی بُنیاد تاریخ پر ہو ، جیسے تاریخی ناول ؛ تاریخ میں معرُوف اور نامور ۔

**historically,** adv. مؤرّخانہ ؛ ازرُوئے تاریخ ۔

**historicalness,** n. تاریخیّت ۔

**historical materialism,** n. تاریخی مادّیت : مارکسی نظریے کا وہ حصّہ

جو معاشرتی تاریخ اور عِلیّت کے بارے میں ہے (یعنی یہ اصول کے ہر شے کی علّت یا علل ہیں) بمقابلہ :''جدلیاتی مادیت'' ۔

**historical present,** n. (گرامر) تاریخی حال ؛ ماضی کے حالات بیان کرتے وقت فعل حال کا استعمال جیسے تاتاریوں کے حملے تواتر سے جاری ہیں ۔

**historical school,** n. تاریخی مسلک ؛ تاریخی مکتب ؛ اُن متعدّد مکاتبِ فکر میں سے کوئی سا مکتبِ فکر جو قانون ، اقتصادیات اور متعلقہ مضامین کے مطالعے کے لیے تاریخی واقعات اور تجزیے کی اہمیّت پر زور دیتا ہے ۔

**historicity,** n. تاریخیّت ؛ تاریخی استناد ؛ حقائق پر مبنی تاریخی معیار یا استناد ۔

**historiographer,** n. تواریخ نویس ؛ واقعات نویس ؛ تاریخ نگار ؛ وقائع نگار ؛ مورّخ،خصوصاً سرکاری تاریخ نگار جیسے کسی سرکاری ادارے کا ۔

**historiography,** n. واقعات نویسی ؛ تاریخ نویسی ؛ وقائع نگاری ۔

**historiographic, historiographical,** a. تاریخ نویسانہ ؛ وقائع نگارانہ ۔

**historiographically,**adv. تاریخ نویسی کے لحاظ سے ۔

**history,** n. تاریخ ؛ تواریخ ؛ روداد ؛ سرگزشت ؛ علم کی وہ شاخ جو اُن واقعات کا احاطہ کرتی ہے جو رُونُما ہو چکے ہیں ؛ ماضی کا مطالعہ یا تحقیق ؛ کسی قوم ، جماعت ، ادارے وغیرہ کی زندگی کے ماضی کا بیان یا احوال،خصوصاً تاریخ وار ؛ گزشتہ واقعات کا لُبِّ لباب ؛ کوئی بھی چیز جو ماضی میں واقع ہوئی ہو ؛ ماضی جو غیر معمولی اور یادگار واقعات سے پُر ہو ؛ گزرے ہوئے واقعات بیان کرنے والا ڈرامہ ؛ کہانی یا داستان ۔

**histrionic, histrionical,** a. تمثیلی ؛ سوانگی ؛ نمایشی ، اداکارانہ ؛ اداکاروں یا اداکاری سے متعلق ؛ بناوٹ کا ؛ دکھاوے کا ؛ ظاہر داری کا ؛ تماشے کا ؛اسٹیج/تھیئٹر کے تماشے سے متعلّق ؛ تھیئٹر سے متعلّق ؛ بہروپیوں کا سا ؛ مِیلو ڈرامہ ۔

**histrionically,** adv. تھیئٹر کے فن کے مطابق ؛ تصنُّع/بناوٹ سے ۔

**histrionics,** n. فنِ ڈراما ، اداکاری ؛ تماشہ گری ؛ سوانگ ؛ ناٹک ؛ دکھاوا ؛ ظاہر داری ؛ تھیئٹر کا فَن ؛ جذبات کا منافقانہ اظہار ۔

**hit,** v.t.,v.i. ضرب لگانا ؛ مارنا ؛ وار کرنا ؛ ہاتھ چلانا ؛ میزائل ، ہتھیار یا مکّے وغیرہ کا نشانے پر پڑنا (جیسے : to hit the mark)– (بیس بال) گیند کو بَلّے سے مارنا ؛ ضرب کے ساتھ چلانا یا کھینا ؛ براہ راست اور مؤثر طریقے سے پُہنچنا یا مَس کرنا (جیسے : to be hit by satire) ؛ سخت متاثّر ہونا ؛ اظہار ، نقّالی یا بعینہ تشکیل کاری میں کامیاب ہونا (جیسے : to hit a likeness in a portrait) ؛ بالکل مطابق ہونا (جیسے : to hit one's fancy) ۔ (عوامی) حاصل کر لینا یا پہُنچ جانا ، جیسے کنارے پر ؛ مُطالبہ کرنا ، جیسے کسی سے رقم کا ؛ نظر آنا جیسے اخبارات میں ؛ میزائل یا ہتھیار سے مارنا ؛ ٹکر مارنا (اکثر against ، on یا upon کے ساتھ) ؛ سامنے ظاہر ہونا ؛ پا لینا (upon یا on کے ساتھ ، جیسے : to hit on a new way of doing something) ۔

**hit it off,** رضامند ہونا ؛ گزارا کر لینا ۔

**hit or miss,** اٹکل پچو : عطائی انداز میں ؛ تیر تُکّے سے ؛ بغیر کسی نظم یا ترتیب کے ۔

**hit,** n. ضرب ؛ تصادُم ، ٹکّر ؛ مار ؛ زد ؛ نشانہ ؛ چوٹ ؛ نشانے کو مارنے والی کوئی بھی چیز جسے پھینکا گیا ہو ؛ مؤثّر نُکتہ یا اظہار ؛ طنز ، طعن یا تنقید کا اظہار ؛ معروف اور واضح طور پر مقبول و کامیاب ؛ خوش قسمتی کا وقوع ؛ حسنِ اِتّفاق ؛ خُوبیٔ تقدیر ؛ مخالف کے ایک یا زیادہ مہروں کو بساط پر پیٹنے کے بعد دُوسرے کھلاڑی کی کامیابی ۔ (بیس بال) بیس ضرب ۔

**hit-and-run,** a. ضرب و فرار ؛ مار بھاگ ؛ ٹکّر مار فراری ؛ گاڑی کے اُس ڈرائیور کے بارے میں کہا جاتا ہے جو حادثہ میں ملوّث ہونے کے بعد نہ رُکے یا اپنے آپ کو ظاہر نہ کرے ؛ ناگہانی اور فوری عمل سے مُتصف (جیسے : hit and run attack) ۔ (بیس بال) اُس کھیل سے متعلّق جس میں بَلّے باز کے گیند کو ضرب لگانے کی کوشش کے دوران میں دوڑنے والا (runner) دُوسرے بیس میں چلا جاتا ہے ۔

**hitch,** v.t. گرہ یا ہُک سے عارضی طور پر باندھنا ؛ جوتنا یا کسنا جیسے گھوڑے کو گاڑی کے ساتھ (بعض اوقات ، بعد میں up لگایا جاتا ہے) ؛ جھٹکا دینا یا اُوپر اٹھانا ۔ (عوامی) لِفٹ لے کر سفر کرنا ۔ (بول چال) شادی کرنا ۔ (فعل لازم) جھٹکے سے یا رُک رُک کر حرکت کرنا ؛ اُلجھنا ، پھنس جانا یا پکڑے جانا ؛ جُتا ہوا ، جُڑا ہوا یا جُوئے کے نیچے ہونا ۔ (اسم) دقّت ؛ مُشکل ؛ گرہ ؛ رُکاوٹ ؛ سدِّراہ ؛ دھکّا ؛ جھٹکا ؛ اٹکاؤ ؛ روک ؛ اٹک ؛ گانٹھ ؛ گُتّھی ؛ اڑچن ؛ گرفت ؛ پکڑ ؛ مانع ؛ آنکڑا ؛ اچانک جھٹکا ، کھنچاؤ یا گرفت ؛ لنگڑا پن ؛ منصوبہ بندی میں غیر متوقّع رکاوٹ ؛ عارضی طور پر ساتھ جوڑنے کے لیے کوئی چیز یا آلہ ۔ (جہاز رانی) رسّی میں گرہ یا حلقہ تاکہ اسے کسی چیز سے باندھا جاسکے ۔ (عوامی) فوجی نوکری میں گزرا ہوا زمانہ ؛ سواری یا لِفٹ ۔

**hitcher,** n. باندھنے والا ؛ جھٹکا دینے والا وغیرہ ۔

**hitchhike,** v.i. گاڑیوں کو اشارے دے کر ، مُفت لِفٹ کے ذریعے سفر کرنا اور درمیانی وقفوں میں پیدل چلنا ۔ (فعل متعدی) لفٹ لے کر سفر کرنا ۔

**hitchhiker,** n. اس طرح سفر کرنے والا مسافر ۔

**hither,** adv. یہاں تک ؛ اس جگہ پر ؛ یہاں ۔ (صفت) اس طرف یا اس سمت میں ؛ قریب تر ۔

**hither and thither,** اِدھر اُدھر ؛ یہاں وہاں ؛ جا بجا ۔

**hithermost,** a. یہاں سے نزدیک ترین ۔

**hitherto** ہنُوز ؛ آج تک ؛ اب تک ؛ اِس وقت تک ؛ یہاں تک ؛ اس جگہ تک ۔ (قدیم) اِس جگہ کو ۔

**hitherward,hitherwards,** adv. اس طرف ؛ اس جگہ کی سمت ؛ اِدھر کو ۔

**Hitlerism,** n. ہٹلریت ؛ ہِٹلر اِزم ؛ اڈولف ہٹلر کی قیادت میں نازی پارٹی کے نظریات و اعمال ، اس کے اصول و افعال ۔

**Hitlerite,** n. ہٹلری ؛ ہٹلر کے نظریات کا پیروکار ۔ (صفت) ہٹلر یا ہٹلر ازم سے متعلّق ۔

**Hittite,** n. حِتّی ؛ ایک طاقت ور مہذّب قدیم قوم جو ایشیائے کوچک اور اردگرد کے علاقوں میں ۱۲۰۰ قبل مسیح سے پہلے سات صدیوں تک کامیاب زنـدگی گزارتی رہی یہاں تک کہ شامیوں نے اُس پر تسلّط حاصل کر لیا ؛ اناطولی شاخ کی ایک زبان جسے حِتّی استعمال کرتے تھے ۔ (صفت) قوم یا ان کی زبان کے حوالے سے ۔

**hive,** n. چھتّہ ؛ خانۂ زنبور ؛ مہال ؛ شہد کی مکھّیوں کے رہنے کے لیے مصنُوعی ٹھکانہ ؛ شہد کا چھتہ ؛ شکل یا استعمال میں اِس سے مِلتا جُلتا کوئی ہیہ ، ڈھانچا ؛ مصروف لوگوں سے بھری کوئی بھی جگہ (جیسے : a hive of industry ) ؛ چھتے میں رہنے والی سکھّیاں ؛ اُمڈتا ہُوا ہجوم ۔ (فعل متعدی) چھتّے میں اکٹھا کرنا یا داخل کرنا ، جیسے شہد کی مکھّیوں کو ؛ ٹھکانہ دینا ، جیسے چھتّے میں ؛ چھتّے میں جمع کرنا ؛ مستقبل کے استعمال یا لطف اندوزی کے لیے الگ کر لینا ۔ (فعل لازم) چھتّے میں داخل ہونا جیسے شہد کی مکھّیوں کا ؛ شہد کی مکھیوں کی طرح مِل جُل کر رہنا ؛ زندگی گزارنا جیسے چھتّے میں ۔

**hives,** n. (امراضیات) پِتّی ؛ ددوڑے ؛ چھپاکی ؛ بثورات ؛ شریٰ ؛ کہیر ؛ جِلد کی بیماری جس میں جسم پر خارش والی گول گول پُھنسیاں نکل آتی ہیں ؛ بچھوا ؛ چِتھِر: بیماری جس میں جسم پر سرخ چِتھِرے نکل آتے ہیں ۔

**ho,** interj. ہے ؛ واہ واہ ؛ ہو ہو ؛ خوب ؛ شاباش ؛ مرحبا ؛ آفرین ؛ واہ ؛ حیرت و فخر سے اظہار کے لیے آواز یا اگر دُہرائی جائے تو تحقیر آمیز ہنسی ؛ توجّہ حاصل کرنے کے لیے آواز ۔

**hoar,** n. سفید مُوئی ؛ پالا ؛ عمر رسیدگی یا بزرگی کی نمود ۔ (صفت) سفیدی مائل ۔ (قدیم) سفید ، بوسیدہ ؛ دیرینہ ؛ کہن سال ؛ پرانا ۔

**hoariness,** n. شَیب ؛ بڑھاپا ؛ سفید مُوئی ؛ بالوں کی سفیدی ؛ دھولا پن ؛ سفیدی ؛ پالے کی طرح کی سفیدی ۔

**hoary,** a. عمر کی وجہ سے بُھورے یا سفید بالوں والا ؛ عمر رسیدگی یا بزرگی کا یا اس سے متعلّق ؛ سفیدی مائل یا ہلکے بُھورے رنگ کا ؛ بزرگ ؛ پیر ؛ سفید بال ؛ بُھورا ؛ دَھولا ؛ سفید روئیں دار ۔

**hoard,** n. ذخیرہ ؛ اندوختہ ؛ جمع ؛ پُونجی ؛ ڈھیر ؛ بھنڈار ؛ جمع جتّھا ؛ تودہ ؛ دفینہ ؛ گڑا ہُوا خزانہ ؛ ذخیرہ اندوزی : اشیا ، رقم یا دیگر قیمتی چیزوں کی مستقبل کے لیے ذخیرہ اندوزی، خصوصاً اس مقدار میں جو عام طور پر متوقّع نہ ہو اور خفیہ ہو ۔ (فعل لازم و متعدی) جمع کرکے ذخیرہ کرنا ؛ پوشیدہ طور پر اکٹھا کرکے رکھنا ۔

**hoarder,** n. ذخیرہ اندوز ۔

**hoarding,** n. ذخیرہ اندوزی، خصوصاً خفیہ ۔ (عموماً جمع) ذخیرہ شُدہ ۔

**hoarding,** n. (برطانوی) باڑ ، بَیڑ ، جنگلا ؛ زیرِ تعمیر یا زیر مرمت عمارت کے اردگرد عارضی احاطہ ؛ جہازی اشتہار ؛ بڑا پوسٹر ۔ (جہاز رانی) کشتی/جہاز میں لنگر باندھنے کے لیے نَصبہ (فٹنگ) ۔

**hoarfrost,** n. کُہر ؛ پالا ؛ سفید پالا ؛ برف کے ذرّات کی تہ ۔

**hoarhound,** n. ہورہاونڈ ؛ ایک بُوٹی جس کا عرق تلخ اور خُوشبودار ہوتا ہے اور کھانسی کے لیے مفید ہے ۔

**hoarse,** a. گُلو گرِفتہ ؛ بھرائی ، خرخری ، بیٹھی (آواز) ؛ بھاری ، سخت ، کُھردری یا کرخت (آواز) جیسے زکام کی وجہ سے ہو جاتی ہے ؛ بھاری (آواز) ؛ بھٹی (آواز) ۔

**hoarsely,** adv. بیٹھی آواز سے ؛ بَھٹی یا بھرائی ہوئی آواز میں ۔

**hoarsen,** v.t.,v.i. آواز کو بھاری کرنا یا آواز کا اس طرح ہو جانا ۔

**hoarseness,** n. گلو گرفتگی ؛ بھاری پن ؛ بیٹھی آواز کی کیفیت ؛ گلے یا آواز کے بیٹھ جانے کا عمل ۔

**hoatzin, hoactzin,** n. واٹسِن ؛ ہوٹسن ؛ جنوبی امریکا کا پس کومس (Opisthocomus) کی جنس سے تعلّق رکھنے والا کلغی دار ، زیتونی رنگ کا پرندہ جو اپنے پنجوں کی وجہ سے مشہور ہے جو ابتدا ہی میں اس کے پروں میں سے نکلتے ہیں ۔

**hoax,** n. جھانسا ؛ چکمہ ؛ فریب ؛ دھوکا ؛ جُل ؛ دَم ؛ چھل ؛ چکمہ یا فریب دینے کا عمل ؛ کھیل کھیل میں ، بغیر بغض کے ، دُوسرے کو بیوقوف بنانا/عملی مذاق ۔ (فعل متعدی) کھیل کے طور پر یا فریب دہی کے لیے چکمہ دینا ۔

**hoaxer,** n. چکمہ باز ؛ چکمہ دینے والا ۔

**hob,** n. گل میخ ؛ کھونٹی ؛ میخ ؛ بعض کھیلوں میں نشانے کے طور پر استعمال ہونے والا گول کھونٹا یا کِیل جیسے چھلّا پھینکنے والے کھیل (Quoits) میں ؛ ایسا کوئی کھیل ؛ ایسا کھونٹا یا کیل ؛ آتشدان کی پُشت یا پہلُو میں بنا ہُوا چھجّا یا کنارا ؛ گیئر یا پہیّے کے دندانے بنانے والی مشین یا اوزار ؛ محور چرخ ۔

**hob,** n. شطونگڑا ؛ بُھتنا ؛ شیطان بچّہ ؛ عفریت ؛ بُھوت ؛ جن پری ۔ (حیوانیات) نر نیولا ۔

**to play hob, to raise hob,** (مجازاً) شیطانی کرنا ؛ بد امنی یا غیر یقینی صورت حال پیدا کرنا ۔

**hob,** v.t. کھونٹیوں/کیلوں کا بہم پہنچانا ۔ (اوزار) مشین سے دندانے بنانا ۔

**Hobbesian,** a. ہابزین ؛ انگریز فلسفی تھامس ہابز (۱۵۸۸ء ۔ ۱۶۷۹ء) کے نظریات سے متعلّق ۔ (اسم) تھامس ہابز یا اس کے نظریات کا پیروکار ۔

**Hobbism,** n. ہابزیت ؛ ہابز کے افکار و نظریات ۔

**hobble,** v.i. لڑکھرانا ؛ لنگڑانا ؛ لڑکھڑا کر چلنا ؛ ڈگمگانا ؛ چکّر کھانا ؛ اُچک اُچک کر چلنا ؛ لنگڑا کر چلنا ۔ (مجازاً) بے قاعدگی سے اور رُک رُک کر پیش رفت کرنا جیسے کام میں یا تقریر میں ۔ (فعل متعدی) لنگڑا کر دینا ؛ ٹانگیں ملا کر باندھ دینا ، جیسے گھوڑے یا خچّر کی تاکہ آزادی سے نقل و حرکت نہ کریں ؛ پریشان کرنا ؛ رُکاوٹ ڈالنا ؛ بدحواس کر دینا ۔ (اسم) حیرانی ؛ رفتارِ ناہموار ؛ دُبدھا ؛ لنگڑا کر چلنے یا لنگڑانے کا عمل ؛ لنگڑا پن ؛ رُک رک کر غیر ہم آہنگی سے چلنے کا عمل ؛ لنگڑاہٹ ؛ سُبکی کرنے والی یا مُشکل صورتِ حال ؛ جانور کی دونوں ٹانگیں باندھنے میں استعمال ہونے والی رسّی یا پٹّی ؛ جولان ؛ پالنگ ۔

**hobbledehoy,** n. الّھڑ ؛ بے شعُور چھوکرا ؛ ناپُختہ لڑکا ۔

**hobble skirt,** n. بے ڈھنگا ملبوس ؛ تنگ لہنگا ؛ لمبی تنگ دامن قمیص ؛ عورتوں کا لمبا تنگ اسکرٹ جو گُھٹنوں کے نیچے تک اس انداز میں ہو کہ معمول کے چلنے میں مزاحم ہو ۔

**hobby,** n. مشغلہ ؛ تفریحی شوق ؛ اصل پیشے سے الگ ، محض مسرّت یا تفریح کی غرض سے کی جانے والی دلچسپ سرگرمی ؛ دَھندا ۔

**hobby,** n. شِکرا ؛ چھوٹا باز ؛ پُرانی دنیا کا چھوٹا لیکن مضبوط پروں والا باز جو شکار میں استعمال ہوتا تھا ۔

**hobby-horse,** n. قدم باز گھوڑا ؛ بچوں کا لکڑی کا گھوڑا ؛ مصنوعی گھوڑا یا گھوڑے کے سَر والی چھڑی جس پر بچّے سواری کرتے ہیں ؛ مصنوعی گھوڑا جو مورس ڈانس یا چُپ تماشے (pantomime) میں

**hocus-pocus**, n. مداری کا شُعبدہ ؛ نظر بندی ؛ ہاتھ کی صفائی ؛ شعبدہ گری یا فریب دہی ؛ چُھومنتر ؛ دھوکا ؛ فریب ؛ چھل ؛ شعبدہ بازی ؛ ٹھگی ؛ بٹے بازی ؛ شعبدہ بازی کرنے کے لیے یا فریب کاری پر پردہ ڈالنے کے لیے بے تُکی بات ۔ (فعل متعدی و لازم) فریب کاری کرنا ؛ شُعبدہ دکھانا ؛ نظر بندی کرنا وغیرہ ۔

**hod**, n. تغار ؛ تسلا ؛ ٹوکری یا کشتی کی ایک قسم جس میں گارا/مسالا ، چُونا اور اینٹیں ڈال کر معمار یا اینٹیں لگانے والے کو دی جاتی ہے ، اس کا ایک کنارا ڈنڈے کے ساتھ بندھا ہوتا ہے جس سے اسے کندھے پر اُٹھایا جاتا ہے ۔

**hod carrier, hodman,** مزدور ؛ تغار اُٹھانے والا ؛ کشتی میں گارا/مسالا اور اینٹیں ڈال کر اُٹھانے والا ۔

**hodge podge**, n. (hotch potch کی بگڑی ہوئی شکل) ملغوبہ ؛ خلط ملط ؛ کھچڑی ۔

**Hodgkin's disease**, n. [انگریزی طبیب ڈاکٹر تھامس ہاجکن ۱۷۹۸ء ـ ۱۸۶۶ء کے نام پر] (امراضیات) ہاجکن مرض ؛ عظمِ غدہ ملفاویہ ؛ ایک بڑھنے والی بیماری جس میں عروق والی گلٹیاں اور دیگر اعضا سُوج کر بڑے ہو جاتے ہیں ۔

**hodometer**, n. مسافت پیما ؛ مقیاسِ مسافت ؛ وہ آلہ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ گاڑی کتنی دُور چلی ہے ۔

**hoe**,n. بیلچہ ؛ کُھرپا ؛ کسّی ؛ پھاوڑا ؛ کُدال ؛ کھیت کا لمبے دستے والا آلہ جس کا پتلا اور چپٹا پھل ہوتا ہے جو عموماً آڑا لگا ہوا ہوتا ہے اور زمین کی سطح کھودنے اور گھاس پھونس ہٹانے/صاف کرنے کے لیے استعمال ہوتا ہے ؛ گارے کا مسالا ، سیمنٹ یا پلاسٹک ملانے کے لیے آلہ ۔ (فعل متعدی) کسّی یا بیلچے کے ساتھ کھودنا ، کھرچنا ، گھاس ہٹانا یا بونا ۔ (فعل لازم) کسّی ، بیلچے یا کدال کے ساتھ کام کرنا ۔

**hoer**, n. کسّی ، کدال ، بیلچے/کُھرپے والا ۔

**hoecake**, n. بیلچہ کیک ؛ ہو کیک ؛ ریاست ہائے متحدہ امریکا کے جنوب میں بنایا جانے والا کیک جو غلّے/اناج کے آٹے سے بنتا ہے اور ہوکیک اس لیے کہلاتا ہے کہ ابتدا میں بیلچے پر ہی تیّار کیا جاتا تھا ۔

**hoedown**, n. کوہستانی موسیقی کے ساتھ کیا جانے والا ایک لوک ناچ ؛ ایسے رقص کی موسیقی ۔

**hog**, n. خنزیر ؛ خُوک ؛ سُور ، خصوصاً جوان پالتو سور جو گوشت کے لیے پالا جاتا ہے ؛ جنسِ خوک (Suidae) کا کوئی سا جانور ۔ (مجازاً) خودغرض پیٹو اور غلیظ انسان ؛ بدتمیز ؛ ناشایستہ ؛ کھاؤ ؛ اکّال ؛ بلانوش ؛ نجس ؛ میلا کچیلا ؛ پلید شخص ۔ (فعل متعدی) سُور کی طرح پُشت کو اُوپر کی طرف خمیدہ کرنا ؛ اپنے حصّے سے زیادہ لینا ؛ خشخشی کرنا جیسے گھوڑے کی ایال کو ۔ (فعل لازم) دونوں کناروں سے جُھکنا ، جیسے بحری جہاز کا ۔

**hogan**, n. جھونپڑی ؛ جُھگی ؛ ڈھاری ؛ کُٹیا ؛ ''نواہو انڈین'' کی جھونپڑی جو کھمبوں اور چھڑیوں کی بنی ہوئی ہوتی ہے جن پر مٹی لیپ دی جاتی ہے ۔

**hogback**, n. (ارضیات) چٹان کی جُھکی ہوئی تہوں کے غیر مساویانہ کٹاؤ سے بنی ہُوئی زمین کی سلامی؛چھت کی چوٹی جس پر نوکدار سِرا ہوتا ہے ۔

کھیلنے والے کی کمر تک رہتا ہے ؛ موغوب مصروفیت یا دلچسپی کا اکثر و بیشتر موضوع ؛ پسندیدہ مشغلہ ۔

**hobgoblin**, n. بُھوت ؛ ہَوّا ؛ بُھتنا ، شیطان ؛ عفریت ؛ شریر بچّہ ؛ ڈراوا ؛ خوف یا ناروا دہشت پھیلانے والی چیز ۔

**hobnail**, n. گُل میخ ؛ کوکا ؛ موٹی کیل ؛ موٹے مضبوط سر والی کیل جو بھاری جوتوں اور بوٹوں کے تلووں پر لگانے کے لیے استعمال ہوتی ہے ؛ کوکے یا گومڑی کے نمونے کی آرایشی قسم جو کپڑے یا شیشے کی مصنوعات پر بنائی جاتی ہے ۔

**hobnailed**, a. گل میخ لگا ؛ کوکے لگا ؛ میخ لگا ؛ کُھردرا یا گنوار ۔

**hobnob**, v.t. بے تکلُّفی کے تعلّقات رکھنا ؛ قریبی تعلّق ہونا ؛ ہم پیالہ و ہم نوالہ ہونا ؛ باہم شراب پینے کے لیے بُلانا ۔

**hobo**, n. سیلانی ؛ بنجارہ ؛ عموماً بے گھر اور قلّاش ؛ آوارہ گرد ؛ نقل مکانی مزدور ۔

**hoboism**,n. آوارہ گردی ؛ بنجارہ پن ۔

**Hobson's choice**, n. [انگلستان کے تھامس ہابسن ۱۵۴۴ء ـ ۱۶۳۱ء کے نام پر ، جو گھوڑے کرائے پر دیتا تھا اور اصرار کرتا تھا کہ ہر گاہک اصطبل کے دروازے کے ساتھ/نزدیک والا گھوڑا لے] پیش کردہ شے منظور کر لینے یا کُچھ بھی نہ لینے کا اختیار ؛ انتخاب بہ مجبوری ۔

**hock**, n. زیرزانو ؛ مابِض ؛ گُھٹنا ؛ جَانگھ کا ایک حصہ ؛ جانور کی پچھلی جانگھ ؛ گھوڑے ، بیل یا اس قسم کے جانور کی پچھلی ٹانگ کا جوڑ جو آدمی کے ٹخنے کی طرح ہوتا ہے لیکن زمین سے اُوپر ہوتا ہے اور یوں ، اِس طرح لگتا ہے جیسے پیچھے کی طرف مُڑا ہوا ہو ؛ پرندے کے جسم میں ایسا ہی جوڑ (اسی طرح کے مقام پر) ۔ (فعل متعدی) گھٹنے کے پیچھے ، ایڑی کی نس کاٹ کر اپاہج اور معذور بنا دینا ؛ گھٹنے کے پیچھے کی نس کاٹ کر لنگڑا کر دینا ؛ عِرقُوب کاٹنا ۔

**hock**, n. گِرو ؛ رہن ۔ (عوامی) قید خانہ ۔ (فعل متعدی) (عوامی) گروی رکھنا ، رہن رکھنا ۔

**hocker**,n. گروی رکھنے والا ۔

**hock**, n. (زیادہ تر برطانوی) سفید رائن شراب ؛ کوئی سی سفید رائن (Rhine) شراب ۔

**hockey** n. ہاکی ؛ ہاکی کا کھیل ۔

**Ice hockey**,n. برف ہاکی ؛ برف پر کھیلا جانے والا کھیل جس میں مخالف ٹیمیں ، پھسلنے جوتوں پر لمبی مڑی ہوئی چھڑیاں لے کر ایک چھوٹے سے چپٹے گیند کو جسے پک کہا جاتا ہے ایک دوسرے کے گول میں پھنکنے کی کوشش کرتی ہیں ۔

**field hockey**,n. ہاکی ؛ اسی طرح کا کھیل جو عام میدان میں چپٹے گیند کے بجائے گول گیند کے ساتھ کھیلا جاتا ہے ۔

**hockey stick,** ہاکی ؛ پک یا گیند کو کنٹرول کرنے کے لیے ہاکی کے کھیل میں استعمال ہونے والی لکڑی جس کا نچلا سرا مُڑا ہوا ہوتا ہے ۔

**hocus**, v.t. جُل دینا ؛ فریب دینا ؛ دَم دینا ؛ نشہ ملا دینا ؛ دھوکا دینا ؛ چکمہ دینا ؛ چالاکی کرنا ؛ منشیّات سے مدہوش کرنا ۔

**hog cholera,** n. (بیطاری امراضیات) خنزیری ہیضہ ؛ ایک چُھوت کی بیماری جو سُوروں کو لگتی ہے اور بعض دفعہ مہلک ہوتی ہے ، یہ تقطیر پذیر وائرس سے لگتی ہے اور اس میں بھوک کا فقدان ، کمزوری ، بُخار اور دیگر علامات پیدا ہوتی ہیں ۔

**hogfish,** n. سُور مچھلی ، خنزیر ماہی ؛ شکل میں سُوروں سے مِلتی جُلتی مچھلیوں میں سے کوئی ایک قرمزی رنگ کی خوردنی مچھلی ۔

**hoggish,** a. سُور نُما ، سُور جیسا ؛ خُودغرض ؛ پیٹو ؛ غلیظ ؛ بَلاچٹ ؛ نجس ؛ ناپاک ؛ پلید ۔

**hoggishly,** adv. سُور کی طرح ؛ گندے پن سے ۔

**hoggishness,** n. خنزیریت ؛ سُور پَن ؛ غلاظت ؛ بَلانوشی ۔

**hognose, hognose snake, hognosed snake,** n. خنزیر نما تھوتھنی سانپ ؛ امریکی غیر ضرر رساں سانپ جو سُور جیسی تُھوتھنیوں ، عجیب و غریب حرکتوں اور چھیڑے جانے پر کنڈلی مار لینے کے وجہ سے مشہور ہے ۔

**hog peanut,** n. ہاگ پی نَٹ ؛ مونگ پھلی کے خاندان کا جڑواں پودا جو مشرقی ریاست ہائے متحدہ امریکا میں ہوتا ہے اور جس پر زمین کے نزدیک یا زمین کے نیچے مُونگ پھلی جیسا پھل لگتا ہے ۔

**hogshead,** n. بڑا پیپا، خصوصاً ۶۳ سے ۱۴۰ گیلن والا ؛ سیّال چیزوں کا پیمانہ جو ۶۳ گیلن یا ۲۳۸ء۵ لٹر کے برابر ہوتا ہے ۔ مخفف : hhd ۔

**hogtie,** v.t. جکڑ بند کرنا ؛ چاروں پاؤں یا دونوں ہاتھ اور دونوں پاؤں باندھ دینا ؛ بے بس/ناکارہ کر دینا ۔

**hogwash,** n. دھوَون یا فضلہ/کوڑا جو سُوروں کو کھلایا/پلایا جاتا ہے ۔ (عوامی) بیکار شے ؛ بے معنی مبالغہ آمیز گفتگو یا تحریر ۔

**hoicks, hoick,** interj. ہُش ؛ شکار کے دوران کُتّوں کو ہُشکارنے کے لیے آواز ۔ (فعل متعدی و لازم) ہُشکارنا جیسے شکاری کُتّوں کو ۔

**hoiden,** n.,a. چنچل ، شریر (لڑکی) ؛ بیہودہ ؛ بدتمیز ۔

**hoi polloi,** [جرمن] کثرت ؛ ہجوم (بعض اوقات غلطی سے پہلے the لگا دیتے ہیں حالانکہ hoi کا مطلب ہی the ہے) ۔

**hoist,** v.t. بُلند کرنا ؛ اُونچا کرنا ؛ چڑھانا یا اُٹھانا، خصوصاً کسی مشین وغیرہ سے ۔ (اسم) اُٹھانے کا عمل ؛ لفٹ ؛ اوپر اٹھائے جانے کا عمل ؛ چڑھائی ؛ چڑھاؤ ؛ مِرفاع ؛ مستول کی بلندی ؛ ایسا کرنے کی مشین/آلہ/کَل ۔ (برطانوی) سامان کی لفٹ ؛ بادبان یا جھنڈے کی عمودی بُلندی ۔

**hoister,** n. لفٹ ؛ اُٹھانے والا ؛ بُلند کرنے والا ۔

**hoity-toity,** n.,a. غرور و تکبر ؛ چڑچڑا ؛ جھلاّ ؛ جھلاّ پن ؛ تُند خُوئی ؛ بدمزاجی ؛ بدمزاج ؛ چڑچڑاپن ؛ متکبّر ؛ خودبین ؛ خودبینی ؛ تُند خو ؛ کلمۂ تحقیر و تعجُب ؛ طوفانِ بے تمیزی ؛ مغرور ؛ متلون/لاابالی مزاج ؛ بے جا طور پر مغرور ؛ نخوت والا ؛ سرگراں ؛ متلّون ؛ وحشی/بے وقوف ؛ وہمی ؛ بدحواس ۔

**hokum,** n. تقریر یا ڈرامے میں مزاح یا جذبات سے پُر مواد ، قطع نظر اس سے کہ وہ سچّا یا جھوٹا ہے ؛ بے معنی ؛ بکواس ۔

**Holarctic,** a. ہمہ شُمالی ؛ ہالارکٹک ؛ آرکٹک کے دو جُغرافیائی علاقوں بعد شمالی (Palearctic) اور نوشمالی (Nearctic) سے متعلّق ۔

**hold,** v.t.,v.i تھامنا ؛ پکڑنا ؛ گرفت میں رکھنا ، سنبھالنا ؛ ہاتھ میں پکڑنا ؛ کسی خاص حالت میں برداشت کرنا ، ڈالنا یا رکھنا (جیسے : to hold the hands up) ؛ جانچنا یا ملحوظ کرنا (جیسے : I hold him in honor) ؛ حامِل ہونا/بھرا ہونا یا وصول کرنے اور رکھنے کی اہلیت رکھنا ؛ اپنے آپ میں رکھنا یا باہر گِرنے اور چھلکنے سے بچانا ؛ قبضے میں رکھنا ؛ حفاظت سے رکھنا ، محفوظ یا ریزرو رکھنا ؛ قبضہ کر لینا یا ملکیت میں رکھنا ؛ (دشمنی یا دوستی) رکھنا (جیسے : to hold enmity) ؛ اپنے بس میں رکھنا؛ ہتھیانا ؛ قبضہ رکھنا ؛ دخل رکھنا ؛ دعویٰ کرنا ؛ کہنا ؛ رائے رکھنا ؛ گنجایش رکھنا ؛ ضروری یا اہم جاننا ؛ قائم رکھنا ؛ جاری رکھنا ؛ معلُوم کرنا ؛ خیال کرنا ؛ قید کرنا ؛ بند کرنا ؛ روکنا ؛ دربار کرنا ؛ اجلاس کرنا ؛ جلسہ کرنا ؛ منعقِد کرنا ؛ رچانا ؛ مچانا ؛ کرنا ؛ دینا ؛ لینا یا استحقاق رکھنا (جیسے : to hold lands of the king) ؛ روکنا ، قابو کرنا یا پکڑنا ؛ معیّن کرنا جیسے کسی خاص طریق عمل کو ؛ پابند یا ممنون رکھنا جیسے وعدے کا پابند رکھنا ؛ اجرا یا مشق میں رکھنا؛ پُورا کرنا جیسے کورس کو ؛ منانا ، منعقد کرنا جیسے اجلاس ؛ مشغول یا مصروف رکھنا ؛ توجُّہ مبذول کرانا ؛ کوئی شے اپنی گرفت یا قابو میں رکھنا ؛ تعلّق رکھنا ؛ قائم رہنا ؛ پکّا رہنا ؛ اطلاق یا متعلّق رہنا (جیسے : the argument holds good) ؛ اپنا موقف جاری رکھنا ؛ بچنا ؛ قبضے کے لیے انحصار کرنا ؛ حقوق یا استحقاق/خطاب لینا (of یا from کے ساتھ) ؛ رُکنا ، ٹھہرنا یا انتظار کرنا ؛ وفادار رہنا ؛ نافذ یا بجا رہنا ۔ (صیغہ امر) روک دینا یا دے دینا ۔

**holdable,** a. قابلِ گرفت ۔

**holdback,** پس و پیش کرنا ؛ جھجھکنا ؛ منع کرنا ، روکنا ، قبضے میں رکھنا ؛ روک رکھنا ؛ باز رکھنا ۔

**hold down,** روکنا ؛ دبانا ۔

**hold forth,** جلسے میں تقریر کرنا ؛ کُھلّم کھلا بات کرنا ؛ پیش کرنا ۔

**hold in,** جانچنا ؛ قابو میں رکھنا ؛ پابند کرنا ؛ سختی کرنا ؛ دبانا ۔

**hold off,** الگ رہنا ؛ ساتھ نہ لگنا ؛ تاخیر کرنا ۔

**hold on,** جاری رکھنا ؛ برداشت کرنا ؛ چمٹے رہنا ۔ (برطانوی) مستقل مزاج رہنا ؛ لگے رہنا ؛ پکڑے رہنا ؛ تھامے رہنا ؛ ڈٹے رہنا ؛ گرفت یا قابُو رکھنا ؛ برقرار رہنا یا رکھنا ؛ چلائے جانا ؛ چلتے رہنا ؛ مستقل رہنا ؛ ثابت قدم رہنا ؛ چالو رکھنا یا رہنا ؛ گرفت مضبوط رکھنا ؛ پکڑے رہنا ۔

**hold together,** علحیدہ نہ ہونا ؛ متحد رہنا ؛ مجتمع رہنا ۔

**hold water,** (مجازاً) منطقی لحاظ سے مضبوط ہونا یا تفتیش اور پڑتال پر پورا اُترنے کے قابل ہونا (جیسے : This argument does not hold water) ۔

**hold with,** حمایت کرنا یا توثیق کرنا ؛ ہم نوائی کرنا ۔

**hold,** n. گرفت ؛ پکڑ ؛ قبضہ ؛ قابُو ؛ اختیار ؛ قدرت ؛ سہارا ؛ مقدور ؛ تھام ؛ اثر ؛ بندھن ؛ مُٹّھی ؛ بس ؛ ٹیک ؛ ٹھکانا ؛ ہاتھ کی

گرفت سے یا کسی دوسرے جسمانی طریقے سے مضبوط پکڑنے کا عمل (جیسے : to catch hold) ؛ سہارے کے لیے پکڑی ہوئی چیز ؛ کسی شے کو پکڑنے کے لیے چیز جیسے ہنیڈل یا دستہ ؛ غیر جسمانی گرفت ، کنٹرول ، قُوّت یا مضبوط اثر (جیسے : The idea has a strong hold on the imagination) ؛ کسی چیز کا سوراخ ، گھر یا خانہ ؛ جائیداد یا مقبوضہ زمین ؛ جیل یا جیل کی کوٹھڑی ؛ حوالات ؛ گڑھ ؛ گڑھی ۔ (برطانوی) جھونپڑی یا آبادی ۔ (موسیقی) وقفہ/ٹھہراؤ ؛بسرام ۔

**hold,** n. (جہاز رانی) سامان خانہ ؛ عرشے کے نیچے یا نچلے عرشے کے نیچے جہاز کا اندرونی حصّہ جہاں سامان بھرا جاتا ہے ؛ ہوائی جہاز کا سامان رکھنے والا حصّہ/پیٹ ۔

**holder,** n. گیر ؛ گیرندہ ؛ قابض ؛ دستہ ؛ پکڑنے والا شخص یا چیز خصوصاً جو ملکیّت یا قبضہ رکھے یا کسی شے کا استعمال کر رہا ہو ؛ مکین ؛ کرایہ دار ؛ مزارع ؛ کسی بِل یا نوٹ کا اصل یا مؤثر مالک اور قانونی طور پر اُس کی ادائیگی کا حقدار ؛ کسی چیز کے رکھنے یا پکڑنے کی چیز (اردو میں — دان یا خانہ وغیرہ جیسے لاحقے کے معنی ہوتے ہیں) (جیسے : قلم دان pen holder سگار دان cigarholder ) ۔

**holding,** n. پٹہ ؛ اِجارہ ؛ ملکیتِ ارضی ؛ پکڑنے کا عمل ؛ زمین کا پٹّہ خصوصاً اُس کھیت کا جو دوسرے شخص سے کرائے پر لیا گیا ہو ۔ (اکثر جمع) کسی بھی قسم کی مملوکہ جائیداد لیکن خصوصاً تمسکات اور بانڈ ؛ ہولڈنگ کمپنی کے زیرانتظام کاروبار ۔ (کھیل) حریف کے کھیل میں غیر قانونی مداخلت ۔

**holding company,** n. (مالیات) غالب کمپنی ؛ ایسی کمپنی جو بعض دُوسری کمپنیوں میں معتدبہ اسٹاک/حصص کی مالک ہو اور اس طرح اُن کے امور کو مؤثر طور پر کنٹرول کر رہی ہو ۔

**holdout,** n. منکرِ تعاوُن ؛ انکاری ؛ کسی گروہ یا جماعت کی سرگرمیوں میں حصّہ لینے سے انکار کرنے والا ۔ (بول چال) پیشہ ور جو کسی معاہدے پر دستخط کرنے میں اس اُمّید پر تاخیر کرے کہ کوئی اضافی فائدہ بھی مل سکے ۔

**hold out,** v.t. بڑھانا یا پھیلانا ، جیسے ہاتھ ؛ تجویز کرنا یا پیش کرنا جیسے کاروبار کا موقع ۔ (فعل لازم) مضبوطی سے قائم رہنا ؛ جھکنے سے انکار کرنا ؛ دیرپا ہونا ؛ برداشت کرنا ؛ سہ جانا ؛ سہنا ؛ رہنا ؛ چلنا قائم یا برقرار رہنا ؛ مستقل یا مضبوط رہنا ؛ گزار لے جانا ؛ ثابت قدم رہنا ؛ سہارنا ؛ اٹل رہنا ۔

**hold over,** v.t. ملتوی کرنا ؛ معرضِ التوا میں ڈالنا ؛ ٹال دینا ؛ روک رکھنا ؛ آئندہ کے لیے اٹھا رکھنا ؛ مستقبل میں ملحوظ رکھنے یا کرنے کے لیے الگ کر لینا یا ملتوی کر دینا ۔ (فعل لازم) مقررّہ میعاد کے بعد بھی کسی عہدے پر رہنا یا زمین پر قابض رہنا ۔ (اسم) (بول چال) عام میعاد کے بعد عُہدے پر یا ملکیّت پر قائم رہنے والا ؛ سابقہ دور کی باقی ماندہ چیز ؛ مقدمے کے منتظر قیدیوں کے لیے حوالات یا کوٹھڑی ۔

**holdup,** n. (بول چال) ڈاکہ ؛ ڈاکہ ڈالنے کے لیے کسی شخص یا گاڑی کو زبردستی روک لینے کا عمل ؛ اس نوعیت کی کوئی اور کارروائی بطور زیادہ قیمت یا استحصالِ زر ؛ کسی سرگرمی کی پیش رفت کے دوران عارضی رکاوٹ یا التوا ۔

**hold up,** v.t. عمودی حالت میں اٹھانا یا رکھنا ؛ سنبھالنا ؛ سنبھالے رکھنا ؛ قائم رکھنا ؛ سہارا دینا یا بلند رکھنا ؛ نمایش کرنا ۔ (بول چال) روکنا اور لُوٹ لینا ؛ روک لینا ؛ رہزنی کرنا ؛ روک رکھنا ۔ (فعل لازم) برداشت کرنا ؛ خلل اور پریشانی سے متاثر نہ ہونا ۔

**hole,** n. سُوراخ ؛ خلا ؛ چھوٹا گڑھا ؛ بھَٹ ؛ موری ؛ گڑھا ، خانہ ؛ ثُقبہ ؛ گھر ؛ کھوہ ؛ چھید ؛ٹھوس جسم یا ڈھیر میں کھوکھلی جگہ ؛ خلا/جوف ؛ کھدائی ؛ درز ؛ دہن ؛ روزن ؛ خالی جگہ یا شگاف ؛ غلطی یا نقص ؛ جانور کا کُھدا ہوا گھر ؛ بِل ؛ رہنے کی چھوٹی تاریک یا کم حیثیت جگہ ؛ کوٹھری یا تہ خانہ ۔ (بول چال) پریشان کُن یا اُلجھن والی صورتِ حال (جیسے : to find oneself in a hole) ۔ (کھیل) متعدد کھیلوں میں اسکور حاصل کرنے کی غرض سے ماربل کی گولی ، گیند وغیرہ ڈالنے کے لیے چھوٹا سا گڑھا یا سوراخ ؛ کُچّک ؛ گہرا تالاب ، کھاڑی یا چھوٹی سی بندرگاہ ۔ (فعل متعدی) سوراخ یا بہت سے سُوراخ بنانا ؛ کھوکھلی جگہیں بنانا یا شگاف ڈالنا ؛ گاڑنا جیسے نل کا ؛ کُھدائی کرنا جیسے سرنگ کی ؛ گڑھے یا سوراخ میں ڈالنا جیسے گالف کے دوران گیند کو ۔ (فعل لازم) ایک یا کئی سوراخ بنانا ؛ بِل یا سوراخ میں اُتر جانا ؛ سردیوں کے لیے بِل میں غائب ہو جانا جیسے سرما میں بے حس ہو جانے والے جانور کرتے ہیں (عموماً up کے ساتھ) ۔ (گالف) گیند کو سوراخ میں ڈالنا (اکثر out کے ساتھ) ۔

**holey,** a. سوراخ دار ؛ روزن دار ۔

**holiday,** n. چُھٹی ؛ تعطیل ؛ تیوہار ؛ عید ؛ قانوناً یا روایتاً منائے جانے کے لیے آرام کرنے کا دن ؛ تعطیل کا دن ؛ مقدّس دن ۔ (جمع ، برطانوی) چُھٹّی یا چھٹی کے ایام ۔ (صفت) پُر مسرّت موقع یا اُس کے منانے سے متعلق ۔ (فعل لازم) (برطانوی) تعطیلات منانا (عموماً at یا in کے ساتھ)۔

**holidayer,** n. چُھٹی منانے والا ؛ تعطیلات منانے والا ۔

**holily,** adv. مقدّس انداز میں ؛ پرہیز گاری اور خشوع سے ۔

**holiness,** n. تقدّس ؛ پاکبازی ؛ تقویٰ ؛ پرہیزگاری ؛ پارسائی ؛ پاکی ؛ قدس ؛ جنابِ مقدس ؛ پیر مرشد ؛ مقدس ہونے کی حالت ۔ (بڑے H سے) His یا Yours کے ساتھ ؛ پاپائے رُوم کا خطاب اور پہلے زمانے میں کلیسا کے دُوسرے زعما کا خطاب ؛ تقدُّس مآب ؛ تقدُّس پناہ ۔

**holism,** n. (فلسفہ) نظریۂ کُلیّت ؛ مکملیّت : یہ نظریہ کہ وجود کا تشخُّص یا شناخت کُل یا اِس کے اجزا کے مجموعے سے الگ اور ماسوا بھی ہے ۔

**holist,** n. کُلی ؛ نظریہ کُلیّت کا ماننے والا ۔

**holistic,** a. نظریۂ کُلیّت سے متعلق ۔

**holistically,** adv. نظریۂ کُلیّت کی رُو سے ۔

**holstic medicine,**n. کلّی طِب ؛ محض بیماری کی علامت کی بجائے پورے عُضو کا علاج ۔

**holland,**n. سن کا کپڑا ؛ ہالن ؛ کورا چمکدار یا غیر چمکدار لینن یا سُوتی کپڑا جو فرنیچر کے غلاف ، کتابوں کی جلد سازی اور بچوں کے ملبوسات بنانے میں کام آتا ہے اور بڑے عرض یا پنے کا ہو تو کھڑکیوں کے پردے کے طور پر بھی کام آتا ہے ۔

**hollandaise sauce,** n. ہالینڈیز ساس/چٹنی ؛ تھوڑی پکی ہوئی چٹنی جو پھینٹے ہوئے انڈوں ، مکّھن ، سِرکے یا لیموں کے رَس اور مسالوں سے

درخت ؛ ایک سدا بہار جھاڑی یا درخت ؛ شاہ بلوط کا درخت۔

**holmium,** n. (کیمیا) ہولیئم : ایک دھاتی عُنصر، زمین کے نایاب مادّوں میں سے ایک۔

**holoblastic,** a. (حیاتیات) ہمہ نہوضی ، کامل نہوضی : بارور بیضے سے متعلّق جس سے جنین ، مکمل تقسیم یا شگاف کے عمل سے وجود میں آتا ہے۔ بمقابلہ : meroblastic ۔

**holoblastically,** adv. ہمہ نہوضی انداز سے۔

**holocaust,** n. مکمّل تباہی ، عموماً آگ سے ؛ زلزلے ، سیلاب ، جنگ یا کسی اور وجہ سے زبردست جانی اور مالی نقصان؛ سوختنی قربانی؛ قتلِ عام ؛ عالمگیر تباہی۔

**holocaustic,** a. تباہی والا ؛ سوختنی قربانی جیسا۔

**hologram,** n. (طبیعیات) ہالو گرام ؛ لیزر شعاعوں کے ذریعے بننے والی سہ ابعادی صورت/انعکاس۔

**holograph,** n. خودنوشتہ تحریر ؛ خود نوشتہ وصیّت نامہ ؛ لکھنے والے کے دستخطوں کے ساتھ ، ہاتھ سے تحریر شُدہ دستاویز بطور وصیت ، مکتوب یا معاہدہ ؛ اصل تحریر۔

**holographic, holographical,** a. خود نوشتہ : اصل تحریر کا۔

**holohedral,** a. (قلمیات) کامل سطحی ؛ کُل سطحی ؛ تشاکل/مکمل ہم آہنگی کے لیے مطلوبہ زیادہ سے زیادہ سطحوں یا چہروں والا ؛ کامل السطحات(قلمیں)۔

**holohedrism,** n. کامل السطحیّت۔

**holohedron,** n. کامل سطحیّہ ؛ کُل سطحیّہ قلم ؛ کامل السطح صفات والی قلم یا شکل۔

**holophrastic,** a. (لسانیات) کثیرالتراکیبی ؛ ہمہ ترکیبی زبان سے متعلّق ؛ ایک لفظ میں جُملے یا فقرے کے اظہار سے متعلّق جیسے اسکیمو زبان میں ہوتا ہے۔

**holophytic,** a. (نباتیات) کامل نباتی ؛ ہمہ نباتی ؛ کامل نباتیت والا (پودا) ؛ خود پرور۔

**holotype,** n. (اصول تجنیس) ہم مُمثل ؛ ہمہ مثالی ؛ جانور یا پودے کا ایک نمونہ جسے دریافت کرنے والے نے بیانیہ اور تاریخی حوالے کے مقصد کے لیے پوری نوع کو بیان کرنے کی غرض سے چُنا ہو۔

**holotypic,** a. ہم مُمثل سے متعلّق

**holozoic,** a. (حیاتیات) ہم حیوانی ؛ کامل حیوانی ؛ معدے میں داخل کرکے ٹھوس نامیاتی غذائی مادّے کو جذب کر لینے والا جیسے اکثر حیوانات کرتے ہیں ؛ غیر طبعی تغذیے کا۔

**Holstein, Holstein-Friesian,** n. ہالسٹین ؛ بڑے سائز کے دُودھیّے مویشیوں کی ایک نسل جو اصلاً شمالی ہالینڈ اور فریز لینڈ سے تعلّق رکھتی ہے اور جس کی سفید رنگ کی جلد پر کالی سیاہ بے ترتیب دھاریاں ہوتی ہیں۔

**holster,** n. ہولسٹر؛ پستول دان ؛ پستول کا چمڑے کا غلاف جو عموماً پیٹی یا زین کے ساتھ لٹکا ہوا ہوتا ہے۔

**holy,** a.,n. متبرک ؛ پاک ؛ مُتّقی ؛ مقدس ؛ فنا فی اللہ ؛ مذہبی اختیار کے ذریعے وقف ؛ ایسی اہلیّت والا جو عبادت اور عقیدت پر مجبور کر دے ؛ کلیسا یا مذہب کی خدمت کے لیے وقف ہو جانے پر اعلیٰ وارفع مرتبہ حاصل کر لینے والا ؛ عادات و اطوار کے لحاظ سے

بنائی جاتی ہے اور بروکولی ، اسپریگس اور انڈوں کے ساتھ پیش کی جاتی ہے۔

**Hollands, Holland gin,** n. جن (شراب) جو پہلے ہالینڈ میں بنائی گئی تھی : اس میں ، صنوبری سدا بہار جھاڑی juniper ، براہِ راست مالٹ میں ملائی جاتی ہے۔

**holler,** v.i. (بول چال) چیخنا ؛ چلّانا ؛ پُکارنا ؛ بلند آواز سے شکایت کرنا ؛ حیرت سے چیخ اٹھنا ؛ توجُہ مبذول کرنے کے لیے چیخنا۔ (فعل متعدی) (بول چال) چیخنا جیسے اُس نے بھاگتے شخص کو بلند آواز میں صلواتیں سُنائیں ؛ جذبات کو الفاظ کا جامہ پہنانا۔ (اسم) (بول چال) چیخ پکار ؛ بلند بَین یا شکایت یا درد کا اظہار ؛ عام سمعی فاصلے سے باہر شخص کو پُکارنا ؛ بلند آواز سے شاباش۔

**hollo,** interj. ارے ؛ ہلہ ؛ ہو ؛ اجی ؛ ہٹ ؛ توجّہ حاصل کرنے کے لیے یا خوش آمدید کہنے کے لیے آواز ؛ حیرت ، مسرّت یا حوصلہ افزائی/تحسین کے لیے فجائیہ۔

**hollow,** a. مُجوّف ؛ کھوکھلا ؛ خالی ؛ اندر سے خالی جگہ والا ؛ اندرونی خلا کا حامل ؛ غیر ٹھوس ؛ مجوّف/مقعّر ؛ اندر دھنسا ہُوا ؛ اسی طرح کی آواز سے متعلّق جیسے خلا سے گونج کر آ رہی ہو ؛ گہری یا پست ؛ بے معنی ؛ مہمل ؛ بے وفا ؛ دغا باز ؛ غیر مخلص یا غیر وفادار ؛ دھوکا باز ؛ جُھوٹا ؛ جعلی ؛ بناوٹی ؛ فریب کار ؛ بُھوکا۔ (اسم) غار ؛ خلا ؛ گڑھا ؛ کھوہ ؛ خندق ؛ کھوکھلا پن ؛ عام سطح کے نیچے یا کسی چیز کے اندر نشیب یا کھدی ہوئی جگہ ؛ خالی جگہ/گڑھا۔ (فعل متعدی و لازم) گڑھا بنانا ؛ کھوکھلا کرنا (عام طور پر out کے ساتھ)۔

**hollowly,** adv. کھوکھلے انداز میں۔

**hollowness,** n. کھوکھلا پن ؛ ناراستی ؛ جوف ؛ خلا ؛ دغا بازی ؛ دھوکا ؛ ریا۔

**hollowware,** n. کھوکھلے ظُرُوف ؛ عُمقی ظُرُوف ؛ شیشے ، کانچ ، دھات اور خصوصاً چاندی کے بنے ہوئے برتن یا ماکولات پیش کرنے کے لیے تھالیاں ؛ رکابیاں ؛ چپٹے/ہموار برتنوں کے مقابلے میں اس طرح کے برتن جن میں گہرائی ہو ؛ غوری۔

**holly,** n. شرابة الراعی ؛ راج درخت ؛ جنس گُل خطمی (Ilex) کے پودے یا جھاڑیاں جن کے پتّے خوبصورت ، چمکدار اور کانٹے دار ہوتے ہیں اور جن پر سُرخ رنگ کی بیری لگتی ہے ، اس کے پتّے اور بیریاں زیادہ تر کرسمس کے موقع پر سجاوٹ کے لیے استعمال ہوتے ہیں۔ دیکھیے : ilex ۔

**holly hock,** n. گُل خیرہ ؛ گُل چہرہ ؛ ایک بڑا اور باغ میں اگایا جانے والا پودا ، جنس خطمی فرنگی (Althea rosea) ، یہ خُبّازی (mallow) یا خطمی اور سونچل کے خاندان سے ہوتا ہے ، عموماً چین میں اُگتا ہے ، پتّے کُھردرے اور لہر دار اور مختلف بھڑکیلے رنگ کے پھولوں کے حلقہ نما گُچّھے ہوتے ہیں۔

**Hollywood bed,** n. چھوٹی ٹانگوں کااسپرنگ دار گدّا ، پائنتی تختے کے بغیر لیکن سرہانے تختے کے ساتھ یا تختے کے بغیر ہوتے ہیں۔

**holm,** n. ٹاپو ، دریائی جزیرہ۔ (برطانوی) لبِ دریا زرخیز زمین کا نشیبی ہموار ٹُکڑا۔

**holm,** n. (برطانوی) سدا بہار بلوط ؛ سندیان ؛ راج

مقدس ؛ پُربیبت ؛ الوہی اصلیّت والا ؛ بھگت ؛ ولی ؛ صاحبِ دل ؛ واجبُ التعظیم ؛ بے گناہ ؛ معصوم ؛ پاکباز ؛ اولیا صِفت ؛ بے نفس ؛ پرہیز گار؛ مقدس مقام یا جگہ ۔

**Holy City,** n. بیت المقدس ؛ مقدس شہر جیسے مکّہ ، مدینہ اور یروشلم وغیرہ ؛ شہر جو کسی مذہب کے پیروکاروں کی نظر میں مقدّس ہو ؛ جنت ۔

**Holy Communion,** n. مقدّس عشائے ربّانی ؛ مقدّس عناصر یا عشائے ربّانی کے اجزا کا استقبال کرنے کا عمل ۔

**holy day,** n. مقدّس دن؛ روزِ مقدّس؛ مذہبی تہوار کا دِن ؛ مذہبی تقدیس کا دن خواہ دعوت یا روزہ کے لیے ہو ؛ عید ؛ مذہبی جشن ؛ چُھٹی ؛ تعطیل ۔

**Holy Father,** n. (رومن کیتھولک کلیسا) مقدّس باپ ؛ پاپائے رُوم ۔

**Holy Ghost, Holy Spirit,** n. روحُ القدس ؛ تثلیث میں تیسری ذات ۔

**Holy Grail, Grail,** n. پیالہ جو حضرت مسیح نے عشائے آخری میں استعمال کیا تھا ؛ بہادُرانہ مہمات کا مقصد ؛ کسی بھی جُرأت مندانہ تلاش کا مقصود ۔

**Holy office,**
**Congregation for the Doctrine of the Faith,** n. رومن کیتھولک چرچ کی مقررہ دُعا جو عقیدے کے اخلاص اور الحاد کی بیخ کُنی کے بارے میں ہوتی ہے ۔

**holy of holies,** n. مقدّس ترین (شخص یا جگہ) ؛ یہودی صومعہ کا وہ حصّہ جس میں ''تابوت یہودا'' رکھا جاتا ہے ؛ بخاص تقدیس کی کوئی جگہ ۔

**holy oil,** n. (کلیسیات) روغنِ مقدّس ؛ مقدّس تیل جو یونانی ، لاطینی اور انگلستانی کلیسا میں رسوم و عبادات میں استعمال کیا جاتا ہے ۔

**holy orders,** n. سلسلۂ تقدیس ؛ سلسلۂ اولیا ؛ کلیسا کی تقسیمِ مدارج ؛ مقرّر کردہ پادری کا مذہبی درجہ ؛ نصرانی پاپائیت کے درجے ۔

**Holy Roller,** n. ایسے مذہبی فرقے کا رُکن جس کی خدمات جذباتی مذہبی اظہار کے لیے معروف ہوں ؛ کٹّر مذہبی پیرو کے لیے طنزیہ اصطلاح ۔

**Holy Roman Empire,** n. مقدّس سلطنتِ رُوما ؛ مغربی اور وَسطی یورپ کی ریاستوں کا ڈھیلا ڈھالا نیم وفاق جسے پاپائے روم مذہبی لحاظ سے کنٹرول کرتا تھا اور جو سیاسی اکائی کے طور پر ۹۶۲ء سے ۱۸۰۶ء تک قائم رہا ۔

**Holy See,** n. (رومن کیتھولک کلیسا) پاپائی منصب ؛ پاپائے رُوم ؛ پاپائے رُوم کا دفتر/عہدہ اور دائرۂ اقتدار ؛ پاپائی عدالت ۔

**Holy Spirit, Holy Ghost,** n. رُوحُ القدس ؛ تثلیث میں تیسری ذات ۔

**holystone,** n. ریتلا پتھر ؛ جھاواں پتھر ؛ نرم ریتلا پتّھر جِسے ملّاح جہاز کے عرشوں/تختوں کی صفائی وغیرہ کے لیے استعمال کرتے ہیں ۔ (فعل متعدی) ایسے پتّھر کے ساتھ رگڑنا/صیقل کرنا ۔

**Holy Synod,** n. مقدس شُورائے کلیسائی ؛ مشرقی راسخ الاعتقاد کلیسا کی ہیئتِ مجاز یا مجلسِ شُوری ۔

**Holy Thursday,** n. (کلیسائے انگلستان) مقدّس پنج شنبہ ؛ ایسٹر سے پہلی جمعرات ؛ خیراتی جمعرات ۔

**holy water,** n. (کلیسیات) آبِ مقدّس ؛ دَم کیا پانی ؛ پادری کا دَم کیا ہُوا پاک پانی ۔

**Holy Week,** n. ہفتۂ مقدّس ؛ ایسٹر سے پہلے کا مقدّس ہفتہ ۔

**Holy Writ,** n. صحیفۂ مقدّس ؛ صحفِ انبیا ؛ پاک نوشتے ؛ کتابِ مقدّس ؛ بائبل اور اس کے حصّے ۔

**homage,** n. احترام ؛ تعظیم ؛ اطاعت ؛ عقیدت ؛ خراجِ عقیدت ؛ آداب ؛ تکریم ؛ عہدِ اطاعت ؛ اظہارِ عقیدت ؛ اظہارِ اطاعت ؛ بندگی ؛ فرمانبرداری ؛ تسلیم ؛ حلفِ وفاداری ؛ عزّت ؛ عقیدت کے اظہار کا عمل ؛ جاگیرداری کے زمانے میں لگان دار کا اپنے آقا/جاگیر دار کے ساتھ وابستگی کا باضابطہ اقرار ۔

**homager,** n. مؤدِب ؛ احترام کُنندہ ؛ تکریم کُنندہ ؛ لگان دار ۔

**hombre,** n. (عوامی) شخص ؛ آدمی ۔

**homburg,** n. ہومبرگ ؛ مردانہ فَیلٹ ہَیٹ ؛ مردانہ ہیٹ جو اُوپر سے لمبائی میں اندر کو دھنسا ہُوا اور کناروں پر سے اُوپر کو مڑا ہُوا ہو ۔

**home,** n. گھر ؛ خانہ ؛ رہایش گاہ ؛ ٹھکانا ؛ ملجا ؛ زادبوم ؛ مَسکن ؛ بیت ؛ ڈیرا ؛ مقام ؛ وطن ؛ دیس ؛ مُلک ؛ جنم بُھوم ؛ مکان یا اپارٹمنٹ جو کسی شخص ، خاندان یا کُنبے کی مخصوص رہایش گاہ ہو ؛ مانُوس پڑوس ؛ آبائی شہر، علاقہ یا مُلک ؛ جانور کے رہنے کی جگہ ؛ کسی چیز کا اصل یا عمومی علاقہ ؛ رہایش یا نشست ؛ بے گھر ، ضعیف ، بیمار ، مُحتاج لوگوں یا یتیموں کی نگہداشت کا رہایشی ادارہ ؛ مختلف کھیلوں میں ہدفی مقام ۔ (بیس بال) تختہ جس پر گولا/خانہ جڑا ہوتا ہے اور جس کی سمت گول کرنے والا بال پھینکتا ہے (نیز home plate) ۔ (مجازاً) جنّت ۔ (صفت) گھر کا یا گھر سے متعلّق ؛ گھریلو ؛ خانہ ساز ؛ مُلکی ؛ وطنی ؛ دیسی ؛ داخلی ؛ اندرُونی ؛ نجی ؛ گھر کا ؛ اپنا ؛ مؤثّر ؛ کاری ؛ کارگر ؛ دلنشین ؛ مناسب موقع ؛ موضوع کے مطابق ؛ صدرمقام (جیسے : home office) ؛ (متعلّق فعل) اپنے گھر یا اپنے مُلک کی طرف ؛ موقع یا موضوع کی مناسبت سے ؛ ہدف کی طرف ؛ مطلوبہ نتیجہ حاصل کرنے کی خاطر (جیسے : to bring a lesson home to a person) ؛ مؤثّر طریقے سے ۔

**at home,** گھر میں ؛ مکان پر ؛ اپنے مانوس علاقے میں یا اس کے اردگرد ؛ طاق ؛ ماہر ، جانا پہچانا یا اچّھی طرح متعارف (جیسے : at home in a subject) ؛ آرام و سہولت سے (جیسے: to make oneself at home) ۔

**homeless,** a. بے گھر ؛ بے خانماں ؛ خانہ بدوش ؛ بے گھرا ؛ نِگھرا ؛ خانہ برباد ؛ بے آسرا ؛ بے وطن ۔

**homelessness,** n. بے خانمی ؛ بے گھری ؛ خانہ بدوشی ۔

**home,** v.i.,v.t. گھر جانا یا گھر واپس آنا؛ رہایش اختیار کرنا ؛ ہدف یا ہوائی اڈے کی طرف جانا جیسے گائنڈڈ میزائل یا ہوائی جہاز کا ؛ گھر مہیّا کرنا ؛ گھر بھیجنا ؛ بندرگاہ ، ہوائی اڈے یا ہدف کی طرف بھیجنا جیسے بحری جہاز ، ہوائی جہاز یا میزائل کو خصوصاً رہنمائی/کنٹرول کے خود کار نظام کے تحت ۔

**home-and-home,** a. (کھیل) گھر بہ گھر (کھیل) ؛ خانہ بہ خانہ ؛ کھیلوں یا مقابلوں کے اُس سلسلے کے بارے میں جو دو ٹیموں کے درمیان ، باری باری اُن کے شہروں یا اُن کی مہیّا کردہ سہولیات کے تحت منعقد ہوں ۔

**homebody,** n. خانہ نشین شخص ؛ ایسا شخص جس کی زندگی میں سب سے بڑی دلچسپی کا مرکز اُس کا گھر ہو ؛ گھر میں زیادہ رہنے والا شخص ۔

**homebred,** a. دیسی ؛ وطنی ؛ مقامی ؛ خانہ پرور ؛ گھریلو ؛ خانگی ؛ گھر کا پلا ؛ ناتربیت یافتہ ؛ بدتہذیب ؛ اصلی ؛ ذاتی ؛ خِلقی ؛ جبّلی ؛ نفاست کے بغیر ۔

**home coming,** n. مراجعتِ وطن ؛ گھر/وطن کو مراجعت : لوگوں کی کسی جماعت کا کسی ایسے مقام پر مقررہ وقت کے مطابق اکٹھا ہونا جہاں کسی زمانے میں وہ رہتے رہے ہوں جیسے مدرسوں ، کالجوں یا یونیورسٹیوں کے سابق طلبہ کی تنظیموں کی سالانہ تقریبات ؛ گھر آوری ۔

**home economics, domestic science,** n. خانہ داری (علوم) ؛ ہوم اکنامکس ؛ گھر چلانے کا عِلم : اس میں غذائیت ، بچّوں کی نگہداشت ، ملبوسات ، گھر کا بجٹ بنانے اور اس قبیل کی چیزوں کا مطالعہ یا عِلم شامل ہوتا ہے ۔

**home front,** n. اندرونی محاذ ؛ گھریلو محاذ ؛ مکمّل جنگ میں شہری/سول آبادی کی سرگرمیوں کا محاذ ۔

**homelike,** a. گھر جیسا ؛ پُرتپاک ، آرام دہ ؛ جانا پہچانا ؛ مانُوس ۔

**homely,** a. گھر سے متعلق / گھریلو ؛ تکلّفات سے بَری ؛ سادہ ؛ شکل و صورت میں سادہ ؛ غیر جاذبِ نظر ؛ اَن گھڑ ؛ ناتراشیدہ ؛ کُھردرا ؛ رُوکھا ؛ غیر متمدّن ۔

**homeliness,** a. سادہ پن ؛ سادگی ؛ گھریلوپن ۔

**homemade,** a. گھر کا بنا ہوا ؛ خانہ ساز ؛ سادہ اور بھونڈے ڈیزائن کا ؛ وطنی ؛ مُلکی ؛ مُلکی ساخت کا ؛ خانگی ؛ دیسی ؛ گھر کا ؛ گھریلو ۔

**homeopathy, homoeopathy,**n. علاج بالمثل ؛ ہومیوپیتھی ؛ ایسا طریق علاج جس میں قلیل مقدار میں ایسی ادویات دی جاتی ہیں کہ اگر وہی ادویات زیادہ مقدار میں صحت مند شخص کو دی جائیں تو بیماری کی علامات ظاہر ہونے لگتی ہیں ۔ [بمقابلہ ایلوپیتھی allopathy ] ۔

**homeopathic,** a. ہومیوپیتھک ؛ ہومیوپیتھی سے متعلّق ۔

**homeopathically,** adv. ہومیو پیتھی طریقِ علاج کی رُو سے ۔

**homeopath, homeopathist,** n. ہومیوپیتھ ڈاکٹر ؛ ہومیوپیتھ ؛ معالج بالمثل ؛ اس طریقِ علاج کا ماہر۔

**homeostasis,** n. (حیاتیات) قرار گیر ؛ بلندتر جانوروں کے جسمانی نظام کا وہ رُجحان جس کے تحت وہ قدرتی وظیفہ یا حالت متغیّر ہونے پر بھی نامیاتی استحکام کا ماحول برقرار رکھتے ہیں ۔

**homeostatic,** a. قرار گیرانہ ؛ اس رُجحان سے متعلّق ۔

**homeostatically,** adv. قرار گیرانہ انداز سے ؛ اس رجُحان کے لحاظ سے ۔

**homer,** n. [عبرانی] ہومر پیمانہ ؛ ناپنے کا قدیم عبرانی پیمانہ جو ۱۰۰ گیلن سیّال اور ۱۱ بشل خشک کے برابر ہے ۔

**homer,** n. (بیس بال) کامیاب دوڑ ۔ (فعل لازم) (بیس بال) کامیاب ضرب لگانا ۔

**Homeric,** a. ہومری ؛ ہومریانہ ؛ یُونانی شاعر ہومر کے بارے میں ؛ ہومر کی شاعری یا اسلُوب سے مشابہ ؛ بہادُرانہ ؛ بطلانہ ۔

**Homerically,** adv. ہومر کے انداز میں ۔

**home rule,** n. داخلی خُودمختاری ؛ سَوراج ؛ خُوذ اختیاری : مُلک ، نو آبادی یا شہر کی اُس کے اپنے باشندوں کے ذریعے حکومت، خصوصاً مقامی معاملات کی حد تک ۔

**home ruler,**n. داخلی خُودمختاری یا ہوم رُول کا حمایتی ۔

**home run,** n. (بیس بال) صحیح ضرب جس کی وجہ سے بَلّے باز میدان کا دائرہ مکمّل کرکے ''ہوم پلیٹ'' کو واپس آ جاتا ہے اور ایک رن حاصل کر لیتا ہے ۔

**homesick,** a. دیس ہُڑک ؛ گھر ہُڑک ؛ وطن کے لیے ملُول؛ گھر کے لیے افسُردہ ؛ وطن سے دور وطن کی یاد میں افسردہ اور ملول؛ اودرا ؛ بیمارِ وطن ۔

**homesickness,** n. دیس ہڑکا ؛ گھر ہُڑکا ؛ دیس لگن ؛ وطن سے دُوری پر افسردگی ؛ اودراہٹ ۔

**homespun,** a. خانہ بافت ؛ گھر کَتّی ؛ گھر کا بُنا ؛ بھدّا ؛ سادہ؛ خانہ ساز ؛ گھر میں بُنا یا بنا ہُوا جیسے دھاگا یا کپڑا ؛ اس طرح کے ملبوسات؛ سادہ یا بے نقش؛ بھدا اور کُھردرا ۔ (اسم) گھر میں بُنا ہُوا سادہ اور بے نقش کپڑا؛ اِس طرح کی شکل والا کپڑا عموماً ڈھیلی بُنت والا، مضبوط اور پایدار۔

**homestead,** n. مَسکن؛ باڑا ؛ ڈھوک؛ جھوک؛ بَھینی؛ مکان،خصوصاً وہ جس کے ساتھ میدان اور کوٹھریاں مُلحق ہوں ۔ (قانون) رہایش گاہ مع زمین و عمارات جس میں اُس کا مالک رہ رہا ہو اور قانوناً قبضے یا قُرقی سے مستثنیٰ ہو؛ 'ہوم اسٹڈ ایکٹ' کے تحت آباد شُدہ زمین ۔ (فعل لازم) اس قانون کے تحت ایک قطعۂ زمین کا حصول اور آباد کاری کرنا ۔ (فعل متعدی) اس قانون کے تحت آباد ہونا ۔

**Homestead Act,** امریکی کانگرس کا ۱۸۶۲ء کا قانون جس کے تحت 'مغرب' میں ۱۶۰ ایکڑ کا خالی قطعہ زمین آباد کار کو آباد کرنے اور آخرِ کار ملکیت میں لینے کے لیے دیا جا سکتا تھا ۔

**homesteader,** n. اس قانون کے تحت آباد کار۔

**homestead law, homestead exemption law,** n. کوئی سا قانون جس کے تحت گھروں کے مالک قرض خواہوں کی طرف سے املاک پر قبضہ کر لینے سے مستثنیٰ ہوں ؛ سرکاری زمین آباد کاری کے لیے بخشنے یا بیچنے والا قانون۔

**homestretch,** n. (گُھڑ دوڑ) منزل پٹی؛ مرحلۂ آخر؛ آخری موڑ اور دوڑ کے خاتمے کے درمیان والا ریس کورس کا حصّہ؛ اس لحاظ سے کسی سرگرمی یا سرگرمی کا آخری مرحلہ ۔

**homeward, homewards,** adv. گھر کو ؛ سُوئے وطن؛ گھر کی طرف/سمت؛ اپنے گھر یا آبائی وطن کی طرف ۔ (صفت) گھر کی سمت میں ۔

**homework,** n. گھر کا کام؛ گھر پر کیا جانے والا کام، خصوصاً وہ جو اُستاد طالب عِلم کو دے ۔

**homey, homy,** a. بلاتکلّف، آرام دہ اور سکون بخش ، جیسے گھر۔

**homeyness, hominess,** n. گھر کا سا آرام و راحت ۔

**homicidal,** a. مردم کُش ؛ انسان کُش ؛ ہم نسل کُش ؛ انسانی قتل سے متعلّق یا اس میں ملوث (جیسے : homicidal attack)؛ قتل کی طرف مائل ؛ قاتلانہ ۔

**homicidally** قاتلانہ انداز میں ۔

**homicide,** n. مردم کُشی ؛ قتلِ انسان ؛ ہم نسل کُشی ؛ انسان کا انسان کے ہاتھوں قتل جس میں انسان کا گلا کاٹنا ، مارنا ، قتل کرنا ، حادثاتی موت اور باجواز قتل سب شامل ہیں ؛ قاتل ۔

**homiletic, homiletical,** a. تبلیغ ، وعظ اور نصیحت کا ؛ فنّ وعظ گوئی سے متعلّق ۔

**homiletically,** adv. واعظانہ انداز سے ۔

**homiletics,** n. فنِ تبلیغ ؛ وعظ کی تیاری اور وعظ کرنے سے متعلّق عملی دینیات / مذہبیات کی شاخ ۔

**homily,** n. وعظ ؛ خُطبہ ؛ مذہبی مقالہ یا وعظ جو مجمع کے سامنے پڑھا یا پیش کیا جائے ؛ اخلاقی یا راست بازی کے رویّے پر نصحیت آمیز وعظ /مقالہ ۔

**homing,** a. مراجعت پسند ؛ گھر کو جانے والا ؛ گھر کی سمت یا کسی مخصوص مقام کی طرف ، جیسے گھر (کی سمت معلوم ہو جانے) کی جبلّت (homing instinct)۔

**homing device,** n. (فضائیات) ہوائی جہاز کو مطلوبہ مقام کی طرف لے جانے والا آلہ؛ گائڈڈ میزائل وغیرہ میں رکھا جانے والا وہ آلہ جو اسے نشانے پر لے جاتا ہے ۔

**homing pigeon, homer,** n. قاصدِ کبوتر ؛ پیغام رساں کبوتر جسے دُور دراز کی مسافتوں سے گھر واپس آجانے کی تربیت دی جاتی ہے ۔

**hominid, hominian, homonid,** n. (بشریات) نوع انسان (Hominidae) کا رُکن ، جدید انسان کا پیشرو، اُس کے آبا و اجداد اور متعلّقہ معدوم نسل ۔ (صفت) نوعِ انسانی سے متعلّق ۔

**hominoid,** n. (Hominoidea) (حیوانیات) نوعِ بشرنُما؛ عظیم خاندان نوع بشر کا رُکن جو بُوزنوں اور انسان پر مشتمل تھا ۔ (صفت) بشری ؛ انسانی ۔

**hominy,** n. دلیہ ؛ چھیلا ہوا اور بعض اوقات موٹا پسا ہُوا غلّہ/اناج جو پانی یا دُودھ میں اُبال /پکا کر کھایا جاتا ہے ۔

**hominy grits,** n. یکساں پسا دَلیہ ؛ ایک جیسا پسا ہوا دلیہ جو ریاست ہائے متحدہ امریکا کے جنوب مشرق میں مقبول ہے اور ناشتے کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے ۔

**Homo,** n. (حیوانیات) مماثل، ہم نہوضی ؛ نوعِ انسان ؛ جنسِ انسان؛حیواناتِ رئیسہ،حیوانات قدیم (Primates) سلسلے کی نوع جس میں جدید انسان کی تمام نسلیں اور متعدد معدوم انواع شامل ہیں ۔

**homocercal,** a. (سمکیات) ہم ذنب ؛ برابرمہیپرہ ؛ مساوی سائز کے دُم دار پروں کے گوشے/لویں رکھنے والی جیسے کاڈ یا ہیرنگ مچھلی ؛ ایسے دُم کے پر رکھنے والا ۔

**homo chromatic,** a. ہم لونی ؛ ہم رنگ ؛ یک رنگ ؛ ایک رنگ کے بارے میں یا ہم رنگی سے متعلّق ۔

**homoecious,** a. (حیاتیات) یک میزبان طفیلی ؛ ایسے طفیلی کا جو پوری زندگی ایک ہی میزبان کے سرپر گزار دے ۔

**homoerotic,** a. ہم شہوتی ؛ اپنی ہی جنس کے ارکان سے جنسی رغبت رکھنے والا یا اس کے بارے میں ۔

**homoeroticism,**n.- ہم شہوت ؛ ہم جنسی شہوت ؛ ہم جنسی رغبت

**homogamous,** a. (نباتیات) ہم زوجی ؛ یکساں گلی ؛ ہم زیر؛ یکساں گلہ ؛ ہم زواجی ؛ ہمہ جوگ ؛ ایک ہی جنس کے پھول رکھنےوالا ؛ایسے پھول کا جس کے کیسۂ زر اور بقچہ گل بیک وقت باہمی عمل کریں ۔

**homogamy,** n. ہم زوجیّت ؛ ہم زیرگی ؛ درون زواجیت ۔

**homogeneity,** n. ہم قِسمی ؛ ہم نوعی ؛ یکسانی ؛ یک رنگی ؛ متجانست ؛ ہم جنسی ؛ ہم خیزی ؛ مشابہت ؛ فطرت ، تشکیل یا ڈھانچے میں ایک جیسی صفات یا ہم آہنگی رکھنے کی حالت یا اہلیت ۔

**homogeneous,** a. یک جنسہ ؛ ہم جنس ؛ ہم نوع ؛ ہم قسم ؛ متجانس ؛ ہم خیز؛ موافق ؛ ایک ساں ؛ ایک جاتی ؛ یک رنگ ؛ یکساں ؛ ہم اصل ؛ ہم نسل ؛ ایک ہی قسم یا فطرت رکھنے والا ؛ بنیادی طور پر یکساں ؛ ڈھانچے میں یکساں ؛ بعینہ ؛ موافق ؛ مناسب؛ ایک ہی طرح کے اجزا سے بنا ہُوا ؛ جو مختلف النوع نہ ہو ۔ (ریاضی) متجانس : ہم اصل اور ہم عاد (وہ اعداد جو ایک عدد پر ٹھیک تقسیم ہو سکیں)؛ ایک ہی پیمانے یا جہت کے ۔

**homogeneous function,** (ریاضی) متجانس تفاعل ؛ دو یا زیادہ تغیر پذیر مقداروں میں کثیر الارقام ، جس میں تمام شرائط (terms) کا درجہ یکساں ہو ۔

**homogeneously,** adv. یکساں طریق سے ؛ ہم نوعی طور پر ۔

**homogeneousness,** n. یکسانیت ؛ ہم نوعیت ۔

**homogenesis,** n. (حیاتیات) ہم نسلی ؛ تولیدِ مثل ؛ ہم تولیدی ؛ تخلیق کا عمومی طریقہ جس میں ذُریّت ، والدین سے مشابہ ہوتی ہے اور ارتقا کے اُنھیں مراحل سے گزرتی ہے ۔

**homogenetic,** a. (حیاتیات) ہم نسل ؛ ہم تولید ؛ تولید مثل ؛ ہم اصل ؛ ہم جنسیت سے متعلّق ؛ مشترکہ اصل والا ؛ ایک ہی ڈھانچے سے بنے ہوئے ، اگرچہ ترمیم شُدہ ۔

**homogenize,** v.t. ہم نوع بنانا ؛ ہم نسل کرنا ؛ یکساں کرنا ؛ ملا کر بنانا ؛ گھوٹ کر یا شیرہ بنا کر ایک جان بنانا ؛ بلونا ؛ شیر و شکر کرنا ؛ متھنا ؛ گھنگھولنا ؛ پھینٹ کر یک جان کر دینا جیسے دُودھ میں کسی چیز کو ۔

**homogenization,** n. یکساں بنانے کا عمل ۔

**homogenizer,** n. متھنی ؛ مدھانی ؛ بلونی ؛ پھیٹر ؛ ملونی ؛ یکساں/ہم اصل بنانے والا ۔

**homogenous,** a. (حیاتیات) متجانس ؛ ہم جنسہ ؛ ہم جنس ؛ ہم اصل ؛ مشترکہ اصلیت کی وجہ سے ایک جیسا ڈھانچا رکھنے والے اعضا یا اعضا جیسی چیزیں ۔

**homogeny,** n. ہم نسلی ؛ نسلی تشابُہ ؛ ہم نسلی مشابہت ۔

**homogonous,** a. (نباتیات) یکساں رُوپا ؛ ہم صورت ؛ ایسے پھُول سے متعلق جس کا کیسۂ زر اور بُقچۂ گل ایک جیسی لمبائی کے ہوں، بمقابلہ heterogonous ۔

**homogony,** n. ہم صُورتی ؛ ہم نسلی ۔

**homograft,** a. (جرّاحی) ہم پیوندی ؛ ایسا عضو یا نسیج جو ایک فرد سے لے کر اُسی نوع کے دوسرے فرد کو لگایا جائے ،بمقابلہ مختلف پیوندی heterograft ۔

**homograph,** n. ہم املا ؛ ہیئت کے لحاظ سے یکساں الفاظ لیکن اصل ، معنی یا تلفّظ میں مختلف ،جیسے wound (زخم) ، wound

(بل کھاتا ہوا) ؛ تجنیس لفظی ۔

**homo graphic,** a. ہم املائی ۔

**Homo habilis,** n. [برطانوی ماہر بشریات لوئی ایس بی لیکی نے ۱۹۶۴ء میں یہ نام رکھا] ہوموہیبیلس ؛ بشر قدیم ؛ زمانہ قبل از تاریخ کا انسان جو قدیم ترین مکمّل انسان تھا اور جس کے بارے میں خیال ہے کہ دو بلین سال قبل رہتا ہو گا اور جس کے آثار تنزانیہ اور افریقہ میں پائے گئے ہیں ۔

**homoiothermal, homoiothermic,** a. (حیوانیات) ہم حراری ؛ گرم خُون ؛ ماحول سے قطع نظر ، نسبتاً مستقل/یکساں جسمانی درجۂ حرارت رکھنے والا ؛ گرم خون والے حیوان کا یا اُسے ظاہر کرتا ہُوا ؛ بمقابلہ : poikilothermal ۔

**homoiotherm,** n. (حیوانیات) ہم حراری نامیہ ۔

**homoiothermy,** n. ہم حراریت ۔

**Homoiousian,** n.,a. (الٰہیات) ہوموایوشین ؛ ہم جوہری ؛ باپ بیٹے کی وحدت جوہر کا قائل : چوتھی صدی کی کلیسائی جماعت کا پیرو جو اصرار کرتی تھی کہ بیٹا (عیسیٰ) کا جوہرِ ذات باپ(خدا) کے جوہرِ ذات کی طرح تو تھا لیکن وُہی نہ تھا ۔

**Homoiousianism,** n. وحدتِ جوہری ؛ ہم جوہریت ۔

**homologate,** v.t. منظور کرنا ؛ اجازت دینا ؛ توثیق کرنا ۔

**homologation,** n. تصدیق ؛ تسلیم ؛ توثیق ۔

**homologous,** a. متناسب ؛ متجانس ؛ ہم ترکیب ؛ مماثل ؛ ہم اصل ؛ بناوٹ ، نوعیت ، حالت یا قدر و قیمت میں یکساں یا مربوط ۔ (حیاتیات) اصل اور بناوٹ میں ایک جیسا ۔ (کیمیا) کیمیائی سلسلے کی طرف اشارہ ہے جس میں ہر بعد میں آنے والا مرکّب ساخت کے لحاظ سے ویسا ہی ہوتا ہے جیسا گُزر جانے والا مرکّب لیکن اس لحاظ سے مختلف ہوتا ہے کہ سالموں کا وزن باقاعدہ طور پر بڑھتا جاتا ہے ۔ (طِب) متشاکِل ؛ جرثومے کے اپنے مصل کے تعلّق کے بارے میں ۔

**homological,** a. مماثلی ؛ ہم اصلی ۔

**homologize,** v.i,v.t. مماثل یا ہم اصل کرنا ۔

**homologue,** n. ہم شکلہ ؛ عضوِ متشابہ ، ہم ترکیب ۔

**homology,** n. مماثلت ؛ تطابُق ؛ ہم اصلیت ؛ ہم نسبتی ؛ مطابقت یا مماثلت کی جھلک ۔ (حیاتیات) مساوی و مماثل رشتہ یا نسبت ۔

**homolosine projection,** n. (نقشہ کشی) دنیا کے زمینی علاقوں کی نقشہ کشی کا طریق جس میں طُول بلد اور عرض بلد کے دو خطوط کے درمیان واقع علاقہ رقبے میں ایسے ہی دوسرے علاقہ کے برابر ہو اور ساحلی کٹاؤ سمندری علاقوں تک محدود رکھا جائے تاکہ براعظم مسخ کیے بغیر دکھائے جا سکیں ۔

**homomorphic,** a. (حیاتیات) ہم شکلہ ؛ ہم وضعی ؛ یکساں بیرونی شکل رکھنے والا ۔ (نباتیات) ہم گُلا ؛ ایک ہی قسم کے مکمل پھول رکھنے والا ۔ (حشریات) ہم ہیئت ؛ لاروے اور بلوغت کے مراحل میں یکساں ہیئت رکھنے والا ۔

**homomorphism, homomorphy,** n. ہم شکلیت ؛ یکسانیت ؛ ہم صُورتی ؛ ہم وضعیت ۔

**homomorphous,** a. ہم شکل ؛ ہم ہیئتی ؛ ہم وضعی ؛ مشابہ ۔

**homonym,** n. ہم املا ؛ ہم تلفُّظ ؛ ہجّوں اور تلفُّظ میں ایک جیسے لیکن معانی میں مختلف الفاظ ؛ لفظ جو دوسرے لفظ سے ہم صوت اور ہم ترسیم ہو ۔ (حیاتیات) ہم نام ؛ ہم اِسم ؛ لفظ جو ایک خاص جنس یا نوع کے اظہار کے لیے مخصوص کیا گیا ہو اور پھر ردّ کر دیا گیا ہو کیوں کہ پہلے ہی کسی جنس یا نوع کے لیے استعمال ہو چُکا ہے ۔

**homonymic,** a. ہم نام ؛ متحد الصوت مگر مختلف المعنی ۔

**homonymous,** a. مُبہم ؛ صوت اور ہِجّوں میں ایک جیسا ؛ ہم نام ۔ (امراضیات) دوبین ؛ ایک قسم کی دُہری نظر والا ۔

**homonymy,** n. تجنیس لفظی؛ ابہام؛ ہم نامی؛ ہم اِسمی وغیرہ ۔

**Homoousian,** n. (الٰہیات) نظریۂ متحدالجوہری؛ مشرک؛ قدیم عیسائی عقیدے کا پیروکار جس کے مطابق بیٹے (مسیح علیہ السلام) اور باپ (خدا) کی نوعیت یکساں اور متحدالجواہر یا واحد فی الثلاثہ ہے ۔ (صفت) وحدت ذات والا ۔

**Homoousianism,** n. متحدہ جوہرِ ذات کا عقیدہ ۔

**homophone,** n. ہم صوت مختلف الصورت ؛ ہم آواز ؛ متحد الصوت مگر ہجّوں ، معانی اور مشتقات کے لحاظ سے مختلف الفاظ (جیسے : صحیح ، دایاں :right تحریر کرنا :write) ۔ دیکھیے : homonym ۔

**homophonous,** a. ہم صوت ؛ ہم آواز ؛ وہ الفاظ جن میں یہ صفت ہو ۔

**homophonic,** a. ہم صوتی ؛ باہم سُر ۔ (موسیقی) جس میں ایک حصّہ یا نغمہ غالب ہو ۔

**homophony,** n. ہم صوتیائی ؛ ہم سُری ؛ ہم صوتیت ؛ ہم صوت موسیقی ۔

**homopterous,** a. (حیوانیات) ہم پر ؛ ہم جناح ؛ مشابہ پراں : حشرات کے مشابہ (Homoptera) سلسلے سے تعلق رکھنے والے کیڑے جن کے بالعموم پروں کے دو جوڑے اور چوسنا منہ ہوتے ہیں جیسے ٹڈّا/ جھینگر اور تتلی /قملۂ سبز ۔

**homospteran,** a.,n. ہم پَر؛ مشابہ پر ۔

**Homo sapiens,** n. ہم بشر ، موجودہ انسان ؛ نوع انسان: انسانی ارتقا کی ترقی یافتہ صورت کی واحد باقی ماندہ نوع: جدید انسان جو جنس انسان اور 'حیوانات اعلیٰ' کے خاندان نوعِ انسان (Hominidae) سے تعلق رکھتا ہے ۔

**homosexual,** n. ہم جنس پرست ؛ مائل بہ ہم جنس ؛ لُوطی ، چپٹی باز ؛ اپنی ہی جنس کے فرد کی طرف جِنسی میلان رکھنے والا ۔ (صفت) ایسا رُجحان یا عادت رکھنے والا ۔

**homosexuality,** n. ہم جنسی میلان ؛ اغلام ؛ چپٹی بازی ؛ ہم جنسی ؛ ہم جنسیت ؛ لواطت ۔

**homosporous,** a. (نباتیات) ہم بذرئی: ایک ہی قسم کا تخمک /بذرہ رکھنا ، بمقابلہ : heterosporous

**homospory,** n. ہم بذرئیت ۔

**homotaxis,** n. ہم ترکیبی ؛ ہم ترتیبی ؛ ترتیب میں یکسانیت/مطابقت ، جیسے ارضیاتی پرتوں میں ہوتی ہے جو ضروری نہیں کہ ہم عصر ہوں لیکن حالت کے لحاظ سے متناسب ہوں ۔

**homotaxial, homotaxic,** a. ہم ترکیب ؛ ہم ترتیب ۔

**homotaxially,** adv. ہم ترتیبی سے ۔

**homotype,** n. (حیاتیات) ہم ساخت؛ ہم شکل ؛ ہم مثل ، خصوصاً کسی جانور کے دو یا زیادہ سلسلہ وار مماثل حصّے یا اعضا ۔

**homotypal, homotypic,** a. ہم ساختی ؛ ہم شکلی ؛ ہم مثلی ۔

**homozygote,** n. (جینیات) مُشابہ جُفتہ ؛ ہم ازدواجیہ ؛ مشابہ گُمٹی ملاپ ؛ حیوان یا پودا جس کے بچّے اس جیسے ہی پیدا ہوں کیونکہ خاصیت کے لحاظ سے اُنھیں ویسا ہی مورثوں کا جوڑا وراثت میں ملا ہوتا ہے ۔

**homozygous,** a. مشابه زواجه ؛ مشابه گُمٹه ۔

**homunculus,** n. بونا ؛ ٹھنگنا ؛ قدیم زمانے کا عقیدہ کہ چھوٹی جسامت کا انسانی جسم مادہ منویّہ اور انڈے میں پایا جاتا ہے ؛ بالشتیا؛ انسانی جنین ۔

**homy,** a. گھر کی طرح؛ وطن کی مانند؛ وہ مقام جہاں گھر کا سا لطف حاصل ہو ۔

**Honduran,** a. ہونڈورن ؛ ہونڈوراسی ؛ وسطی امریکا کے شمال مشرقی حصّے میں واقع جمہوری ملک ہونڈورس سے متعلق ۔ (اسم) ہونڈورس کا باشندہ ۔

**hone,** n. سان ؛ سلّی ؛ فسان ؛ پتھری ؛ آلات کو تیز کرنے والا پتھر ؛ دھات میں صحیح سُوراخ کرنے اور سوراخ کو ہموار کرنے والا آلہ۔ (فعل متعدی) سان پر تیز کرنا ۔ (مجازاً) یوں ہموار کرنا یا چمکانا گویا تیز دھار کی طرح کیا گیا ہو ، جیسے مہارت کو چمکانا ۔

**hone,** v.i. (جنوبی ریاست ہائے متحدہ امریکا) بڑبڑانا یا کراہنا ؛ آرزو رکھنا یا خواہش کرنا ۔

**honest,** a. دیانت دار ؛ صادق؛ ایماندار؛ کھَرا؛ راست باز ؛ مخلص ؛ سچّا ؛ معتبر ؛ متدیّن ؛ نیک نیّت ؛ دھوکے یا فریب سے مُبرّا ؛ اصولوں ، نیتوں اور اعمال کے لحاظ سے معزز ، جیسے اشخاص ؛ جُھوٹ ، دھوکا یا چوری کی طرف میلان نہ رکھنے والا ؛ راست بازی ، کھرے پن اور انصاف کا اظہار (جیسے : honest actions) ؛ جائز طریقے سے حاصل کردہ یا حلال (جیسے : honest penny) ؛ سچّے اور مُخلص جیسے اشخاص ؛ سچی باتیں یا کھرے جذبات ؛ صاف صاف ، واضح یا بغیر لگی لپٹی کے (جیسے : honest oppostion) ؛ اصلی یا بغیر ملاوٹ کے جیسے اشیا ؛ باعزت یا اچھی شہرت کے ؛ مُعزّز جیسے لوگ ۔

**honestly,** adv. دیانت دارانہ ؛ مخلصانہ ؛ عفیفانہ ؛ راست بازی سے ۔

**honestness,** n. دیانت داری ؛ راست بازی ؛ کھرا پن ؛ ایمانداری ؛ اخلاص ۔

**honesty,** n. ایمانداری ؛ راستبازی ؛ خلوص ؛ بے ریائی ، صداقت ؛ دیانت ؛ تدیّن ؛ دیانتداری ؛ کھرا پن ؛ نیک نیتی ؛ دیانت دار ہونے کی صلاحیت یا حقیقت ؛ راست بازی ، دھوکے اور فریب سے بری ہونے کی کیفیت ؛ سچائی ، خلوص اور کھرا پن ۔ (نباتیات) رائی کے خاندان کی بُوٹی جس کے ارغوانی پُھول اور نیم شفّاف اطلسی پھلیاں/ڈوڈے ہوتے ہیں ۔ نیز: satin flower ۔

**honey,** n. شہد ؛ عَسل ؛ انگبیں ؛ میٹھا گاڑھا سیّال مادّہ جسے شہد کی مکھّیاں پُھولوں سے جمع کیے ہوئے رَس (nectar) سے بناتی ہیں اور خوراک کے طور پر اپنے گھونسلوں اور چھتّوں میں رکھتی ہیں ؛ اس طرح کی کوئی اور پیداوار جسے کیڑے بناتے ہیں یا کسی اور طرح سے بنتی ہے ۔ (مجازاً) حلاوت ؛ شیرینی ؛ مٹھاس یا میٹھی لذیذ یا خُوش کُن چیز (جیسے : honey of flattery) ؛ محبوب کے لیے پیار کا لفظ ۔ (صفت) شہد کا یا شہد جیسا ؛ محبوب ؛ جان ؛ جانی ۔ (فعل متعدی) شہد سے یا شہد کی مانند میٹھا کرنا؛ مٹھاس سے بات کرنا؛ خوشامد کرنا ۔ (فعل لازم) خوشامد سے بہکانا (عموماً up کے ساتھ) ۔

**honeyful,** a. شہد بھرا ۔

**honeyless,** a. بے مٹھاس؛ بغیر شہد کے ۔

**honeylike,** a. مثل شہد ؛ شہد کی طرح ۔

**honeybee,** n. شہد کی مکھی؛ مہال مکّھی ؛ نحل ؛ زنبُور ؛ شہد پیدا اور جمع کرنے والی مکّھی (خصوصاً Apis mellifera) ۔

**honeycomb,** n. شہد کا چھتہ ؛ مہال ؛ نحل خانہ ؛ خانۂ زنبور ؛ موم کا ڈھانچا جس میں شہد کی مکھیاں شہد اور انڈے ذخیرہ کرنے کے لیے مسدّس خانوں کی قطاریں بنا لیتی ہیں؛ اس سے مشابہ کوئی چیز؛ جگالی کرنے والے جانور کا دوسرا معدہ ۔ (صفت) شہد کے چھتّے جیسی بناوٹ یا شکل والا ، جیسے شہد کے چھتے جیسا مونگا/مرجان ۔ (فعل متعدی) بے شمار سُوراخوں یا گڑھوں سے چھلنی کر دینا (جیسے : a rock honey combed with holes) ۔ (مجازاً) تمام حصّوں میں نفوذ کرنا (جیسے a city honey combed with vice) ۔

**honeydew,** n. پَت رَس ؛ مَنّ النّبات؛ شہد نباتی ؛ ترنجبین ؛ شہد حیوانی ؛ میٹھااسکرین کا مواد جو گرم موسم میں درختوں اور پودوں کے پتوں پر شبنم جیسے قطروں کی صورت میں جمع ہو جاتا ہے ۔

**honey dew melon,** n. شیریں خربوزہ ؛ بہت میٹھا خربوزہ جس کا سفید ہموار چھلکا اور نرم ہلکا سبز گودا ہوتا ہے ۔

**honey eater,** n. شہدخور؛ بہت سے مُغنّی پرندوں میں سے ایک جو آسٹریلیا کے جنس شہد خوراں (Meliphagidae) سے تعلّق رکھتا ہے اور پھولوں سے شہد رس (nectar) نچوڑنے کی صلاحیت رکھتا ہے ۔

**honey guide,** n. طیور شہدنما؛ افریقہ اور ایشیا میں پائے جانے والے بہت سے چھوٹے پرندے جو جنسِ مظہار (indicatoridae) سے تعلّق رکھتے ہیں اور انسانوں اور حیوانات کی شہد کے چھتّوں کی سمت رہنمائی کرنے کے لیے مشہور ہیں تاکہ وہ شہد اور موم حاصل کر سکیں ۔

**honey locust** کرات : شمالی امریکا کا چوڑا اور چھتنار درخت (Gleditsia triacanthos) جو مٹر یا پھلی کے خاندان سے ہے ، عموماً اس کے تنے اور شاخوں پر بڑے نمایاں شاخوں کے گُچھے اور پَروں جیسے پتّے ہوتے ہیں اوربڑی بڑی پھلیوں جیسے پھل لگتے ہیں جن کے بیجوں میں میٹھا گُودا ہوتا ہے ۔

**honey moon,** n. ماہِ عسل ؛ ماہِ عروسی؛ ہنی مون ؛ شادی کے بعد کم و بیش پہلا مہینہ؛ نئے شادی شُدہ جوڑے کی تعطیلات جو سفر یا سیر میں گزرتی ہیں؛ نئی پوزیشن یاباہم کا ابتدائی زمانہ جو عموماً پُرلُطف ہوتا ہے ۔ (فعل لازم) ہنی مون منانا ۔

**honeymooner,** n. ہنی مون منانے والا/والی ۔

**honey suckle,** n. نَفل ؛ شبدر ؛ اچالیا ؛ زہرۃ العسل؛ اونچی جھاڑی یا دیواروں وغیرہ پر چڑھنے والی بیل اسی نام و جنس کے خاندان سے ، جن میں سے بعض آرایشی ہوتی ہیں اور خوشبودار ، رَس بھرے پُھولوں کی وجہ سے لگائی جاتی ہیں ؛ دُوسرے خوشبودار پودوں میں سے کوئی پودا۔

**honeysuckled,** a. بیل چڑھی دیوار یامقام ۔

**hong,** n. (چینی) ہانگ ؛ چین میں کمروں یا عمارتوں کا سلسلہ جو گودام یا کارخانے پر مشتمل ہوتا ہے؛ کینٹن میں چلنے والے غیر مُلکی کارخانوں میں سے کوئی ایک ۔

**honk,** n. (تقلیدی) کُوں کُوں ؛ پُوں پوں ؛بطخ/ہنس کی چیخ ؛ اس طرح کی آواز جیسے موٹر کے ہارن کی ۔(فعل متعدی ولازم) پُوں پُوں کرنا؛ یہ آواز نکالنا یا اس آواز کا نکلنا۔

**honky-tonk,** n. (عوامی) گھٹیا ہوٹل ؛ ہانکی ٹانک ؛ غیرمعیاری گھٹیا بار یا نائٹ کلب؛ ایسی جگہوں میں ہونے والی موسیقی کا انداز جو عموماً پیانو پر مخصوص ، ڈھول کی آواز کے ساتھ بجائی جاتی ہے ۔ (صفت) ایسے کلب یا ایسی موسیقی سے متعلّق ۔

**honor, Brit. honour,** n. عزّت ؛ وقار ؛ توقیر ؛ احترام ؛ قدر ؛ شرف ؛ تکریم ؛ منزلت ؛ ساکھ ؛ اعزاز ؛ آبرو ؛ ضمیر ؛ اخلاق ؛ ایمان ؛ مرتبہ ؛ شُہرت ؛ شکوہ ؛ عظمت ؛ ادب ؛ پاس ؛ لحاظ ؛ تواضُع ؛ مدارات ؛ مان ؛ آن ؛ لاج ؛ آن بان ؛ قدر ؛ بڑائی ؛ اوج ؛ نیک نامی ؛ پایہ ؛ غیرت ؛ حمیّت ؛ دبدبہ ؛ جلال ؛ زیب ؛ زینت ؛ عوامی توقیر ؛ شان جیسے عِزّت کی سند ؛ ذاتی ، اخلاقی معیار اور کردار کی مثالی بُلندی (جیسے:man of honour) ؛ بہت زیادہ عِزّت (مالیت یا منصب کی وجہ سے) ؛ ایسی عزّت کا مظاہرہ ؛ ساکھ یا امتیاز کا باعث (جیسے اپنے خاندان کے لیے) ؛ خصوصی رعایت یا مہربانی ؛ عورت کی عصمت و آبرو ۔ (عموماً بڑے H سے) فضیلت مآب ؛ عزّت مآب ؛ تعظیمی خطاب/لقب جیسے ججوں یا میئروں کے لیے ، جس کے پہلے Yours یا His لگتا ہے ؛ سرکار؛ عالیجناب ؛ عالی جاہ ؛ حُضُور ؛ جناب والا ۔ (جمع) خوش اخلاقی یا اچّھے آدابِ معاشرت جیسے بطور میزبان پیش آتے وقت ؛ تعلیمی میدان میں خصوصی لیاقت کی وجہ سے دیا جانے والا امتیاز یا انعام (جیسے : to win university honor) ؛ بہت قابل طلبہ کے لیے اعلیٰ تعلیم کا کورس (جیسے بی اے آنرز) ۔ (برج) اِکّہ ، بادشاہ ، ملکہ ، غلام یا دس کا پتّا یا غیر ترپ چال یا چاروں اِکّوں میں سے کوئی ایک ۔ (گالف) ٹی سے گیند پہلے مارنے کا حق ۔ (فعل متعدی) بُہت تکریم کرنا ؛ عزّت کرنے کا مظاہرہ کرنا ؛ احترام سے پیش آنا ؛ اعزاز و امتیاز سے نوازنا ؛ واجب الادا چیز کا اعتراف اور ادائیگی کرنا (جیسے بِل کی) ؛ پورا کرنا (جیسے وعدہ کا) ۔

**do honor to,** اِحترام کرنا ؛ تکریم کرنا ؛ عزّت کرنا ؛ باعث تکریم ہونا ۔

**honorer,** n. احترام کرنے والا ۔

**honorable, Brit, honourable,** a. واجبُ التَّعظیم ؛ عزّت مآب ؛ ذی عزّت ؛ جلیلُ القدر ؛ لائقِ تکریم ؛ معروف یا عالی خاندان کا فرد ؛ ضابطۂ اخلاق کی تحریک پر عامِل ؛ اعزاز یافتہ ؛ عِزّت یا بہت اچھی شہرت کی روایت کو برقرار رکھنے والا ؛ راست باز اور مستحسن ؛ مکرّم ؛ تعظیم و تکریم کے نشانات اور اسناد سے مزیّن ؛ ایماندار ؛ شریف ؛ باعزّت ؛ مُعتبر ؛ ساکھ والا ؛ معزز ؛ عالی مرتبت ؛ ذوالقدر ؛ عزت دار ؛ صَاحب آبرو ؛ والا شان ؛ مؤقّر ؛ عالی دماغ ؛ ذِی حوصلہ ؛ شایان ؛ واجب ؛ معقول ؛ لائقِ تعظیم ؛ قابلِ تکریم ۔ (بڑے H کے ساتھ) بعض سرکاری عُہدوں پر فائز عالی مرتبت خاندانوں کے ارکان یا اشخاص کو دیے جانے والے خطابات و القاب۔ مخفف : Hon ۔

**honorableness, honorability,** n. اِعزاز ؛ شرف ؛ تعظیم ؛ عزّت وغیرہ۔

**honorably,** adv. عِزّت و احترام سے ؛ شریفانہ طور پر ؛ عالی ظرفانہ انداز میں۔

**honorarium,** n. اعزازیہ ؛ اُن خِدمات کے اعتراف کے طور پر دی جانے والی ادائیگی یا اِنعام جن کا معاوضہ مُقرّر کرنے کی مروّجہ روایات و قانون اجازت نہیں دیتے۔

**honorary,** a. اعزازی ؛ اِمتیازی ؛ تعظیمی ؛ بلا معاوضہ ؛ اعزاز میں دِیا ہوا ؛ عِزّت و اِمتیاز کا مظہر ؛ محض تعظیم کے طور پر جیسے اعزازی ڈگری ؛ کام کیے بغیر یا مراعات و معاوضہ لیے بغیر خطاب یا منصب رکھنے والا جیسے اعزازی مُعتَمِد ؛ ادائیگی یا تکمیل کے لیے کسی کی ساکھ پر اعتماد کرنے والا جیسے معاہدے یا قرض کے سلسلے میں ۔ (اسم) نذرانہ ؛ فضیلت ؛ وظیفہ ۔ (متروک) اعزازی سند یا اِس کا وُصُول کُنندہ ؛ اعزازی انجمن ۔

**honorarily,** adv. اعزازیہ کے طور پر۔

**honorific, honorifical,** a.,n. شرف دَہندہ ؛ عِزّت بخشندہ ؛ تکریم کُنندہ ؛ احترام کا اظہار کرتے ہوئے جیسے بلند تر مقام کے حامل شخص کے بارے میں بات کرتے وقت یا اُس سے خطاب کرتے وقت القابات یا گرامر کے لحاظ سے الفاظِ عِزّت ؛ تکریم کا کوئی لقب ، لفظ ، مُحاورہ یا اصطلاح۔

**honorifically,** adv. احترام کے طور پر۔

**honors of war,** n. جنگی مربّیات ؛ شِکست خُوردہ لشکر کو عطا کردہ آداب و تکلّفات اور مراعات ۔

**honor system,** n. خود احترامی نظام ؛ طریقِ انتظام ، جیسے اسکولوں یا تعزیری اداروں میں ، جس کے مطابق قواعد کی پابندی اور فرائض کی ادائیگی کے لیے افراد اپنے طرزِ عمل کے خود ذِمّہ دار ہوتے ہیں بجائے اِس کے کہ خصُوصی نگران اور تعزیرات مقرّر کی جائیں ۔

**hooch,** n. [جزیرۂ ایڈمرالٹی الاسکا میں انڈین قبیلے کے نام پر، جو شراب بناتا تھا] (عوامی) ہُوچ ؛ مئے خانہ ساز ؛ غیر قانونی کشید ؛ شراب ؛ الکحل کے مشروبات، خصوصاً غیر قانونی طور پر کشید کردہ یا حاصل کردہ ؛ ٹھرّا ۔

**hood,** n. کُلاہ ؛ سرپوش ؛ ٹوپ ؛ سانپ کا پھن ؛ کھوپا ؛ ٹوپی ؛ سر اور گردن کے لیے کپڑے کی نرم پوشش ؛ قُبّہ ؛ کُلاہ سے ہیئت یا استعمال میں مشابہ کوئی بھی شے جیسے بعض پُھولوں کی کٹوری یا پنکھڑی یا بعض پرندوں کو منفرد کرنے والی کلغی یا تاج ؛ تعلیمی جُبّے (گاؤن) یا پادریوں کی عبا کے پیچھے کی طرف آرایشی تہ/پٹّی ؛ مشینی حصّوں کا ڈھانپنے والا غلاف جیسے موٹر کے انجن کے اوپر والا بُڈ ؛ حالت ، کیفیت یا اہلیّت ۔ مرکب کے طور پر استعمال ہوتا ہے (جیسے : motherhood, falsehood ) ۔ (بازداری) شِکرے کے سر پر چڑھائی جانے والی ٹوپی ۔ (فعل متعدی) ٹوپی پہنانا/چڑھانا ۔

**hoodlike,** a. کُلاہ یا ٹوپی جیسی چیز۔

**hood,** n. (عوامی) شُہدا ؛ غنڈا ۔

**hooded,** a. ٹوپ دار ؛ کُلاہ پہنے یا ٹوپی چڑھائے ؛ اِس ہیئت کا ۔ (حیوانیات) کلغی دار ؛ سر پرکُلاہ جیسی چیز جیسے کلغی ، رنگوں کی ترتیب یا اس طرح کی شے والا ؛ پھنیر ۔ (نباتیات) کُلاہ کی طرح کے جیسے بعض مخصوص پنکھڑیاں ، پُھولوں کی کٹوریاں اور پتّے ۔

**hoodedness,** n. کلغی/ٹوپی وغیرہ رکھنے کی حالت ۔

**hoodlum,** n. ٹھگ یا جتھہ باز ؛ نوجوان غُنڈا ؛ تخریب کار شخص ۔

**hoodoo,** n. مصیبت کا باعث بننے والی چیز ؛ منحوس شخص یا جماعت ۔ (فعل متعدی) بدقسمتی لانا ۔

**hoodooism,** n. نحُوست ؛ بدقسمتی کا باعث بننے کی حالت ۔

**hoodwink,** v.t. جُل دینا ؛ دھوکا دینا ؛ فائدہ اٹھانا ؛ فریب کاری سے کام لینا ؛ داؤ کھیلنا ؛ چکمہ دینا ؛ فریب دینا ؛ چَھلنا ؛

آنکھوں میں خاک یا دُھول ڈالنا ؛ دَم دینا ؛ دامِ تزویر میں پھانسنا ؛ بیوقوف بنانا ۔

**hoodwinker,** n. بیوقوف بنانے والا ؛ جُل دینے والا ؛ فریبی ۔

**hooey,** interj. (عوامی) بکواس ۔

**hoof,** n. سُم ؛ کُھر ؛ بعض جانوروں کے پنجوں یا پیروں کے کناروں کو ڈھانپنے والے سینگ کی طرح کی پوشش ؛ کُھروں والے جانور کے پیر جیسے گھوڑے کے ۔ (عوامی) انسانی پاؤں ۔ (فعل لازم) (عوامی) پیدل سفر کرنا ۔ (اکثر it کے ساتھ) رقص کرنا ۔ (فعل متعدی) ٹھوکر مارنا ، نکال دینا یا روندنا ۔

**on the hoof,** زندہ ؛ غیر ذبح شُدہ ۔

**hoofed,** a. کُھر والا ؛ سُم دار ۔

**hoofer,** n. (عوامی) پیشہ وَر رقّاص ۔

**hook,** n. ہُک ؛ کانٹا ؛ آنکڑا ؛ جال ؛ پھندا ؛ آنکس ؛ کیل ؛ قُلابہ ؛ دھات یا کسی دُوسرے مضبوط مواد کا مُڑا ہُوا ٹُکڑا جو کوئی چیز پکڑنے ، تھامنے ، کاٹنے یا کھینچنے کے لیے بنایا جاتا ہے جیسے مچھلی پکڑنے والا کانٹا ؛ درانتی ؛ ہُک کی طرح مڑی ہوئی چیز ۔ (کھیل) اڑان کے دوران گیند کی سمت میں تبدیلی، جیسے گالف میں ضرب کے بعد ، بیس بال یا کرکٹ میں پھینکنے کے بعد ۔ (مُکّا بازی) پہلو سے مارا جانے والا خفیف/مختصر مُکّا ۔

**by hook or by crook,** کسی نہ کسی طرح ؛ بہر حال ؛ بہر طور ؛ ہر صورت میں ؛ خواہ جائز یا ناجائز طرح سے ۔

**hook and eye,** کانٹا اور تکمہ (پیٹی کا) ؛ کمر بند ۔

**hook and ladder truck,** آگ بجھانے والا انجن ۔

**on one's own hook,** اپنے آپ یا اپنی ذمہ داری پر ؛ خود اپنی کوششوں سے ۔

**off the hook,** کسی مُشکل ، ذمّہ داری یا پابندی سے رہائی ۔

**hook,** v.t. باندھنا ؛ پھانسنا ؛ پکڑنا اور اٹھانا یا کھینچنا جیسے ہُک کے ساتھ ۔ (مجازاً) ترکیب و ہنر اور ہوشیاری سے حاصل کرنا ؛ بناتے وقت ہُک جیسا سامان استعمال کرنا جیسے نمدہ/کمبل ؛ سینگ والے جانوروں کا سینگوں کے ساتھ آن پڑنا یا مارنا ؛ لہراتی ہوئی ضرب کے ساتھ مارنا جیسے متعدد کھیلوں میں ۔ (عوامی) چوری کے ذریعے حاصل کرنا/چھیننا ؛ خُرد برد کرنا ؛ چُرانا ۔ (فعل لازم) ہُک کی طرح ٹیڑھا کرنا یا جُھکانا ؛ یک دم مُڑ کر حرکت کرنا ؛ ہُک/کُنڈے کے ساتھ جڑا ہوا ہونا یا بندھ جانا ۔

**hookah, hooka, hubble-bubble, water pipe,** n. (عربی) حُقّہ ؛ تمباکو نوشی کا مشرقی(انداز کا) پائپ ۔

**hooked,** a. پُرخم ؛ خمدار ؛ ہُک کی صورت کا ؛ ایک یا زیادہ کُنڈوں کے ساتھ ؛ ہُک/کُنڈے کی مدد سے بنا ہوا ؛ پھندا بُنائی طریقے سے بنا ہوا جیسے نمدہ/کمبل ۔ (عوامی) عادی بنانے والے نشے کی لت میں پڑا ہوا ؛ منشّیات کا عادی ۔

**hookedness,** n. ٹیڑھا پن ؛ نشے کی عادت ۔

**hooker,** n. (عوامی) طوائف ؛ بڑا ساغرِ شراب ۔

**hookup,** n. (برقیات) رابطہ ؛ ریڈیو یا دیگر آلات کا نقشہ جس میں مختلف عناصر کی ترتیب اور ربط دکھایا گیا ہو ؛ آلات ۔ (طیرانیات) ہوائی جہاز کا دورانِ پرواز ٹینکر ہوائی جہاز کے پائپ سے تیل/ایندھن لینے کے لیے رابطہ ۔ (بول چال) افراد ، گروہوں یا ممالک کے درمیان اتّحاد ، تعاون یا تعلّق ۔

**hook worm,** n. دُودۂ خطافی ؛ جونک حشرہ ؛ خُون چوسنے والے خیطیہ کیڑوں میں سے کوئی ایک جن کے مُنہ میں کانٹے ہوتے ہیں جن سے انسانوں اور جانوروں کی جلد اور آنتوں سے خون پی کر قلّتِ خُون کی بیماری کا باعث بنتے ہیں ۔

**hooky,** n. (بول چال) مدرسہ سے بلاجواز غیر حاضری ؛ بھگوڑا پن ؛ آوارہ گردی (اکثر to play hooky کے محاورے میں استعمال ہوتا ہے) ۔

**hooligan,** n. [آئرلینڈ کا لقب] آوارہ ؛ غُنڈا ؛ شُہدا ۔ (صفت) غنڈوں جیسا ۔

**hodiganism,** n. غُنڈا پن ؛ غُنڈا گردی ؛ شہدا پن ؛ آوارگی ۔

**hoop,** n. چَھلّا ؛ کُنڈلی ؛ حلقہ ؛ گھیرا ؛ بند ؛ دھات ، لکڑی یا کسی دوسری سخت چیز کی گول پٹّی یا حلقہ جو پیپے ، بیرل وغیرہ کے چوبی حلقوں کو اِکٹّھا جکڑنے کے لیے استعمال ہوتا ہے ؛ دھات ، پلاسٹک یا لکڑی کا بڑا سا حلقہ جس سے بچّہ کھیلتا ہے ؛ عورت کے اسکرٹ/دامن کو بڑا کرنے کے لیے استعمال ہونے والی دھات یا پلاسٹک کی بڑی سی گول پٹّی ؛ حلقہ نُما یا دائرہ نُما بناوٹ یا ڈھانچا ؛ انگُوٹھی کا حلقہ ؛ فولادی محراب جو ''کروکے'' کے کھیل میں استعمال ہوتی ہے ؛ وِکٹ ۔ (فعل متعدی) حلقے یا حلقوں کے ساتھ جکڑنا یا باندھنا ؛ گھیر لینا ۔

**hooper,** n. دائرے کی صورت جکڑنے والا ؛ جکڑ بند ۔

**hooped, hooplike,** a. حلقے/دائرے سے جکڑا ہوا ؛ حلقہ نُما ۔

**hoopla,** n. (عوامی) ہُلڑ ؛ ہلاّ گُلاّ ؛ بھرپور اور واضح جوش و خروش ؛ کسی مسئلے کو الجھانے کے مقصد سے جاری کیا گیا بیان ۔

**hoopskirt,** n. گھنٹی نُما اسکرٹ/گھگھرا جو ہلکے لچکدار حلقوں کے فریم ورک پر کھڑا کیا گیا ہو ۔

**hooray,** interj.,v.i. n. ہُرّا ؛ نعرۂ تحسین و مسرّت ؛ مرحبا ؛ واہ واہ ؛ ایسا فجائیہ کلمہ کہنا ۔

**hoosegow, hoosgow,** n. (عوامی) نظر بندی کی جگہ ؛ جیل ؛ قید خانہ ۔

**Hoosier,** n. ہوزر ؛ انڈیانائی ؛ انڈیانا ریاست کا رہنے والا/باشندہ، جس کا نام ، عرفِ عام میں Hoosier ریاست بھی ہے ۔

**hoot,** v.i, v.t. ہُلڑ بازی کرنا ؛ آوازیں نکالنا ؛ نعرے لگانا اور چیخنا خصوصاً ناراضگی اور تضحیک کے ساتھ ؛ اُلّو کا چیخنا ؛ اِس طرح کی آواز نکالنا ؛ ناپسندیدگی یا تَمسخُر و تضحیک کی چیخوں اور نعروں سے ہلّہ بول دینا ؛ نعرے مار مار کر بھگا دینا (اکثر out یا away یا of کے ساتھ بولا جاتا ہے) ؛ نعروں/چیخوں میں اظہار کرنا ؛ سیٹی بجانا ؛ ہو ہو کرنا ؛ بولیاں نکالنا ؛ شور مچانا ؛ لے دے کرنا ۔
(اسم) چیخ یا نعرہ - خصوصاً ناپسندیدگی یا تضحیک کا ؛ اُلّو کی چیخ

اس سے ملتی جلتی آواز جیسے سیٹی یا بھونپو ، ناد ، نرسنگے کی؛ سیٹی کی آواز؛ ہو ہو ؛ شور ؛ دُھتکار ۔ (بول چال) ذرّہ بھر ؛ ذرّہ برابر (جیسے : He does'nt give a hoot) ۔

**hooter,** n. ٹرّانے والا ؛ گُھگھو ؛ بُلڑ باز ؛ ہارن ؛ ناد ؛ نرسنگا ؛ چیخیں/نعرے مارنے والا ۔

**hootingly,** adv. بُلڑ بازی سے ، ہُوٹ کرتے ہوئے ۔

**hootenanny,** n. ہُوٹینی ؛ بلاّ گُلا ؛ غیر رسمی اجتماع جس میں لوک گُلوکار اور موسیقار تفریحِ طبع کے لیے فن کا مظاہرہ کرتے ہیں یا خصوصاً اُس وقت جب مجمع اجتماعی لُطف اندوزی کی غرض سے اُن کے ساتھ شامل ہو جاتا ہے ۔ (عوامی) کسی پُرزے/ایجاد کے لیے یہ لفظ اُس وقت استعمال کیا جاتا ہے جب اس کا اصل نام فوراً ذہن میں یا یاد نہ آ رہا ہو ۔

**hop,** v.i. اُچھلنا ؛ ٹپّا لگانا ؛ پُھدکنا ؛ کُودنا ؛ لنگڑی چلنا ؛ پھلانگنا ؛ ایک پاؤں پر اُچھلنا ؛ دونوں پاؤں یا سب پاؤں اُٹھا کر کودنا جیسے پرندہ یا مینڈک ۔ (بول چال) مختصر پرواز یا سفر کرنا ۔ (فعل متعدی) چھلانگ بھرنا ؛ چھلانگ یا پھلانگ یا زقند مارنا یا لگانا ؛ اڑان بھرنا ؛ دوڑ دھوپ کرنا ؛ پار کرنا ؛ جست لگانا ۔ (بول چال) ٹرین یا بس پر سوار ہونا ۔ (اسم) زقند ؛ چھلانگ ؛ اُچھل کُود ؛ جَست ؛ ٹپّا ؛ کُود ۔ (بول چال) جہاز کا مختصر سفر ؛ ایک طرح کا رقص یا رقص پارٹی ۔

**hop,** n. جُنجل ؛ رازک ؛ حشیش الدینار ؛ شہتوت کے خاندان (Humulus lupulus) کا جڑواں پودا : جس کے تین یا پانچ گوشوں والے پتّے ہوتے ہیں ۔ (جمع) مادہ پودے کا خُشک کردہ مخروطی شکل کا پھل جو شراب سازی اور ادویات بنانے میں استعمال ہوتا ہے ۔ (فعل متعدی) اِس پھل کے ساتھ تیّار کرنا یا خُوشبُو دینا ۔

**hopbine,** n. اس پودے کا جڑواں ڈنٹھل ۔

**hope,** n. اُمّید ؛ آس ؛ آسرا ؛ رجا ؛ سہارا ؛ توقع ؛ بھروسا ؛ اِعتبار ؛ اِعتِماد ؛ مطلب ؛ یہ یقین کہ ارادہ پورا ہو جائے گا ؛ کوئی شخص یا چیز جس پر اعتماد ہو ؛ کوئی چیز جس کی اُمّید یا ارادہ کیا جائے ؛ امید افزا (شے یا واقعہ) ۔ (فعل لازم) حُصُول کی توقّع پر اُمّید کرنا ، جیسے بہترین کی اُمّید رکھنا ۔ (فعل متعدی) اعتماد کرنا ؛ توقع رکھنا ؛ خواہش کرنا یا اُمّید رکھنا ۔

**hoper,** v.t. اُمید رکھنے والا ۔

**hope chest,** n. جہیزی صندوق ؛ صندوق جس میں غیر شادی شدہ لڑکی وہ اشیا رکھتی ہے جن کی اُسے شادی کے بعد ضرورت پڑ سکتی ہے ۔

**hopeful,** a. پُراُمّید ؛ اُمّید افزا ؛ اُمّید انگیز ؛ جس سے توقعات ہوں ؛ خوش کُن ؛ بااُمّید ؛ اُمّید بھرا ۔

**hopefully,** adv. پُر اُمّید طور پر ۔

**hopefulness,** n. پُر اُمّید ہونے کی کیفیت ؛ توقُّع ۔

**hopeless,** a. نااُمّید ؛ مایوس ؛ قُنوطی ؛ لاعلاج ؛ لاچار ؛ عبث ؛ مہمل ؛ بیکار ؛ خراب ؛ زبُوں ؛ ناقابلِ اصلاح ؛ بگڑا ہُوا ؛ بے نتیجہ ؛ بے علاج ؛ جس کی اصلاح ، نگرانی ، انتظام یا حل ناممکن ہو ؛ مقصد حاصل کرنے کے ناقابل ۔

**hopelessly,** adv. نااُمّیدانہ ؛ مایوسانہ ۔

**hopelessness,** n. نااُمّیدی ؛ مایُوسی ؛ یاس ؛ محرومی وغیرہ ۔

**hophead,** n. (عوامی) افیمی ؛ منشّیات کا عادی، خصوصاً افیون اور اس کی اقسام کا؛ افیونی ۔

**hoplite,** n. مسلّح پیادہ سپاہی؛ قدیم یونان کی پیادہ فوج میں بھاری ہتھیار اٹھانے والا سپاہی ۔

**hop-'o-my-thumb,** n. بَونا ؛ بالشتیا ۔

**hopper,** n. ٹڈّا ؛ ناقلہ ؛ پُھدکنے والا (انسان یا چیز) ؛ پُھدکنے والا کیڑا جیسے ٹڈّا ؛ بڑا قیف نُما خانہ ، مانی ، جس میں کُھلی چیزیں عارضی طور پر ذخیرہ کرتے ہیں جیسے گندم ، کوئلہ وغیرہ جو بعد میں تہ/پیندے کے راستے نکال لی جاتی ہیں؛ کوٹھی ۔

**hop sacking,** n. بوری ؛ رَسّی ؛ ڈھیلی بُنت کا کپڑا جس سے لباس بنایا جاتا ہے ؛ پٹ سَن یا سن کی ڈھیلی بُنت کی رسیّاں/دھاگے جو بوریاں بنانے کے کام آتے ہیں ۔

**hopscotch,** n. ہاپو ٹاپو ؛ چینجی ؛ ''پہل دوج یا سات سمندر'' کی قسم کا بچوں کا کھیل ؛ بچّوں کا کھیل جس میں ایک پاؤں پر چلنے والا کھلاڑی ، زمین پر بنے ہوئے نقشے/خاکے کے مطابق ہموار ٹھیکری پاؤں سے دوسرے خانے میں پھینکتا ہے ۔

**hoptree, wafer-ash,** n شجرِ جُنجل ؛ شمالی امریکا کا جھاڑی نُما پودا یا چھوٹا درخت : جس کے سہ برگہ پتّے ، چھوٹے سبزی مائل سفید پُھول اور چپٹے گول پھل ہوتے ہیں ، یہ پھل hop کے بَدل کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے ۔

**hora, horah,** n. گردشی رقص؛ ہَورا ہورا ؛ رُومانیہ اور اسرائیل کا دائرے والا رقص یا ایسے رقص کے لیے موسیقی ۔

**horal,** a. ساعتی ؛ ایک گھنٹے یا کئی گھنٹوں سے متعلق ؛ ہر گھنٹے کے بعد ؛ گھنٹہ بھر کا ۔

**Horatian,** a. ہوریسی ؛ لاطینی شاعر ہوریس کی تصانیف اور اسلُوب سے متعلّق یا اس سے مشابہ ۔

**horde,** n. گروہ ؛ ہجوم؛ ازدحام ؛ غول ؛ جتھا ؛ جرگہ ؛ جماعت ؛ مجمع ؛ دَل ؛ لشکر ؛ خانہ بدوش فرقہ ؛ خانہ بدوشوں کا قبیلہ ، جتھا یا نسل؛ گلّہ جیسے جانوروں کا؛ غول جیسے کیڑوں کا ۔ (فعل لازم) جتھوں کی صورت میں زندگی بسر کرنا ؛ گُھس کر مِل بیٹھنا ۔

**hore hound, hoar hound,** n. لہسنِ کوہی ؛ کُتّا بُوٹی ؛ ایک خُوشبودار طِبّی بُوٹی جو پودینے کے خاندان سے ہے اور اس پر سفید اُونی پتّے اور چھوٹے سفید پُھولوں کے گُچھے لگتے ہیں ؛ اس طرح کے دُوسرے پودینے کے پودوں میں سے کوئی ایک ؛ اِس پودے سے نکلنے والے مواد کی خُوشبُو سے تیّار کردہ کھانسی کی گولی یا مٹھائی ۔

**horizon,** n. دائرۂ نظر ؛اُفق ؛ لکیر یا دائرہ جو آسمان اور زمین کے درمیان بظاہر ، سرحد کی طرح لگتا ہے ۔ (مجازاً) ادراک و احساس ، عِلم وغیرہ کی حد یا وُسعت ؛ وُسعتِ نظر ۔ (فلکیات) ناظر کے مقام سے زمین کو چُھونے والا میدان/سطح جسے افقِ حِسّی بھی کہتے ہیں ؛ فلکی حصّے کا بڑا دائرہ جس کی سطح کسی مخصوص مقام کے افقِ حِسّی کے متوازی ہوتی ہے اور جسے فلکیاتی اُفق یا حقیقی اُفق کہتے ہیں ۔ (ارضیات) پرت یا پرتوں کا گروپ ، جیسے تبدیل شدہ پتّھر ، جو اُوپر اور نیچے کے ذخائر سے مختلف ہوں ۔

**artificial horizon** مصنوعی اُفق ؛ سطح نما ، جیسے کسی برتن میں پارے کی سطح جو ستاروں کی بُلندی کا تعیُّن کرنے میں

استعمال ہوتا ہے ۔

**horizonal,** a. اُفقی ۔

**horizontal,** a. اُفقی ؛ اُفق کا یا اُفق کے بارے میں ؛ اُفق پر واقع یا اُفق پر رُونُما ہونے والا ؛ اُفق کی سطح کے متوازی ؛ مسطّح ؛ عمُود کے دائیں طرف کے زاویوں پر ؛ عمُودی نہ ترچھا ؛ اُفق کے متوازی سطح پر مشتمل یا اس سے ناپا ہوا ، جیسے اُفقی فاصلہ ؛ مساویانہ اور بلاامتیاز یا عمومی (جیسے : horizontal levy) ۔ (اسم) اُفقی لکیر یا سطح وغیرہ ؛ اُفقی حالت ۔

**horizontality, horizontalness,** n. اُفقیّت ؛ مُسطّحیّت ؛ عُمُومیّت ۔

**horizontally,** adv. اُفقی طور پر ۔

**hormone,** n. (فعلیات) مہیّجہ ؛ ہارمون ؛ ہارمون زا غُدود کی ریزش جو دورانِ خون، میں یا جِسم کے سیّال مادّوں میں تحلیل ہو کر افعالِ اعضا کا باعث بنتی ہے ؛ اِس قسم کا مصنوعی طور پر پیدا کیا ہُوا مواد ۔

**hormonal, hormonoid,** a. مہیّجی ؛ ہارمونی ؛ ہارمون کا ؛ ہارمون جیسا ۔

**horn,** n. سینگ ؛ قرنا ؛ شاخِ آہو ؛ نرسنگھا ؛ آگے کو نکلا ہُوا سخت اضافی عُضو جو بعض جانوروں کے سر پر اُگتا ہے جیسے مویشیوں ، بکریوں ، ہرنوں وغیرہ کے ؛ وہ مادّہ جس سے سینگ بنے ہوتے ہیں ۔ (موسیقی) نفیری/نرسنگیا : پھونک والا آلہ جو اصلاً سینگ کا بنا ہُوا ہوتا تھا اور اب لکڑی ، پیتل وغیرہ سے بنتا ہے؛خصوصاً فرانسیسی ہارن ؛ بناوٹ ، حالت یا استعمال میں سینگ سے مشابہ چیز ؛ بارُود رکھنے کا لمبوترا برتن ؛ کیڑے کی مونچھیں (وہ حسّاس آلہ جو اس کے سر پر ہوتا ہے اور جس سے وہ ٹٹولتا یا محسوس کرتا ہے) ؛ ہلال کا ایک سرا/نوک ؛ بعض کاٹھیوں/زینوں کا اگلا اٹھا ہوا حصّہ ؛ تنبیہی صدا نکالنے کا آلہ ۔ (بائیبل) ثروت و شوکت اور اقتدار کی علامت ۔ (فعل متعدی) ٹکر مارنا یا سینگ بُھونکنا ۔

**hornless,** a. بے سینگ ؛ سینگوں کے بغیر ۔

**hornlessness,** n. بے سینگ ہونے کی کیفیت یا حالت ۔

**hornlike,** a. سینگ نُما ؛ سینگ کی طرح ۔

**horny,** a. قرن نُما ؛ سخت ؛ سینگی ؛ قَرنی ؛ محس دار ؛ سینگوں والا ؛ شاخ دار ۔ (مجازاً) کٹھور ؛ سنگدل ۔

**hornbeam,** n. مُمرز ؛ آلوش ؛ مرج خاندان سے کارپینس جنس (Carpinus) کا درخت یا جھاڑی جس کی چھال حیرت انگیز طور پر نرم اور نیلی سلیٹی اور لکڑی سفید اور سخت ہوتی ہے ۔

**hornbill,** n. اَبُوقرن ؛ نَسّاف ؛ بیوسیروٹی (Bucerotidae) خاندان پر مشتمل بڑے افریقی اور ایشیائی پرندوں میں سے کوئی ایک جس کی بہت بڑی چونچ ہوتی ہے جو اکثر سینگ کی طرح نوکیلی اُبھری ہُوئی ہوتی ہے ۔

**hornblende,** n. ہارن بلینڈ ؛ سنگیا ؛ گہرے سبز یا سیاہ رنگ کا چمکدار معدن جو مبہمہ (amphibole) کی عام شکل ہے ۔

**hornblendic,** a. سنگیائی ؛ اس معدنی شے جیسی ۔

**horned,** a. سینگدار ؛ خمدار ؛ سینگ رکھتا ہوا یا ان سے مشابہ نکلی ہوئی چیز رکھتا ہوا ؛ قُرمساق بنایا ہوا ؛ شِرنگی ؛ شاخدار ؛ ذُوالقرنین ۔

**hornedness,** n. سینگ رکھنے کی حالت ۔

**horned pout, horn pout,** n. سینگی مچھلی ؛ سر پر گُل مُچھے رکھنے والی مچھلیوں میں سے کوئی ایک ؛ بیل سَر مچھلی ؛ کیٹ فِش ؛ بِلّی مچھلی ۔

**horned toad, horn toad, horned lizard,** n. سِپردار غُوک ؛ سِینگی غُوک ؛ خاردار چھپکلی ؛ متعدّد چھوٹی غیر ضرر رساں چھپکلیوں میں سے کوئی ایک جو مغربی شُمالی امریکا کی نوع Phrynosoma سے تعلّق رکھتی ہیں ، یہ دیکھنے میں مینڈک کی طرح لگتی ہیں اور سر پر سینگ نُما ابھار ہوتا ہے ۔

**hornet,** n. بِھڑ ؛ تَتَیا ؛ زنبُور ؛ بڑی طاقت ور عام بِھڑ جس کا ڈنک غیر معمولی طور پر سخت ہوتا ہے خصوصاً یورپی بِھڑ (Vespa crabro) یا امریکی بھڑ (V.maculata) یا سُفید چہرے والی بِھڑ ؛ سرخ بِھڑ ؛ زنبور سُرخ ؛ برنی ۔

**hornin,** v.i. (عوامی) خواہ مخواہ بول پڑنا ؛ مداخلت کرنا ؛ دخل درمعقولات کرنا ؛ بِن بلائے مداخلت کرنا یا اپنے آپ کو مُسلّط کرنا (جیسے : to horn in with a remark) ۔

**hornito,** n. (ارضیات) دُخان راہ ؛ تنورنُما نیچی پہاڑی جو جنوبی امریکا کے آتش فشاں علاقوں میں عام ہوتی ہے اور عمُوماً اپنے دامن اور چوٹی سے گرم دُھواں اور بُخارات خارج کرتی رہتی ہے ۔

**horn-mad,** a. غضبناک ؛ اِس قدر غصّے میں کہ سینگ مار دے جیسے بیل یا کوئی سینگوں والا جانور غیظ و غضب میں ۔

**horn-madness,** n. غیظ و غضب ۔

**horn of plenty, cornucopia,** n. شُبِہ سینگ ؛ قرن کثرہ ؛ بکری کا سینگ جو قدیم طُغروں میں آسودہ حالی کی علامت کے طور پر بناتے تھے ۔

**hornpipe,** n. (متروک) الغوزے سے ملتا جلتا موسیقی کا آلہ ؛ انگریزی ملّاحوں کا جوشیلا رقص یا موسیقی ؛ دُھمال ؛ نچکیل ۔

**hornstone,** چقماقی عَقِیق ؛ چرٹ ؛ صوان (quartz) کی ایک قسم جو چقماق سے مشابہ ہے ؛ چقماق نُما ؛ بلّور ۔

**hornswoggle,**v.t. (عوامی) چالاکی کرنا ؛ فریب دینا ؛ اُلّو بنانا ؛ دھوکا دینا ؛ دغا بازی کرنا ۔

**horntail,** n. سینگ نُما دُم والے ؛ سریسی (Siricidae) خاندان کے بِھڑ نما کیڑوں میں سے کوئی ایک یہ horntail اس لیے کہلاتے ہیں کہ ان کی مادہ کے پیٹ کے سرے پر سینگ نُما اُبھار ہوتا ہے ۔

**hornworm,** n. تمباکو کی سُنڈی ؛ قَرنی دُودہ ؛ اُڑنے والے پتنگے کے لاروؤں میں سے کوئی ایک ، جیسے تمباکو کی سنڈی جس کی سینگ نُما دُم ہوتی ہے ۔

**horologe,** n. ساعت نُما ؛ گھڑی ؛ دن کی ساعتیں ظاہر کرنے کی تکنیک؛ خصوصاً پُرانے زمانے کی گھڑی جیسے دُھوپ گھڑی ؛ کسی بھی قسم کا کلاک ؛ گھڑیال ۔

**horology,** ساعتیات ؛ فنِ گھڑی سازی ؛ وقت پیمائی کا علم ؛ وقت پیمائی کے لیے گھڑیاں/مشینیں بنانے کی حرفت ۔

**horologer,** گھڑی ساز ؛ ماہر گھڑی سازی ؛ اس فن کا ماہر۔

**horologic, horological,** a. ساعتی (پُھول)؛ گھڑی سازی کا ؛ ساعت شناسانہ۔

**horoscope,** n. زائچہ ؛ طالع ؛ جَنم پَتر ؛ کسی مقرّرہ وقت پر اَجرامِ فلکی کا نقشہ جس کی مدد سے ماہرینِ نُجوم کسی شخص کی پیدائش کے وقت ستاروں کی حالت کے لحاظ سے مستقبل کے حالات بتاتے ہیں ؛ جَدوَلِ روز و شب۔

**horoscopy,** n. عِلمُ الطَّوالع ؛ طالع بینی ؛ ستارہ شناسی ؛ ستاروں کی مدد سے مستقبل کی پیشگوئیاں کرنے کا فن۔

**horrendous,** a. دہشت ناک ؛ خوفناک ؛ ہولناک۔

**horrendously,** adv. خوفناک طریقے سے۔

**horrible,** a. خوفناک ؛ ہولناک ؛ خَطَرناک ؛ ہیبت انگیز ؛ مُہیب ؛ بھیانک ؛ ڈراؤنا ؛ دہشت ناک ؛ صدمہ پہنچانے والا ؛ مکروہ ؛ پُرہول ؛ پُرہیبت ؛ کپکپی طاری کر دینے والا ؛ کریہہ۔ (بول چال)بہت زیادہ۔

**horribleness,** n. دہشت و خوف ؛ ہَول ؛ ہیبت ؛ ہولناکی ؛ ہیبت ناکی ؛ بھیانک پن ؛ ڈراؤنا پن۔

**horribly,** adv. بھیانک انداز میں ؛ خوفناک طور پر۔

**horrid,** a. مُہیب ؛ ہیبتناک ؛ کریہہ ؛ بھیانک ؛ ہولناک ؛ خوفناک ؛ دہشت انگیز ؛ ڈراؤنا ؛ مکروہ ؛ صدمہ دینے والا۔ (بول چال) بہت زیادہ جارحانہ/توہین آمیز۔

**horridly,** adv. خوفناک طور پر۔

**horridness,** n. ڈراؤنا پن ؛ خوفناکی وغیرہ ؛ ہولناکی ؛ ہیبت ناکی ؛ سہم ؛ بھیانک پن۔

**horrfic,** a. لرزہ انگیز؛ خوفناک ؛ رُونگٹے کھڑے کر دینے والا ؛ مکروہ۔

**horrifically,** adv. لرزہ انگیز طریقے سے۔

**horrify,** v.t. دہلا دینا ؛ دہشت پیدا کرنا ؛ خوفزدہ کرنا ؛ ہیبت زدہ کرنا ؛ لرزہ براندام کر دینا ؛ ڈرا دینا ؛ دہشت زدہ کر دینا ؛ دھچکا لگانا ؛ بدحواس کر دینا۔

**horrification,** n. سراسیمگی ؛ وحشت وغیرہ۔

**horrified,** a. خوف زدہ ؛ ہیبت زدہ ؛ دہشت زدہ ؛ سراسیمہ۔

**horripilation,** n. خوف زدگی ؛ خوف یا سردی کی وجہ سے کتّوں ، بِلّیوں وغیرہ کے رونگٹے کھڑے ہو جانے کی حالت ؛ لرزہ براندامی۔

**horror,** n. ہَول ؛ دہشت ؛ خوف ؛ ہیبت ؛ کراہت؛ ہراس؛ بدحواسی ؛ رعشہ ؛ کپکپی ؛ تھرتھری ؛ ڈر ؛ لرزہ ؛ دہشت زا ؛ خوف زا۔ (جمع) (عوامی) رنجیدگی ؛ اُداسی ؛ خوف ؛ نشے کا ہذیان۔

**hors d'oeuvre,** n. (عموماً جمع) اشتہا آور ؛ اشتہازا ؛ بُھوک بڑھانے والا کھانا یا چیز جو کھانے سے پہلے کھائی جاتی ہے ؛ لذیذ چیز۔

**horse,** n. گھوڑا ؛ فرس ؛ اسپ ؛ رخش ؛ توسن ؛ رہوار ؛ ترنگ ؛ مَرکب ؛ مضبوط پیروں والا بڑا چوپایہ ، زمانہِ قبل از تاریخ سے پالتُو چلا آ رہا ہے اور باربرداری اور سواری کے لیے استعمال ہو رہا ہے ؛ اِس جانور کا جوان نر ؛ افزایشی یا خصّی گھوڑا ؛ فرس (Equidae) خاندان کا جانور جیسے گدھا ، زیبرا وغیرہ ؛ گھوڑے کی تصویر یا خاکہ ؛ گھوڑے کی پیٹھ پر بیٹھے ہوئے سپاہی (جیسے a thousand horse) ؛ ایسی چیز جس پر کوئی شخص اس طرح بیٹھے یا ورزش کرے جس طرح گھوڑے کی پیٹھ پر بیٹھا جاتا ہے ؛ قینچی دار گھوڑی ؛ آدمی (مزاحاً)۔ (عوامی) خُلاصہ/گائیڈ بک ترجمہ یا پڑھائی کا کوئی اور ناجائز مددگار طریقہ؛ ہیروئن۔ (شطرنج) (بول چال) شطرنج کا گھوڑا۔ (کان کَنی) درز یا شگاف میں بند چٹان۔ (جمناسٹک) ورزش یا کُودنے میں استعمال ہونے والا لکڑی کا بلاک جس کی چار ٹانگیں ہوتی ہیں اور چمڑے کا غلاف ہوتا ہے؛ گھوڑی۔

**horse,** v.t. گھوڑا یا گھوڑے مہیّا کرنا ؛ گھوڑے کی پیٹھ پر سوار کرنا ؛ کسی شخص کی پیٹھ پر سوار کرنا یا سامان لادنا۔ (عوامی) پریشان کرنا۔ (فعل لازم) گھوڑے پر سوار ہونا۔ (عوامی) شرارتیں کرنا ، اِدھر اُدھر اچھلنا کودنا (اکثر around کے ساتھ)۔ (صفت) گھوڑے یا گھوڑوں کا یا ان کے بارے میں ؛ گھوڑے پر سوار ؛ غیر معمولی جسامت کا ؛ کوئی چیز جسے گھوڑے کھینچ رہے ہوں یا گھوڑوں کی قوّت سے چلنے والی گاڑی۔

**horseback,** n. اسپ پُشت ؛ گھوڑے کی پیٹھ۔ (ارضیات) زمین یا چٹان کا تنگ عمُود یامخروطی چوٹی۔ (متعلّق فعل)گھوڑےکی پیٹھ پر ؛گھوڑے پر۔

**horsecar,** n. (ریاست ہائے متحدہ) گھوڑا گاڑی ؛ گلی میں چلنے والی گاڑی جسے پہلے گھوڑا یا گھوڑے کھینچتے تھے ؛ گھوڑوں کو لے جانے والی گاڑی۔

**horse chestnut,** n. شاہ بلُوطِ ہندی ؛ بن خور ؛ ایشیائی اصل کی نوع شاہ بلوط (Aesculus) کے درختوں میں سے کوئی ایک جِن کے بڑے بڑے پتّے اور خوبصورت پُھولوں کے گُچّھے ہوتے ہیں اور اکثر آرایش کے لیے لگائے جاتے ہیں ؛ اِس درخت کا بیج۔ دیکھیے : buckeye ۔

**horse-coper, horse-couper,** n. (برطانوی) اسپ سوداگر ؛ گھوڑوں کا تاجر۔

**horse drawing,** n. (کینیڈا) مقابلہ قُوّتِ اسپاں ؛ گھوڑوں میں کھینچنے کی طاقت کا مقابلہ۔

**horseflesh,** n. اسپ لحم ؛ گھوڑے یا گھوڑوں کا گوشت ، عموماً وہ گھوڑے جو گاڑی کھینچنے ، گُھڑ دوڑ یا سواری کے لیے استعمال ہوتے ہیں۔

**horsefly,** n. گُھڑ مکّھی ؛ خرمگس ؛ جنس بگھی (Tabanus) کی بڑی مکّھی جو گھوڑوں ، مویشیوں اور دوسرے جانوروں کا خون چوستی ہے۔

**horsehair,** n. موئے اسپ ؛ گھوڑوں کے بال بالخصوص ایال اور دُم کے ؛ اِن بالوں سے بنا ہُوا کپڑا یا ریشہ۔

**horsehide,** n.,pl. چرمِ اسپ ؛ گھوڑے کی کھال یا اس سے بنا ہوا چمڑا۔ (بول چال) بیس بال کا گیند۔

**horse latitudes,** n. (موسمیات) عُروضِ سُکون ؛ ۳۰ درجے شمالی اور ۳۰ درجے جنوبی عرض بلد پر واقع بُلند دباؤ کی دو پٹیوں میں سے ایک جو بلند تر عرض بلد کے مغربی ہواؤں والے علاقے اور منطقۂ حارہ کی تجارتی ہواؤں والے علاقے کے درمیان ہے اور بہت تکلیف دہ سکون کے باعث بدنام ہے۔

**horse laugh,** n. ٹھٹھا ؛ کرخت قہقہہ ؛ اونچی اور بدتمیزی کے ساتھ طنزیہ ہنسی۔

**horseless carriage,** n. بے اسپ گاڑی ؛ سابقہ آٹو موبیل (موٹر) ۔
**horse mackerel** اسپ اسقمری مچھلی ؛ بڑی ٹونا مچھلیوں میں سے کوئی ایک ، جیسے بلیو فن یا ڈاگ ٹُوتھ ؛ جیک ماکریل مچھلی ۔
**horseman** گُھڑ سوار ؛ شہ سوار ؛ گُھڑ سواری کا ماہر ؛ وہ شخص جو گھوڑے پالے ، اُن کا انتظام وغیرہ کرے یا انہیں سدھانے کا کام کرے ؛ گھوڑے پر سوار سپاہی ؛ رسالے کا سپاہی ۔
**horsemanship,** n. گُھڑ سواری ؛ شہسواری ۔
**horsewoman,** n. گُھڑ سوار خاتون ۔
**horsemint,** n. حبشی پودینہ/جنگلی پودینہ (Mentha Longifolia) اصلاً ہندی اور یورپی لیکن اب امریکا کے بعض حصّوں میں بھی پایا جاتا ہے ؛ پودینہ کے اقسام والے پودوں میں سے کوئی بھی پودا ؛ ایک کھڑی خوشبودار بُوٹی ۔
**horse nettle,** n. خاری گیاہ ؛ سخت گھاس ؛ عنب الثعلب خاندان سے تعلق رکھنے والی خاردار گھاس ۔
**horse opera,** n. (عوامی) مار دھاڑ سے بھرپور فلم ؛ ٹی وی ڈرامہ یا فلم جس میں ریاست ہائے متحدہ کے مغربی جنگلوں میں ''کاؤ بوائز'' کی ماردھاڑ اور مہمات دکھائی جاتی ہیں ۔
**horseplay,** n. خرمستی ؛ اُودھم ؛ بُلّڑ ؛ ایسے کھیل جن میں اودھم ، شور اور عملی مذاق ہو ؛ بدتمیزی والی شرارت ۔
**horsepower,** n. ہارس پاور ؛ فرسیہ توانائی ؛ اسپی طاقت : طاقت یا کام کی رفتار ناپنے کی اکائی جیسے موٹر کا انجن : ۵۵۰ فٹ پونڈ فی سیکنڈ کے برابر۔مخفف hp, HP, h.p. H.P. ۔
**horse power-hour,** n. فی گھنٹہ اسپی طاقت ؛ کام یا توانائی کی اکائی جو ایک ہارس پاور فی گھنٹہ کے حساب سے کام کرنے والی مشین کے کام کے برابر ہو۔
**horseradish,**n. سہنجنا ؛ مُونگا ؛ ریشۂ خردل ؛ رائی کے خاندان سے کاشت کیا جانے والا ایک پودا جو چوبی خوشبودار جڑوں کی وجہ سے اُگایا جاتا ہے ؛ اِس کی جڑوں سے بنائی جانے والی چٹنی ، اچار یا مسالا ۔
**horse sense,** n. (بول چال) عملی سمجھ بوجھ ؛ اٹکل ؛ معمولی سمجھ ؛ عقل میں آنے والی بات ؛ سمجھ کی بات ۔
**horseshoe,** n. نعل ؛ گُھڑ نعل ؛ نعلِ اسپ ؛ یُو (U) کی شکل کی دھات کی پلیٹ جو گھوڑے کے سُم کے نیچے لگائی جاتی ہے تاکہ کھردری سطح سے کُھر محفوظ رہیں ۔ (جمع) ایک طرح کا چھلا پھینکنے کا کھیل جو کھونٹی پر نعل اُچھال کر کھیلا جاتا ہے ۔ (فعل متعدی) نعل لگانا جیسے گھوڑے کو ۔ (صفت) گھوڑے کے نعل یا اُس کی شکل کے مشابہ جیسے گھوڑے کے نعل جیسی محراب ۔
**horseshoer,** n. نعل بند ؛ نعل لگانے والا ۔
**horseshoe crab, king crab,** n. نعل نُما کیکڑا ؛ قدیم مفصل پایاں جس کا قشر گھوڑے کے نعل جیسا ہوتا ہے اور اوقیانوس کے ساحل پر پایا جاتا ہے ۔
**horsetail,** n. سرس گاچھ ؛ اِسپ مُو (Equisetum) کی نوع کی سدابہار جھاڑی جو فرن (fern) سے تعلّق رکھتی ہے اور جس کی کھوکھلی، جوڑوں والی ، نالی دار ڈنڈیاں ہوتی ہیں ۔
**horse trade,** n. ہوشیار سودابازی ؛ خربازاری ؛ تجارتی ، سیاسی یا دیگر مذاکرات/سودا بازی جو بہت ہوشیاری اور کمال معاملہ فہمی سے طے کی جاتی ہے ۔ (فعل لازم) چالاکی سے سودا بازی کرنا ؛ مول تول/حجّت کرنا ۔
**horse trader,** n. گھوڑوں کا تاجر ؛ حجّت باز ۔
**horseweed,** n. اسپی گھاس ؛ مُرکّب پُھول کے خاندان سے شمالی امریکا کی ایک گھاس جس کے چھوٹے چھوٹے مستقیم پتّے اور زردی مائل پُھولوں کے بہت سے چھوٹے چھوٹے دانے سے ہوتے ہیں اور چراگاہوں اور شاہراہوں کے کناروں پر عام پائی جاتی ہے ۔ دیکھیے : bitter weed ۔
**horsewhip,** n. چابُک ؛ کوڑا ؛ چابک کی ایک قسم ، عموماً چمڑے کا ، جس سے گھوڑے کو قابو کیا جاتا ہے ۔ (فعل متعدی) کوڑا مارنا یا ایسی حرکت کرنا جیسے گُھوڑے والے چابک سے مارتے ہیں ۔
**horsewhipper,** n. چابک زَن ؛ چابک مارنے والا ۔
**horsey, horsy,** a. گھوڑوں کا متوالا ؛ اسپ فریفتہ ؛ گھوڑوں کی فطرت/نوعیت یا معیار سے وابستہ ؛ گھوڑوں میں گِھرا ہوا جیسے اُن کی افزایشِ نسل یا گُھڑ دوڑ سے ۔ (عوامی) بے ہودہ ، بھدّا اور بھونڈا ۔
**horsily,** adv. گھوڑے کی طرح سے ۔
**horsiness,** n. گھوڑوں یا گُھڑ دوڑ وغیرہ کا شوق ؛ سائیسی لباس کا ذوق ۔
**horst,** n. (ارضیات) ارضی اُبھار ؛ زمین کے قشر کا اُبھرا ہوا حصّہ جو متوازی رخنوں (faults) کے درمیان واقع ہُوا ہو۔
**hortative,** a. ترغیب دَہندہ ؛ پندونصیحت والا ؛ سرزنشانہ ؛ اُکسانے وَالا ؛ تقویّت دِہ ؛ صلاح کار ؛ ناصِح ۔
**hortatively,** adv. ترغیبی طور پر ؛ پندونصیحت کرتے ہوئے ۔
**hortatory,** a. ترغیب آمیز ؛ جوشیلا ؛ پندونصیحت اور تنبیہہ کی یا اس سے متعلّق یا تنبیہہ آمیز ؛ نصیحت آمیز ؛ پندونصیحت والی ؛ تنبیہہ والی ۔
**hortatorily,** adv. جوش دلاتے ہوئے ؛ پندونصیحت کرتے ہوئے ۔
**horticulture,** n. باغبانی ؛ بُستانیت ؛ پھول ، جڑی بوٹیاں ، جھاڑیاں ، پھل اور سبزیاں کاشت کرنے کا عِلم اور فن ؛ نخل بندی ۔
**horticultural,** a. باغبانی کا ؛ نخل بندی سے متعلق ۔
**horticulturally,** adv. فنِ باغبانی کے لحاظ سے ۔
**horticulturist,** n. باغبان ؛ ماہرِ باغبانی ؛ مالی ؛ فنِ باغبانی کا ماہر۔
**hortussiccus,** n. نباتات خانہ ؛ سُوکھے اور محفوظ شُدہ پودوں کے نمونوں کا مجموعہ؛ جڑی بوٹیوں کا ذخیرہ ۔
**hosanna,** interj. سبحان اللہ ؛ اللہ اللہ ؛ خداوند یا مسیح کی تعریف و ثنا کے لیے فجائیہ ۔ (اسم) تعریف و سپاس کا مسرّت آمیز اظہار ۔ (فعل متعدی) تعریف کرنا ؛ صدائے تحسین بُلَند کرنا ۔
**hose,** n. (جمع) ربکا ؛ لمبی جراب ؛ طویل موزے ؛ پیروں اور پنڈلیوں کے لیے ملبُوس ؛ لمبے موزے ؛ جرابیں ؛ سابقاً ٹانگوں

اور کمر کا ملبوس جیسے مردوں کا چُست پاجامہ یا برجس۔

**hosier,** n. ہوزری فروش ؛ موزہ/بنیان فروش ؛ جُراب فروش ؛ موزے بُننے یا بیچنے والا ۔ (برطانوی) جرابوں ، موزوں یا بُنی ہوئی چیزوں کا تیار کرنے والا یا تاجر۔

**hose,** n. نال ؛ فلکی ؛ ٹیوب ؛ پائپ ؛ سیال چیز ۔ کسی جگہ پہنچانے کے لیے لچکدار ٹیوب/پائپ جیسے باغ کا پائپ ۔ (برطانوی) چھلکا ؛ غلاف یا خول کا حصّہ جیسے گندم کے دانے کا ؛ خول' خصوصاً کسی اوزار ، گالف کی چھڑی وغیرہ کے ڈنڈے یا دستے کا ۔ (فعل متعدی) پائپ کے ذریعے پانی دینا یا بھگونا ۔ (عوامی کینیڈا) بد دیانتی سے شکست دینا یا معاملہ کرنا ۔

**hosel,** n (گالف) لوہے کے چوڑے سِرے میں گڑھا جو ڈنڈے کے ساتھ ہوتا ہے ۔

**hosiery,** n. موزہ ، بُنیان فروشی ؛ ہوزری ؛ کسی بھی قسم کی جُرابیں یا لمبے موزے ۔ (برطانوی) ان اشیا کا کاروبار۔

**hospice,** n. مریض خانہ ، مسافر خانہ ، سرائے ؛ اکثر مذہبی سلسلے کی طرف سے چلائے جانے والے ۔

**hospitable,** a. متواضع ؛ مسافر نواز ؛ مہماندار ؛ اہلِ مدارات ؛ مہمان نواز ؛ مہمانوں اور اجنبیوں کو فراخ دِلانہ خوش آمدید کہنے اور تواضع کرنے والا ؛ مہمان نوازی کی طرف مائل یا اس سے مُتّصف جیسے مہمان نواز مزاج ؛ کُھلے ذہن والا ؛ مثبت ردِّعمل رکھنے والا یا وسیع الذہن (اکثر to کے ساتھ ، جیسے : a people hospitable to new ideas)۔

**hospitableness,** n. تواضُع ؛ مہمانداری ؛ مہمان نوازی۔

**hospitably,** adv. غریب نوازی سے ؛ مہمان نوازی سے ؛ مسافر پروری سے ؛ خاطر تواضع کرتے ہوئے ۔

**hospital,** n. اسپتال ؛ ہسپتال ؛ شفاخانہ ؛ دواخانہ ؛ وہ ادارہ جس میں بیمار یا زخمی لوگوں کو طِبی ، دایہ گری ، نفسیاتی یا جَرّاحی سے علاج بہم پہنچایا جاتا ہے یا اُن کی تیمارداری کی جاتی ہے ؛ اسی قسم کا ادارہ جانوروں کے لیے ۔ (سابقاً) ضرورت مند ، ذہنی طور پر کمزور ، عمر رسیدہ لوگوں یا یتیموں کی دیکھ بھال اور کفالت کا خیراتی ادارہ ۔

**hospitality,** n. مہمان نوازی ؛ تواضُع ؛ مہمان داری ؛ خاطر و مدارات ؛ میزبانی ؛ آؤ بھگت ؛ اجنبیوں یا مہمانوں کا فراخدِلانہ استقبال اور پُروقار تواضُع ؛ مہمانوں سے دوستانہ حُسنِ سلوک کا مزاج/برتاؤ۔

**hospitalization,** n. شفاخانہ باشی ؛ ہسپتال میں داخلہ ؛ ہسپتال میں زیر علاج رہنے کا عمل ، حالت یا دورانیہ ۔ (بول چال) بیمہ جس کے تحت بیمہ کرانے والے کے ، ہسپتال کے کُل یا کُچھ اخراجات کی ادائیگی ہو جاتی ہے ۔

**hospitalize,** v.t. ہسپتال میں تیمارداری یا علاج کے لیے داخل کرنا ۔

**hospital ship,** n. جہازِ مریضاں ؛ گشتی شفاخانے/ہسپتال پر مشتمل جہاز جیسے جنگی جہازوں کے بیڑے کے ساتھ ہوتا ہے یا بیمار اور زخمی سپاہیوں کے علاج پر مامور ہوتا ہے ۔

**host,** n. میزبان ؛ طفیلی نواز (پودا) ؛ اپنے گھر یا کسی اور جگہ پر کسی دُوسرے کا استقبال اور تواضُع کرنے والا ؛ ہوسٹل یا سرائے کا مالک ؛ جانور یا پودا جس پر طفیلی/مُفت خورہ اپنی زندگی کا انحصار کرتا ہے۔ (فعل متعدی) مہمان نوازی کرنا ۔

**host,** n. ہجوم ؛ لشکر ؛ سپاہ ؛ جمعیت ؛ انبوہ ؛ غول ؛ چیزوں یا لوگوں کی بڑی تعداد ؛ مُسلّح افواج ۔

**host,** n. (اکثر بڑے H سے) عشائے ربّانی کے موقع پر مائدہٗ مقدسّہ (پاکیزہ روٹی) یا پتلے بسکٹ ، ویفر۔

**hostage,** n. یرغمال ؛ کفیل ؛ کچھ شرائط یا مطالبات پورا کرنے کے لیے ضمانت کے طور پر دیا یا رکّھا گیا شخص ۔

**hoster,** n. (برطانوی) ہوسٹل ؛ دارالاقامت ؛ طلبہ یا کسی مخصوص جماعت کا دارالاقامت (قدیم) سرائے ؛ ہوٹل ۔

**youth hostel,** اقامت گاہ نوجوانان ؛ بالغ حضرات کے زیر انتظام نوجوان کوہ پیماؤں/پیدل چلنے والے سیاحوں یا سائیکل سواروں کے لیے قیام گاہ ۔

**hostel school,** n. (کینیڈا) ہوسٹل اسکول ؛ انڈین اور اسکیمو بچوں کے لیے حکومت کے زیرانتظام رہایشی اسکول ۔

**hostess,** n. خاتُون میزبان ؛ خاتونِ خانہ ؛ میزبانیہ ؛ مہمان یا مہمانوں کی تواضُع کرنے والی خاتون ؛ وہ خاتون جِسے ریستوران ، تفریح گاہ یا ہوائی کمپنی وغیرہ میں سرپرستوں کے استقبال ، بٹھانے ، تواضع اور مدد کرنے کے لیے ملازم رکّھا جاتا ہے ؛ ہوسٹس ۔

**hostile,** a. معاندانہ ؛ مخالفانہ ؛ احساسات ، عمل ، رُجحان یا مزاج میں مخالف ؛ دُشمن یا دشمن کے اقدامات کا یا ان سے متعلّق ؛ غیر دوستانہ ۔ (اسم) مخالف شخص ؛ دشمن ، بداندیش ؛ معاند ؛ بَیری ؛ عدو۔

**hostilely,** adv. معاندانہ انداز میں وغیرہ ۔

**hostility,** n. دُشمنی ؛ مُخالفت ؛ بداندیشی ؛ بَیر ؛ معاندانہ صُورتِ حال ، جذبات یا اقدام ؛ عداوت ؛ مخالفانہ اقدام ۔ (جمع) جنگی اقدامات ؛ جنگ ؛ فساد ؛ جھگڑا ؛ لاگ ؛ لڑائی ؛ خصُومت ۔

**hostler,** n. سرائے سائیس ؛ پہلے زمانے میں ، سرائے میں گھوڑوں کی دیکھ بھال پر مامور شخص ؛ ٹرکوں ، بسوں یا گاڑیوں کی دیکھ بھال/مرّمت کرنے والا ۔

**hot,** a. گرم ؛ تتّا ؛ حار ؛ حرارت رکھنے یا پہنچانے والا' خصوصاً بُلند درجے کی ، جیسے گرم اسٹو (چولھا) ، گرم کافی وغیرہ ؛ ہائی وولٹیج کے کرنٹ والا ، جیسے گرم تار ؛ بہت گرم جیسے موسم یا آب و ہوا ؛ بہت جسمانی حرارت کے احساس والا جیسے آگ کی قُربت' بھاری کپڑوں ، زیادہ ورزش یا بُخار سے ؛ اس قسم کا احساس زا یا احساس کے ساتھ جیسے شرمانے یا بُخار سے ؛ زبان ، جلد وغیرہ پر جلن کا اثر پیدا کرنے والا/والی جیسے کالی مرچ ، رائی یا آبلے ؛ تیز ؛ تیکھا ؛ مرچ دار ؛ کٹیلا ؛ نوکیلا ؛ شدید جذبات کا حامِل یا مظہر ؛ آتشیں یا دہکتا ہوا ؛ جذباتی ، تُند یا مُشتعل جیسے لوگ ، مزاج یا الفاظ ؛ آگ بگولا (جیسے : hot with rage) ؛ متشدّد ، سخت ، گہری ، تیز یا تازہ جیسے خُوشبُو یا شکار کی بُو ۔ (عوامی) کسی چیز کے بارے میں جذباتی یا پُرجوش (جیسے : hot for Mozart) ؛ ہیجانی ، بے قابو (جیسے : hot time) ؛ پُر شوق یا بہت زیادہ جنسی (جیسے : hot number) ؛ قسمت یا مہارت کا اظہار کنندہ (جیسے : not so hot in today game) ؛ چُرایا ہوا

یا ناجائز طریقے سے حاصل کردہ (جیسے : hot necklace) ؛ تکلیف دہ یا ناخوشگوار (جیسے : His opponents made the town too hot for him) ۔ (متعلق فعل) گرمی سے ، گرم جوشی سے ۔ نیز: hotly ۔

**hot air, n.** (عوامی) خالی خولی ، نمایشی ، بناوٹی گفتگو یا تحریر ؛ شیخی سے بھری ہوئی ؛ مبالغہ آمیزی ۔

**hotbed, n.** (گلبانی) حرارت خانہ ؛ گرم خانہ ؛ نباتی گرم خانہ ؛ بے موسم کے پودے اُگانے کے لیے شیشے سے ڈھکا ہوا قطعۂ زمین/کیاری جو گرم کھاد یا برقی تاروں سے گرم رکھی جاتی ہے ؛ پیداوار یا ارتقا کے لیے مُمِد و معاون فضا خصوصاً ناپسندیدہ شے کے لیے (جیسے : hot bed of rebellion) ؛ بغاوت کا گھر یا اڈا ؛ بدمعاشی کا اڈا یا مرکز ۔

**hot-blooded, a.** گرم خون ، پُرجوش ؛ جوشیلا ؛ گرم مزاج ؛ پُرشوق ؛ شہوانی ؛ شہوت پرست ؛ زُودحِس ؛ مہم جُو ۔

**hotbox, n.** (ریل) سَر محور خانہ جو رگڑ کی وجہ سے زیادہ گرم ہو گیا ہو ۔

**hotchpot, hotchpotch, n.** کِھچڑی ؛ مخلوطہ ؛ ملغوبہ ؛ آمیزہ (قانون) تقسیم میں مساوات کے لیے ہر قسم کی جائیداد کی یکجائی ۔

**hotchpotch, hotch pot, n.** مختلف اجزا کا ملغوبہ ۔ (برطانوی) Hodgepodge ۔ (قانون) جائیداد کے مختلف حصّوں کی یک جائی ۔

**hot cross bun, n.** رول/بند جس پر صلیب کا نقش چھاپا جاتا ہے خصوصاً لَینٹ (ایسٹر سے پہلے کے چِلّے) کے دوران کھانے کے لیے ۔

**hot dog, n.** تلے ہوئے قیمہ سے بھری آنت خصوصاً جِسے کٹی ڈبل روٹی میں رکھ کر پکایا جاتا ہے (اکثر سور کے گوشت کا) ۔ (فعل متعدی) اسکی انگ میں مظاہرۂ کمال کرنا ۔

**hotel, n.** مسافر خانہ ؛ دارالاقامت ؛ سرائے ؛ ہوٹل : عمارت یا ادارہ جو مسافروں اور بعض اوقات طویل عرصہ تک ٹھہرنے والوں کے لیے رہایش کا بندوبست کرتا ہے اور جو اکثر دیگر سہولیات مثلاً کمرۂ ملاقات ، ریستوران ، تواضُع ، دُوکانیں وغیرہ اپنے مہمانوں اور عام پبلک کو مہیّا کرتا ہے ۔

**Hotel, n.** H کا لفظ ظاہر کرنے کے لیے ابلاغیاتی کوڈ (جیسے : H for Hotel) ۔

**hot flash, n.** ناگہانی تپش ؛ حارّی بھڑک ؛ جسمانی حرارت کا اچانک احساس جو خواتین میں انقطاعِ طمث کی علامت ہوتا ہے ۔

**hot foot, n.** (بول چال) عُجلت ؛ گرما گرمی ؛ شُعبدہ/چالاکی جس کے تحت کسی شخص کے جوتے کے تلے اور پتاوے کے درمیان خفیہ طریقے سے ماچس سلگانے کی ترکیب کی جاتی ہے ۔ (فعل لازم) (بول چال) عجلت میں جانا (اکثر it کے ساتھ) ۔ (متعلق فعل) (بول چال) عجلت کے ساتھ ؛ انتہائی سرعت کے ساتھ ۔

**hothead, n.** تیز مزاج یا جلد باز شخص ۔

**hotheaded, a.** تیز مزاج ؛ تُند طبع ؛ مزاج میں آتشیں یا تشدد پسند ؛ پُرشوق ؛ جذباتی ؛ گرم مزاج ؛ غُصیل ؛ مغلوب الغضب ۔

**hotheadedly, adv.** تیزی اور جذباتی انداز سے ۔

**hotheadedness, n.** جذباتیّت ؛ جلد بازی ۔

**hothouse, n.** حرارت خانہ ؛ گرم خانہ ؛ مصنوعی طور پر گرم کیا ہوا پود گھر ؛ حرارت خانہ جس میں نرم و نازُک پودے اُگائے جاتے ہیں ۔ (صفت) حرارتِ خانے/گرین ہاؤس میں اُگائے گئے پودے سے متعلق ۔ (مجازاً) نرم ، بہت نازک ؛ نقلی حرارت خانہ ۔ دیکھیے : hot bed ۔

**hot line, n.** ہاٹ لائن ؛ براہِ راست فون ؛ دو سربراہانِ مملکت کے درمیان فوری بے روک رابطے کو یقینی بنانے کے لیے کُھلا ہمہ وقت ٹیلی فون خصوصاً حادثاتی جنگ روکنے کے لیے ۔

**hot pepper, n.** تتیا مِرچ ؛ سیاہ مرچ ؛ تیز مرچ ؛ فلفل (Capsicum) کی جنس کا تیز ، پتلی چھال والا پھل جو عنب الثعلب (nightshade) خاندان سے تعلّق رکھتا ہے اور جس کے مختلف رنگ اور شکلیں ہوتی ہیں ؛ ایک اور پودا جس کا پھل اس طرح کا ہوتا ہے ۔

**hot plate, n.** گرم پلیٹ ؛ کھانا پکانے کا سادہ ، حرکت پذیر سامان/آلہ جو گیس کے چُولھے یا بجلی سے گرم ہوتا ہے ؛ گرم اور ایک پلیٹ پر مشتمل کھانا ۔

**hotpress, n.** گرم شکنجہ ؛ اِستری ؛ شکنجہ جو بیجوں سے تیل کشید کرنے یا کاغذ یا کپڑے کی تہ کو چکنا ، ہموار کرنے کے لیے حرارت اور میکانکی دباؤ ڈالتا ہے ۔ (فعل متعدی) اس مشین/شکنجے میں دبانا ۔

**hot rod, n.** (عوامی) پھٹیچر تیز رفتار گاڑی ؛ عام طور پر پُرانی موٹر جس سے غیر ضروری چیزیں/پرزے نکال لیے جاتے ہیں اور انجن کو زیادہ تیز رفتاری کے لیے موزوں کیا جاتا ہے ۔

**hot rodder, n.** (عوامی) ایسی موٹر کا ڈرائیور ۔

**hot seat, n.** (عوامی) برقی کرسی ؛ مشکل یا پریشان کن صورتِ حال ؛ شرمندہ کرنے والی صورتِ حال ۔

**hot shoe, n.** کیمرے کا بیس جس میں ہمہ وقتی لمعی آلہ لگا ہوتا ہے ۔

**hotshot, n.** (عوامی) اہم شخص ؛ بڑی شخصیت؛ کامیاب اور اہم شخصیت جیسے کاروبار میں ؛ مہارت والا شخص جیسے کھیل میں ؛ تیز رفتار ، راستے میں نہ رکنے والی ریل گاڑی ۔

**hot spring, n.** گرم چشمہ ؛ گرم پانی کا قُدرتی چشمہ جس کا درجۂ حرارت ۹۸ درجے ف یا اس سے بھی زیادہ ہوتا ہے ۔

**hot war, n.** (عوامی) رزم ؛ جنگ ؛ کارزار ؛ اصل لڑائی ؛ دھمکیوں اور سرد جنگ کے تناؤ کے برعکس اصلی جنگ جس میں سخت لڑائی ہو رہی ہو ۔

**hot water, n.** (بول چال) اذیّت ؛ مصیبت ؛ مُشکل؛ تکلیف ؛ اچھی خاصی بڑی مُشکِل ؛ مصیبت ناک صورتِ حال (عموماً پہلے in لگتا ہے) ۔

**hot wire, v.t.** گرم تار سے چلانا؛ چابی کے بغیر انجن اسٹارٹ کرنا ۔

**hound, n.** شکاری کُتّا ؛ کَلبُ الصَّید ؛ سَگ ؛ سگِ تازی ؛ وہ کُتّا (خصوصاً آج کل) جو اُن نسلوں میں سے کسی نسل سے تعلّق رکھتا ہو جنہیں بُو سے یا دیکھ کر شکار کرنا سکھایا گیا ہو ؛ کمینہ ذلیل آدمی ؛ نشہ باز ؛ مشغلہ باز/اوباش ۔ (فعل متعدی) پیچھے پڑ کر کوئی کام کرانا ۔

**hounder, n.** شکاری کُتّے سے

شکار کرنے والا شخص ؛ پیچھے پڑ جانے والا شخص ؛ کمینہ ذلیل آدمی ۔

**hound's-tongue, n.** سگ زبان بُوٹی ؛ لسان الثور خاندان کا پودا ۔ جس کے کُھردرے روئیں دار زبان نُما پتّے ، سُرخی مائل ارغوانی پُھول اور کانٹے دار گری والا پھل ہوتا ہے ؛ لسان الثور (Cynoglossum) کی نوع کی کوئی قسم ۔

**hound's-tooth check, hound tooth, n.** مقطّع چوخانہ کپڑا ؛ قطع شُدہ چارخانے (چیک) کا کپڑے کا ڈیزائن ۔

**hour, n.** گھنٹہ ؛ وقت ؛ گھڑی ؛ ساعت ؛ سمے ، زمانہ ؛ درجۂ طُول بلد ؛ اوسط شمسی دن کے چوبیسویں حصّے کے برابر وقت کا ٹُکڑا جو ٦٠ منٹ کے برابر ہوتا ہے ؛ خاص یا مخصوص وقت ؛ دن کا کوئی خاص وقت ؛ گھڑی پر نظر آنے والا وقت ؛ موجودہ وقت (جیسے : the man of the hour)؛ ایک گھنٹے میں طے کیا جانے والا فاصلہ (جیسے : living an hour from the nearest hospital)؛ باقاعدہ یا رسمی وقت (جیسے the cocktail hour) ۔ (فلکیات) ١٥ ڈگریوں کی نمایندگی کرتے ہوئے دائیں طرف کے صعود کی پیمایش کی اکائی یا بڑے دائرے کا ٢٤ واں حصّہ ۔ (تعلیم) کلاس پیریڈ کا دورانیہ ؛ تعلیمی کریڈٹ کی ایک پیمایشی اکائی ۔

**hourglass, n.** ریت گھڑی ؛ شیشہ ساعت ؛ جامِ ساعت نُما ؛ ساعت شماری کی ایجاد جس میں دو بیضوی شیشے کے ظروف تنگ راستے سے جڑے ہوئے ہوتے ہیں جس کے ذریعے ریت یا پارے کی کچھ مقدار مخصوص وقت کے دوران گرتی رہتی ہے ۔ (صفت) ریت گھڑی کا ۔

**houri, n.** حُور ؛ خُوبصورت دوشیزہ جس کے متعلّق بتایا گیا ہے کہ وہ جنت میں مُتّقی لوگوں کی خدمت پر مامور ہوگی ۔

**hourly, a.** ساعت بہ ساعت ؛ ہر گھنٹے کے بعد ، گھنٹہ وار ؛ اکثر ؛ مسلسل ؛ گھنٹے کے حساب سے شمار کردہ ؛ ہر گھنٹے بعد یا ہر گھنٹے کے دوران ؛ گھڑی گھڑی ؛ ہر گھڑی ؛ آٹھوں پہر ۔

**house, n.** گھر ؛ مکان ؛ مسکن ؛ بَیت ؛ خانہ ؛ خاندان ؛ گھرانہ ؛ عمارت جس میں لوگ رہتے ہیں ؛ رہایش گاہ ، خصوصاً ایک کنبے کی ؛ کسی مقصد کے لیے استعمال ہونے والا مکان، مثلاً عبادت ، تفریح ، اجتماع ، خوردونوش ، گودام ، جانور رکھنے کے لیے یا پودے اگانے کے لیے ؛ حاضرین ؛ وہ عمارت جس میں حکومت کی قانون ساز مجلس کے اجلاس ہوتے ہیں ۔ (بڑے H سے) ایوان ؛ مجلسِ قانون ساز جیسے ایوانِ زیریں ؛ ایسے ایوان کا کورم ؛ کسی پیشے یا تجارت کی جگہ ؛ کاروبار کا ادارہ ؛ قمار بازی کی جگہ ۔ (اکثر بڑے H سے) آبا و اجداد اور نسلوں پر مشتمل کوئی خاندان (جیسے House of Hapsburg) ؛ کسی ادارے یا تنظیم کے لیے مشاورتی جماعت جیسے کلیسا ، کالج یا یونیورسٹی کے لیے ؛ کئی افراد کا کمرہ رہایش یا رہایشی ہال ؛ اس قسم کی رہایش گاہ کے مکین ۔ (برطانوی) لوٹو یا بنگو قسم کا کھیل ؛ انگریزی یونیورسٹی کے اندر کوئی کالج ۔ (نجوم) فلکی دائرے کا مساوی بارہواں حصّہ ؛ منطقۃ البُروج کی علامت جو کسی سیارے کے قوی ترین اثر کی بُنیاد سمجھا جاتا ہے ؛ برج ، خانہ یا گھر ۔

**house, v.t.** گھر میں رکھنا یا ٹھہرانا ؛ گھر مہیّا کرنا ؛ پناہ مہیا کرنا ؛ بندرگاہ پر اُتارنا ؛ مقیم کرنا ۔ (نجّاری) چُول میں بٹھانا ۔ (فعل لازم) پناہ لینا ؛ رہنا ۔ (صفت) گھر سے متعلق یا گھر کے مناسب ۔

**house arrest, n.** خانہ بندی ؛ نظربندی ؛ جیل کے علاوہ کسی اور جگہ میں گرفتار شُدہ شخص کی نظربندی جیسے ہسپتال یا گھر میں ۔

**house boat, n.** رہایشی بجرا ؛ ہاؤس بوٹ ؛ رہایش گاہ کے طور پر بنی ہوئی کشتی خصوصاً چپٹے پیندے اور عرشے پر مکان نُما بناوٹ والی ۔

**housebreaker, n.** نقب زن ؛ گھر میں مجرمانہ نیت سے گُھس آنے والا شخص ؛ سیندھیا ۔ (برطانوی) پرانی عمارت گرانے والا شخص یا کمپنی ؛ پرانے مکانوں کے قابلِ استعمال حصّے خریدنے والا شخص ۔

**house breaking, n.** نقب زنی ؛ سیندھ ؛ پرانے مکان گرانے کا عمل ؛ ملبہ خریدنے کا عمل ؛ خانہ انہدامی ۔

**house broken, a.** موزوں جگہ پر بول و براز کرنے میں تربیت یافتہ جیسے کُتّے اور بلّیاں ۔

**house break, v.t.** مخصوص جگہ پر بول و براز کرنا ۔

**house charge, n.** (برطانوی) ریستوران میں میز پوش اور چُھری کانٹے کے استعمال پر اضافی وصولی ۔

**house clean, v.i.** رہایشی گھر ، کسی ادارے یا تنظیم میں صفائی اور نظم و ترتیب قائم رکھنا ۔ (فعل متعدی) صفائی کرنا جیسے گھر اور گھر کے سازوسامان کی ؛ طریقِ کار کی تبدیلی یا ناپسندیدہ عملہ کی برطرفی کے ذریعے کسی ادارے یا تنظیم کی تنظیمِ نو کرنا ۔

**housecleaning, n.** گھر صفائی ؛ ترتیب و صفائی ؛ تنظیمِ نو ۔

**house coat, n.** گھریلو لبادہ ؛ گھریلو کوٹ ؛ عورت کا ملبوس خصوصاً لمبے پورے اسکرٹ کے ساتھ جو گھر میں تکلُّف کے بغیر پہنا جاتا ہے ۔

**housefly, n.** عام مکّھی ؛ دو پروں والی گھریلو مکّھی (Musca domestica) جو گھروں میں عام ہوتی ہے ۔

**houseful, n.** خانہ پُر ؛ گھربھر ؛ تعداد یا مقدار جو ایک گھر/ مکان کو بھر دینے کے لیے کافی ہو ؛ پُوری بھری (جگہ) ۔

**household, n.** کُنبہ ؛ اہلِ خاندان ؛ اہلِ خانہ ؛ گھر ؛ گھرانا ؛ خانوادہ ؛ گھر بار ؛ قبیلہ ؛ ایک ہی چھت کے نیچے رہنے والے اور ایک ہی کنبے کے افراد ؛ ایک ہی گھریلو حُکم داری کے تحت رہنے والا گروہ ؛ خاندان ۔ (صفت) گھر اور خاندان سے متعلّق ؛ گھرداری سے متعلق ؛ گھریلو ؛ اکثر و بیشتر رونما ہونے والا ؛ عام ؛ متعلق بہ خانہ داری ۔

**house holder, n.** کنبے کا سربراہ ؛ گھر کا مکین یا مالک ؛ مالکِ مکان ؛ گھر والا ؛ صاحب خانہ ؛ سربراہ خانہ ؛ کنبے کا سرپرست ۔

**household troops, n.** شاہی محافظ فوج ؛ خاصہ بردار ؛ محلّاتی عساکر ؛ حکمران اور شاہی خاندان کی خدمت میں حاضر رہنے اور محل کی حفاظت پر مامور لشکری ۔

**house keeper,** n. منتظم خانہ ؛ گھر گرہستی ؛ گھر والا ؛ مالک مکان ؛ گھر کی عورت کی طرح گھر کا انتظام چلانے والا ؛ کسی گھر یا ادارے کی دیکھ بھال پر مامور شخص ۔

**house keeping,** n. گھرداری ؛ خانہ داری ؛ انتظامِ خانہ ؛ گرہست ؛ اُمورِ خانہ داری ؛ گرہستی ؛ گھر، ادارے یا تنظیم کی خبرگیری ۔

**house keep,** v.i گھر کی خبر گیری کرنا ؛ گھر کا انتظام چلانا ۔

**house leek,** n. وِدنہ ؛ نباتِ خود رَو ؛ ایک رسیلے پتّوں والی بوٹی جو حی العلم (orpine) خاندان سے ہوتی ہے ، جس کے پُھول گلابی اور پتّے گلاب نما گُچّھے بناتے ہیں ؛ ودنہ (Sempervivum) جنس کی کوئی سی نوع ۔

**house lights,** n. ہال روشنیاں ؛ تھیٹر کے اُس حصّے کی روشنیاں جس میں ناظرین بیٹھے ہوئے ہوتے ہیں،بمقابلہ ان روشنیوں کے جو اسٹیج یا پردے کو مُنوّر کرتی ہیں ۔

**house maid,** n. گھر مُلازمہ ؛ نوکرانی ؛ ماما ؛ کنیز ؛ ٹہلنی ؛ خادمہ : گھر کے کام کاج کے لیے ملازم رکھّی گئی خادمہ ۔

**house maid's knee,** n. (امراضیات) ورمِ دُرجک ؛ گھُٹنے کی بہت زیادہ یا دائمی سُوجن (وجہِ تسمیہ : یہ بیماری زیادہ تر خادماؤں کو ہوتی ہے جنہیں زیادہ کام جُھک کر کرنا پڑتا ہے) ۔

**house man, house boy,** n. گھر ملازم ؛ نوکر ؛ خادم ؛ گھر یا ہوٹل میں عمومی کام کاج پر مامور مرد نوکر ؛ ٹہلوا ؛ انتظامیہ کا رہائشی نمایندہ جیسے قمار خانے میں ۔

**house mother,** n. اماں بی ؛ بُوجی ؛ آپا ؛ اکٹھا رہنے والی نوجوان خواتین کی خاتون سربراہ ، جیسے طالبات کی قیام گاہ میں جو بطور اتالیقہ میزبان یا بعض اوقات بطور منتظمہ کام کرتی ہے ۔

**House of Commons,** n. ایوانِ عام ؛ ایوان زیریں ؛ دارالعوام ؛ برطانوی اور کینیڈین پارلیمنٹ کی مجلسِ قانون ساز جس کے ارکان کاؤنٹی اور برو (borough) (اضلاع اور قصبات) کے انتخابی حلقوں سے منتخب ہو کر آتے ہیں ؛ قومی اسمبلی ۔

**house of correction,** n. دارالاصلاح : ایسا ادارہ جو ایسے نو عمر مُجرموں کی نظربندی کے لیے ہوتا ہے جن سے معمولی جرائم سرزد ہوتے ہیں اور جو قابلِ اصلاح سمجھے جاتے ہیں ۔

**House of Delegates,** n. ایوانِ نمایندگان ؛ میری لینڈ ، ورجینیا اور مغربی ورجینیا کی مجلسِ قانون ساز کا ایوانِ زیریں ۔

**House of Lords,** n. ایوان بالا ؛ ایوانِ اُمرا ؛ دارالامرا ؛ برطانوی پارلیمنٹ کا غیر منتخب ایوان جس میں ارکان مورُوثی ہوتے ہیں یا مقرّر کردہ امرا ، دیوانی اور فوجداری مُقدّموں کی اپیل کے لیے آخری عدالت بھی یہی ہوتی ہے ۔

**House of Representatives,** n. ایوانِ نمایندگان : امریکی کانگرس اور اکثر ریاستوں کی مجالسِ قانون ساز میں ایوانِ زیریں جس کے ارکان آبادی کے لحاظ سے متعیّن شُدہ انتخابی اضلاع کی نمایندگی کرتے ہیں ۔

**house organ,** n. اداری مُجلّہ ؛ خبرنامہ ؛ کاروباری فرم کی جانب سے نشرشدہ میعادی رسالہ/مجلّہ جس کا مقصد ملازمین اور کرم فرماؤں کو خبروں اور سرگرمیوں سے آگاہ کرنا ہوتا ہے ۔

**house party,** n. گھر دعوت ؛ ہاؤس پارٹی ؛ ساحلی یا دیہی قیام گاہ میں یا مذہبی جماعت یا انجمن خواتین کے تحت ، میزبان کی طرف سے مہمانوں کی پذیرائی اور تواضع جو کئی دن تک ہوتی ہے ۔

**house physician,** n. مقیم طبیب/ڈاکٹر ؛ شفاخانے میں مقیم طبیب ؛ ہسپتال یا دُوسرے ادارے میں ہمہ وقتی ڈاکٹر ۔ (مجازاً) گھریلو ابابیل ؛ خُطّافِ خانہ ۔

**house-proud,** a. فخرِ خانہ داری ؛ نازاں بہ خانہ داری ؛ فخرِ گرہستی ؛ اُس خاتون سے متعلّق جو اپنی عزّتِ نفس کا دارومدار گھرداری کی مہارت اور اپنے گھر کے افتخار پر قرار دیتی ہے ۔

**house-raising,** n. اجتماعی تعمیر خانہ ؛ دوستوں اور پڑوسیوں کا اجتماع ، خصوصاً دیہی علاقے میں ، جس کا مقصد کسی خاندان کے لیے گھر تعمیر کرنے میں مدد دینا ہوتا ہے ۔

**house room,** n. مکانیت ؛ گھر میں رہنے کی جگہ ؛ رہایش ۔

**house top,** n. مکان کی چھت ؛ بلند ترین جگہ ۔

**cry or shout from the housetops,** اعلانِ عام کرنا (کسی خبر وغیرہ کا) ؛ عام یا نشر کرنا ۔

**house warming,** n. دعوتِ تکمیلِ تعمیر ؛ نئے مکان میں منتقل ہونے کی خوشی میں اجتماع یا پارٹی ۔

**house wife,** n. گربستن ؛ گھر والی ؛ خاتونِ خانہ ؛ گھر بنانے والی ؛ بیوی،خصوصاً خانگی معاملات چلانے کی حیثیت میں ۔ (زیادہ تر برطانوی) چھوٹا سا بقچہ جس میں سوئیاں دھاگے ، قینچیاں وغیرہ ہوتی ہیں ؛ تھیلی ؛ کیسہ ؛ تلے دانی ۔

**housewifeliness,** n. گربستی ؛ خانہ داریت ؛ اُمورِ خانہ داری میں مصروفیت/مہارت ۔

**housewifely,** a,adv. خاتونِ خانہ کے انداز میں ؛ گربستی طریقے سے ۔

**housewifery,** n. امورِ خانہ داری ؛ گربستی ؛ خانہ داری ؛ گربست ۔

**house work,** n. امورِ خانہ داری ؛ گھر کے کام کاج جیسے کھانا پکانا ، صفائی اور اس کے علاوہ گھر کا انتظام و انصرام ۔

**housing,** n. اقامت کاری ؛ تعمیرات ؛ گھر میں رکھنے یا کسی چیز کو پناہ دینے والے کا عمل ؛ کسی جماعت کو رہایش کی فراہمی ؛ پناہ گاہ ، جیسے گھر میں ؛ رہایش گاہ ؛ مسکن ؛ اجتماعی گھر ؛ پناہ یا چھت کے طور پر کام دینے والی کوئی چیز ؛ مُجسّمہ رکھنے کے لیے طاقچہ یا طاق ۔ (نجّاری) چُول خانہ ؛ چُول کا چھید ؛ لکڑی کے ایک ٹُکڑے میں دوسرا ٹُکڑا پھنسانے کے لیے خالی جگہ یا سوراخ ۔ (جہاز رانی) مستول کا وہ حصّہ جو عرشے کے نیچے ہوتا ہے ۔ (مشین) فریم ، پلیٹ وغیرہ جو مشین کے ایک حصّے کو سہارا دیتا ہے ؛ زین پوش ۔

**hovel,** n. جھونپڑا ؛ کُھلا چھپّر ؛ سائبان جیسے

مویشیوں یا اوزاروں کے لیے جگہ/جھونپڑا ؛ چھوٹی سی خستہ و خراب جھونپڑی ؛ خستہ حال کُٹیا ۔ (فعل متعدی) رہایش/پناہ دینا جیسے جھونپڑے میں ۔

**hover,** v.i. منڈلانا ؛ ہوا میں معلّق رہنا جیسے معطّل پرواز میں پرندہ ؛ شک ، غیر یقینی حالت ، ہچکچاہٹ یا تلوّن کی حالت میں ہونا ؛ کسی چیز کے نزدیک جارحانہ انداز میں یا اُس پر نظر رکھ کر منڈلاتے رہنا ؛ گھومتے پھرنا ؛ تاک میں ہونا ؛ چکر کاٹنا ۔ (اسم) منڈلانے کا عمل یا کیفیّت ۔

**hoverer,** n. منڈلانے والا ۔

**hovering,** a معلّق ، جھولتا یا تھرتھراتا ہوا ؛ منڈلاتا ہوا ۔

**hoveringly,** adv. جُھولتے ہوئے ؛ معلق رہتے ہوئے ؛ منڈلاتے ہوئے ۔

**Hovercraft,** n. معلّق جہاز ؛ ہُور کرافٹ ؛ موٹر جو سطحِ زمین یا سطحِ آب سے ذرا اُوپر ہو کر چلتی ہے اور چیسس(chassis) کے نیچے کے پنکھوں کی ہوا کے دباؤ کی وجہ سے ہوا میں معلّق رہتی ہے ۔ (تجارتی نشان) ۔

**how,** adv. کیسے ؛ کیونکر ؛ کیونکہ ؛ کتنا ؛ کاہے کو ؛ کس واسطے ؛ کس لیے ؛ کس طرح ؛ کسی طریقے یا ذریعے سے ؛ کس حد تک ؛ کس اِقدام کے ذریعے ؛ سطح یا مقدار کے متعلق فعل یا صفت کے ساتھ (جیسے : کتنا بڑا، How big)، (کتنے ٹکٹ ؟ How many tickets)؛(کس قدر فاصلے پر؛ کتنی دور ؟ (How far) (کب تک ؟ How long) (کس قدر ؛ کتنا ؛ How much)؛کس حالت یا کس بُری حالت میں ؛ کس قیمت پر ؟ (جیسے : How is wheat going)کسی وجہ سے ؛ کیسے ، کیوں (جیسے : How could you want this ?)۔ (بول چال) خوش آمدید کے طور پر یا تعارف کے جواب میں (جیسے : how do you do) ؛ صحت یا حالات کے بارے میں (جیسے : how have you been ?, how is everything ? how is business ?)۔ (اسم) طریقہ ، طریقِ کار یا طریقِ عمل (جیسے : how of it یا know how یعنی عِلم)۔(فجائیہ) حیرت و استعجاب کے طور پر (جیسے : حیرت ہے ! ! how now)؛تاکید کے اظہار کے طور پر (جیسے کیا ! and now) (حرف عطف) تاہم ؛ کہ ۔

**howdah,** n. [اردو] ہودہ ؛ عماری ؛ دو آدمیوں کی بڑی اور خوبصورت پر وقار نشست جو ہاتھی کی پشت سے باندھی جاتی ہے ، برصغیر اور اس کے مشرق میں استعمال کی جاتی تھی ۔

**however,** adv. تاہم ؛ لیکن ؛ مگر ؛ بہرکیف ؛ ولیکن ؛ بہر صورت ؛ کتنا ہی ؛ کیسا ہی ؛ باوجو اس کے ؛ بہر حال ؛ کسی بھی طریقے سے یا کسی بھی سطح پر ؛ کسی بھی حالت میں ؛ باوجود ؛ باوصف ؛ پھر بھی ؛ اس کے برعکس ۔ (بول چال) کیسے ؛ آخر کس طرح (سوال کے طور پر استعمال ہوتا ہے) ۔ (حرف عطف) کسی بھی طریقے یا درجے پر ۔

**howitzer,** n. حادّہ مار توپ ؛ ہوئیٹزر ؛ چھوٹی نال والی توپ جو اُونچے زاویے پر بھاری گولے پھینکتی ہے ؛ یہ اُن اہداف کے لیے بنائی جاتی ہے جو ہموار خطوطِ حرکت (trajectories) کی زد میں نہیں آسکتے ۔

**howl,** v.i. چلّانا ؛ چیخنا/رونا ؛ بلند ‚مسلسل اور دردناک چیخ مارنا جیسے کُتّے یا بھیڑیے کی ؛ اسی طرح کی آواز نکالنا جیسے ہواکی یا تکلیف زدہ انسان کی ؛ نوحہ کرنا ۔ (فعل متعدی) چیخیں مارنا ؛ چیخوں کے ساتھ ہانکنا یا مجبور کرنا ۔ (اسم) کُتّے ،بھیڑیے ، آدمی یا کسی دُوسرے حیوان کی مسلسل ماتمی/درد بھری چیخ ؛ بُلند چیخ یا نوحہ جیسے درد یا غُصّے میں ؛ نوحہ نُما مسلسل آواز جیسے ہوائی ۔ (برقیات) ریسور میں قابلِ سماعت ناگوار ، تیز بازافزایشی آواز ۔

**howler,** n. چیخنے والا ؛ چیخ بندر ؛ امریکی بڑا استوائی بندر ، (الوٹا کی نوع کا) ، جو بلند چیخوں کی وجہ سے مشہور ہے ۔ (بول چال) مزاحیہ غلطی؛ خصوصاً زبانی ۔

**howsoever,** adv. کسی بھی طرح یا طریقے سے ؛ کسی بھی حد تک یا کسی بھی سطح پر ؛ کیسا ہی ؛ مگر ؛ کتنا ہی ؛ تاہم ؛ باوجود اس کے ؛ بہر حال ؛ لیکن ۔

**hoy,** n. بادبانی جہاز ؛ قدیم چھوٹا ساحلی بجرا یا کشتی ۔

**hoy,** interj. ابے ؛ ارے ؛ بُلانے/متوجّہ کرنے کی آواز ۔

**hoyden, hoiden,** n. چنچل ، شوخ و شریر لڑکی ۔

**hoydenish,** a. شوخ لڑکیوں کا سا ۔

**hoydenishness, hoydenism,** n. چنچل پن ؛ شوخی ۔

**Hoyle,** n. [سر ایڈمنڈ ہائل ۱٦٧۲ء ۔ ۱٧٦۹ء کے نام پر] ہائل ؛ تاش یا کسی دُوسرے کھیل کے قواعد و ضوابط کے بارے میں مستند/مسلّمہ کتاب ۔

**according to Hoyle,** قواعد و ضوابط کے لحاظ سے ؛ صحیح طور پر ؛ ٹھیک ٹھیک ۔

**hurrache, huaracho,** n. وراچے ؛ میکسیکو کا سینڈل/چپل جس کا اُوپری حِصّہ تسموں کے ذریعے باہم پیوستہ چمڑے کے ٹکڑوں سے بنا ہُوا ہوتا ہے ۔

**hub,** n. نافِ چرخ ؛ ہب ؛ مدار ؛ مرکز ناہ (پہیّے کی) ؛ نابھ ؛ پہیّے کا درمیانی حصّہ جس میں تاریں جڑی ہوتی ہیں ؛ پنکھے کا مرکزی حصّہ جس میں پتّریاں/بلیڈ لگے ہوئے ہوتے ہیں؛ بہت زیادہ اہمیّت یا سرگرمی کا مرکز (جیسے : hub of the Universe)؛ سکّوں یا قُرص کا سانچا بنانے میں استعمال ہونے والا فولادی پنچ ؛ دُھرا جمانے کا مرکز ۔

**hubble-bubble, hookah,** n. حقہ ؛ گڑ گڑی ؛ گڑگڑانے کی آواز ؛ افراتفری یا شور ۔

**hubbub,** n. گڑبڑ ؛ ہلچل ؛ غُل غپاڑا ؛ غوغا؛ بہت سی مبہم آوازوں کا مجموعہ/ملغوبہ ؛ شور شرابہ ؛ افراتفری ؛ غُل شور ۔

**hubris, hybris,** n. زعم ، گھمنڈ : غُرور کی بنا پر رعونت یا بدتمیزی ؛ انتہائی خُود اعتمادی ۔

**huckaback, huck,** n. بُردار کپڑا ؛ کھردرا سوتی کپڑا جو بُنیادی طور پر تولیہ بنانے کے کام آتا ہے ؛ کھیس کی بناوٹ کا کپڑا ۔

**huckle berry,** n. ہکل بیری ؛ ہکل گُوندنی ؛ گیلوسیشیا (Gaylussacia) جنس اور ہیتھ خاندان کی جھاڑیوں کی گہری نیلی یا کالی خُوردنی بیری ؛ ایسی گوندنیوں والا پودا/جھاڑی ۔

**huckster,** n. خوانچے والا ؛ دست فروش ؛ ہانک لگا کر بیچنے والا ؛ خُوردہ فروش ؛ بساطی ؛ پھیری والا‚ خصوصاً زرعی اجناس

بیچنے والا ؛ ہاکر ۔ (بول چال) اشتہار بازی کے کاروبار میں (بالعموم منفی معنی میں) ؛ ترغیب دلانے کے لیے جارحانہ یا ڈرامائی ترکیبیں استعمال کرنے والا جیسے سیاستدان ۔ (فعلِ لازم) چھوٹی چھوٹی چیزوں کا کاروبار کرنے والا یا چھوٹے معاملات میں پڑنے والا ۔ (فعلِ متعدی) پرچون بیچنا یا پھیری لگانا ۔

**hucksteress, huckstress,** n. خوانچہ فروش عورت ؛ پھیری لگانے والی عورت ۔

**huddle,** v.i. انبار لگا دینا ؛ اپنے جسم کو سمٹا لینا گویا ڈر سے یا سردی سے ؛ بات چیت کے لیے اکٹھا ہو کر آنا ۔ (فٹ بال) ہدایات کے لیے گروپ کی صورت میں اکٹھا ہونا ۔ (فعل متعدی) بے ترتیبی سے بِھیڑ لگا دینا ؛ گٹھڑی بنا لینا ، جیسے جسم کو (عموماً up کے ساتھ) ۔ (برطانوی) بہت جلدی میں کرنا ۔ (اسم) بھیڑ یا بے ترتیب مجمع ؛ انبوہ ؛ ابتری ؛ افراتفری ؛ ہلچل ؛ گڑبڑ ۔ (فٹ بال) کھیل کی جگہ سے پہلے کھلاڑیوں کا ہدایات کے لیے اکٹھا ہونا ؛ نجی اجلاس ۔

**huddler,** n. اکٹھا ہونے یا کرنے والا ۔

**Hudibrastic,** a. سیموئل بٹلر کی طنزیہ نظم ہُودی براس کے اسلوب سے متعلّق یا اُس سے مشابہ : یہ نظم سترھویں صدی کی طنزیہ نظم تھی اور چار رُکنی بحر کی تھی ؛ رزمیہ انداز کی مُضحِک نظم ۔

**Hudson seal,** n. ہڈسن سِیل ؛ کرموش یا چھچھوندر کی کھال جو سگ ماہی کی کھال کے مشابہ بنا دی جاتی ہے ۔

**hue,** n. رنگ ؛ لون ؛ فام ؛ رنگت ؛ کسی رنگ کا سایہ ، جھلک یا درجہ بندی ؛ کسی مخصوص رنگ کی وہ خاصیت یا معیار جو اُس رنگ کے طیف (spectrum) کا مقام طے کرتی ہے اور اِسے نیلا ، سبز ، سرخ یا زرد قرار دیتی ہے ۔

**hued,** a. رنگدار ، عام طور پر مرکب رنگ میں (جیسے : rosy-hued) ۔

**hueless** a. بے رنگ ۔

**hue and cry,** n. عوامی احتجاج یا چیخ پکار ؛ شوروغل ؛ ہُلّڑ ؛ ہائے توبہ ؛ سابقاً سنگین جُرم کی وقوع پذیری پر خطرے کے طور پر چیخ پکار یا ہنگامہ ؛ ڈھنڈورا ؛ شورِ داروگیر ؛ گوہار ؛ ہانک پُکار ؛ چپلقش ۔

**huff,** n. طیش ؛ خفگی ؛ تاؤ ؛ بددماغی کے غُصّے یا مجروح شدہ عزّتِ نفس کا احساس (جیسے : to be in a huff) ۔ (فعل متعدی) طیش دلانا ؛ خفا کر دینا ؛ ناراض کر دینا ۔ (شطرنج) بساط سے سزا کے طور پر مہرہ ہٹا دینا ۔ (فعل لازم) سانس پُھولنا ؛ ہانپنا ؛ بگڑنا ؛ بے عزتی محسوس کرنا ؛ طیش میں آنا ؛ خفا ہو جانا ۔

**huffish,** a. بدمزاج ؛ غُصّہ ور ؛ چڑچڑا ؛ سڑیل ۔

**huffishly,** adv. بدمزاجی سے ۔

**huffishness,** n. غُصّہ ؛ جھنجھلاہٹ ۔

**huffy,** a. زود رنج ؛ حسّاس ؛ جلد ناراض ہونے والا ؛ خفا ؛ ناخُوش ۔

**huffily,** adv خفگی سے ؛ زُود رنجی سے ۔

**huffiness ,** جھنجھلاہٹ ؛ زُود رنجی ؛ ناراضی ۔

**hug,** v.t, بھینچنا ؛ بغل گیر ہونا ؛ خصوصاً محبت سے ؛ سینے سے لگانا ؛ لپٹ جانا جیسے کُشتی میں ؛ ذہن میں نشوونما دینا جیسے خوش فہمیوں کو ؛ ساتھ ساتھ رہنا ، جیسے ساحل کے ساتھ ساتھ کشتی چلاتے ہوئے ۔ (فعل لازم) بغل گیر ہونا ۔ (اسم) معانقہ ؛ بازوؤں میں جکڑنا جیسے کُشتی میں ؛ ریچھ کی گرفت ۔

**hugger,** n. بھینچنے والا ؛ بغل گیر کرنے والا ۔

**huge, hugeous,** a. بڑا ؛ کلاں ؛ عظیم ، عظیمُ الجُثّہ ؛ بھاری ؛ بھاری بھرکم ؛ لحیم شحیم ؛ بے ہنگم ؛ زبردست ؛ بہت ؛ فراخ ؛ کُشادہ ؛ بہت بڑا ؛ ضخیم ؛ بہت بڑے رقبے پر ؛ حد سے زیادہ بڑا ؛ کسی بھی لحاظ سے بہت بڑا ۔

**hugely, hugeously,** adv. بے ہنگم طور پر ؛ بے حد ؛ حد سے زیادہ ؛ نہایت ۔

**hugeness,** n. ضخامت ؛ بڑائی ؛ جسامت ؛ وُسعت ؛ عظمت ؛ بُلندی ؛ پھیلاؤ ۔

**huggermugger, hugger-muggry,** n. ابتر اور پراگندہ صورتِ حال ؛ افراتفری ؛ رازداری ؛ پوشیدگی ؛ اخفا (صفت) خفیہ ؛ مخفی ؛ چالاک ؛ ریاکار ؛ مبہم ؛ ابتر ۔ (فعل لازم و متعدی) چُھپانا ؛ پوشیدہ رکھنا ؛ پوشیدہ طور پر یا خُفیہ انداز سے رازداری میں کام کرنا ۔

**Huguenot,** n. ہیوگناٹ ؛ فرانس میں سولھویں اور سترھویں صدی کے اصلاحی (Reformed) یا کالوینی (Calvinistic) گروہ کا فرد ؛ فرانسیسی پروٹسٹنٹ ۔

**Huguenotic,** a. ہیوگنائی ۔

**Huguenotism,** n. ہیوگناٹزم ؛ اس گروہ کا نظریہ ۔

**hula, hula-hula,** n. (مقامی نام) ہولا ہولا ؛ ہوائی کا روایتی رقص جس میں جسمانی اعضا کی باوقار حرکات سے کہانی سنائی جاتی ہے اور ساتھ گیت ، ڈھول تاشے وغیرہ ہوتے ہیں ۔

**hulk,** n. پرانے جہاز کا پیٹا ؛ ناقابلِ استعمال جہاز کا ڈھانچا ؛ بھاری اور غیر حرکت پذیر چیز یا انسان ؛ کسی بھی پرانے اور تباہ شُدہ ڈھانچے کا خول ۔ (اکثر جمع) گودام کے طور پر استعمال ہونے والا پرانا یا تباہ شُدہ جہاز جو پہلے قید خانے کے طور پر استعمال ہوتا تھا ۔ (فعل لازم) بھاری وجود کے ساتھ نظر آنا یا ظاہر ہونا ، (عام طور پر up کے ساتھ) ۔ (برطانوی) (بولی) بھونڈے انداز میں کام کرنا یا چلنا ۔

**hulking,** a. عظیم الجثہ ؛ جسیم ۔

**hulky ,** a. بھاری ، ضخیم ، عظیم الجثہ ؛ بے ڈول ، بھدا جسے چلانا یا برتنا مشکل ہو ۔

**hull,** n. پوست ؛ بکّل ؛ بیج یا پھل کا چھلکا ، خول یا باہر والا حصّہ جیسے گندم میں ؛ بعض پھلوں کا مسندِ گل (پُھول کٹوری) والا حِصّہ جیسے اسٹرابیری یا رس بھری ؛ کوئی بھی غلاف ، پوشش یا لفافہ ۔ (فعلِ متعدی) چھلکا اتار لینا ۔

**huller,** n. چھلکا اُتارنے والا ۔

**hull-less,** n. بے چھلکا ؛ بے غلاف ۔

**hull,** n. جہاز کا پیٹا ؛ بحری جہاز کا فریم یا ڈھانچا جو خارجی تنصیبات مثلاً مستول ، رسّیوں ، بادبانوں وغیرہ کے بغیر ہوتا ہے ؛ اُڑن کشتی کا وہ حصّہ یا چوکٹھا جو پانی پر ہوتا ہے ؛ سخت یا نیم سخت ہوائی جہاز یا غبارے کا اصل ڈھانچا/جسم ۔ (فعل لازم و متعدی)

برقی طاقت یا بادبانوں کے بغیر جہاز کو پانی پر چلانا ؛ ڈھانچے پر ضرب لگانا یا چیرنا ۔

**hullabaloo,** n. بلّا گُلّا ؛ شوروغوغا ؛ بلند آواز ابتری ؛ غل غپاڑا ۔

**hull down,** adv.,a. پٹیا غائب ؛ بحری جہاز سے متعلق جب وہ اتنا دُور ہو کہ ڈھانچا/فریم اُفق سے نیچے ہو اور صرف بالائی تنصیبات نظر آئیں. ایسی صورت آڑ کے پیچھے کھڑے ٹینک کی بھی ہوتی ہے ، جب وہ دشمن پر رُک کر فائر کرنا چاہتا ہو۔

**hullo, hulloo,** interj. ہیلو ؛ بلانے اور متوجہ کرنے کے لیے ؛ ارے ! ۔ (برطانوی) ہیلو hulloa ۔

**hum,** v.i.,v.t. بھنبھنانا ؛ گنگنانا : شہد کی مکّھی کی طرح مسلسل آواز نکالنا ؛ بُڑبڑانا ؛ بند ہونٹوں کے ساتھ اِسی طرح کی مسلسل آواز پیدا کرنا ؛ غُنغُنانا ؛ اِس انداز سے گانا ؛ کسی سرگرمی میں مسلسل ، ملی جُلی آوازیں نکالنا (جیسے ورکشاپ کی بھنبھناہٹ) ۔ (اسم) کوئی بھی بغیر الفاظ کے بھنبھناتی ہوئی آواز ؛ بِھنبِھناہٹ ؛ گُنگناہٹ ؛ مِن مِن ؛ بھنک ؛ غُنان ۔ (فجائیہ) ہُوں ؛ کھنکارنے کی آواز جس کا مطلب شک اور سوچ بچار ہوتا ہے ؛ گنگنائی ہوئی آواز ، حیرت اور سوچ بچار کی اظہاری آواز ۔

**hummer,** n. گنگنانے والا ۔

**human,** a. بشری ؛ اِنسانی ؛ فِطری ؛ انسانی اوصاف سے متعلّق یا ان کے بارے میں یا ان اوصاف والا ؛ آدمیوں پر مشتمل ؛ آدمی کی خاصیتیں یا اوصاف رکھنے والا ۔ (اسم) انسان ؛ بشر ؛ بندہ ؛ آدمی ؛ آدم زاد ۔

**humanness,** n. انسانیت ؛ بشریت ۔

**humane,** a. انسان صِفت ؛ مہربان ؛ شفیق ؛ نرم خُو ؛ رحمدِل ؛ شایستگی ، تہذیب سکھانے والا ؛ رحیم ؛ نرم دل ؛ بھلا آدمی ؛ خُدا ترس ؛ ہمدرد ؛ حلیم ؛ سلیم ؛ کریمُ النفس ؛ مُہذّب ؛ نیک ؛ بھلامانس ۔

**humanely,** adv. رحمدلی اور مہربانی سے ؛ ہمدردانہ ؛ کریمانہ ۔

**humaneness,** n. مہربانی ؛ شفقت ؛ نرمی ؛ خُلق ۔

**human engineering,** n. انسانی انجینئری ؛ مزدور کی ضروریات اور مہارت کی مناسبت سے سازوسامان ڈیزائن کرنے اور حالاتِ کار کا تجزیہ کرنے والا عملی عِلم ۔

**humanism,** n. انسان نوازی ؛ انسان دوستی ؛ مذہبِ انسانیت ؛ انسان پسندی ؛ مسلکِ انسانیت ؛ انسان پَرستی ؛ وہ نظام یا فکروعمل کا مسلک جس میں انسانی اور دُنیاوی مفادات حاوی ہوتے ہیں ؛ انسانی عُلُوم کا مطالعہ ۔ (بعض اوقات بڑے H سے) تحریکِ احیائے عُلُوم کے اُن انسان دوست مفکرین کے ادب اور خیالات میں پھر سے دلچسپی ، جنھوں نے مذہب کو کم اہم قرار دیا ۔

**humanist,** n. معتقدِ انسانیّت ؛ انسان پرست ؛ مسلکِ انسانیّت کا پَیرو ؛ انسان دوست ۔

**humanistic,** a. انسان شناس ؛ انسان پرست ؛ پرستارِ انسانیت ۔

**humanitarian,** a. انسان دوست ؛ انسانیت پسند ؛ خلق دوست ؛ انسانیت کی فلاح کا عَلَم بردار ۔ (اسم) انسان دوستی کے نظریات کا پرچارک یا ان پر عمل کرنے والا ۔

**humanitarianism,** n. انسان دوستی ؛ انسانیت پسندی ؛ ایسے علم و ادب کے اُصول ۔ (اخلاقیات) نظریۂ انسانیت ؛ یہ نظریہ کہ انسان کا اصل فریضہ انسانیت کی فلاح و بہبود کے لیے کام کرنا ہے ۔

**humanity,** n. انسانیت ؛ عوام النّاس ؛ نوعِ انسانی ؛ خَلقت ؛ خَلق ؛ خَلقِ خُدا ؛ بشریت ؛ فطرتِ انسان ؛ آدمیّت ؛ مخلُوق ؛ انسانی دُنیا ؛ دنیا بھر کے انسان ؛ انسان ہونے کی خاصیت ؛ شفیق اور مہربان ہونے کی خاصیت ؛ نرم مزاجی ؛ ہمدردی ؛ شرافت ؛ بھلمنساہٹ ؛ خداترسی ؛ اخلاقِ کریمانہ ۔ (جمع) فنون ، تاریخ ، ادب ، فلسفہ اور سماجی عُلُوم ، عموماً The ساتھ لگتا ہے (ایسے مضامین جن میں انسان یا اس کے افعال شامل ہوتے ہیں) ۔

**humanize,** v.t. انسان بنانا یا انسانیت دوست کردینا ؛ انسانی خواص سے مُتّصف کرنا ۔ (فعل لازم) مہربان ، رحمدل یا مہذّب ہو جانا ؛ انسان ہونا ۔

**humanization,** n. انسانیت آموزی ؛ خُدا ترس بنانے کا عمل ؛ تہذیبِ اخلاق ؛ تلقینِ انسانیّت ۔

**humanizer,** n. خدا تَرس بنانے والا ۔

**humankind,** n. بنی نوع انسان ؛ آدم زاد ؛ بنی آدم ؛ نوعِ انسانی ۔

**humanly,** adv. انسانی انداز میں ؛ انسانی فہم یا قابلیت کے اندر ؛ انسانوں کے احساسات یا فیصلوں کے مُطابق ؛ بطورِ انسان ؛ بقدرِ طاقتِ بشری ؛ انسانی نقطۂ نظر سے ۔

**humanoid,** a. انسان نما ؛ بلاشک و شبہ انسانی اوصاف کا ۔ بمقابلہ : آدم نما Anthropoid جو انسانوں اور بندروں ، دونوں کی خاصیتوں کا اشارہ کرتا ہے) ۔ (اسم) انسانی اوصاف ۔

**humble,** a. فروتن ؛ خاکسار ؛ ناچیز ؛ مسکین ؛ حلیم ؛ عاجز ؛ جو متکبّر اور پُر رعُونت نہ ہو ؛ منکسرالمزاج ؛ حقیر ؛ ہیچ ؛ غریب ؛ چھوٹا ؛ بے چارہ ؛ نیچا ؛ کم ؛ عُہدے یا حالات کے لحاظ سے ادنیٰ یا معمولی ؛ فرومایہ ۔ (فعل متعدی) عاجز کر دینا ؛ کسی کے غُرور ، تکبّر کو ختم کر دینا ؛ (کسی کی) طاقت، مرتبہ یا آزادی کوکم کر دینا ؛ تحقیر و تذلیل کرنا ۔

**humbleness,** n. عِجزوانکسار ؛ عاجزی ؛ فروتنی وغیرہ ؛ حِلم ؛ غُربت ؛ مسکینی ؛ غریبی ؛ خاکساری ۔

**humbler,** n. عاجز کر دینے والا ۔

**humbly,** adv. عجز سے ؛ عاجزی سے ؛ انکسار سے وغیرہ ۔

**humblebee,** n. زنبور ؛ نحلۂ کلاں ؛ بڑی مہال کی مکّھی ؛ بھونرا ۔

**humble pie,** n. معمولی سالن ؛ ایک قدیم سالن ، جس میں ہرن کے دل ، کلیجی اور گُردے ملا کر پکائے جاتے تھے ۔

**eat humble pie,** معافی مانگنا یا اپنے آپ کو حقیر کرنا ؛ غلطی کا اعتراف کرنے پر مجبور ہو جانا ؛ عاجزی کرنا ؛ مِنّت خوشامد کرنا ؛ مِنّت سماجت کرنا ؛ معذرت کرنا ؛ عُذر تقصیر کرنا ؛ ذلّت برداشت کرنا ؛ پاؤں پڑنا ۔

**humbug,** n. فریب دینے والا شعبدہ ؛ مکّاری ؛ فراڈ یا جھانسا ؛ دھوکا دینے کی صلاحیت یا رُجحان ؛ دُوسروں کو فریب دینے والا دغا باز یا ٹھگ ؛ لغو اور مہمل چیز یا بات ؛ لغویات ؛ خرافات ؛ فُضُولیات ؛ دامِ تزویر ؛ دھوکے کی ٹٹّی ۔ (برطانوی

کینیڈین) پودینے کی سخت مٹھائی ؛ قندی ۔ (فعل متعدی و لازم) دھوکا دینا ؛ جھانسا دینا یا ٹھگنا ۔

**humbugger,** n. ٹھگ ؛ مکّار وغیرہ ۔

**humbuggery,** n. مکّاری ؛ ٹھگی وغیرہ ۔

**humdinger,** n. (عوامی) زبردست یا بہترین شے یا شخص ۔

**humdrum,** a. معمولی؛ بے لُطف ؛ پھیکا ؛ بے رنگ ؛ عام ؛ پیش پا افتادہ ؛ بے مزا ۔ (اسم) اُکتا دینے یا بے لطف ہونے کی صلاحیت یا یہ صلاحیت رکھنے والی چیز۔

**humdrumness,** n. بے لُطفی ؛ اُکتاہٹ ؛ یکسانیت ۔

**humectant,** n.,a. مُرَطِب ؛ رطوبت زا ؛ رطوبت قرار ؛ مواد جیسے گلیسرول یا ساربٹول (Sorbitol) جو نمی برقرار رکھتا ہے ۔

**humeral,** a. (تشریح الاعضا) عَضدی ؛ بازُوئی ؛ کتفی ؛ بازو کی ہڈّی یا کندھے کے بارے میں۔

**humeral veil,** n. (رومی کیتھولک کلیسا) اسکارف/رومال نما پوشاک جس سے کندھے اور ہاتھ چُھپ جاتے ہیں اور بعض اوقات عشائے ربّانی کے دوران پہنی جاتی ہے ۔

**humerus,** n. (تشریح الاعضا) عَضُد ؛ بازُو کی ہڈّی ؛ ذراعیہ ؛ عظم العضد؛ انسان کے بازُو کی لمبی گول ہڈّی جو کندھے سے کہنی تک ہوتی ہے ۔ (حیوانیات) ریڑھ کی ہڈّی والے دوسرے جانوروں میں اسی طرح کا اگلا عُضو۔

**humic,** a. ارض سطحی ؛ زمین کی بالائی سطح کے بارے میں یا اُس سے حاصل کردہ ۔

**humid,** a. تر ؛ سِیلا ؛ بھیگا ؛ نم ؛ گیلا ؛ مرطُوب ؛ رطُوبت والا ۔

**humidly,** adv. نمی/گیلے پن سے ؛ مرطُوب طور پر۔

**humidifier,** n. مرطُوب گر ؛ کسی عمارت ، کمرے یا جگہ کی ہوا میں نمی کی مقدار کو کم یا زیادہ کرنے والا آلہ/سامان ۔

**humidify,** v.t. نمی پیدا کرنا ؛ مرطُوب کرنا جیسے کمرے کی ہوا کو۔

**humidification,** n. مرطُوب کاری ؛ مرطُوب کرنے کا عمل ؛ نمی پیدا کرنے کا عمل ۔

**homidistat,** n. رطوبت قرار آلہ ؛ نمی کی مقدار/سطح کو خود کار طریقے سے کنٹرول کرنے یا برقرار رکھنے والا آلہ ۔

**humidity,** n. مرطوبیت ؛ نمی ؛ طراوت ؛ تری ؛ سِیلن ؛ نمی کی حالت ؛ گِیلاپن ؛ رطُوبت ۔

**relative humidity,** اضافی رطوبت ؛ ہوا میں آبی بخارات کی فی صد شرح بمقابلہ اُن بخارات کے جو اُسی درجۂ حرارت میں زیادہ سے زیادہ ہو سکتے ہیں ۔

**humidor,** n. مَرطُوب گر ؛ رطوبت خانہ ؛ ڈبّہ جس میں مناسب رطوبت رکّھی جاتی ہے ٔ خصوصاً سگار یا تمباکو رکھنے کے لیے ۔

**humiliate,** v.t, خفیف کرنا ؛ ذلیل کرنا ؛ ذلّت دینا ؛ عزّت و وقار کم کرنا ؛ خوار کرنا ؛ نیچا دکھانا؛ غرُور توڑنا؛ بے عزّتی کرنا؛ شرمسار کرنا ؛ چھوٹا کرنا ؛ شرمندہ کرنا ؛ اہانت کرنا ۔

**humiliating,** a. باعثِ ذلت ؛ باعثِ خفت ؛ شرمناک وغیرہ ۔

**humiliation,** n. تذلیل ؛ بے عزتی؛ فروتنی؛ عجزوانکسار ؛ ذِلت ؛ خِفت ؛ سُبکی ؛ رنج ؛ عاجزی ؛ خواری ؛ اہانت ۔

**humility,** n. حلیمی ؛ کسر نفسی ، فروتنی ؛ عاجزی ؛ انکساری ؛ دوسرے کے مقابلے میں کم تری کا احساس ؛ عجز ؛ انکسار ؛ مسکنت ؛ فرومائیگی ؛ پستی ؛ اطاعت ؛ فرمانبرداری ۔

**hummingbird,** n. شکرخورا ؛ مغرب کا چھوٹا پرندہ ،پھولوں کا رس پینے کے لیے جس کی لمبی چونچ ہوتی ہے ، نر کی چمکدار کلغی ہوتی ہے اور چھوٹے پروں کی پھڑپھڑاہٹ سے بھنبھناہٹ کی آواز نکلتی ہے ۔

**hummock, hammock,** n. تَل ؛ پہاڑی ؛ ٹیلا ؛ برف کے میدان کی چوٹی ؛ دلدل کے ساتھ جنگلات/درختوں والا اُونچا کنارہ ۔

**humor, Brit. humour,** n. مزاح ؛ ظرافت ؛ مذاق ؛ خُوش طبعی ؛ تحریر؛ تقریر یا عمل سے مزاح پیدا کرنے کی صلاحیّت ؛ مزاح یا مضحک شناسی کی اہلیت ؛ کوئی چیز، جیسے تحریر، تقریر یا عمل جس کا مقصود مزاح ہو ؛ شگفتگی ؛ موج ؛ مزاج یا جذباتی حالت ؛ افتاد طبع ؛ ذہنی ساخت (جیسے : to be in a good humor ) ۔ (حیوانیات) جانور کی رطوبتِ مائیہ : (قُرونِ وُسطیٰ کی طِب) جسمِ انسانی کی چار رطوبتوں میں سے کوئی ایک یعنی خون ، بلغم ، زرد صفرا اور سیاہ صفرا جن کے بارے میں خیال تھا کہ جسم کی صحت اور درجۂ حرارت متعین کرتی ہیں ؛ خِلط ۔ (فعل متعدی) نازبرداری کرنا ؛ خوش کرنا ؛ بات ماننا ؛ ممنون کرنا ؛ اپنے آپ کو (کِسی کے مطابق) ڈھال لینا۔

**out of humor,** ناخوش ؛ ناراض ۔

**humoral,** a. (فعلیات) خِلطی ؛ اِخلاطی ؛ رطُوبتی ؛ جسم کی رطوبتوں کے بارے میں یا رطوبتوں سے نکلا ہوا ۔

**humoresque,** n. موسیقی کی مزاحیہ اور طفلانہ ترتیب ۔

**humorist,** n. ظریف ؛ خُوش طبع ؛ بذلہ سنج ؛ لطیفہ گو ؛ وہ جس میں مزاح کی حِس ہو ؛ مزاح کو مہارت (اور چابُکدستی) سے استعمال کرنے والا جیسے پیشہ ور کہانی نویس ؛ خُوش مزاج ؛ مزاح نگار ؛ ظرافت نگار ۔

**humoristic,** a. مزاحیہ ؛ ظریفانہ ۔

**humorous,** a. پُر مزاح ؛ ہنسی لانے والا ؛ مزاحیہ ؛ مضحکہ خیز ؛ مضحک ؛ مزاح کا اظہار ؛ ظریفانہ ؛ حاضر جواب ؛ محظُوظ کن ؛ پُرمذاق ؛ مزاحی ؛ مذاقیہ ؛ ہنسانے والا ؛ خوش طبع؛ ٹھٹھولیا ؛ من موجی ۔

**humorously,** adv. ظریفانہ انداز میں ؛ مزاحیہ طور پر۔

**humorousness,** n. ظرافت ؛ مسخراپن ؛ بذلہ سنجی ؛ خُوش طبعی ؛ ٹھٹھے بازی ؛ ٹھٹھول۔

**hump,** n. کوہان ؛ کُب ؛ گول اُبھار ٔ خصوصاً پیٹھ پر جیسے آدمی کی ریڑھ کی ہڈّی میں غیر معمُولی خم کی وجہ سے یا جیسے بعض جانوروں میں ہوتا ہے مثلاً اونٹ اور بھینسے میں؛ ٹیلا یا نچلی پہاڑی ۔ (ریل) کشش کے ذریعے ڈبّوں کو تبدیل کرنے کا ٹیلہ۔ (برطانوی) (عوامی) خراب مُوڈ کا دورہ یا اداس کُن عدم اطمینان ۔ (بڑے H سے) ہمالیہ کا مشرقی سلسلہ ۔ (مجازاً) خطرناک یا آزمایشی مقام یا مرحلہ (جیسے : We are over the hump now ) ۔ (فعل متعدی) کوہان کی صورت میں اٹھانا جیسے پیٹھ کو۔ (بول چال) زور لگانا جیسے اپنے آپ کو۔ (ریل) ٹیلے پر اس نظام کے ذریعے حرکت کرنا ۔

(فعل لازم) (بول چال) جلدی کرنا ؛ زور لگانا ۔

**humpback, hunchback,** n. کُبڑا شخص ؛ کوزہ پُشت ؛ کُبڑا پن ؛ وہیل مچھلی جس کا عقبی پَر کوہان نُما ہوتا ہے ۔

**humpbacked,** a. کوہانی پیٹھ والا ؛ کُوزہ پُشت ؛ کُبڑا ؛ خمیدہ پُشت ۔

**humpiness,** n. کبڑا پن ؛ اُبھار ۔

**humpy,** a. کوہان دار، جس میں بہت سے کوہان یا ٹِیلے ہوں ۔

**humph,** interj. اُوں ہُوں ؛ اونہہ ؛ شک ، جھنجھلاہٹ یا نفرت کے اظہار کے لیے فجائیہ ۔

**humus,** n. تُراب ؛ نباتی مَٹی ، نباتی کھاد ؛ زمین کی اوپری سطح جو سڑے گلے پتّوں ، نباتات وغیرہ اور جانوروں کے مادّے سے ہو اور پودوں کی غذائیت کے لیے ضروری ہو ۔

**Hun,** n. ہُن ؛ ایک ایشیائی نسل : جنگجو خانہ بدوش جنھوں نے پانچویں صدی میں اپنے بادشاہ عتیلہ (Attila) کی قیادت میں یورپ کا اکثر حصّہ تسخیر کرکے روند ڈالا ۔ (اکثر چھوٹے h سے) غیر مُہذّب اور وحشی حملہ آور ۔

**Hunish,** a. ہُنوں جیسا ۔

**Hunishness,** n. وحشی پن ۔

**hunch,** v.t. کوہان یا کُب نکالنا یا خَم پیدا کرنا ۔ (فعل لازم) آگے کی طرف جھٹکے کے انداز میں بڑھنا؛ بیٹھے یا کھڑے ، کمر جُھکی ہوئی حالت میں ہونا ۔ (اسم) کوہان ، کُب یا اُبھار ؛ بڑا ٹکڑا ۔ (بول چال) پیش اندیشگی؛ پیش آگاہی؛ شک ۔

**hunchback, humpback,** n. کُوزہ پُشت ؛ کُبڑا ؛ کُبّا ؛ پُشت خم ؛ (شخص) خمیدہ پُشت؛ ریڑھ کی ہڈّی کے مُڑ جانے سے خراب شدہ ، کُبڑی پیٹھ ۔

**hunchbacked,** a. کوہانی ؛ جس کی پیٹھ پر کُب ہو ۔

**hundred,** n.,a. سَو ، صَد ؛ سینکڑہ ؛ اس عدد کے اظہار کی علامت جیسے ۱۰۰ یا c ؛ ایک سو اکائیوں کا مجموعہ ؛ سابقاً انگلینڈ میں کاؤنٹی کا حصّہ،آج کل ڈیلاوئیر (Delaware) میں سب ڈویژن ۔

**Hundredth,** a.,n. سواں ؛ سویں ۔

**hundred-percenter,** n. سو فیصد ساتھی ؛ پُورا حامی ؛ قومی [illegible] حکمتِ عملی کی مکمّل طور پر حمایت کرنے والا ۔

**hundredweight,** n. ہنڈرڈویٹ ؛ وزن کی امریکی اکائی جو سو پونڈ کے برابر ہوتی ہے ۔ (برطانوی) ۱۱۲ پونڈ کے برابر وزن کی اکائی ۔ مخفّف : cwt ۔

**Hungarian, Magyar,** a. مگیار ؛ہنگروی ؛ ہنگری کا ؛ وسطی یورپ کی ریاست ہنگری سے متعلّق یا اس کے لوگوں یا زبان کے بارے میں ۔ (اسم) ہنگری کا باشندہ ؛ ہنگری کی زبان ۔

**hunger,** n. بُھوک ؛ اِشتہا ؛ جُوع ؛ طَلب ؛ گُرسنگی ؛ غیر آرام دہ احساس یا جسم کی کمزور حالت جو خُوراک کی کمی کی وجہ سے ہوتی ہے؛ خوراک کی خواہش ؛ کوئی بھی بے تاب خواہش یا آرزو ۔ (فعل لازم) بُھوک لگنا ؛ خوراک چاہنا ؛ شدید خواہش کرنا ۔ (فعل متعدی) بھوک سے مارنا ؛ فاقوں مارنا ؛ فاقے کرانا ۔

**hunger strike,** n. بُھوک ہڑتال ؛ غیر تسلّی بخش یا نامُنصفانہ برتاؤ یا حالات کے خلاف کھانا کھانے سے انکار کی صورت میں اِحتجاج ۔

**hung over,** a. (عوامی) خمار آلود ؛ کثرتِ شراب نوشی کے اثرات سے اذیّت میں ؛ کیفیتِ خُمار میں ۔

**hungry,** a. بُھوکا ؛ گرسنہ ؛ بھوک کے احساس کا حامل ؛ کھانے کی طلب یا ضرورت رکھنے والا؛ شدید خواہش مند ؛ لاحاصل یا غیر زرخیز جیسے زمین؛ اوسَر ؛ کلّر ؛ بنجر ۔

**hungrily,** adv. بُھوکے انداز میں ، گُرسنہ طور پر ۔

**hungriness,** n. بُھوکا ہونے کی حالت ؛ گُرسنگی ؛ اِشتہا ؛ طَلب ؛ خواہش ، آرزو ۔

**hunk,** n. (بول چال) بڑا ٹُکڑا ؛ بڑا حصہ ؛ بڑا پارچہ ؛ کسی شے کا بڑا حصہ ۔ (عوامی) رجُولیت والا مرد ؛ قَوِی الباہ شخص ؛ مرد ؛ جواں مرد ۔

**hunker,** v.i. کُولھوں کے بل بیٹھنا ؛ چُوتڑ ٹِکا کر بیٹھنا ۔

**hunkers,** n. (اسکاٹستانی ، بول چال) کُولھے ؛ چُوتڑ ۔

**on one's hunkers,** کُولھوں کے بل بیٹھنے کی حالت ۔

**hunks,** n. ناپسندیدہ شخص ؛ لالچی ؛ حریص ؛ طامع ؛ لوبھی ؛ بندۂ ہوس ؛ کنجوس ؛ خسیس ؛ بخیل ۔

**hunky-dory, hunky,** a. (عوامی) ٹھیک ٹھاک ؛ بہت تسلّی بخش ؛ آرام دہ ۔

**hunt,** v.t. شکار کرنا ؛ شکار کھیلنا ؛ تعاقُب یا تلاش کرنا ، جیسے شکار کا پکڑنے یا مارنے کے لیے ؛ قُوّت یا دُشمنی سے پیچھا کرنا (عموماً بعد میں down آتا ہے) ؛ تلاش یا جُستجُو کرنا ؛ کھوج لگانا ؛ حاصل کرنا یا ڈھونڈنا (عموماً بعد میں up لگتا ہے) ؛ علاقہ چھان مارنا ، شکار کے تعاقب میں ؛ پوری طرح تلاش کرنا ؛ استعمال یا قابُو میں رکھنا ، جیسے شکار میں گھوڑے کو ۔ (فعل لازم) جانوروں کے شکار میں مصروف ہونا،تفریح یا حصولِ خوراک کے لیے ؛ تلاش یا جُستجو کرنا (عموماً بعد میں for آتا ہے) ۔ (اسم) جانوروں کو شکار کرنے کا عمل یا معمول ؛ تعاقُب ؛ کسی شے کی جستجو کا عمل ؛ تلاش ؛ شکار کرنے کی غرض سے جمع شدہ افراد کا گروہ ، شکار پارٹی ؛ شکاریوں کی انجمن ؛ شکار کھیلنے کا علاقہ ؛ شکارگاہ ۔

**huntable,** a. قابلِ شکار ؛ شکار کرنے کے لیے موزوں ۔

**hunter,** n. شکاری ؛ شکار باز ؛ صیّاد ؛ تعاقُب کُنندہ ؛ متلاشی ؛ جویاں ؛ جانوروں کا شکار کرنے والا ؛ شکار کے لیے کام میں لایا جانے والا کُتّا یا گھوڑا ؛ کسی شے کا متلاشی یا جویندہ شخص ، جیسے طالع آزما ۔

**hunting,** n. شکار ؛ شکار بازی ؛ شکار کرنے والے شخص یا جانور کا عمل ؛ شکار کا تعاقُب ؛ تعاقبِ صید ؛ پیچھا کرنے کا عمل ؛ رگید ۔ (برقیات) غیر قراری حالت جیسے خُود کار نظام میں جو بہت زیادہ باز رسید (feed back) سے پیدا ہوتی ہے ۔ (صفت) شکارانہ ۔

**huntress,** n. شکارن ؛ شکار کرنے والی خاتون ؛ شکاری گھوڑی ۔

**huntsman,** n. شکاری مرد ؛ شکار کرنا جس کا معمُول ہو ؛ شکار کے تعاقُب کا انتظام کرنے والا اور شکاری کُتوں کا نگران فرد ۔

**huntsmanship,** n. شکاریّت ۔

**hurdle,** n. رکاوٹ ؛ سدِّ راہ ؛ ٹٹر ؛ ٹھاٹر ؛ ٹٹّی ؛

مصنوعی یا قُدرتی رکاوٹ یا روک جسے چند کھیلوں جیسے دوڑ یا گُھڑ دوڑ میں پھلانگنا یا عبُور کرنا ضروری ہو۔ (جمع لیکن ترکیب میں واحد) دوڑ جس میں ایسی رکاوٹیں استعمال کی جائیں ۔ (مجازاً) کوئی رکاوٹ یا مسئلہ جس کو عبور یا حل کرنا ہو۔ (برطانوی) شاخوں ، ڈنڈوں وغیرہ کو جوڑ یا باندھ کر بنایا گیا منقولہ مُستطیل چوکھٹا جیسے مصنوعی باڑ کے لیے ؛ چوبی گاڑی یا چوکھٹا جس پر دورِ ماضی میں انگلستان میں مجرموں کو پھانسی کی جگہ تک لے جایا جاتا تھا ۔ (فعل مُتعدّی) پھلانگنا جیسے دوڑ میں؛ دُشواری یا مسابقی کوتاہی پر غالب آنا یا فتح پانا ؛ رکاوٹیں حائل کرنا یا ان سے احاطہ کرنا ۔ (فعل لازم) رکاوٹ پر سے کُودنا ؛ رکاوٹ کو عبور کرنا ۔

**hurdler,** n. رکاوٹوں پر سے کودنے والا شخص ؛ جنگلے یا ٹٹیاں بنانے والا فرد ۔

**hurdy-gurdy,** n. تانت یا تار لگا ہوا باجا ؛ دستی گردانہ سے بجائے جانے والے سازوں میں سے کوئی ایک خصوصاً ارغنوں ؛ ایک تاروں والا ساز جو لاکھ لگے پہیّے کی حلقوی رگڑ سے سُر پیدا کرتا ہے ، یہ پہیّہ چارتاروں پر گز کا کام دیتا ہے ۔

**hurl,** v.t.,v.i. پھینکنا ؛ مارنا ؛ زور سے پھینکنا ، مارنا ، گرانا یا نشانے پر لگانا ؛ شِدّت سے بوچھاڑ کرنا جیسے گالیوں کی ؛ میزائل/ہتھیار پھینکنا ؛ دھکیل دینا ؛ بوچھاڑ کرنا؛ پٹکنا؛ دے مارنا ؛ برسانا ۔ (بیس بال) گیند نشانے پر پھینکنا ۔ (اسم) زور دار یا شدید پھینک ؛ پھینکنے کی حرکت ۔

**hurler,** n. پھینکنے والا ؛ مارنے والا ۔

**hurling,** n. آئرستانی ہاکی ؛ ہرلنگ ؛ میدانی ہاکی سے مشابہ روایتی آئرستانی کھیل جو ۱۴۰ گز کے میدان پر دو مخالف ٹیموں میں کھیلا جاتا ہے اور ہر ٹیم ۱۵ کھلاڑیوں پر مشتمل ہوتی ہے ۔

**hurly,** n. غُل غپاڑا؛ ہنگامہ؛ شور شغب ؛ شوروغوغا ؛ بلچل ؛ کھلبلی ؛ گڑبڑ؛ ہیجانی ؛ غدر ؛ افراتفری ؛ ہُلّڑ۔

**hurly-burly,** n. اودھم؛ طوفانِ بدتمیزی ؛ ہیجان ؛ شورش ؛ شورشرابا ؛ غوغا ؛ بلوہ ؛ فساد ؛ افراتفری ؛ کھلبلی ؛ غدر ؛ ہُلّڑ ؛ بلچل ؛ ہنگامہ ؛ گڑبڑ۔ (صفت) شوریدہ ؛ ہیجان انگیز ؛ شورشرابے والا ؛ غوغائی ۔

**hurrah, hurray,** interj. (نعرۂ تحسین و مسرّت) واہ واہ ؛ شاباش ؛ مرحبا ؛ جے جے ؛ آفریں ، سُبحان اللہ (خوشی ، حوصلہ آفرینی یا شاباش کے اظہار کا فجائیہ) ۔ (فعل لازم) ایسا نعرۂ مسرّت بلند کرنا ۔ (اسم) ہیجان ؛ جوش و خروش ۔

**hurricane,** گردباد ؛ عاصِفہ ؛ طوفان ؛ طوفانِ باد ؛ بادِتندوتیز ؛ ایک شدید حارّی طُوفانی گرد باد جس میں ہوا کی رفتار ۷۵ میل فی گھنٹہ سے اوپر ہوتی ہے ۔ (مجازاً) کوئی ایسا طُوفانی اظہار۔

**hurricane deck,** n. ہلکا عرشہ ؛ مسافر بردار جہاز پر سب سے اُوپر کا ہلکا عرشہ ۔

**hurricane lamp,** n. چمنی دار بتّی ؛ لالٹین ؛ لیمپ ؛ ہوا روک مِشعل ؛ وہ مِشعل یا موم بتّی جس کے شُعلے کو ہوا سے بچانے کے لیے اُس کے گرد شیشے کی چمنی ہو۔

**hurried,** a. عجلتی ؛ تیز حرکتی ؛ تیر حرکت پذیر؛ حرکت پر مجبور ؛ تیز رَو ؛ جلد بازی میں عمل پذیر ، جیسے فعل یا عمل ؛ جلد باز ؛ تیز ؛ جلدی کا ؛ جلدی میں ؛ جلدی جلدی ؛ اُچٹتا ؛ بے تابی یا بے قراری کا ؛ عجلت یا شتابی کا ؛ تعجیلی ؛ بے سوچے سمجھے کا ؛ فوری؛ تھوڑی دیر کا؛ اچٹتا ہُوا ۔

**hurriedly,** adv. جلد بازی سے ؛ تیزی سے وغیرہ ۔

**hurriedness,** n. عُجلت ؛ جلد بازی ؛ تیزی ؛ جلدی جلدی ؛ شتابی ؛ جھٹ پٹ ؛ بلا توقُف ؛ ہربڑاہٹ ۔

**hurry,** v.t.,v.i. عُجلت یا تیز روی پر مجبور کرنا ، جلد بازی سے عمل کرنے یا پیش روی کی ترغیب دینا ؛ عمل یا کام میں ناجائز عُجلت یا جلد بازی کا باعث بننا ؛ تعجیل کرنا ؛ جلدی سے حرکت یا عمل کرنا (عموماً بعد میں up) ۔ (اسم) عجلت یا تیز روی کا عمل ؛ شتابی؛ گھبراہٹ ؛ دوڑ دھوپ ؛ سراسیمگی ؛ تیزی ؛ جلدی ؛ بے صبری ؛ بے تابی ؛ تعجیل ؛ پُھرتی ؛ شتابی ؛ کھلبلی ؛ اشتیاق ؛ اضطراب ۔

**hurryingly,** adv. عجلت سے ؛ تیزی سے ، سراسیمگی سے وغیرہ ۔

**hurry-scurry, hurry-skurry,** n. اندھا دُھند ؛ ناعاقبت اندیش عُجلت ؛ جھٹ پٹ ؛ فوراً ؛ آناً فاناً ؛ گرتے پڑتے ؛ بھاگم بھاگ ؛ کھلبلی ۔ (متعلّق فعل) اس انداز سے ۔ (صفت) عاجلانہ ؛ غیر منظم اڑان یا عجلت سے مُتّصف ۔ (فعل لازم) جلد بازی سے عمل کرنا ؛ بے ترتیبی اور گھبراہٹ سے کام کرنا ۔

**hurt,** v.t. مجروح کرنا ؛ زخمی کرنا ؛ دُکھ دینا ؛ تکلیف پہنچانا ؛ کسی کو جسمانی یا ذہنی تکلیف پہنچانا ؛ تکلیف دہ انداز میں زخمی کرنا یا خراشیں لگانا ؛ جذبات مجروح کرنا یا ٹھیس لگانا ؛ نُقصان پہنچانا ؛ ناکارہ کرنا ؛ ضرر پہنچانا ۔ (فعل لازم) جسمانی ، ذہنی دُکھ محسوس کرنا یا پہنچنا ؛ نقصان پُہنچنا ۔ (اسم) تکلیف ؛ صدمہ ؛ حق تلفی ؛ بدسلوکی ؛ رنج ؛ دکھ ؛ زخم ؛ چوٹ ؛ گھاؤ ؛ خراش وغیرہ ؛ کرب ؛ نقصان ؛ خسارہ ؛ ضرر ؛ زیاں ۔

**hurtful,** a. ضرررساں ؛ نُقصان دِہ ؛ اذیّت رساں ؛ پُر زیاں ؛ مُضر۔

**hurtfully,** adv. نقصان دہ طور پر ؛ اذیت رسانی سے ؛ زیاں کاری سے ۔

**hurtfulness,** n. ضرر ؛ نقصان ؛ صدمہ وغیرہ ؛ مُضرت ؛ زیاں کاری ؛ ایذا ۔

**hurtle,** v.i, تیزی اور بعض اوقات شور سے حرکت کرنا ؛ بھاگم بھاگ جانا ؛ زور سے ٹکرانا یا متصادم ہونا ؛ لُڑھکنا ۔ (فعل متعدی) زور سے پھینکنا ؛ زور سے گرانا ؛ قُوّت سے دھکیلنا یا لُڑھکانا ۔

**husband,** n. خاوند ؛ شوہر ؛ خصم ؛ میاں ؛ پتی ؛ سوامی ؛ زوج ؛ شادی شُدہ آدمی ۔ (فعل مُتعدی) کفایت اور سمجھ بُوجھ سے انتظام کرنا؛ بچا کر رکھنا ۔ (قدیم) کھیتی باڑی کرنا: کاشت کرنا ، شوہر تلاش کر دینا؛ زوجیت کرنا ۔

**husbander,** n. شوہر تلاش کر دینے والا؛ کاشت کرنے والا ۔

**husbandless,** a. بے شوہر ؛ بلاخاوند ؛ بے خصم ؛ نخصمی ۔

**husbandman,** n. ماہر کاشتکار؛ کسان ؛ دہقان ؛ مُزارع ؛ گھر کا بڑا ؛ سرپرست ۔

**husbandry,** n. کاشتکاری ؛ کشاورزی ؛ زراعت ؛ کھیتی باڑی ؛

فلاحت ؛ فصلوں کی پیداوار اور خُوراک کے لیے جانوروں کی پرورش
خصوصاً سائنسی انداز میں نظم و نسق سے ؛ کفایت اور بچت؛
گھر بار کا انتظام ۔

**hush,** v.t. خاموش کرنا ، چُپ کرانا ؛ زبان بندی کرنا ؛
پُرسکون یا خفیف کرنا جیسے اندیشوں کا ؛ دبانا یا چھپانا جیسے خبروں
کا (up کے ساتھ مستعمل) ۔ (فعل لازم) خاموش رہنا یا ہونا ۔ (اسم)
خاموشی ؛ سکوت ؛ چُپ ۔ (فجائیہ) ہُش ؛ خاموش (سُکُوت کا فجائیہ) ۔

**hush-money,** مُنہ بھرائی ؛ خاموش رہنے کی رشوت ؛
حقائق کا انکشاف نہ کرنے کا ناجائز صِلہ ۔

**hush-hush,** a. انتہائی رازدارانہ ؛ خُفیہ ۔

**hushpuppy,** n. (جنوبی امریکا) گُلگلے ؛ رَوے کے چھوٹے
گولے جنھیں خُوب تل کر پکایا جاتا ہے ۔

**husk,** n. چھال ؛ بکّل ؛ ٹھسکا ؛ قِشر ؛
بھوسا ؛ بھوسی ، چِھلکا ؛ پوست ؛ بعض پھلوں یا بیجوں کا بیرونی
چھلکا ؛ نُخالا ؛ خول ؛ چوکر ؛ بیرونی فریم یا ڈھانچا ۔ (فعل متعدی)
چھلکا اتارنا جیسے اناج کا ؛ چَھڑنا ۔

**husker,** n. چھلکا اُتارنے والا شخص یا مشین ؛ چَھڑلا ۔

**husky,** a. چھلکے دار ؛ بہت چھلکے والا ؛
بھوسے جیسا یا بُھوسے بھرا ؛ پوست دار ؛ بھوسی والا ؛ کھردرا ؛ قشردار ۔

**husking,** n. چھڑائی ؛ بُھوسا اُتارنے کا عمل
خصوصاً اناج کا ؛ چھلکا مل کر اُتارنے والوں کا مجمع/اکٹھ ۔

**husking bee,** چھڑائی اکٹھ ؛ اناج کا بھوسا اُتارنے میں
مدد دینے کے لیے لوگوں کا اجتماع ۔

**husky,** a. بھاری ؛ رُوکھی ؛ کُھردری یا گھگی جیسے
آواز ؛ بھَرائی آواز والا (جیسے وفور جذبات سے) ۔

**huskily,** adv. بھرائی آواز سے ؛ گھگی آواز سے ۔

**huskiness,** n. رُوکھا پن ؛ بھاری پن (آواز کا) ۔

**husky,** n. [لفظ اسکیمو سے بگڑا ہوا سمجھا جاتا ہے]
(بعض اوقات بڑے H سے) اسکیمو سگ ۔ (کینیڈین بول چال) ایک
اسکیمو ؛ اسکیمو زبان ۔

**hussar,** n. رسالے کا سپاہی ؛ مُسلّح سوار ؛ یورپی
فوجوں کے نیم مُسلّح دستوں میں سے کسی کا رُکن جو عموماً اپنی
نمایشی وردیوں کی وجہ سے ممیّز تھے ؛ شروع میں پندرھویں صدی کے
ہنگری کے ہلکے سوار دستوں میں سے کوئی ایک ۔

**Hussite,** n.,a. [جان ہَس سے متعلق جو بوہیمیا کا مذہبی قوم
پرست مصلح تھا جسے مُشرک گردان کر ۱۴۱۵ء میں جلا دیا گیا] ہَسّی ؛
جان ہَس کے نظریات کے بارے میں ۔

**Hussitism,** n. ہَسیّت ؛ جان ہَس کے نظریات ۔

**hussy,** n. قحبہ ؛ قطامہ ؛ کنجری ؛
بدنام ، بے شرم ڈھیٹ عورت ؛ دیدہ دلیر لڑکی ؛ گستاخ ، شوخ چشم ،
زبان دراز عورت ۔

**hustings,** n. (برطانوی) لندن کی قدیم عدالت جو اب بھی
کبھی کبھار لگتی ہے ؛ عارضی چبوترہ جہاں قدیم دور میں پارلیمنٹ کے
اُمّیدوار نامزد کیے جاتے تھے اور انتخاب کنندگان سے خطاب کرتے تھے ؛
عموماً انتخابی پلیٹ فارم ؛ انتخابی کارروائی ۔

**hustings court,** n. مقامی عدالت ، ورجینیا کے مختلف شہروں میں ۔

**hustle,** v.t. دھکیلنا ، دھکّے دیتے ہوئے بڑھنا ؛
کہنیوں سے ہٹاتے ہوئے گُھسنا ؛ ہڑبڑی مچاتے ہوئے کسی جگہ میں
داخل ہونا ، باہر نکلنا یا درمیان سے گُزر جانا ۔ (بول چال) شتابی کرنا ؛
جلدی کرنا ۔ (عوامی) قابلِ اعتراض طور پر یا دُرُشتی سے بیچنا یا
حاصل کرنا ؛ طوائف کے لیے گاہک ڈھونڈنا ۔ (فعل لازم) طاقت یا زور
سے راستہ بنانا ؛ ہمت سے یا جلد جلد کام کرنا یا بڑھنا ۔ (اسم) گڑبڑ ؛
دھکّا پیل ؛ جلدی ؛ عُجلت ؛ ہڑبڑی دھکیل ؛ دَھکّم دھکّا ۔

**hustler,** n. (عوامی) قحبہ ؛ طوائف ؛ کَنجری ؛ رنڈی ۔

**hut,** n. جھونپڑی ، کُٹیا ؛ جھونپڑا ؛ رہایش گاہ
(عموماً چھوٹی اور سادہ ساخت کی) ؛ لکڑی کا چھوٹا مکان ؛ فوجیوں
کی عارضی رہایش گاہ ۔ (فعل متعدی) کٹیا میں بسانا یا جھونپڑی مہیا
کرنا ۔ (فعل لازم) جھونپڑیوں میں رہنا ۔

**hutch,** n. ڈربا ؛ چھوٹے جانوروں کو محصور رکھنے کے لیے
محیط جگہ یا خانہ جیسے خرگوشوں کا ڈربا ؛ کُھلے خانوں والی الماری
جس میں ظُرُوف سجے ہوں ؛ اشیا ذخیرہ کرنے کا صندوق ، ڈبّہ یا خانہ ۔

**hutment,** n. بارکیں ؛ لکڑی کے مکانوں کی بستی
(جیسے فوجیوں کے لیے) ۔

**huzzah, huzza,** interj. چہ خوب ؛ شاوا شاوا ؛ آہا ہا ؛
(تحسین ، مُسرّت یا پسندیدگی کا فجائیہ) ۔

**hyacinth,** n. (نباتیات) سُنبل ؛ سوسن کی قبیل کے
بصلی (گنٹھی دار) پودوں میں سے کوئی ایک جس میں گھنٹی نُما
خُوشبُودار پُھولوں کے ڈنٹھل دار گُچھے لگتے ہیں ؛ اس پودے کی
گٹھیاں ۔ (یونانی قدیم) ایک پودا جسے پہلے تیغۂ سوسن (gladiolus) ،
جنسِ سوسن (iris) یا گل میمون (larkspur) شناخت کیا جاتا تھا اور
سمجھا جاتا تھا کہ وہ Hyacinthus کے خون سے پیدا ہوتے ہیں جسے
دیوتا اپالو نے حادثاتی طور پر مار دیا تھا ۔ (معدنیات) زرقونِ زعفرانی ؛
زعفرانی یا بھورا زرقون ؛ قدیم لوگوں کا ایک نیلاہٹ مائل ہیرا ۔

**hyacinthine,** a. سنبل فام ؛ سنبل نما ؛
سُنبلی ؛ ارغوانی ۔

**Hyades, Hyads,** n. (فلکیات) فردُود ؛ عنقُودِ دُبران ؛ خوشۂ عنقُود ؛
بُرجِ ثَور میں ستاروں کا جُھرمٹ جن کے بارے میں قدیمی تصوّر تھا کہ
جب وہ سورج کے ساتھ طلوع ہوتے ہیں تو یہ بارش کی نشانی ہے ۔
(اساطیری) دیوتا اٹلس کی بیٹیاں جنھیں زیوس نے ستاروں میں سجا
دیا ۔

**hyaena,** n. دیکھیے : Hyena ۔

**hyaline, hyalin,** n. زُجاجی ؛ بلّوری ؛ شیشہ نُما ؛ شفّاف
شے ۔ (حیاتی کیمیا) نائٹروجنی مادوں میں سے کوئی خصوصاً وہ جو
کیسابہ (cysts) کا جزوِ اعظم ہوتا ہے ۔ (صفت) شیشے کا ؛ شیشے سا ؛
بلّوری ؛ شیشہ نُما ؛ شفّاف ۔

**hyaline cartilage,** n. (تشریح الاعضا) نیم شفّاف غضرُوف ؛
نیم شفّاف غضروف کی مخصوص صورت جس میں بہت کم ریشے
ہوں ۔

**hyalite,** n. (معدنیات) ہایالائٹ ؛ بے رنگ عینْ
الُہرّ (opal) ؛ ایک طرح کا قیمتی بے رنگ شفاف پتّھر ۔

**hyaloid,** a. زُجاجی ؛ زُجاج نما ؛ شیشہ صُورت ؛ شفّاف ۔

**hyaloplasm,** n. (حیاتیات) شیش مایہ ؛ شفّاف مایہ ؛ شیشاب ؛

خُلیه کے مادهٔ حیات کا صاف واضح حصّہ برخلاف شیکی دانہ دار حصّے کے ۔

**hyaluronic acid,** n. (حیاتی کیمیا) زُجاجی تیزاب ؛ ایک کثیر ترکیبه جو خلیوں کو باہم پیوستہ اور جوڑوں کو چکنا رکھتا ہے ، یہ عموماً جانوروں کے ریشوں ، کھال ، زجاجی رطوبت اور زلالی مائع میں پایا جاتا ہے ۔

**hyaluronidase,** n. (حیاتی کیمیا) زجاجیه ؛ ہائیالورونیڈیس ؛ خامرہ جو زجاجی تیزاب کا سالماتی ڈھانچا توڑ کر حیوانی ریشوں کی نفوذ پذیری میں اضافہ کرتا ہے ۔

**hybrid,** n. دوغلا (جانور ، نباتات یا لفظ) ؛ دو نسلا (شخص ، جانور یا پودا) ؛ دو مختلف النسل ، مختلف النوع لیکن بہت کم مختلف الجنس یا جنس جانوروں یا پودوں کا زائیدہ ؛ مختلف ماخذوں یا مختلف عناصر کے مرکبات سے اخذ کردہ شے ؛ دو مختلف زبانوں کے عناصر سے مل کر بنا ہوا لفظ ۔ (صفت) دوغلا ؛ دو نسلا ؛ مخلُوط ؛ پیوندی ؛ دو قوما ؛ مخلُوطُ النسل ؛ ہجین ؛ مِلواں ؛ مختلف العناصر ؛ میلواں ۔

**hybridism, hybridity,** n. دوغلیّت ؛ دونسلیت ؛ دو نسلا پن ؛ ہجانت ؛ مخلوط نسلی ؛ دوغلا پن ؛ اختلاط ؛ پیوندزنی ۔

**hyberidize,** v.t. دوغلانا ؛ دوغلے پیدا کرنا ؛ مختلف النسلی اختلاط کرانا ، دوغلیت سے بنانا جیسے الفاظ کا ؛ قلم لگانا ؛ پیوند لگانا ۔ (فعل لازم) دوغلایا جانا ؛ دوغلے پیدا ہونا ؛ مختلف نسلوں کے اختلاط سے دونسلے پیدا ہونا ۔

**hybridization,** n. دوغلائیت ؛ دونسلوں کے ملنے یا ملانے کا عمل ؛ پیوندزنی ؛ اختلاط ۔

**hybridizer,** n. دوغلا کار ؛ دوغلے پیدا کرانے والا ۔

**hybrid perpetual rose,** n. (گُلبانی) دوغلا دوامی گلاب ؛ بوربون گلاب سے ایک پیدا کردہ سخت جان دوامی خوشبودار گُلاب جس کی خصوصیت تقریباً سال بھر پُھول دینا ہے ۔

**hybrid tea rose,** n. (گُلبانی) دوغلائی گُلاب؛ مہک دار گلاب (Rosa adorata) یا چینی گلاب (R. chinesis) نسل کے گلابوں کی کاشت کردہ قسم جو بار بار پُھول دینے کی بنا پر اُگائے جاتے ہیں ۔

**hybris,** n. دیکھیے : Hubris ۔

**hydathode,** n. (نباتیات) آبیرہ؛ مسامِ آب ؛ بلند درختوں میں بروں بریِ آب کے فعل کے لیے پتّوں کے بالائی سرے پر بیرونی ڈھانچا ۔ دیکھیے : guttation ۔

**hydatid,** n. (امراضیات) کیسابه ؛ کدُو دانہ ؛ پانی بھرا سَلعَہ جو کدودانہ لاروا سے انسانوں یا جانوروں کے جسم میں بن جاتا ہے ؛ سَلعَہ زدہ کَدُو دانہ لاروا ۔ (صفت) کیسآبی ؛ اس حالت سے متعلق ۔ نیز: hytidinous ۔

**hydra,** n. [یونانی : آبی سانپ] (حیوانیات) مارآبی ؛ آبی کثیر پا ؛ پنیا سانپ ؛ آسمان کا ایک بُرج ؛ ہائڈرا نسل کے کوئی بھی تازہ پانی کے خبطوط (polyps) ۔ (بڑے H سے) (فلکیات) ایک جنوبی مجمعُ النّجوم جسے سانپ کی شکل سے ظاہر کیا جاتا ہے ۔ (بڑے یا چھوٹے h سے) (کلاسیکی اساطیری) نوسروں والا عظیم الجُثّہ سانپ جسے ہرکلیس نے قتل کیا، ہر سر کاٹنے پر دو سَر اُگ آتے ہیں جب تک اُسے داغا نہ جائے ۔ (مجازاً) کوئی مسلسل عذاب یا دشواری جس کے کئی ماخذ ہوں جس کا خاتمه مُشکل ہو ۔

**hydracid,** n. (کیمیا) ہائیڈری تیزاب ؛ ایک تیزاب جس میں آکسیجن نہیں ہوتی جیسے نمک کا تیزاب ۔

**hydrangea,** n. (نباتیات) گُلِ ادریسی ؛ اس جنس کی جھاڑی جسے گُچھے دار گُلابی ، سفید یا نیلے پھولوں کی خاطر اُگایا جاتا ہے ۔

**hydrant, fireplug,** n. آب انداز ؛ آب ابراز ؛ آب گاہ ؛ اطفائی مشین ؛ صَمامی نکاس والا کھڑا نل جو آگ بُجھانے اور سڑکوں ، گلیوں پر پانی چھڑکنے کے لیے استعمال ہوتا ہے ؛ شراب کا بڑا ٹونٹی دار پیپا یا ڈرم ۔

**hydranth,** n. (حیوانیات) غِذائی خُوین ؛ مرجان ؛ مَرجانی اَخطبوط کا تغذیائی حصّہ جس میں مُنھ ، گیرہ اور پیٹ ہوتا ہے ۔

**hydrate,** n. (کیمیا) آبید ؛ مُرکّبات کی کوئی ایک قسم جو بعض مواد از قسم دھاتی تیزاب کو پانی سے ملانے پر پیدا ہوتا ہے ؛ ایک ہائیڈرو اکسائیڈ ۔ (فعل متعدی و لازم) کیمیائی طور پر پانی سے ملانا ؛ آبیدہ بنانا ۔

**hydration,** n. آبیدگی ؛ آبیدہ بنانے کا عمل ۔

**hydrator,** n. آبیدہ بنانے والا ۔

**hydraulic,** a. آبی ؛ آب رسانی کا ؛ ماقُوانی ؛ پانی یا دُوسرے متحرک مائع جات یا ماقُوانیات سے متعلق ؛ پانی سے یا پانی کے استعمال سے چلنے والا ؛ مائع (جیسے تیل یا پانی) کے تنگ نلی سے گزرنے کی وجہ سے پیدا ہونے والے دباؤ سے چلنے والا ؛ پانی کے نیچے سخت ہو جانے والا جیسے سیمنٹ ۔

**hydraulically,** adv. ماقُوانی طور پر ۔

**hydraulic ram,** n. مرفاعِ آب ؛ آب کش ؛ ایک پمپ جس کے ذریعے گرتے ہوئے پانی کی قُوّت کو کام میں لا کر ، پانی کے کُچھ حصّے کو اُس کے ماخذ کی سطح سے زیادہ بلندی پر لے جایا جاتا ہے ۔

**hydraulics,** n. ماقُوانیّات ؛ ماسیلیات ؛ وہ علم جو پانی یا دیگر مائع جات کی حرکت ، انجنیئرنگ میں اس کے استعمال اور اس کے عمل کے ضابط اصولوں کا مطالعہ کرتا ہے ۔

**hydrazine,** n. (کیمیا) ہیڈرازین ؛ ایک بے رنگ دُخانی مائع جو زیادہ تر راکٹوں اور جیٹ انجن میں ایندھن کے طور پر اور تحویلی عامِل کے طور پر استعمال ہوتا ہے ؛ اس مرکب کا مُشتق جو ہائیڈروجن کے ایک یا زیادہ جوہر کے ایک نامیاتی گروپ سے تبدیل ہونے پر بنتا ہے ۔

**hydric,** a. ہائیڈروجنی ؛ بہت رطوبت کے متعلّق ، اس کا حامِل یا طالب ۔ (کیمیا) ہائیڈروجن کا ، اس سے متعلّق یا حامل ۔

**hydrically,** adv. ہائیڈروجنی طور پر ۔

**hydride,** n. (کیمیا) ہائیڈرائیڈ؛ ہائیڈروجن اور دیگر عنصر یا اَصلیه کا مُرکّب جو عموماً زیادہ برقی مثبت ہوتا ہے ۔

**hydriodic acid,** n. (کیمیا) ہائیڈریوڈک تیزاب؛ ہائیڈروجن آکسائڈ کا آبی محلول جو بے رنگ یا بہت ہلکا زرد مائع تیزاب ہوتا ہے اور ادویات میں استعمال ہوتا ہے ۔

**hydro,** n. (برطانوی) ایک اِدارہ جو معدنی پانی مہیّا کرتا ہے ؛ قدرتی صحت آور چشمه ۔ (کینیڈا) برقابی قوت یا اسے پیدا کرنے والا پلانٹ ۔

**hydroairplane, seaplane,** n. آبی طیّارہ ؛ ہوائی جہاز جس کے تیرانے والے تختے یا کشتی نما ڈھانچا ہو جس سے وہ پانی پر اُتر سکے یا وہاں سے پرواز کر سکے ۔

**hydro bomb,** n. آبی بم ؛ ایک ہوائی تارپیڈو جو پانی میں داخل ہونے پر راکٹ انجن سے چلتا ہے ۔

**hydrobromic acid,** n. (کیمیا) ہائیڈرو برومک تیزاب ؛ آبی محلول میں ہائیڈروجن برومائڈ جو بعض اوقات بے ہوش کرنے کے مقصد کے لیے استعمال ہوتا ہے ۔

**hydrocarbon,** n. (کیمیا) ہائیڈرو کاربن ؛ مُرکّبات میں سے کوئی جس میں صرف ہائیڈروجن اور کاربن ہو جیسے بنزین یا میتھین ۔

**hydrocarbonaceous, hydrocrabonic, hydrocarbonous,** a. ہائیڈروکاربنی ۔

**hydrocele,** n. (امراضیات) نزول الما ؛ جسم کی کیسوی جَوف خصوصاً کیسۂ خایہ میں خوناب کا ذخیرہ ؛ آب نزول ؛ استسقاءِ خایہ ؛ فتق آبی ۔

**hydrocephalus, hydrocephaly,** n. (امراضیات) استسقائے سر ؛ استسقائے دماغ ؛ کھوپڑی کی جَوف میں خُوناب کا ذخیرہ خصوصاً بچپن میں جس سے سر بڑھ جاتا ہے ؛ وہ روگ جس سے سر میں پانی چڑھ جاتا ہے ۔

**hydrocephalic, hydrocephalous,** a. استسقائے سر سے متعلق ۔

**hydrochloric acid, muriatic acid,** n. (کیمیا) نمک کا تیزاب ؛ ہائیڈروجن کلورائیڈ کا آبی محلول جو بہت تُند جھاگ دار قارض تیزاب ہوتا ہے اور صنعت ، تحقیق اور ادویہ میں استعمال ہوتا ہے ۔

**hydrochloride,** n. (کیمیا) ہائیڈرو کلورائیڈ ؛ نمک کے تیزاب کی نامیاتی بُنیاد جیسے ایپائن کے آمیزے سے بننے والا نمک ۔

**hydrocolloid,** n. آبی جلاتینی لَسونت ؛ ایک جلاتینی لسونت جو دندان سازی میں دانتوں کا الاسٹی نقش اتارنے کے کام آتی ہے ۔

**hydrocolloidal,** a. آبی جلاتینی لَسونت سے متعلّق ۔

**hydrocortisone, cortisol,** n. (علمِ ادویہ) ہائیڈروکارٹیزون ؛ ایک بَرگُردہ قشری سیٹرآئیڈ ہارمون جو نقرس کے علاج میں دافع ورم کے طور پر استعمال ہوتا ہے ۔

**hydrocyanic acid, prussic acid,** n. (کیمیا) ہائیڈروسایانک تیزاب ؛ ہائیڈروسایانائیڈ کا آبی محلُول جو ایک کمزور تیل جیسا تیزاب ہوتا ہے اور زیادہ تر تدخینی یا دُھونی دینے والی اشیا بنانے کے کام آتا ہے ۔

**hydrodynamic, hydrodynamical,** a. ماقُواحرکی ؛ پانی کی قُوّت ، دباؤ یا حرکت سے متعلّق ؛ ماحرکیاتی ؛ مائع جات کے بہاؤ کے سائنسی مطالعہ سے متعلّق ۔

**hydrodymamically,** adv. ماحرکیاتی طور پر ۔

**hydrodynamics, hydromechanics,** n. (جمع لیکن ترکیب میں واحد یا جمع) پن چال ؛ ماقُوا حرکیات ؛ حرکیاتی علم ؛ سائنس کی وہ شاخ جس کا تعلّق مائع جات پر قوّتوں کے اطلاق سے ہے ، خصوصاً جب وہ مائع میں حرکت پیدا کریں ؛ مائع جات کے بہاؤ کا سائنسی مطالعہ ۔

**hydroelectric,** a. برقابی ؛ رواں پانی کی توانائی سے برقی رو پیدا کرنے سے متعلّق ۔

**hydroelectricity,** n. برقاب ۔

**hydrofluoric acid,** n. ہائیڈروفلورک تیزاب ؛ ہائیڈروجن فلورینی آبی محلول جو بہت اکال اور زہریلا ہے اور شیشے کو چمکانے ، نقش کاری اور دُھندلا کرنے کے کام آتا ہے ۔

**hydrofoil,** n. آبی پَٹّی ؛ پَٹّی یا سطح جو کشتی یا آبی طیّارہ کے ساتھ بہتے پانی میں سہارا دینے کے لیے لگائی جاتی ہے ؛ کشتی کی آبی پَٹّی جو کشتی چلتے وقت کشتی کے ڈھانچے کو پانی کے اُوپر رکھتی ہے ۔

**hydroforming,** n. ہائیڈرو کاری ؛ ہائڈروجن استعمال کرکے چٹانی تیل سے موٹر گاڑیوں کا کثیر آکٹینی ایندھن یا خوشبوئیات بنانے کا عمل ۔

**hydrogen,** n. (کیمیا) ہائیڈروجن ؛ ایک بے رنگ بے بُو آتش گیر گیسی عُنصر جو شناختہ عناصر میں سب سے ہلکا ہے ؛ آبزا ۔

**hydrogenous,** a. ہائیڈروجنی ۔

**hydrogenate,** v.t. (کیمیا) ہائیڈروجن مِلانا ؛ ہائیڈروجن سے آمیز کرنا ، پُہنچانا یا عمل کرنا ۔

**hydrogenation,** n. ہائیڈروجن آمیزی ؛ ہائیڈروجن کاری ؛ ہائیدروجن ملانے کا عمل ؛ ہائیڈروجن اندازی ؛ ہائیڈروجناؤ ۔

**hydrogen bomb, fusion bomb,** n. ہائیڈروجن بم ؛ ایک بم جس میں ہلکے مرکزے والے عُنصر (مثلاً ہائیڈروجن بم جا) میں بہت بُلند درجۂ حرارت کے تحت نُفُوذ کرکے زور دار دھماکا پیدا کیا جاتا ہے ۔

**hydrogen ion,** n. (کیمیا) ہائیڈروجنی رواں ؛ رواں کردہ ہائیڈروجن جو تیزابی محلول میں مثبت برق پارہ ہے ۔

**hydrogen peroxide,** n. (کیمیا) ہائیڈروجن پر آکسائیڈ ؛ ایک بے رنگ ، غیر قائم روغنی محلول جو رنگ اُڑانے اور تکسید کے عامِل اور ہلکے مانع عُفُونت کے طور پر استعمال ہوتا ہے ۔

**hydrogen sulfide,** n. (کیمیا) ہائیڈروجن سلفائیڈ ؛ ایک بے رنگ ، آتشگیر زہریلی گیس جس کی بُو سڑے انڈوں جیسی ہوتی ہے اور خصوصاً تجربہ گاہی تجزیے اور فلزّیات میں استعمال ہوتی ہے ۔

**hydrography,** n. آب نگاری ؛ بحر و دریا نگاری ؛ بحری جُغرافیہ ؛ دریاؤں ، جھیلوں ، سمندروں اور دوسرے پانیوں کی سائنسی پیمایش ، نقشہ نگاری اور بیان ؛ نقشے پر وہ حِصّے جو ذخیرۂ آب ظاہر کریں ۔

**hydrographer,** n. آب نگار ؛ بحری جغرافیہ دان ؛ ماہرِ عِلمِ بحر و دریا ۔

**hydrographic, hydrographical,** a. آب نگارانہ ؛ عِلمِ بحر و دریا سے متعلّق یا اُس کے بارے میں ۔

**hydrographically,** adv. آب نگاری کی رُو سے ؛ عِلمِ بحرو دریا کی رُو سے ۔

**hydroid,** a. (حیوانیات) مرجانی حُوَین ؛ مرجان ؛ آبہان ؛ حیہ نما ؛ حیّۃُ البحر یا آب حیوانات سے متعلّق یا اُن کے مشابہ ، خصوصاً آب حیوانیوں کی وہ نوع جو جنسی ہے اور شگوفہ زائی سے اپنی آبادی میں اضافہ کرتی ہے ۔ (اسم) آبی جانور ، خصوصاً اخطَبُوط یا مرجانی جانور ۔

**hydrokinetic,** a. ماقُواحرکی ؛ مّاحرکی ؛ ماحرکیاتی ؛ مائع جات کی حرکت یا اِن حرکت زا قوّتوں سے متعلّق ۔

**hydrokinetics, hydrodynamics,** n. ماحَرکیات ؛ ماقُوّاحَرکیات ؛ عِلم کی وہ شاخ جو مائع جات کی حرکت کے اصولوں اور ضابطوں سے متعلق ہے ۔

**hydrology,** n. مائیات ؛ بحریات ؛ مطالعۂ آب ؛ آبیات ؛ عِلم کی وہ شاخ جو زیر زمین ، برزمین اور فضا میں پانی کی خصوصیات ، قوانین اور تقسیم سے متعلّق ہے ۔

**hydrologic, hydrological,** a. مائیّاتی ؛ آبیاتی ؛ علم المائع کے بارے میں ۔

**hydrologically,** adv. مائیّاتی طور پر ۔

**hydrologist,** n. ماہرِ مائیّات ۔

**hydrolysis,** n. (کیمیا) آب پاشیدگی ؛ آب پاشی ؛ کیمیائی انحلال جس میں ایک مُرکّب پانی کے عناصر لے کر دُوسرے مرکّبات میں منقسم ہو جاتا ہے ۔

**hydrolyte,** n. (کیمیا) آب پاش ؛ مُرکّب جس پر عمل آب پاشیدگی کیا گیا ہو ۔

**hydrolytic,** a. آب پاشانہ ؛ آب پاشیدگیانہ ۔

**hydrolyze,** v.t.,v.i. آب پاشیدگی کے عمل سے گزرنا یا گزارنا ۔

**hydrolyzable,** a. قابل آب پاشیدگی ۔

**hydrolyzation,** n. آب پاشیدگی ۔

**hydrolyzer,** n. آب پاشیدگی کرنے والا؛ آب پاش ۔

**hydromancy,** n. آبی تفأل ؛ پانی کے ذریعے پیش گوئی یا قیاس کرنے کا طریقہ ؛ پانی سے شگون لینے کا طریق ۔

**hydromancer,** n. آبی تفأل کرنے والا ؛ ایسی پیش گوئی کرنے والا ۔

**hydromel,** n. شہداب ؛ پانی مِلے شہد کا محلُول جسے خمیر کرنے سے عَسلی شراب بنتی ہے ۔

**hydrometallurgy,** n. آبی دھات کاری ؛ فلزات میں آبی محلول کی تقطیر سے دھات حاصل کرنے کا طریقہ ۔

**hydrometeor,** n. (موسمیات) شہاب آبی ؛ ماجویّہ ؛ ماجوی مظاہر ؛ فضا کے آبی بُخارات کے تکاثُف یا انجماد کے نتیجے میں پیدا ہونے والی اشیا جیسے ژالہ ، بارش ، دُھند میں سے کوئی ایک ۔

**hydrometeorolgy,** n. ماجویاّت ۔

**hydrometer,** n. آب پیما ؛ مائع پیما ؛ ماپیما ؛ مقیاس المأ ؛ مائع جات کا مخصوص وزن ناپنے کا آلہ جو ایک وزن شدہ نلکی پر مشتمل ہے جو عموداً تیرتی ہے اور مخصوص وزن کا تعین ، مائع کی سطح اور نلکی پر سلسلہ وار نشانات کے پیمانے کے تقابل سے پیمایش کی جاتی ہے ۔

**hydrometric, hydrometrical,** a. آب پیمایانہ ؛ مقیاس المائی ۔

**hydrometry,** n. آب پیمائی ؛ ماپیمائی؛ عِلمِ مائع پیمائی ۔

**hydropathy,** n. آبی عِلاج ؛ علاج بالماء ؛ بیرونی یا اندرونی طور پر پانی کے استعمال سے مرض کا تجربی علاج ۔

**hydropathic,** a. آب علاجی ؛ علاج بالمأ سے متعلّق ۔

**hydrophane,** n. (معدنیات) آبی نشب ؛ عین المأ ؛ ایک نیم شفّاف دُودھیا پتھر جو پانی میں ڈُوب کر زیادہ شفّاف ہو جاتا ہے ۔

**hydrophilic, hydrophile,** a. (کیمیا) آب پسند ؛ آب باش ؛ آب آسُودہ ؛ پانی سے نسبت یا کشش رکھنے والا ؛ پانی سے مل جانے یا اُس میں تحلیل ہو جانے والا ؛ پانی میں رہنے والے کا ۔

**hydrophilous,** a. (نباتیات) آب خواہ ؛ آب پسند ؛ آب زیرگہ ؛ آب جُو ؛ آب باش ؛ پانی کے ذریعے گُل زیرہ کی مادہ میں منتقلی والے پودے ۔

**hydrophily,** n. آب خواہی ؛ آب پسندی ؛ آب زیرگی ۔

**hydrophobia,** n. آب ترسی ؛ سگ گزیدگی ؛ ہُڑک ؛ داءُالکلب ؛ بُسعار ؛ ہلکاؤ ؛ پانی کا غیر معمولی خوف ۔ (امراضیات) جنونِ سگ گزیدگی ؛ کچھ جانوروں کا ایک مُتعدی مرض جو وائرس سے پیدا ہوتا ہے اور متأثّرہ جانور کے کاٹنے سے انسان کو لگ جاتا ہے ۔

**hydrophobic,** a. (امراضیات) آب ترس ؛ داء الکلبی ۔ (کیمیا) پانی سے کوئی نسبت نہ رکھنے والا ؛ آب گُریز ۔

**hydrophobicity,** n. آب ترسندگی ؛ داءُ الکلبیّت ؛ آب گریزی ۔

**hydrophone,** n. آبی فون ؛ جَل فُون ؛ مأفون ؛ آبی مِسماع ؛ زیرِ آب پانی کی آوازوں کی وجوہ یا ماخذ کی نشاندہی کے لیے تراکیب میں سے کوئی ایک ، جیسے آبدوز کے انجن کے شور سے اُس کی موجودگی اور مقام متعیّن کرنے کے لیے ۔ (طِب) ایک آلۂ سماعت جس سے آوازیں پانی کی دھار کے ذریعے پہنچائی جاتی ہیں ۔

**hydrophyte,** n. (نباتیات) آبی پودا ؛ نبات المأ ؛ آبی نبات ؛ رطوبتی پودا ؛ کوئی پودا جو پانی میں یا بہت گیلی زمین میں رہتا اور پرورش پاتا ہے ۔

**hydrophytic,** a. نبات المائی؛ آبی نباتی ۔

**hydroplane,** n. آبی طیّارہ ؛ ہوائی جہاز سے منسلکہ شَے جو اُسے پانی پر تیرنے کے قابل بناتی ہے ؛ ہوائی جہاز یا جہازوں کو مُہیّا کردہ مُوٹر کَشتی جس کے ذریعے وہ تیز رفتاری کے دوران پانی کے ہٹاؤ کو کم کر سکتے ہیں یا پانی کی سطح پر پھسل سکتے ہیں ؛ اُفقی سکان جو آبدوز کو پانی میں ڈبونے یا بلند کرنے کے کام آتا ہے ۔ (فعل لازم) پانی پر تیزی سے حرکت کرنا جبکہ ڈھانچا پانی کی سطح سے بلند ہو ؛ آبی طیارے میں سفر کرنا یا اُسے چلانا ۔

**hydrophonics,** n. (جمع لیکن ترکیب میں واحد) آبی زراعت ؛ آبی کاشت ؛ پودے اُگانے کا ایک طریقہ جس میں اُن کی جڑیں زمین کی بجائے کیمیائی محلولات میں ہوتی ہیں ۔

**hydroponic,** a. آبی زراعتی ؛ آبی کاشتی ۔

**hydroponically,** adv. آبی کاشت کے طور سے ۔

**hydroquinone, hydroquinol,** n. (کیمیا) ہائیڈروکونون : ایک سفید ، قدرے شیریں قلمی مرکب جو کونون (quinone) گھٹا کر بنایا جاتا ہے اور فوٹو کی دھلائی کے کام آتا ہے ۔

**hydroscope,** n. آب بین ؛ تہ بین ؛ رطُوبت پَیما ؛ آبی گھڑی ؛ آب نما ؛ دیکھنے کا آلہ جس کے ذریعے سمندر کی سطح کے نیچے اشیا دیکھی جا سکتی ہیں ۔

**hydroscopic,** a. آب بینی یا آب بین آلہ سے متعلّق ؛ رطُوبَت پیمایانہ ۔

**hydroski,** n. ایک آب پٹّی ، بعض اوقات سُکڑنے والی ، جو آبی طیّارے کے ڈھانچے کے پیندے میں لگا دی جاتی ہے تاکہ اُڑنے اور اُترنے کا عمل آسان ہو سکے ۔

**hydrosome,** n. (حیوانیات) مَرجانی بستی مرجانیہ یا آب حیوانوں کا تمام گروہ یا مُرکّب ؛ مونگوں کی چٹانیں ۔

**hydrosphere,** n. آبی کُرّہ ؛ کُرّۂ آب ؛ کرۂ زمین کی سطح پر کُل پانی بشمول سمندر ،جھیلیں ، دریا وغیرہ ؛ فضا میں آبی بُخارات ۔

**hydrostat,** n. آب سکون ؛ ماسکون ؛ آب قرار ؛ ارتفاعِ آب نُما ؛ ایک برقی آلہ جو رسنے یا چھلکنے سے پانی کی موجودگی کا پتہ لگاتا ہے ، پانی کی سطح کم ہو جانے سے(بوائلر)انجن کو نقصان سے بچانے والا آلہ ۔

**hydrostatics,** n. (جمع لیکن ترکیب میں واحد) آب سُکونیات ؛ ماسُکونیات ؛ سُکونی مائع جات کا مطالعہ ، خصوصاً اُن کے تعادل اور دباؤ پر توجّہ دیتے ہوئے ؛ عِلمِ مائعات ۔

**hydrostatic, hydrostatical,** a. ماسُکونی ؛ آب سُکونی ۔

**hydrostatically,** adv. ماسُکونی طور پر ؛ آب سُکونی طور پر ۔

**hydrosulfide, hydrosulphide,** n. (کیمیا) ہائیڈروسلفائیڈ ؛ مُرکّب جو اُس وقت تشکیل پاتا ہے جب ہائیڈروسلفائیڈ کے ہائڈروجن جوہروں میں سے کسی ایک کی جگہ زیادہ طاقتور برقی مثبت عُنصر یا اصلیہ لے لیتا ہے، جیسے سوڈیم ہائیڈروسلفائیڈ ۔

**hydrosulfite, hydrosulphite,** n. (کیمیا) ہائیڈرو سلفائیٹ ؛ ہائپوسلفیورس تیزاب کا نمک؛ ہائپو سلفائیٹ ۔

**hydrotaxis,** n. (حیاتیات) آبی ترتیب ؛ کسی عضویہ کا پانی کی طرف طبعی رُجحان یا گُریز۔

**hydrotactic,** a. آب ترتیبی ؛ آب گریز یا آب جُو۔

**hydrotherapy,** n. (طِب) علاج بالمأ ، آبی علاج ؛ پانی کے ذریعے مرض کا سائنسی علاج ۔

**hydrotherapist,** n. آبی مُعالج ؛ معالج بالمأ ؛ آبی علاج کرنے والا ڈاکٹر۔

**hydrothermal,** a. (عمل) گرم آبی ؛ گرمابی ؛ گرم پانی کے بارے میں خصوصاً جو زمین کے قشر میں معدنیات کو تحلیل یا اُن کی تقسیمِ نو کرے۔

**hydrothermally,** adv. گرمابی/گرم آبی طور پر۔

**hydrothorax,** n. (امراضیات) استسقائے سینہ ؛ استسقا الصدر ؛ زائد خونناب کی غشاالریہ کی ایک یا دونوں جوفوں میں موجودگی ۔

**hydrothoracic,** a. استسقا الصدر سے متعلّق ۔

**hydrotropism,** n. (حیاتیات) آب رُخی ؛ رطُوبت کی طرف یا اُس سے گریز کا رُجحان ۔

**hydrotropic,** a. آب رُخانہ ۔

**hydrotropically,** adv. آب رُخی سے ؛ آب رُخی کے انداز میں ۔

**hydrous,** a. (کیمیا) آبی ؛ آبیدہ ؛ آب دار ؛ کسی کیمیائی اِمتزاج میں پانی کا حامل جیسے ہائیڈریٹس اور ہائیڈروآکسائیڈ میں ۔

**hydroxide,** n. (کیمیا) ہائیڈروآکسائیڈ؛ مُرکّب جو ایک عُنصُر یا اصلیہ کے ایک یا ایک سے زیادہ ہائیڈروکسل گروہوں کے امتزاج سے بنتا ہے ۔

**hydroxide ion, hydroxyl ion,** n. (کیمیا) ہائیڈروآکسائیڈ رواں ؛ زیر رواں جس میں ہائیڈروجن اور آکسیجن کے برق بار واحد جوہر ہوتے ہیں ۔

**hydroxy,** a. (کیمیا) ہائیڈروکسل ؛ ہائیڈروکسی ۔

**hydroxyacetic acid,** n. (کیمیا) گلائیکولی تیزاب جو بے رنگ قلمی ہوتا ہے ، کلوروایسٹک تیزاب سے حاصل ہوتا ہے اور رنگائی میں کام آتا ہے ۔

**hydroxy acid,** n. (کیمیا) ہائیڈروکسی تیزاب : ایک نامیاتی تیزاب جو ہائیڈروکسل گروپ اور اُرباکسل گروپ جیسے لبنی تیزاب کا مُرکّب ہے ؛ نامیاتی تیزابوں کے گروہ میں سے کوئی ایک جن میں ہائیڈروکسل گروپ شامل ہوتا ہے اور تیزابوں اور الکحل کی خصوصیات ظاہر کرتا ہے ۔

**hydroxyl, hydroxyl group,** n. (کیمیا) ہائیڈروکسل ؛ ایک یک گرفتہ اصلیہ یا گروہ جس میں ہائیڈروجن اور آکسیجن ہوتی ہے اور جو ہائیڈروکسائیڈ ، نامیاتی تیزابوں اور الکحل میں پایا جاتا ہے ۔

**hydroxylic, hydroxy,** a. ہائیڈروکسائلی ۔

**hydroxylamine,** n. (کیمیا) ہائیڈروکسل ایمائن ؛ ایک قلمی بُنیادی مُرکّب جو کیمیائی خصوصیات میں ایمونیا سے مُشابہ ہے اور مکسّر عامل کے طور پر استعمال ہوتا ہے ۔

**Hydrozoan ,** n. آب حیوان ؛ جنساب ؛ آبِ حیوانات میں سے کوئی ایک ؛ جوفہ دار دریائی جانوروں کی ایک نوع ، مفرد یا مُرکّب ، بشمول دریائی سانپ اور چھوٹی جیلی مچھلی ؛ مرجان ۔

**hyena, hyaena,** چرخ ؛ چرغ ؛ لگڑبھگا ؛ ایشیا اور افریقہ کا ایک بڑا ، طاقتور گوشت خور جانور جو زیادہ تر مُردار کھاتا ہے ، شب باش عادات کا حامل ہے اور تیز چیخ سے پہچانا جاتا ہے ۔

**hyenoid, hyenic,** a. چرخ سا ؛ لگڑ بھگے کے خواص والا ۔

**hyetal,** a. بارانی ؛ بارش کا ؛ بارش سے یا مختلف علاقوں میں بارش کی تقسیم سے متعلّق ۔

**hygiene,** n. عِلمِ حفظانِ صحت ؛ اصولِ صحت ؛ حفظانِ صحت ؛ صحت و صفائی کی حفاظت اور ترقّی کے لیے اُصُولوں کا نظام یا ان پر عمل ۔

**hygienic,** a. صِحت بخش ؛ علمِ حفظانِ صحت سے متعلّق ؛ صحت و صفائی سے مُتّصِف ؛ صحت و صفائی زا ۔

**hygienically,** adv. حفظانِ صحت کی رُو سے ، صحت و صفائی کا خیال رکھتے ہوئے ۔

**hygienist,** n. عِلمِ حفظانِ صحت کا ماہر یا عامل ۔

**hygienics,** n. (جمع لیکن ترکیب میں واحد) علمِ حفظانِ صحت ، ہائجین ؛ صحت و صفائی کا عِلم ؛ عِلمِ حفظِ صحت ؛ صحتیات ۔

**hygrograph,** n. نم نگار ؛ رطُوبت نگار ؛ ایک خودکار آلہ جو خُودبخود ماحول میں رطُوبت کے اختلاف کو درج کرتا رہتا ہے ۔

**hygrometer,** n. رطُوبت پیما ؛ مقیاس الرطوبت ؛ نمی پیما ؛ ماحول یا فضا میں رطوبت کی پیمایش کرنے والا آلہ ۔

**hygrometric,** a. رطُوبت پیمایانہ ؛ مقیاسِ الرطوبت سے متعلّق ۔

**hygrometry,** n. رطُوبت پیمائی؛ عِلمِ رطُوبت پیمائی ؛ نم پیمائی ۔

**hygrophyte,** n. نم باش ؛ نَم پودا ۔

**hygrophytic,** a. نم باشیانہ ۔

**hygroscope,** n. رطوبت نُما ؛ مقیاسِ رطوبت ؛ رطوبت بین ؛ فضا میں نمی کی موجودگی اور مقدار ظاہر کرنے والا آلہ ۔

**hygroscopic,** a. نم گِیر ؛ رطوبت نہایانہ ؛ نم کَش ؛ جاذِبِ نم ؛ جاذِبِ رطوبت ؛ فضا سے نمی جذب کرنے کے قابل ۔

**hygroscopically,** adv. نم گیرانہ ، نم جذبی کے طور پر ۔

**hygroscopicity,** n. نم گِیری ؛ نم کَشی ؛ جذبِ رطوبت ۔

**hygrothermograph,** n. (موسمیات) نم و حر پیما ؛ مِقیاس الحرارت و رطُوبت ؛ ایک آلہ جو اضافی رطوبت اور حرارت ایک ہی چارٹ پر درج یا ظاہر کرتا ہے ۔

**hyla.** n. (حیوانیات) شجری غوک ؛ درخت کا مینڈک ؛ شجری غُوک کی نوع ۔

**hylozoism,** n. (فلسفہ) ہیوحَیویت ؛ ہیولیّت ؛ حیاتیّتِ مادّہ ؛ قدیم یُونانی فلسفیوں کا پیش کردہ نظریہ کہ کُل مادے جاندار ہیں یا یہ کہ مادّہ اور حیات ناقابلِ تقسیم ہیں ؛ مادّے کو ذِی حیات سمجھنے کا علم ۔

**hylozoist,** n. ہیوحیویت کا قائل ؛ ہیولیّت کا قائل ؛ حیاتیّت مادّہ کے نظریے کا مبلغ یا پیرو ۔

**hylozoistic,** a. ہیّولیت پرست ؛ مادّہ پرستانہ ۔

**hymen,** n. [یونانی : جلد ، جھلّی ؛ شادی کا دیوتا] (تشریح الاعضا) پردۂ بکارت ؛ اندامِ نہانی کے دہانے کی لُعابی جِھلّی ؛ غِشا ؛ جھلّی ؛ بکارہ ؛ پردۂ فُرج ۔ (یونانی اساطیری) شادی کا دیوتا ۔

**hymeneal,** a. ازدواجی ؛ عروسی ؛ شادی یا تقریب شادی سے متعلق ، بیاہ کا ۔ (اسم) شادی کا گیت ۔

**hymeneally,** adv. ازدواجی طور پر ، شادی کی رسوم کے متعلّق ۔

**hymenopteron, hymenopter,** n. غشائی بالان ؛ غشائی پَرداران ؛ غشائی پرّان ؛ اس نوع کے انتہائی ترقی یافتہ کیڑے مکوڑوں کی قبیل کا کوئی رکن ، ان کے چار جھلّی دار پَر ہوتے ہیں جیسے شہد کی مکّھی ، بھِڑ ، اڑن چیونٹی اور تَمس وغیرہ ۔

**hymenopteran,** n.,a. غشائی پَر ؛ غشائی پردار ۔

**hymn,** n. حمد ، مُناجات ؛ حمدیہ ترانہ ؛ بھجن ؛ مناجاتی گیت : اللہ تعالیٰ یا دیوتاؤں کی مدح میں گیت یا نظم ؛ برکت ، خیر ، ثنا ، تعریف وغیرہ کا مذہبی نغمہ یا نظم ؛ کلیسا کی باضابطہ مُناجات ۔ (فعل متعدی و لازم) حمدیہ گیت میں عبادت یا تعریف کرنا ؛ اطاعت یا تعظیم میں حمدیہ گیت گانا ۔

**hymnal, hymn book, hymnary,** n. دیوانِ مُناجات ؛ مُناجات نامہ ؛ مذہبی گیتوں اور مناجاتوں کی کتاب جو اظہارِ عقیدت کی تقریبات کے لیے مُرتّب کی جاتی ہے ۔

**hymnody,** n. مُناجات نامہ ؛ حمد سرائی ؛ ترانۂ حمد ؛ حمدیہ ابیات کا مجموعہ ؛ بھجن نامہ ؛ خاص انداز ، عہد یا علاقے کی نمایندہ مجموعی حمدیہ شاعری ۔

**hymnodical,** a. حمد سرایانہ وغیرہ ۔

**hymnodist,** n. حمد سرا ؛ حمد گو ۔

**hymnology,** n. علم مناجات ؛ مُناجاتیات ؛ مناجات گوئی ؛ حمد گوئی ، حمد سرائی ، مُناجاتی شاعری ؛ مُطالِعاتی شُعبہ جو مناجاتوں کی درجہ بندی اور تاریخ سے متعلّق ہے ؛ مناجات لکھنے یا مُناجاتی گیت کی دُھن بنانے کا عمل ؛ حمد مجموعی طور پر ۔

**hymnologic, hymnological,** a. مناجاتیاتی ؛ مُناجاتی ۔

**hymnologically,** adv. مناجاتی طور پر ، حمد سرائی سے ۔

**hymnologist,** n. عِلمِ مناجات کا ماہر ۔

**hyoid,** a. (تشریح الاعضا) لامی ؛ عَظمِ لامی ؛ زبان کی جڑ اور نرخرہ کے درمیان یُو (U) شکل کی قابلِ حرکت ہڈّی سے متعلّق ۔

**hyoid bone,** n. عظمِ لامی ؛ لامیہ ؛ زبان کی جڑ کی ہڈّی ۔

**hyoscine,** n. ہائیو سِین ؛ ایک زہریلے مُسکِّن پودے کے الکلائیڈ ۔

**hyoscyamine,** n. (علمِ ادویہ) سیکرانی قلیا سا ؛ زہریلے مُسکّن پودوں سے حاصل شدہ قلیاسا جسے اضطراب ، حدقہ ، تشنُج اور درد دور کرنے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے ۔

**hypaethral, hypethral,** a. (فنِ تعمیر) بے چھت ؛ کُھلا ؛ زیرِ آسمان ؛ غیر مُسقّف ؛ کُھلے آسمان تلے ؛ بعض کلاسیکی عبادت گاہوں کی طرح بے چھت صحن والا ۔

**hypanthium, calyxtube,** n. (نباتیات) مسندِ گُل ؛ پیالہ نُما کیسۂ زر جو بڑھ سکتا ہے اور جس کے کناروں پر بعض پھولوں کی پتّیاں ، زر ریشہ اور سَبل ہوتے ہیں ۔

**hypanthial,** a. مسندِ گُل کا ۔

**hyperacidity,** n. بیش تیزابیت ؛ بیش تُرشیٔ مِعدہ ؛ بہت تیزابیت (جیسے معدی لعابوں کی) ۔

**hyperacid,** a. بیش تُرشہ ۔

**hyperactive,** a. بیش فعّال : جو غیر معمولی طور پر فعال ہو جیسے بیش فعال حسِ خوف ۔

**hyperaction, hyperactivity,** n. بیش فعلیّت؛ بیش فعالیّت ۔

**hyperbaric chamber,** n. (طِبّ) ہائپر بارک چیمبر : وہ ہوا بند خانہ جس میں سے دباؤ کے ذریعے مریض کے دِل اور جگر میں آکسیجن پہنچائی جاتی ہے ، جیسے دِل کی کُھلی سرجری میں ۔

**hyperbola,** n. (جیومیٹری) قطعِ زائد ؛ بَذ لولی؛ ہائپر بولا ؛ ایک ہندسی شکل ؛ بڑا کاٹ ؛ شکل بعیدُ البیضوی ۔

**hyperbole,** n. (عِلم بیان) مُبالغہ ؛ اِغراق ، غُلو ؛ اثر انگیزی کے لیے دانستہ مُبالِغہ ، مُبالِغہ آمیز بیان جسے لغوی معنی میں سمجھنا مقصُود نہ ہو ؛ حد سے زیادہ تعریف ۔

**hyperbolic,** a. مبالغہ آمیزانہ ، اِغراقی ؛ غُلوئی ؛ غُلو آمیز ؛ زائدی ۔

**hyperbolist,** n. مُبالغہ گو ؛ مُبالغہ یا غُلو سے کام لینے والا ؛ مُبالِغہ باز ۔

**hyperbolic,** a. (ریاضی) زائدی ؛ بذلولی بعیدالبیضوی ؛ بذلولی شکل کا یا اُس سے متعلّق ۔

**hyperbolize,** v.i. مبالِغہ آرائی کرنا ؛ غُلو کرنا ۔ (فعل متعدی) مبالغہ یا غُلو سے اظہار یا عکّاسی کرنا ۔

**hypercatalectic, hypermetric,** a. (عَرُوض) اضافی سکتہ؛ اضافہ رکنی؛ اس مصرعے یا بیت سے متعلّق جس کے آخر میں مَقرّر وزن سے زائد ایک رُکن بڑھا دیا گیا ہو ۔

**hypercatalexis,** n. اضافی سکتہ یا اضافہ رُکنی کا فعل یا عمل ۔

**hyperchromic anemia,** n. (طب) حُمرقی نقرالدم ؛ حُمرقی کم خونی ؛ کم خونی کا مرض جس میں ہر سُرخ خون خلیے میں ہیموگلوبن کی کمی اور عُمومی طور پر سُرخ خون خلیوں کی کمی واقع ہو جاتی ہے ۔

**hypercritic,** n. نکتہ چیں ؛ شدید ناقِد ، خُوردہ گیر ؛ حرف گیر ؛ وہ جو بہت شدید تنقید کرے ؛ مِین میخ نکالنے والا ؛ بال کی کھال اُتارنے والا ؛ ادنیٰ غلطیاں پکڑنے والا۔

**hypercritical,** a. نُکتہ چینی کا ؛ شدید ناقدانہ ، خُرد گیرانہ ، حرف گیرانہ ؛ دُرُستی/صحت کا بہت زیادہ خیال رکھنے والا ۔

**hyperesthesia, hyperaesthesia,** n. (امراضیات) شدید حساسیّت؛ تیز حسّیت ؛ درد ، لمس ، سردی اور گرمی کی بہت زیادہ حسّاسیّت ۔

**hyperesthetic,** a. شدید حسّاس ؛ انتہائی تیز حِسّ رکھنے والا ۔

**hyperfocal distance,** n. (عکّاسی) زائد ماسکی فاصلہ ؛ کمترین فاصلہ جس پر کوئی عدسہ مرکوز ہو، تاکہ وہاں سے لاانتہا تک واضح عکس آ سکے ۔

**hypergolic,** a. (فضائیات) خودکار داسِری ؛ راکٹ دھکیلنے کے متعلق جو ایک مُکسِّد سے اِتصال پر خُودبخُود اُٹھتا ہے ۔

**hypergol,** n. خود کار داسِر ؛ خود کار دھکیلو۔

**hyperirritability,**n. شدید حساسیّت ؛ انتہائی تیز حسّیت ؛ ہیجان/انگیزش پر انتہائی شدید اور غیرمعمولی ردِّعمل ۔

**hyperkeratosis,** n. (طِب) بیش قرنیّت جلد کے قرنی نسیجوں کی بہُت زیادہ بالیدگی ۔ (بیطاری امراضیات) بیش قرنیت ؛ کلوریانی نیفتلین سے پُر مواد کے لمس یا اُسے کھانے سے مویشیوں کی کھال موٹی ہو جانے کی بیماری ۔

**hyperkeratotic,** a. بیش قرنیتّی ۔

**hypermeter,** n. (عروض) خارج از بحر ؛ بیش رُکنا ؛ زائد رُکن ؛ بیت یا مصرع جس میں ایک یا زیادہ رُکن مُقرّرہ بحر سے زائد ہوں ؛ وزن سے بڑھا ہوا شِعر ؛ جو چیز معمولی اندازے سے بڑی ہو۔

**hypermeteric, hypermetrical,** a. زائد رُکنی ۔

**hyperon, baryon,** n. (طبیعیات) ہائپرون ؛ کثیریہٓ ؛ بیشیّہ ؛ کوئی ذیلی جوہری ذرّہ جس کی کمیت نیوٹرون سے زیادہ ہو۔

**hyperopia, hypermetropia,** n. (بصریات) بعید نظری ، دُور نظری ؛ بصارت کا ایک نقص جس میں تمام اشیا کا فوکس شبکیّہ کے پیچھے پڑتا ہے جس کے نتیجے میں دُور کی اشیا نزدیکی اشیا کے مقابلے میں زیادہ واضح نظر آتی ہیں ۔

**hyperope, hypermetrope,** n. بعید نظر ؛ دُور نظر ؛ دُور کی اشیا واضح دیکھنے والا ۔

**hyperosmia,** n. (طِب) تیز شامّہ ؛ سونگھنے کی تیز قُوّت ۔

**hyperphysical,** a. فوق طبیعّی ؛ خِرقُ العادۃ ؛ صِرف جسمانی، طبعی ، طبیعیاتی یا فِطری سے بعید ؛ مافوقُ الفِطرت ؛ خرقُ العادت ۔

**hyperphysically,** a. مافُوق الفطرتی ؛ بعید طبعی ۔

**hyperpituitarism,** n. (امراضیات) بیش نُخامیّت ؛ بَلغمیِ غدُود کی بیش فعالیّت جس سے نموئی ہارمون بہت زیادہ پیدا ہو جاتے ہیں ؛ اس سے پیدا ہونے والی بے قاعِدگی جیسے غیر معمولی جِسمانی بڑھوتری ۔

**hyperpituitary,** a. بیش نُخامیّتی ۔

**hyperploid,** a. (جینیات) بیش لونیائی ؛ لونیائی عدد کا حامل یا نشان دہندہ جو سادہ لونیوی عدد سے زیادہ لیکن اُس کا صحیح حاصل ضرب نہ ہو (جیسے 1 + 2n یا 1 + n) ۔

**hyperploidy,** n. بیش لونیت ۔

**hyperpyrexia,** n. (امراضیات) تپ شدید ؛ تیز بُخار ؛ بہت زیادہ بخار یا درجۂ حرارت ۔

**hyperpyretic,** a. شدید بُخاری ؛ شدید حراری ۔

**hypersensitive,** a. (امراضیات) بیش حسّاس : کسی دوا یا مادّے کا غیر معمولی ردِّعمل ظاہر کرنے والا ؛ حسّاس ۔

**hypersensitiveness, hypersensitivity,** n. بیش حسّاسِیّت ۔

**hypersonic,** a. بیش صوتی ؛ بیش صَوت مَوجی ؛ بیش آواز رفتاری ؛ رفتار کے بارے میں جو ہوا میں آواز کی رفتار سے کم از کم پانچ گُنا زیادہ ہو۔

**hypersthene,** n. (معدنیات) ہائپر ستھین : سبزی مائل معدن ، لوہے اور مگنیشیم کا مقامی سِلیکیٹ ، عموماً بھورے یا سبزی مائل کالے رنگ کا ۔

**hypersthenic,**a. ہائپر ستھینی ۔

**hypertension,** n. (امراضیات) بیش تناؤ ، بیش فشار خون ؛ بیش تنش ؛ حالت جس کی خصوصیت خون کا زیادہ دباؤ ہے ، خصوصاً شریانوں میں ۔

**hypertensive,** a. بیش تنشی ؛ بیش فشاری ۔

**hyperthyroidism,** n. (امراضیات) بیش درقیّت ؛ غُدّہ دِرقیّہ کی بے حد فعالیت؛ اس عمل سے پیدا شُدہ غیر طبعی حالت جیسے دل کی تیز دھڑکن اور تیز تحوّل یا اِستحالہ ۔

**hyperthyroid,** a.,n. بیش درقیتی ۔

**hypertonic,** a. (امراضیات) بیش دباؤ : غیر معمولی تناؤ خصوصاً اعصاب کا ۔ (کیمیا) بیش وُلُوجہ ؛ ایسے محلول کے بارے میں جو ایک معیاری یا تقابل میں استعمال ہونے والے محلول سے زیادہ وُلُوجی دباؤ رکھتا ہو۔

**hypertonicity,** n. بیش وُلُوجیّت ۔

**hypertrophy,** n. (امراضیات) بیش نُموئی ؛ نسیجوں کی غیر طبعی نُمو بوجہ خلوی حصّوں کی بڑھوتری ، خلیوں کی تعداد میں اضافے کے بغیر ۔ (مجازاً) جسامت یا پیچیدگی میں نمایاں اضافہ ۔ (فعل متعدی و لازم) نسیجوں کا اس طرح بڑھ جانا یا بڑا ہونا ۔

**hypertrophic,** a. بیش نموئی ۔

**hypesthesia, hypaesthesia,** n. (امراضیات) کم حِسی ؛ حسّاسیت کی کم شُدہ اہلیّت ۔

**hypethral,** a. غیر مُسقّف ۔ دیکھیے : hypaethral ۔

**hypha,** n. (نباتیات) نسیجہ ، ریشہ : خیطہ/ریشتک کی کئی شاخوں میں سے ایک ، جس سے اکثر کائیوں کا جسم یا

فطرومه بنتا ہے۔

**hyphal**, a. نسیجی ؛ ریشه کا یا اُس سے متعلّق ۔

**hyphen**, n. خطِ ربط ؛ نشانِ الحاق ؛ ایک چھوٹا خط ( - ) جو کسی مخلُوط لفظ کے حصّوں یا کسی مقصد سے منقسم لفظ کے حصّوں کو جوڑنے کے لیے لگایا جائے ۔ (فعل متعدی) نشانِ الحاق لگانا ۔

**hyphenate**, v.t. نشانِ الحاق سے ملانا ؛ نشانِ الحاق لگانا یا لکھنا ۔

**hyphenated**, a. نشانِ الحاق یا خط ربط سے ملا ہوا ؛ غیر مُلکوں میں پیدا شُدہ امریکی شہریوں یا اُن کی نسلوں کی نشاندہی جیسے جرمن ۔ امریکن ، عموماً ناپسندیدگی کے طور پر جس سے اُن کی امریکا سے وفاداری مشکوک ہو۔

**hyphenize**, v.t. خطِ ربط لگانا ؛ نشانِ الحاق لگا کر ملانا ۔

**hypnagogic, hypnogogic**, a. نیند آور ؛ غنود گیانه ؛ نیند سے پہلے غنودگی یا نیم خوابی کی کیفیت کے بارے میں ۔

**hypnoanalysis**, n. (تحلیل نفسی) تحلیل نومی ؛ نفسیاتی تجزیه؛ تحلیل نفسی؛ مریض کا تنویم (مصنوعی نیند) کے دوران علاج۔

**hypnogenesis**, n. تنویم ؛ نومیت : مصنوعی طور سے پیدا کی ہوئی نیند کی حالت۔

**hypnogenetic**, a. نیند آور ؛ نوم آور ؛ تنویم آور ؛ تنویمی ، نومیتی ۔

**hypnogenetically**, adv. تنویمی طور پر۔

**hypnoidal, hypnoid**, a. (نفسیات) تنویم نُما ، خواب نُما ؛ نیند نُما ؛ اُس ذہنی کیفیت سے متعلق جو تنویم سے مشابه ہو لیکن ہپنا ٹزم کی بجائے کسی اور عمل کا نتیجه ہو۔

**hypnopaedia**, n. خوابی تدریس ؛ تنویمیِ عِلم ؛ تدریس کا ایک طریق جس میں مخصوص ریکارڈ شُدہ سمعی مواد کے ذریعے سونے کے دوران کوئی شخص عِلم حاصل کر سکتا ہے ۔

**hypnosis**, n. تنویم ؛ خوابِ مصنُوعی ؛ خواب آوری ؛ نوم آوری ؛ طبعی نیند جیسی حالت یا کیفیّت جو مصنوعی طور پر پیدا کی جا سکتی ہے اور اشارات یا تجاویز کی زُود قبولیت اور قوّتِ ارادی اور حِسّیت کی نمایاں کمی اُس کی خصوصیات ہیں ؛ ہپناٹِزم ۔

**hypnotherapy**, n. تنویمی علاج ؛ ذہنی یا جسمانی امراض کا ہپناٹزم کے ذریعے علاج ۔

**hypnotic**, a. تنویمی ؛ منوِّم ؛ خواب آور ؛ ہپنا ٹزم کے بارے میں ؛ ہپنا ٹزم سے اثر پذیر جیسے کوئی شخص؛ نوم آور ؛ مسحُور کُن ؛ مسحُور ؛ جادُو کے اثر میں؛ جادُو کا سا ؛ بیہوشی کا؛ جادُو بھرا؛ بے سدھ کردینے والا ۔(اسم) عامِل یا دوا جس سے نیند آئے ؛ مسکّن ؛ ہپنا ٹزم کے زیر اثر شخص ، تنویمی اثرات کا معمول ؛ نوم ؛ سِحر؛ جادُو؛ بیہوشی ؛ بے سُدھی ۔

**hypnotically**, adv. تنویمی طور پر۔

**hypnotism**, n. تنویم ؛ ہپناٹزم ؛ تنویم پیدا کرنے کا عمل ؛ تنویم پیدا کرنے سے متعلّق سائنس ؛ عملِ تنویم ؛ عِلمِ تنویم؛ عملِ توجُّه؛ نومِ توجُّه ؛ اثرپذیری ؛ حالتِ نوم ۔

**hypnotist**, n. عامل تنویم ؛ ہپناٹزم کرنے والا ؛ عملِ توجُّه کا عامِل ۔

**hypnotize**, v.t. توجُّه سے حالتِ نوم میں لانا ۔ (مجازاً) مسحُور کرنا ؛ لُبھانا یا ڈرانا ۔ (فعل لازم) تنویمی عمل کرنا ۔

**hypnotizable**, a. تنویم پذیر۔

**hypnotization**, n. تنویم کاری ؛ عملِ تنویم ۔

**hypnotizer**, n. تنویم کار ؛ تنویمی عمل کرنے والا ؛ عاملِ تنویم ۔

**hypo**, n. (عکّاسی) ہائپو ؛ تھائیوسلفیٹ کا سوڈا جسے پہلے سوڈیم ہائپو سلفائیٹ کہا جاتا تھا اور جو فلم اجاگر کرنے میں تثبیت کے لیے استعمال کیا جاتا ہے ۔ (بول چال) کوئی زیر جلدی سرنج یا ٹیکه ۔ (مجازاً) کوئی محرّک جو زیرِ جلدی ٹیکے کا اثر رکھے ۔ (عوامی) کوئی مراقی ۔ (فعل متعدی ، بولِ چال) تحریک دینا۔( بطور سابقه) خفّت ؛ کمی ؛ زیر ؛ تحت ۔

**hypoblast**, n. (جنین) زیرِ نہوضی ؛ درنہُوضی ؛ دروں اَدَمه ۔

**hypocenter**, n. زیر مرکز ؛ سطحِ زمین کا وہ نُقطه جو جو بری بم کے پھٹنے کے مقام کے اوسطاً نیچے ہوتا ہے ۔

**hypochlorite**, n. (کیمیا) ہائپوکلورائیٹ ؛ ہائپوکلورَس تیزاب کا نمک ۔

**hypochlorous acid**, n. ہائپو کلورَس تیزاب ؛ ایک تیزاب جس کا محلُول رنگ کاٹنے کی نمایاں خصوصیات رکھتا ہے ۔

**hypochondria, hypochondriasis**, n. مِراق ؛ سَودا ؛ مالیخولیا ؛ مریضانه کیفیت جو پست ہمتی اور خرابیٔ صحت کے واہموں کی حامل ہے ؛ غمزدگی ۔

**hypochondriac**, n. مراقی ؛ سودامیں مُبتلا شخص ؛ مراق زدہ شخص ۔ (صفت) جُنُونی ؛ سوداوی مزاج ؛ مراق سے متعلّق یا مراق زدہ ؛ نیز۔ hypochonriacal ؛ برشِکمه ؛ برمعده ، کے دائیں بائیں اور مہرۂ پشت کے اوپر والے حصّے سے متعلق ۔

**hypochondriacally**, adv. مراقی انداز میں۔

**hypochondriasis**, n. (امراضیات) مِراق ؛ سودا ؛ واہمه ؛ صِحت کے بارے میں خبط جس میں خیالی امراض کا وہم ہو ؛ مالیخولیا؛ وہمِ امراض۔

**hypocorism**, n. مخفّف گری ؛ تخفیف سازی ؛ عُرف ، پیار کا اظہار (جیسے نام چھوٹا کرکے یا پیار کا نام لے کر) ؛ پیار کا نام ؛ تتلاہٹ ؛ بچّوں کی طرح پیار سے تُتلا کر بولنے کا عمل خصوصاً بڑوں کا۔

**hypocoristic, hypocoristical**, a. تخفیف گری اور تتلاہٹ سے متعلق ۔

**hypocoristically**, adv. تخفیف گرانه طور پر؛ تتلاہٹ کے انداز میں۔

**hypocotyle**, n. (نباتیات) زیر فلقه ؛ تُل بیج پتّا ؛ زیر تُخم برگ ؛ زیرارضی ؛ بِجوا یا بیخچه کی نشست کے درمیان کسی اکھوا کا حصه ۔

**hypocotylous**, a. زیرتُخم برگی ؛ زیرارضیانه ؛ زیرفِلقی ۔

**hypocrisy**, n. ریاکاری ؛ مکر ؛ فریب ؛ مُنافقت ؛ ریا ؛ چھل ؛ احساسات یا اعتقادات کا بناوٹی یا مصنوعی اظہار خصوصاً تقدُس ، پرہیز گاری اور نیکی کا ؛ زمانه سازی ؛ عدمِ خُلوص ؛ ظاہر داری ؛ جُھوٹ ؛ پاکھنڈ ؛ ڈھونگ ؛ مکّاری ؛ دھوکا ؛ ڈھکوسلا ؛ بناوٹ ؛

بُتّا ؛ حِیلہ سازی ۔

**hypocrite,** n.,a. منافِق ؛ ریاکار ؛ مکری ؛ فریبی ، زمانہ ساز (شخص)؛ منافقت کرنے والا ؛ جو فروش گندم نما ؛ بگلا بھگت ؛ حِیلہ باز ؛ مکّار ؛ جُھوٹا ؛ پاکھنڈی ؛ کپٹی ؛ بناوٹی ؛ ڈھکوسلے باز ۔

**hypocritical,** a. منافقانہ ؛ ریاکارانہ ، فریبانہ ؛ بہرُوپی ؛ مکرآمیز ؛ پُرفطرت ۔

**hypocritically,** adv. منافقت سے ؛ ریاکارانہ طور پر وغیرہ ۔

**hypoderm,** n. (جنین) زیر جلد ؛ زیرادمہ ؛ زیرجلدہ ؛ زیر قشرہ ؛ زیر نہُوضہ ۔

**hypodermal, hypodermous,** a. زیر جلدی ؛ زیرادمی ؛ زیرِ قشری ؛ زیر نہُوضی ۔

**hypodermic,** a. زیرِ جلدی ؛ جلد کے نیچے والے حصّوں سے متعلّق ؛ جلد کے نیچے ادویہ کے دُخُول کے خصوصیت والا ؛ جلد کے نیچے واقع جیسے نسیج ۔ (مجازاً) ہیجان زا ۔ (اسم) زیر جِلد ٹیکہ ؛ زیر جلدی پچکاری ۔

**hypodermically,** adv. زیر جلدی طور پر ۔

**hypodermic injection,** n. زیر جِلد ٹیکہ ؛ پچکاری کے ذریعے جِلد کے نیچے مائع جات کا دباؤ سے دَخُول ۔

**hypodermic needle,** n. پچکاری سوزن ؛ پچکاری سُوئی ؛ کھوکھلی سُوئی جو پچکاری کا حصّہ ہوتی ہے ۔

**hypodermic syringe,** n. زیرِ جلد پچکاری : وہ آلہ جو عموماً شیشے کے کَھوکھلے خَول اور کھوکھلی سُوئی پر مشتمل ہوتا ہے اور جلد میں یا اُس کے اندر مائع داخل کرنے کے کام آتا ہے ۔

**hypodermis, hypoderma,** n. (حیاتیات) زیرِ جلدہ ؛ زَیرادَمہ ؛ تحت الجلد ؛ نسیجوں یا خلیوں کی تہ جو بعض بے ریڑھ جانوروں جیسے مفصل پایاں یا پودوں کے پوست کے نیچے ہوتی ہے ۔

**hypogastrium,** n. (تشریح الاعضا) زیر شکمیہ ؛ زیرِ معدہ ؛ پیٹ کے سامنے کے ، نچلے اور درمیانی حصّے ۔

**hypogastric,** a. زیرِ شِکمی ؛ زیر مِعدی ۔

**hypogeal, hypogeous,** a. زمین دوز ۔ (نباتیات) زیر نمو ؛ زیر رَو ؛ زیریں ؛ پودوں کے اُن حصوں سے متعلق جو زیرِ زمین نمو پاتے ہیں ۔(ارضیات) زیر ارض ؛ زیرزمین؛زمین دوز ۔

**hypogeally,** adv. زیر ارضی طور پر ؛ زیر زمینی انداز میں ۔

**hypogene,** a. (ارضیات) زیر زمین (چٹان) ؛ زمین کے نیچے بننے والی جیسے قلمائی چٹان؛ کچ دھاتوں یا معدنیات کے ذخیروں سے متعلّق جو زیرزمین پانی کے اُبھرتے دھاروں کی وجہ سے بنتے ہیں ۔

**hypogenous,** a. (نباتیات) زیر رَو ؛ زیریں ؛ زیر زمینی ؛ نیچے یا نچلی سطح پر اُگنے والے جیسے پتوں پر کائی ۔

**hypoglossal,** a. (تشریح الاعضا) تحتِ لسانی ؛ زیرِ زبان ؛ کُلّی یا جزوی طور پر زبان کے نیچے واقع ، جیسے زیر مزمار ؛ دو قحفی نسوں میں سے کوئی ایک جو زبان کی حرکت کا باعث بنتی ہے ۔ (اسم) تحت لسانیت ۔

**hypognathous,** a. (حیوانیات) زیرفکی ؛ بالائی جبڑے سے زیریں جبڑا زیادہ لمبا ہونے کی وجہ سے آگے کو نِکلا ہُوا ۔ (بشریات) انسان میں اس کیفیت سے متعلّق ۔

**hypogynous,** a. (نباتیات) زیرِ انوثی ؛ زیر بقچی ؛ زیر مادہ کوٹ ؛ زیر مادی ؛ اُس حالت کے بارے میں جس میں پُھول کے بُقچے جوف کو گھیر لیتے ہیں اور جس میں مسندِ گُل ، پتّیاں اور حاملِ زر بقچے کے نیچے منسلک ہوتے ہیں ۔

**hypomania,** n. (طِبّ نفسی) خفیف جنُون ؛ سادہ جُنون ؛ خبط یا جنُون کی خفیف حالت ۔

**hypomor[illegible]** زیر مُنقلِب مورثہ ؛ وہ منقلب مورثہ جو اپنے جوڑ کے آبائی مورثہ سے کم اثر انگیز [illegible] ۔

**hypomorphic,** a. زیر مُنقلِب مورثہ سے متعلّق یا اُس کا ۔

**hyponitrite,** n. (کیمیا) ہائپو نائٹرایٹ ؛ ہائپونائٹرائی تیزاب کا نمک ۔

**hyponitrous acid,** n. (کیمیا) ہائپونائٹرائی تیزاب ؛ ایک ہلکا قلمی تیزاب ۔

**hypophosphate,** n. (کیمیا) ہائپو فاسفیٹ ؛ہائپوفاسفورک [illegible]ب کا نمک ۔

**hypophosphite,** n. (کیمیا) ہائپو فاسفائیٹ ؛ ہائپو فاسف[illegible]رس تیزاب کا ایسٹر یا نمک ۔

**hypophosphoric acid,** n. (کیمیا) ہائپو فاسفورک تیزاب ؛ چہار اساسی تیزاب ؛ چار اساسی ترشہ جو فاسفورس کی نمدار ہوا میں آہستہ آہستہ زنگ آلودگی سے پیدا ہوتا ہے ۔

**hypophosphorous acid,** n. (کیمیا) ہائپوفاسفورس تیزاب ؛ یک اساسی تیزاب جو تحویلی عامِل ہے ۔

**hypoplasia,** n. (حیاتیات ، امراضیات) زیر تکوّن ، نقص نمُو ، تناقُص ؛ کسی عضو یا اُس کے حصّے کی محدود نمُو جس سے وہ چھوٹا یا ادُھورا رہ جاتا ہے ۔

**hypoplastic,** a. زیر تکوّنی ، ناقص نموئی ۔

**hyposensitize,** v.t. حسّاسیّت کم کرنا ؛ کم حسّاس بنانا ؛ حسّاسی ردِّعمل کو کم کرنا ۔

**hypostasis,** n. (مابعدالطبیعیات) ذات ؛ جوہر ؛ اصل ؛ شخصیت ؛ وجود ؛ شے ؛ جوہر حامل ؛ بُنیاد ؛ کسی چیز کی اصل بمقابلہ صفات ؛ اصلِ اُصُول ؛ ایک فرضی مواد ؛ مفروضہ حقیقت ۔ (الٰہیات) اقنوم ؛ تثلیث میں سے کوئی ایک ؛ خُدا کی وحدت میں مدغم تین حقیقی اور واضح وجودوں میں سے کوئی ایک ؛ مسیح کی واحد شخصیت جس میں اُن کی دو فِطرتیں یعنی رُوحانی اور جسمانی مدغم ہیں ۔ (طِب) دُرد یا گاد جیسے پیشاب کی ؛ رسُوب ؛ تلچھٹ ؛ مائع کا تہ میں جماؤ جیسے خون کا کسی جسمانی حصّے میں ؛ تراکمِ خُون ؛ زیر رُکود ۔

**hypostatic, hypostatical,** a. اساسی ؛ رسُوبی ؛ اقنومی ؛ ذاتی ؛ جوہری ، اصلی ، وجودی ؛ زیررُکودی ؛ دُردی ؛ گادی ؛ تلچھٹی ۔

**hypostatically,** adv. رسوبی طور پر ؛ وجودی یا جوہری انداز میں ؛ دُردی یا تلچھٹی طور پر ۔

**hypostatize,** v.t. حقیقت سمجھنا ؛ اصلی گرداننا ؛ جوہری تصوُّر کرنا ؛ ممیّز مواد یا حقیقت سمجھنا ۔

**hypostatization.**n. جوہر بننے کی کیفیّت ؛ جوہر گری ؛ وجودیتِ مسیح ۔

**hypostyle,** a.,n. (فن تعمیر) ستُون دار ؛ وہ تعمیر جس کی چھت ستونوں کی قطاروں پر ٹکی ہو ؛ زیر ستُونی ۔

**hyposulfite, hyposulphite,** n. (کیمیا) خفیف گندھکی ؛ ہائپو سلفائیٹ ؛ خفیف گندھکی تیزاب کا نمک جیسے سوڈیم ہائپوسلفائیٹ جو ایک قلمی مرکب $Na_2 S_2 O_2$ ہے اور عکّاسی میں استعمال ہوتا ہے ؛ سوڈیم تھائیوسلفیٹ ۔

**hyposulfurous acid, hydrosulfurous acid,** n. ہائپوسلفیورس تیزاب ؛ ایک یک اساسی تیزاب جو صرف محلول اور نمکیات میں پایا جاتا ہے ۔

**hypotaxis,** n. (گرامر) جملہ زیر ترکیبہ ؛ فقرے کے حصّوں کی ترتیب جس میں ایک ترکیب (عموماً جز و جملہ) دوسری ترکیب پر (ذیلی جُملے کے طور پر) منحصر ہوتی ہے ۔

**hypotactic,** a. جملہ زیر ترکیبہ سے متعلّق ۔

**hypotension,** n. (امراضیات) کم تنشِ خُونی ؛ خفیف دباؤ ؛ خفیف تناؤ ؛ ادنیٰ دباؤ ؛ حالت جس کی شناخت خُون کا غیر معمولی کم دباؤ ہے ۔

**hypotensive,** a. ادنیٰ دباؤ والا ۔

**hypotenuse, hypothenuse,** n. (جیومیٹری) وَتر ؛ مثلث قائمۃُ الزّاویہ کا وہ ضلع جو زاویۂ قائمہ کے سامنے ہو ۔

**hypothalamus,** n. (تشریح الاعضا) زیراندرون خرم ؛ پیش دماغ کے مؤخّر ٹُکڑے کا وہ حصّہ جو تیسرے جوفہ کی فرش بندی کرتا ہے ۔

**hypothalamic,** a. زیر اندرون حرمی ۔

**hypothecate, hypothesize,** v.t. رہن رکھنا ؛ مکفُول کرنا ؛ گرو کرنا ؛ گروی رکھنا ؛ قرض کی ضمانت کے طور پر رہن رکھنا بغیر منتقلی کے ؛ فرضیے قائم کرنا ۔

**hypothecation,** n. عملِ مکفولیّت ؛ گرو یا رہن رکھنے کا فعل ۔

**hypothecator,** n. راہن ؛ رہن رکھنے والا ؛ گِرو کرنے والا ۔

**hypothesis,** n. فرضیہ ؛ بے دلیل دعویٰ ؛ قیاس ؛ کوئی دعویٰ جو استدلال کی بُنیاد کے طور پر پیش کیا گیا ہو ؛ مصدقہ معلومات کی بنا پر قائم کردہ قیاس جو کسی واقعہ کی عارضی تشریح کے طور پر پیش کیا جائے ، جیسے سائنس میں ، تاکہ مزید تحقیق کے لیے بُنیاد بن سکے ؛ عموماً محض مفروضہ یا قیاس ؛ فرض کی ہوئی بات ۔

**hypothesize, hypothecate,** v.i. فرضیہ قائم کرنا ؛ فرض کرنا ۔ (فعل متعدی) فرضیے کے طور پر اختیار کرنا ۔

**hypothetical, hypothetic,** a. فرضی ؛ فرضیاتی ؛ مفرُوضی ؛ قیاسی ؛ ایسے خیال یا بیان کے بارے میں جو حقائق یا ثبوت سے عاری ہو ؛ قائم کردہ نظریہ ؛ تصوُّر کردہ ؛ غیر حقیقی ، جیسے قیاسی مثال ۔ (منطِق) قیاسِ منطقی ، مشروط بُنیاد پر ؛ آزمایشی جیسے کوئی تصوُّر ۔

**hypothetically,** adv. فرضیے کے طور پر وغیرہ ؛ فرضاً ؛ قیاساً ۔

**hypothetical imperative,** n. فرضی لازمہ ؛ قیاسی لازمہ ؛ وہ اصول جو مقصود نتائج کے حُصُول کے لیے لازمی لائحۂ عمل مرتب کرے ۔

**hypotonic,** a. (امراضیات) کم ولُوجہ ؛ خفیف کَشیدہ ؛ ناکافی درجہ کے تناؤ والا (جیسے عضلات) ۔ (کیمیا) ایسے محلول کا جس کا تقابلی محلول سے کم وُلُوجی دباؤ ہو ۔

**hypotonicity,** n. کم وُلُوجیت ۔

**hypoxanthine,** n. (کیمیا) قلمی نائٹروجنی مُرکّب جو صفور افراز (xanthine) سے نسبت رکھتا ہے اور حیوانی اور نباتی ریشوں میں پایا جاتا ہے ۔

**hypoxia,** n. کم آکسیجنی حالت ؛ قلیل آکسیجنی کیفیت ؛ جسم کی نسیجوں میں ناکافی آکسیجن کی کیفیت جو نظام تنفُّس کے ناقص عمل یا ماحول میں آکسیجن کی کمی کا نتیجہ ہو ۔

**hypoxic,** a. محولہ بالا کیفیت سے متعلّق ۔

**hypsography,** n. ارتفاع نگاری ؛ ارتفاعی جُغرافیہ ؛ نقشۂ ارتفاعات ؛ زمینی قشر کی شکل یا نشیب و فراز سے متعلق علم ، خصوصاً اِرتِفاع کے فرق کو ناپنے اور نقشہ کَشی کرنے کا ؛ نشیب و فراز کی مقام نگاری ۔

**hypsographic, hypsographical,** a. اِرتفاع نگارانہ ، اِرتفاعی جغرافیہ سے متعلّق ۔

**hypsometer,** n. مقیاس الاِرتفاع ؛ بلندی پیما ؛ رفعت پیما ؛ مخصوص بلندی پر مائع کے نقطۂ جوش کے تعیُّن سے اِرتِفاع ناپنے کا آلہ ؛ مثلثی پیمایش کے آلات میں سے کوئی ایک جو درختوں کی بُلندی کے تعیُّن میں استعمال ہوتے ہیں ۔

**hypsometry,** n. اِرتِفاع پیمائی ؛ عِلمِ اِرتِفاع پیمائی ؛ اِرتِفاع یا بلندی کی پیمایش خصوصاً سطحِ سمندر کے تعلّق سے ۔

**hyposmetric, hypsometrical,** a. اِرتِفاع پیمایانہ ، عِلمِ ارتقاع پیمائی سے متعلّق ۔

**hypsometrist,** n. اِرتِفاع پیمائی کرنے والا ؛ عِلمِ اِرتِفاع پیمائی کا ماہر ۔

**hyrax,** n. خرگوشک ؛ بِجّو (شمالی افریقہ کا) ؛ پروکاویہ جنس کا ایک چھوٹا جانور جو ایشیا اور افریقہ کا چھوٹا شرمیلا خرگوش نما سُم دار میمل ہے اور زیادہ چٹانی علاقوں میں رہتا ہے ؛ اس قسم کی نسل کا کوئی بھی جانور ۔ (بائبل) چھوٹا سُور ، دیکھیے : daman ۔

**hyson,** n. ہائسن چائے ؛ سبز چینی چائے کی ایک قسم ۔

**hyssop,** n. زوفا ؛ پودینے کی نسل کا خوشبودار پودا ؛ عموماً نیلے پھولوں والا ۔ (بائبل) نامعلوم نوع کا پودا جس کی ٹہنیاں رسُوماتی چھڑکاؤ کے لیے استعمال ہوتی تھیں ؛ وہ پودا جس کی شاخیں یہُودیوں کی مذہبی رُسُوم میں استعمال ہوتی تھیں اور جس کے پُھولوں کا گُچّھا گناہوں سے پاک کرنے والا سمجھا جاتا تھا ۔

**hysterectomy,** n. رحِم براری ؛ رحم کاٹ دینے کا عمل ۔

**hystresis,** n. (طبیعیات) پس ماندگی ؛ (کسی شے کا) مقناطیسیانے میں تبدیلیوں کے خلاف مدافعت کا رُجحان ؛ متغیر مقناطیسی قُوّت کی کسی شے پر اثراندازی میں کمی ؛ کسی جَیل (gel) یا سریش پر گزشتہ عمل کا اُس کے موجودہ انداز پر اثر ۔

**hysteria,** n. اختناق ؛ ہِسٹیریا ؛ اِختناقُ الرّحم ؛ باؤ گولہ ؛ شدید جذباتیت ؛ دیوانگی ؛ نفسیاتی خلل ؛ خللِ اعصاب ؛ اعصابی کیفیت جس کی متنوّع خصوصیات ہیں : شدید جذباتی ہیجان ، نامعقولیت ، خودایمائی (autosuggestion) کے نتیجے میں بناوٹی جسمانی علامات اور حرکتی اور حساسی عمل کی خرابی ؛ کوئی جذباتی ہیجان ۔

**hysteric,** n. اختناقی ؛ ہِسٹیریا زدہ شخص ، اختناقی فَرد ۔

**histerical, histeric,** a. ہِسٹیریائی ، اختناقی ؛